{ یا أیها الذین آمنوا ان جائکم فاسق بنبأٍ فتبینوا (ألقرآن) }

ترجمہ: اے ایمان والو! اگر کوئی فاسق تمہارے پاس کوئی خبر لے کر آئے تو اچھی طرح تحقیق کر لیا کرو! (الحجرات: ۴۹/۶)

# حضرت سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

## اور

# عباراتِ اکابرؒ


تصنیف:

مفتی محمد وقاص رفیعؔ

فاضل مدرسہ عربیہ تبلیغی مرکز رائے ونڈ لاہور



من منشورات:

ادارة التحقيق والأدب

مفتی محمد وقاص رفیع کی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر" 9 مئی 2018ء کو منظر عام پر آئی جس کے متعلق خود انہوں نے اپنی فیس بک آئی ڈی سے درج بالا ٹائٹل کے ساتھ قارئین کو "خوشخبری" سنائی کہ:

# {.....خوش خبری.....}

علمائے اہل سنت والجماعت کے خلاف ہرزہ سرائی پر مشتمل معتوب زمانہ کتاب "ناقدین معاویہ" کا دنداں شکن جواب "حضرت معاویہ اور عبارات اکابر" کے نام سے الحمد للہ منظر عام پر آگیا ہے جس میں راوئ بخاری محدث عبد الرزاق، امام ابن جریر طبری، امام حاکم نیشاپوری، امام ابو بکر الجصاص، صاحب ہدایہ علامہ مرغینانی، علامہ سعد الدین تفتازانی، میر سید شریف جرجانی، محدث جلیل حضرت ملا علی قاری، مشہور عاشق رسول ملا عبد الرحمان جامی، صاحب نور الانوار ملا جیون، شیخ عبد الحق محدث دہلوی، حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی، علامہ قاضی ثناء اللہ پانی پتی، حجۃ الاسلام حضرت نانوتوی، قطب الارشاد حضرت گنگوہی، محدث عصر علامہ انور شاہ کشمیری، مفتی کفایت اللہ دہلوی، مولانا عبد الشکور لکھنوی، مولانا عبد الرشید نعمانی، مولانا امین صفدر اوکاڑوی اور مولانا قاضی مظہر حسین صاحب کا منصفانہ انداز میں انتہائی خوش اسلوبی اور متانت کے ساتھ بہت ہی شان دار دفاع کیا گیا ہے۔

از قلم: مفتی محمد وقاص رفیع

+923005808678




مفتی محمد وقاص رفیع کے نام سے منسوب کتاب "حضرت امیر معاویہ رض اور عباراتِ اکابر" (جس پر چھپنے والے ٹائٹل کا اسکین آگے دیا گیا ہے۔) مارکیٹ میں آنے کے ٹھیک چار دن بعد بلا تاخیر 13 مئی 2018 کو حافظ عبیداللہ صاحب نے اپنی فیس بک وال پر مذکورہ کتاب سے متعلق ایک مختصر پوسٹ زیر عنوان "کیا پدی کیا پدی کا شوربہ" دی جس میں وہ لکھتے ہیں کہ :۔

"آج حال ہی میں شائع ہونے والی ایک کتاب بنام "حضرت امیر معاویہ (رض) اور عبارات اکابر" کا سرسری مطالعہ کیا، معلوم ہوا کہ اس میں ان "اکابرین" کا دفاع کیا گیا ہے جن کی چند عبارات کو لے کر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ ان عبارات سے حضرت معاویہ (رض) پر تنقید کا پہلو نکلتا ہے۔
صاحب کتاب نے بظاہر یہ تاثر دیا ہے وہ حضرت معاویہ (رض) کو ایک جلیل القدر صحابی ہی سمجھتے ہیں۔ لیکن اس کتاب کے آخر میں لکھتے ہیں کہ "حضرت معاویہ کی خطائیں نصِ قرآنی سے ثابت ہے"

اب سوال ہوتا ہے کہ نصِ قرآنی سے خطا ثابت ہونے کا مطلب یہ ہوا کہ "حضرت معاویہ (رض) نے نصِ قرآنی کی مخالفت کی"۔ اب آگے "مدرسہ رائے ونڈ" کے فارغ التحصیل مفتی صاحب لکھتے ہیں کہ "اگر یہی خطا کسی عام شخص سے ہوتی تو اس پر گناہ کبیرہ اور فسق کا اطلاق ہوتا"۔

(یعنی نصِ قرآنی کے خلاف کرنے والے کو فاسق اور گناہ کبیرہ کا مرتکب کہا جائے گا)

آگے لکھتے ہیں کہ :

"مگر یہاں حضرت معاویہ کا شرف صحابیت اور آپ کا علم و فضل یہ لازم کرتا ہے کہ آپ کی اس خطا کو (فسق یا گناہ کبیرہ نہیں) بلکہ خطائے اجتہادی قرار دیا جائے"

اب اگر ان مفتی صاحب سے کوئی رافضی یہ سوال کردے کہ صاحب: نصِ قرآنی کی مخالفت غیر صحابی کرے تو وہ فاسق اور گناہ کبیرہ کا مرتکب، اور اگر صحابی کرے تو اس کی اجتہادی خطا جس پر آپ کے ہاں ایک اجر بھی ملتا ہے، یہ فرق کہاں سے ثابت ہے؟؟؟ تو مفتی صاحب نہ جانے کیا جواب دیں گے؟؟؟

ان لوگوں کی کیا اوقات ہے کہ یہ صحابہ کرام کو پہلے نصوص قرآنیہ کا مخالف بتائیں پھر ان پر احسان کرتے ہوئے کہیں کہ یہ "اجتہادی خطا ہے"، جنہیں یہ تک نہیں پتہ کہ "خروج" کیا ہوتا ہے؟ اور جن سے "کتاب لکھوانے والوں" نے انھیں یہ تک نہیں بتایا کہ جنگ صفین میں "خروج" کس طرف سے اور کس کی جانب ہوا تھا وہ بن بیٹھے ہیں "مفتی" ... اور چار لفظ پڑھ کر چلے ہیں صحابہ کے فیصلے کرنے... شرم ان کو مگر نہیں آتی..."

---

قارئین کرام

اس مختصر پوسٹ کے اگلے روز یعنی 14 مئی 2018 سے حافظ عبید اللہ صاحب نے فیس بک پر مفتی وقاص رفیع کی کتاب پر ناقدانہ تبصرہ "اکابر کے نادان وکیل" کے عنوان سے قسط وار لکھنا شروع کیا جو 2 اگست 2018ء کو 32 اقساط پر اختتام پذیر ہوا۔ حافظ عبید اللہ صاحب کے تبصرہ کو بہت سارے قارئین نے فیس بک پر پڑھا ہے ممکن ہے کہ ابھی تک انہیں مفتی وقاص رفیع کی کتاب تک رسائی حاصل نہ ہوئی ہو اور وہ پوسٹوں میں دیئے گئے حوالہ جات کا مشاہدہ نہ کرسکے ہیں اس لئے حافظ عبید اللہ صاحب کے تبصرہ کی پی ڈی ایف میں مفتی وقاص رفیع کی کتاب کے صفحات کے اسکین بھی پیش کئے گئے ہیں۔ حافظ عبید اللہ صاحب کے تبصرہ کے مطابق مفتی محمد وقاص رفیع کی کتاب میں چونکہ پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی کی کتاب "سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین" میں شامل بعض اکابر کی عبارات کے دفاع کے نام پر صحابہ کرام کی ایک جماعت پر کھلم کھلا تنقید کی گئی ہے اس لئے حافظ صاحب نے مفتی

وقاص رفیع کی کھلی جارحیت کا بروقت نوٹس لیا گیا ہے جس پر وہ بجاطور پر امت مسلمہ کی طرف سے ہدیہ تبریک کے مستحق ہیں۔ "اکابر کے نادان وکیل" کے عنوان سے فیس بک پر پیش کیا گیا تنقیدی جائزہ جدید سبائیت کے فتنہ کا تریاق ہے۔

حافظ عبیداللہ صاحب کے تبصرہ کی پی ڈی ایف کے ساتھ اب زیر تبصرہ کتاب کے اسکین بھی شامل کئے گئے ہیں تاکہ قارئین حوالہ جات کی تسلی کرتے ہوئے مفتی وقاص رفیع کی کتاب بارے خود ہی کوئی رائے قائم کریں۔ پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی کی کتاب کا "نفس مسئلہ" اکابر کی بعض تنقیصی عبارات ہیں۔ اس بابت پروفیسر صاحب اپنی کتاب "سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین" میں لکھتے ہیں:

"۔۔۔ یہ بات ملحوظ رہے کہ اکابر کی بعض عبارات اور الفاظ کی اگرچہ "تاویل" کی جاسکتی ہے لیکن ان عبارات اور الفاظ پر بھی بہ ظاہر اور "صورتاً" نقد ہی کا اطلاق ہوتا ہے۔ جب "خطائے اجتہادی حقیقتاً نہیں بلکہ صورتاً معصیت ہو سکتی ہے تو "نقد" بھی صورتاً معصیت ہو سکتا ہے۔
امام ربانی مولانا رشید احمد گنگوہیؒ فرماتے ہیں کہ:
"اور جو کچھ بعض سے حرب حضرت امیرؓ یا کچھ اور بشریت سے تقصیر ہوئی وہ خطائے اجتہادی تھی اور جو امر بخطاء اجتہاد سرزد ہوتا ہے وہ بصورتِ معصیت ہے نہ خود معصیت۔"
(تالیفات رشیدیہ۔ ہدایت الشیعہ ص550۔ مطبوعہ ادارہ اسلامیات لاہور)

---

حضرت شاہ اسماعیل شہید فرماتے ہیں کہ:
"غرضیکہ ایسا لفظ منہ سے نہ بولے جس سے کچھ بو شرک کی یا بے ادبی کی آوے کہ اس (اللہ تعالیٰ) کی بہت بڑی شان ہے اور وہ بڑا بے پرواہ ہے۔ ایک نکتہ میں پکڑ لینا اور ایک نکتہ میں نواز دینا اسی کا کام ہے۔
اور یہ بات محض بے جا ہے کہ ظاہر میں لفظ بے ادبی کا بولے اور اس سے کچھ اور معنی مراد لے...." (تقویۃ الایمان ص80۔ مطبوعہ دارالاشاعت کراچی)

اس سے معلوم ہوا کہ گستاخی کے کلمہ میں قائل کی نیت کا اعتبار نہیں ہوتا اور نہ ہی بے ادبی کے صریح الفاظ میں کسی تاویل کی گنجائش ہوتی ہے کیونکہ کہنے اور لکھنے والوں کی نیت خواہ کچھ بھی ہو مگر پڑھنے والا اسے بے ادبی پر ہی محمول کرے گا۔

زیر نظر کتاب (سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین) میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی تنقیص پر مبنی اکابر کے جو اقوال پیش کیے گئے ہیں وہ صریح ہیں۔ ان کی تاویل ''خطائے اجتہادی'' کے مفہوم سے ہرگز نہیں کی جا سکتی۔ کاش یہ اکابر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں ''تنقیصی الفاظ'' استعمال کرنے کے بجائے اپنے قلم کو ''خطائے اجتہادی'' کی اصطلاح تک ہی روک لیتے جس میں تحقیر و تنقیص کا کوئی شائبہ نہیں پایا جاتا لیکن صد افسوس کہ وہ اس پر ''اکتفاء'' نہ کر سکے۔ اس کی مزید وضاحت کتاب کے آخر میں زیر عنوان ''اختتامیہ'' ملاحظہ فرمائیں۔،

---

اکابر کی "تنقیصی عبارات" ان کے کسی "مخطوطے" یا ذاتی ڈائری سے نقل نہیں کی گئیں بلکہ وہ ان کتب سے پیش کی گئی ہیں جنہیں خود علمائے کرام نے بار بار اپنے اداروں سے شائع کیا ہے۔ حتیٰ کہ ان میں سے بعض کتب "درس نظامی" کے نصاب میں بھی شامل ہیں۔

یہ بات بھی ملحوظ رہے کہ راقم الحروف (پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی) کوئی پہلی مرتبہ اکابر کی "تنقیصی عبارات" کو منظر عام پر نہیں لا رہا بلکہ ان میں سے اکثر عبارات مع فوٹو اسٹیٹ نقول ایک معروف بریلوی پیر سید محمود شاہ محدث ہزاروی اپنے خلاف 298 اے- کے تحت حضرت معاویہؓ کی توہین کے ایک مقدمہ میں سات سال (یکم جولائی 1985ء - 25 دسمبر 1992) تک ایبٹ آباد کی بھری عدالت میں پیش کرتے رہے ہیں جو آج بھی عدالتی ریکارڈ میں محفوظ ہیں۔ سید محمود شاہ کے حالات زیر نظر کتاب میں اپنے مقام پر ملاحظہ فرمائیں۔

اس کے علاوہ شہید ناموس صحابہ مولانا ضیاء الرحمٰن فاروقی کی مرتبہ کتاب ''تاریخی دستاویز'' (جس کی ضخامت

744 صفحات ہے) کے جواب میں اہل تشیع کی طرف سے 1997 میں 1222 صفحات پر مشتمل کتاب "تحقیقی دستاویز" شائع کی گئی ہے (ناشر مرکز مطالعات اسلامی پاکستان 71۔ سی، سیٹلائٹ ٹاؤن راولپنڈی) اس میں از صفحہ نمبر 951 تا 1172 صرف حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف علماء اہل سنت کی کتب کی فوٹو اسٹیٹ نقول ملاحظہ کی جاسکتی ہیں (جو 222 صفحات پر مشتمل ہیں)۔

---

اکابر کے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں یہ "تنقیصی کلمات" خود ان کی بار بار شائع ہونے والی کتب سے ماخوذ ہیں جن میں سے بعض درس نظامی کے نصاب میں بھی شامل ہیں۔ راقم الحروف نے "اکابر" کو سیدنا معاویہؓ کے "ناقدین" کی قطار میں ہرگز کھڑا نہیں کیا بلکہ ان کے ادب واحترام کو ملحوظ رکھتے ہوئے بغیر کسی قطع وبرید اور توڑ موڑ کے پوری احتیاط سے ان کے کلمات نقل کیے ہیں۔

سوال یہ ہے کہ اکابر کے مذکورہ کلمات درست تسلیم کرنے سے کیا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی صحابیت داغ دار اور مجروح نہیں ہوتی؟

کیا مذکورہ صریح الدلالت کلمات حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی توہین اور تنقیص پر مبنی نہیں ہیں؟

اگر بفرض محال مذکورہ کلمات سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی توہین نہیں ہوتی تو کیا خود اکابر کی مدح وتوصیف میں مذکورہ کلمات ان کے پیروکار برداشت کرلیں گے؟

(جب کہ یہ جملہ اکابر مل کر بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خاک پاکے برابر بھی حیثیت نہیں رکھتے)

اگر وہ ان کلمات کو اپنے اکابر کے حق میں برداشت نہیں کرسکتے اور انہیں اکابر کی گستاخی اور توہین پر محمول کرتے ہیں تو پھر ان کلمات کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی توہین وتنقیص کیوں نہیں سمجھا جاتا؟

کیا مذکورہ کلمات کے استعمال سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو ایذا نہیں پہنچے گی؟ کیا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ایذا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ایذا ہی نہیں ہے؟ (ومن اٰذاھم فقد اٰذانی)

اکابر کے زیر بحث "کلمات" سے بخوبی اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف سبائی

پروپیگنڈے سے متاثر ہوگئے ہیں اور یہ خیال کچھ بعید بھی نہیں ہے۔ کتب اسماء الرجال کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ خارجیوں اور سبائیوں کے گمراہ کن نظریات نے ہر دور میں بعض صحیح العقیدہ علماء دین کو بھی کلی یا جزوی طور پر متاثر کیا۔ مفسرین، محدثین، متکلمین اور فقہاء میں سے بعض ائمہ فن ایسے بھی ملتے ہیں جو تمام تر علم و فضل کے باوجود سبائی، خارجی اور ناصبی تھے یا پھر ان کے نظریات سے جزوی طور پر متاثر۔ ان کے حالات ایک مستقل کتاب کے متقاضی ہیں۔ امام ذہبی نے ''تذکرۃ الحفاظ'' میں جا بجا ان کے علم و فضل کے اعتراف کے ساتھ ساتھ ان کی خاص ''علت'' کی بھی نشاندہی فرمائی ہے۔ انہوں نے جہاں بعض حضرات کو "الامام، الحافظ، الحجۃ، الاعلام، الفقیہ، القدوۃ، العابد، المحدث، الامام الجوّال، العارف، الصدوق، الحافظ الکبیر، من أوعیۃ العلم، إمام المحدثین، الحافظ الثبت، الحبر العالم" کے القابات سے یاد کیا ہے تو وہیں ساتھ ہی ساتھ "کان عثمانیا، فیہ خارجیۃ، فیہ تشیع قلیل، کان یتشیع، کان شیعا محترقا، غال فی التشیع، نقموا علیہ التشیع، کان شدید التعصب للشیعۃ فی الباطن وکان یظہر التسنن فی التقدیم والخلافۃ وکان منحرفا عن معاویۃ وآل متظاھرا بذلک ولایعتذر منہ" وغیرہ الفاظ کے ذریعے ان کے چہروں پر سے ردائے تقیہ بھی اتاری ہے۔

اس ایک "اشارے" سے یہ بات واضح ہو گئی ہے کہ اکابر اپنے مخصوص ماحول سے کلی یا جزوی طور پر متاثر ہوتے رہے ہیں۔ اس لیے صحابہ کرامؓ کے بارے میں قرآن، حدیث اور کتب عقائد اہل سنت میں بیان کردہ شرعی مقام و مرتبہ کے مقابلے میں اکابر کے صحابہ کرامؓ کے کردار کو مجروح کرنے والے اقوال کو بلا ادنٰی توقف رد کر دیا جائے گا۔ (بحوالہ: سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین۔ ملخصاً)

---

جبکہ مفتی محمد وقاص رفیع اپنی کتاب "حضرت امیر معاویہؓ اور عباراتِ اکابر" کے مقدمہ میں لکھتے ہیں کہ:

''۔۔۔انہیں حضرات میں حویلیاں سے تعلق رکھنے والے ایک صاحب پروفیسر طاہر ہاشمی بھی ہیں، جنہوں نے اپنے مذموم افکار و نظریات اور مکروہ عزائم و خیالات کی بنا پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی محبت و عقیدت کا مصنوعی لبادہ اوڑھ کر اکابر علماء اہل سنت و اساطین اُمت کی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق

عبارات توڑ مروڑ کر اور ان کا سیاق و سباق حذف کر کے خواہ مخواہ انہیں "ناقدین معاویہؓ" کی فہرست میں شامل کر کے عوام الناس کو ان سے متنفر و بد ظن کرنے کا بیڑہ اُٹھا رکھا ہے"

(حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر : ۳۴)،

مفتی محمد و قاص رفیع صاحب مزید لکھتے ہیں کہ : " گزشتہ چودہ صدیوں میں کوئی ایک بھی صحابہ کا ایسا دیوانہ پیدا نہیں ہوا جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر نقد کرنے والے ان ناقدین کی زبانوں کو لگام دیتا، ان کا احتساب کرتا اور ان کے خلاف تقریراً یا تحریراً یا احتجاجاً کوئی کاروائی عمل میں لاتا، اور "ناقدین معاویہ" نامی کتاب لکھ کر جو سعادت آج پروفیسر طاہر علی ہاشمی صاحب نے اپنی قسمت میں سمیٹی ہے وہ حاصل کرتا؟ آخر یہ امام احمد بن حنبل، امام ابو جعفر طحاوی، امام ابوالحسن اشعری، امام ابو منصور ماتریدی، شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ، امام الحرمین الجوینی، حجۃ الاسلام امام غزالی، امام فخر الدین رازی، امام نووی، علامہ شمس الدین ذہبی، علامہ بدر الدین عینی، حافظ ابن حجر عسقلانی، علامہ تاج الدین سبکی، علامہ ابن ہمام حنفی، علامہ ابن حجر ہیتمی، علامہ عبدالعزیز فرہاروی، مولانا سرفراز خان صفدر، علامہ علی شیر حیدری، اور مولانا محمد نافع وغیرہ حضرات کہاں تھے جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر نقد کرنے والے ان ناقدین کی زبانوں کو لگام نہ دے سکے، ان کا احتساب نہ کر سکے، اور آنے والی نسل کو ان کی صحابہ دشمنی سے آگاہ نہ کر سکے؟ جس کا سارا بوجھ آج پروفیسر طاہر علی ہاشمی صاحب کو اپنے ساٹھ سالہ بوڑھے کندھوں پر اٹھانا پڑ رہا ہے"۔ (ایضا: ۳۴)

اس کے متصل بعد مفتی و قاص رفیع لکھتے ہیں کہ :

گو کہ بعض چیدہ چیدہ حضرات (مثلاً امام عبدالرزاق، امام حاکم، امام ابو بکر جصاص اور علامہ تفتازانی وغیرہ) پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حوالے سے بعض علماء نے نقد ضرور کیا ہے، لیکن ایک تو انھوں نے مذکورہ حضرات پر اجتماعی نہیں بلکہ فرداً فرداً ایک ایک شخص پر نقد کیا ہے، دوسرے یہ کہ انہیں نقد کرنے والے علماء ہی کے ہم عصر بعض دوسرے علماء نے ان کے اس نقد کو قطعی طور پر تسلیم نہیں کیا، اور مذرہ بالا حضرات کے

دفاع میں نقد کرنے والے علماء کو اپنے دلائل قویہ اور حجج بینہ کی بناء پر خاموش کرکے ان پر سے نقدِ معاویہ کا الزام صاف کرکے اس کی دوٹوک الفاظ میں نفی کی ہے"۔(حوالہ مذکور )

مفتی محمد وقاص رفیع مزید لکھتے ہیں کہ :۔"ایک تو انہوں نے مذکورہ حضرات پر اجتماعی نہیں بلکہ فرداًفرداًایک اور دوسرے یہ کہ انہیں نقد کرنے والے علماء ہی کے ہم عصر بعض دوسرے علماء نے ایک شخص پر نقد کیا ہے ان کے اس نقد کو قطعی طور پر تسلیم نہیں کیا،اور مذرہ بالا حضرات کے دفاع میں نقد کرنے والے علماء کو اپنے دلائل قویہ اور حجج بینہ کی بناء پر خاموش کرکے ان پر سے نقدِ معاویہ کاالزام صاف کرکے اس کی دوٹوک الفاظ میں نفی کی ہے" "۔(ایضا)

مفتی محمد وقاص رفیع صاحب، قاضی پروفیسر طاہر علی ہاشمی صاحب کے بارے میں لکھتے ہیں کہ :۔" پروفیسر آں موصوف نے اپنی کتاب میں اکابر اہل سنت کے عبارات کو توڑ مروڑ کر،ان میں قطع وبرید کرکے اور ان کا سیاق وسباق حذف کرکے جس دجل وفریب اور تلبیس ابلیس کا مظاہرہ کیا ہے اسے دیکھ کر عزازیل بھی شرما جاتا ہے"۔(صفحہ نمبر:35)
مفتی وقاص رفیع لکھتے ہیں:

"بہر حال ہم نے اپنی طاقت بشریہ کے مطابق پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب کی ان تمام شنیعہ ورذیلہ،تلبیسات و دجالیات اور فریب کاریوں کی مکمل طور پر قلعی کھولی اور انہیں طشت از بام کیا ہے اور اکابر علمائے اہل سنت والجماعت کی طرف منسوب ایک ایک واقعہ اور ایک ایک جزئی کی اصل حقیقت کا قدیم وجدید ماخذ کی طرف مراجعت کرکے بڑی محنت وجاں فشانی کے ساتھ اصل حقیقت کا سراغ لگایا ہے اور ان کی طرف غلط طور پر منسوب "نقد معاویہؓ" جیسے بدنما داغ کا انصاف کے کٹہرے میں رہتے ہوئے بڑی خوش اسلوبی کے ساتھ دفاع کیا ہے۔

ہماری یہ کتاب "حضرت معاویہؓ اور عباراتِ اکابر" پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب "سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین" کا جواب برائے جواب ہی نہیں بلکہ ایک مستقل تصنیف بھی ہے جو اکابر علمائے اہل سنت کی بعض موہوم و مشتبہ عبارات کے دفاع میں اگرچہ بہت پہلے لکھنی چاہیے تھی"۔۔۔۔

-

-

ہیچ مداں محمد وقاص رفیع

اسلام پورہ (واہ کینٹ)

23 جمادی الثانی 1439ھ

*(حضرت معاویہؓ اور عباراتِ اکابر صفحہ نمبر 38، 39)*

---

قارئین کرام!

پروفیسر صاحب کی کتاب کا "نفس مسئلہ" سیدنا رضی اللہ عنہ کے بارے میں اکابر کی "تنقیصی عبارات" ہے۔ جبکہ مفتی وقاص رفیع صاحب نے اپنی کتاب میں اکابر کی ان عبارات کی توضیح وتاویلات پیش کی ہیں، جو عبارات پروفیسر قاضی صاحب کے نزدیک "نقد معاویہ" کے زمرے میں شمار ہوتی ہیں۔ اور مفتی وقاص رفیع کی کتاب بقول ان کے پروفیسر قاضی صاحب کی کتاب کا جواب ہے۔ جیسا کہ مفتی وقاص رفیع نے کتاب کے مقدمہ کے آخر میں لکھا کہ:

"ہماری یہ کتاب "حضرت معاویہؓ اور عباراتِ اکابر" پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب "سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین" کا جواب برائے جواب ہی نہیں بلکہ ایک مستقل تصنیف بھی ہے جو اکابر علمائے اہل سنت کی بعض موہوم و مشتبہ عبارات کے دفاع میں اگرچہ بہت پہلے لکھنی چاہیے تھی"۔۔۔۔

قارئین کرام! یہ کیسا جواب ہے کہ قاضی صاحب کی کتاب میں شامل ناقدین کی نصف تعداد کو بھی عبور نہ کرسکے۔ اور جن اکابر کی عبارات کی وضاحت و تاویل پیش کی اس کی حقیقت حافظ عبید اللہ صاحب نے بطور قاری تبصرہ کرتے ہوئے واضح کردی ہے۔

جبکہ ماہنامہ حق چار یار لاہور ستمبر 2018 کے شمارے میں تبصرہ نگار حافظ عبدالجبار سلفی نے دھوکا دینے کی کوشش کی کہ مذکورہ کتابوں کا مبحث "مشاجرات صحابہ" ہے اور یقینا ایسا حسب عادت سلفی صاحب نے قصدا کیا ہوگا۔

چنانچہ سلفی صاحب لکھتے ہیں کہ: "یہ کتاب مدرسہ عربیہ رائے ونڈ کے فاضل مولانا مفتی محمد وقاص رفیع کے گوہر ریز قلم کا نتیجہ ہے۔ اس میں انہوں نے بڑی متانت اور خوش اسلوبی کے ساتھ یہ نازک پگڈنی عبور کرنے کی ہمت کی ہے اور یہ ثابت کیا کہ جب کوئی شخصیت کسی بھی متحارب گروہ سے متعلق ہوتی ہے تو اس سے وابستہ جذبات میں مدوجزر کا پیدا ہوجانا ایک امرِ طبعی ہے۔ اہل سنت والجماعت کا دوٹوک نظریہ ہے کہ خلفاء راشدین موعودہ چار ہیں، حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ صحابی رسول صلی اللہ علیہ وسلم، کاتب وحی اور اپنے دیگر کمالات کی بناء پر جنتی ہیں اور ان کی محبت اہل ایمان کا اثاثہ ایمان ہے۔ تاہم مرتبہ کے لحاظ سے وہ سیدنا حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہم پلہ نہ تھے اور باہمی جنگوں میں حق حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا اور نکتہ خطاء پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ تھے۔ مگر اس سے مراد خطاء اجتہادی ہے۔"

سلفی صاحب مزید لکھتے ہیں کہ "مجموعی اعتبار سے یہ کتاب سلسلہ دفاع حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ایک بہترین لائق مطالعہ، قابل قدر اور مستحق تحسین کاوش ہے۔"، "حوالہ جاتی کتاب پر نظر ڈالنے سے محسوس

ہوتا ہے کہ مصنف کتاب ہٰذا نے سینکڑوں صفحات کا مطالعہ بایں معنی کیا ہے کہ اصل مصادر اور علمی متابع پر توجہ مرکوز رکھی ہے۔ اعتدال اور نتیجہ فکر کے طور پر انہوں نے جو سطور لکھی ہیں، ان میں بھی کافی حد تک اعتدال چھلکتا ہے۔" حافظ عبدالجبار سلفی اپنی خواہش کا اظہار کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ: "۔۔۔ مبصر کی خواہش ہے کہ مولانا محمد اسماعیل ریحان، مفتی ابولبابہ شاہ منصور، مولانا طلحہ السیف اور اس سے اگلی صف کے لوگوں میں سے بالخصوص حضرت مولانا عبدالقدوس خان قارن اس محاذ پر توجہ دیں اور مشاجراتِ صحابہ رضی اللہ عنہم، خلافتِ راشدہ موعودہ، نیز داخلی فتنوں کے متعلق جمہور اہل سنت والجماعت کے بے غبار نظریہ کو اپنی خداداد صلاحیتوں سے آشکار کریں"، "اہل علم زیر تبصرہ کتاب دیئے گئے فون نمبر سے رابطہ کرکے حاصل کریں۔ اسے اپنے کتب خانوں کی زینت بنائیں اور اس علمی تحفہ کی قدر کرکے اپنے خزانۂ معلومات میں اضافے کے ساتھ ساتھ مصنف کی بھی ضرور حوصلہ افزائی فرمائیں"۔۔۔۔۔ اللہ کریم مصنف کی اس محنت کو قبول عام کا شرف بخشیں اور اپنی بارگاہ میں اسے مقبول فرما کر مخلوق کی ہدایت کا ذریعہ بنائیں۔" (ماہنامہ حق چار یار لاہور۔ ستمبر 2018۔ صفحہ نمبر 47،48،49-)

قارئین کرام!

اسی دوران مولانا عبدالمنان معاویہ نے بھی مفتی محمد وقاص رفیع کی مذکورہ کتاب کے مقدمہ پر تبصرہ اپنی فیس بک وال پر پانچ اقساط میں پیش کرچکے ہیں۔ حافظ عبیدللہ صاحب کے ناقدانہ تبصرہ کی پی ڈی ایف میں اسے بھی شامل کردیا گیا ہے۔ اسی طرح مناسب معلوم ہوا کہ حافظ عبدالجبار سلفی کے تائیدی تبصرے کے اسکین بھی پی ڈی ایف میں شامل کرلئے جائیں کیونکہ بعدازاں حافظ عبیداللہ صاحب نے سلفی صاحب کے تبصرہ کا بھی جائزہ فیس بک پر پیش کیا ہے جو چار اقساط پر مشتمل تھا اور جس کا نام ہے:

" بسلسلہ دفاع سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ

" من ترا حاجی بگویم، تو مرا حاجی بگو" (قسط: 1)

(ضمیمہ "اکابر کے نادان وکیل")

بعد ازاں " تتمہ ضمیمۃ " اکابر کے نادان وکیل " کے عنوان سے 2 اقساط پیش کی گئیں۔

" اکابر کے ناداں وکیل، ضمیمہ، تتمہ ضمیمہ، مولانا عبد المنان معاویہ کا پانچ اقساط پر مشتمل تبصرہ، مفتی محمد وقاص رفیع کی کتاب کے اسکین، اور حافظ عبد الجبار سلفی کا تبصرہ ماہنامہ حق چار یار لاہور ستمبر 2018 کے اسکین پی ڈی ایف میں شامل کئے گئے ہیں۔ اب قارئین حافظ عبید اللہ صاحب کے تبصرہ کے تناظر میں مفتی وقاص رفیع کی کتاب کے " علمی تحفہ کی قدر " صحیح طرح سے کر سکیں گے۔ نیز آخر میں پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی کی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے دفاع میں لکھی گئی کتاب " سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین " کا ڈاؤن لوڈنگ لنک بھی دے دیا گیا ہے تاکہ قارئین " معتوب زمانہ " کتاب کو انٹرنیٹ سے ڈاؤن لوڈ کر کے خود مواد کا تقابل کر سکیں۔ کہ واقعی اکابر کی عبارات " نقد " کے زمرے میں آتی ہیں یا خواہ مخواہ پروفیسر قاضی صاحب نے اکابر کو " ناقدین معاویہ " کی فہرست میں لا کھڑا کیا ہے۔ یہ ملحوظ رہے کہ مفتی وقاص رفیع نے پروفیسر قاضی صاحب کی کتاب میں شامل 44 ناقدین میں سے 21 ناقدین کی کچھ عبارات کی وضاحت و صفائی پیش کرنے کی " کوشش " کی ہے۔ مفتی صاحب کی یہ " کوشش " کہاں تک کامیاب ہوئی یہ قارئین کتاب کے اسکین اور دونوں تبصروں کے مطالعہ کے بعد جان سکیں گے۔ اور انہیں مفتی وقاص رفیع کی " کاوش " کی حیثیت و حقیقت بھی معلوم ہو جائے گی۔ ان شاء اللہ

------

عرش والے میری توقیر سلامت رکھنا

فرش کے سارے "خداؤں" سے الجھ بیٹھا ہوں

چونکہ میں نے اپنی وال پر پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی صاحب کی تحقیق پر ان کے مضبوط دلائل کی وجہ سے مکمل اعتماد کرتے ہوئے ان کی کتاب " سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین " سے پوسٹیں پیش کی ہیں اور جہاں بہت سارے حضرات بندہ سے الجھتے رہے اور الزام تراشیاں کرتے رہے وہیں مفتی محمد وقاص رفیع نے اپنی کتاب کی تشہیر فیس بک پر کی تو بہت سارے اکابر کے مداحوں نے ان کی اس کاوش کو داد تحسین پیش

کی۔ جبکہ بندہ نے مفتی صاحب سے انباکس درخواست کی تھی کہ کتاب سے پوسٹوں کی صورت میں قارئین کی راہنمائی کی جائے کیونکہ بہت سارے لوگوں تک میری وال سے قاضی صاحب کی کتاب پوسٹوں کی صورت میں پہنچی ہے اس لئے اب اگر اکابرین کی عبارات کی کوئی مناسب تاویل کی گئی ہے تو قارئین تک اسے پہنچایا جائے اور اس مقصد کے لئے بندہ اپنی وال سے پوسٹیں کرنے کے لئے تیار ہے بشرطیکہ کمپوز شدہ فائل سنڈ کردی جائے۔ اور ساتھ یہ بھی عرض کیا تھا کہ بہتر ہوتا کہ علماء دیوبند کی اعلی علمی قیادت کی تقاریظ و تائید کے ساتھ کتاب شائع کی جاتی۔ اب چونکہ علماء دیوبند سے منسوب تحریک خدام اہل سنت کے ترجمان رسالے ماہنامہ حق چار یار لاہور میں حافظ عبدالجبار سلفی صاحب کے شعلہ بار قلم سے تبصرہ سامنے آچکا ہے۔ جس کا مختصر ذکر اوپر ہوچکا ہے۔ آگے مکمل اسکین دیئے ہوئے ہیں۔ ممکن ہے کہ آنے والے دنوں میں مزید رسائل و جرائد اس کتاب پر تبصرہ کریں لیکن فی الوقت قارئین حافظ عبیداللہ صاحب اور عبدالمنان معاویہ کے تبصروں کی روشنی میں مفتی وقاص رفیع صاحب کی کتاب کے اسکین کا مطالعہ شروع کریں ہم آگے چل کر مذکورہ کتاب پر تبصرہ کریں گے۔ جس سے رہی سہی کسر پوری ہوجائے گی۔ ان شاء اللہ

محمد اعجاز کراچی

5 نومبر 2018ء

پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی صاحب کی کتاب کا لنک :۔

https://jumpshare.com/v/RFEfba8CjuXHKwWvT7rC?b=34EO25Gyt40GpmR2r8w6

# اکابر کے نادان وکیل

## مفتی وقاص رفیع (فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ) کی کتاب
## "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر"
## پر بطور قاری مختصر تبصرہ

از قلم
حافظ عبید اللہ

# اکابر کے نادان وکیل:

## (قسط:1) ....... 14 مئی 2018

--------

## اکابر کے دفاع کے نام پر صحابہ کرام پر حملہ.

کسی "مفتی محمد وقاص رفیع" نامی مصنف کے نام کے ساتھ ایک کتاب منظر عام پر آئی ہے جس کا نام ہے "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر"، مفتی مذکور نے اپنے نام کے ساتھ "فاضل مدرسہ عربیہ تبلیغی مرکز رائے ونڈ" بھی بطور خاص لکھا ہے، اس کتاب میں ان کا دعوی ہے کہ انہوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں بعض اکابر اہل سنت کی ایسی عبارات کا دفاع کیا ہے جن کو لے کر بعض حضرات نے ان اکابر کو "ناقدین حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ" میں شامل کیا ہے.

لیکن جیسے جیسے کتاب پڑھتے جائیں، تو اندر کی بات یہ سامنے آتی ہے کہ مفتی موصوف (یا جس نے ان سے یہ کتاب لکھوائی ہے) بار بار یہ باور کروانا چاہتے ہیں کہ "حضرات ام المؤمنین عائشہ صدیقہ، طلحہ، زبیر، معاویہ، عمرو بن العاص رضی اللہ عنہم اجمعین" وغیرہم یہ تمام حضرات تھے تو نص کی رو سے باطل پر اور شرعی وفقہی باغی تھے، لیکن چونکہ یہ سب صحابی ہیں اس لیے ہم ان کو یہ رعایت دیتے ہیں کہ انھیں "مجتہد مخطی" کہتے ہیں، ورنہ اگر یہ کام اگر کسی غیر صحابی سے ہوئے ہوتے تو اسے گناہ کبیرہ کا مرتکب اور فاسق کہا جاتا.. (دیکھیں کتاب مذکور کا صفحہ 631).

(یہاں یہ بیان کرتا جاؤں کہ ملک کے ایک معروف عالم جو کالم نگار بھی ہیں سے بہت عرصہ پہلے میری ایک پروگرام میں ملاقات ہوئی تھی، دوران گفتگو ان صاحب نے بھی صاف طور پر مجھ سے یہی کہا کہ "ہاں یہ تمام

حضرات ہیں تو حقیقی طور پر باغی اور باطل پر لیکن ہم صرف ان کے مقام صحابیت کی وجہ سے انھیں مجتہد مخطی کہتے ہیں، تفصیل پھر کبھی).

یہ کتاب عجیب و غریب قسم کے مغالطات اور تناقضات کا مجموعہ ہے.. چند مثالیں پیش خدمت ہیں :

جناب مفتی موصوف ایک جگہ ان اکابرین کی طرف اشارہ کرتے ہوئے جن پر "ناقدین معاویہ" ہونے کا الزام ہے لکھتے ہیں کہ :

"اگر واقعی یہ حضرات ایسے ہی تھے جیسا کہ دعوا ہے تو پھر سوال ہے کہ گذشتہ چودہ صدیوں میں کوئی ایک بھی صحابہ کا ایسا دیوانہ پیدا نہ ہوا جو حضرت معاویہ (رض) پر نقد کرنے والے ان ناقدین کی زبانوں کو لگام دیتا، ان کا احتساب کرتا اور ان کے خلاف تقریراً یا تحریراً یا احتجاجاً کوئی کروائی عمل میں لاتا."

اور پھر اسی صفحے پر اپنی ہی بات کو یوں توڑتے ہیں کہ:

"گو کہ بعض چیدہ چیدہ حضرات مثلاً امام عبدالرزاق، امام حاکم، امام ابوبکر جصاص، علامہ تفتازانی وغیرہ پر حضرت معاویہ (رض) کے حوالے سے بعض علماء نے نقد ضرور کیا ہے لیکن ایک تو انھوں نے مذکورہ حضرات پر اجتماعی نہیں بلکہ فرداً فرداً ایک ایک شخص پر نقد کیا ہے.." (دیکھیں کتاب کا صفحہ 34).

یعنی یہ بعض علماء جنھوں نے ان حضرات کی عبارات پر نقد کیا یہ مفتی وقاص رفیع کے نزدیک چودہ صدیوں سے باہر کے ہیں کیا؟؟ نیز کیا ان کے خیال میں صرف اجتماعی نقد کرنا ہی قابل اعتراض ہے، اگر فرداً فرداً کیا جائے تو پھر قابل قبول ہے؟.

مفتی موصوف ایک جگہ آپے سے باہر ہو کر لکھتے ہیں :

"حضرت معاویہ (رض) کے مخطی اور باغی ہونے پر پوری امت کا اجماع ہے "

(یاد رہے اس عبارت میں مفتی صاحب نے صرف "مخطی" اور "باغی" کے الفاظ لکھے ہیں "مجتہد مخطی" کے الفاظ نہیں لکھے ... " (دیکھیں کتاب کا صفحہ 111).

ایک جگہ پر لکھتے ہیں :

"شہادت عمار (رض) کے بعد بھی حضرت معاویہ (رض) کا حضرت علی (رض) کے ساتھ برابر قتال جاری رکھنا اور مسلسل لڑتے رہنا حق سے اعراض اور باطل پر اصرار کے مترادف ہے "
(دیکھیں کتاب کا صفحہ 94)

یاد رہے مفتی صاحب نے یہ بات شوکانی کے حوالے سے اپنے موقف کے حق میں نقل کی ہے، اور شوکانی کے بارے میں علماء نے لکھا ہے وہ "زیدی شیعہ" تھے.

ایک جگہ لکھتے ہیں:

"جہاں تک.......... مولانا سید ابو الاعلی مودودی صاحب کے حدیث عمار کی رو سے حضرت معاویہ (رض) کو باغی ثابت کرنے کے مذکورہ بالا استدلال کا تعلق ہے تو یہ تو جمہور علماء اہل سنت کا ایک اجماعی موقف ہے (دیکھیں کتاب کا صفحہ 96)

غور کریں مفتی موصوف ایک ہی سطر میں "جمہور علماء اہل سنت" کا مسلک بھی لکھ رہے ہیں اور ساتھ ہی "اجماعی موقف" بھی لکھ رہے ہیں ... "جمہور" کے لفظ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کچھ علماء اہل سنت کا یہ مسلک نہیں، اگر ایسا ہی ہے تو پھر یہ اہل سنت کا "اجماعی موقف" کیسے ہوا؟، نیز مولانا مودودی کے استدلال کی تائید کر رہے ہیں.

بلکہ مفتی موصوف نے اسی کتاب میں "میر سید شریف جرجانی" کے حوالے سے یہ بات خود نقل کی ہے کہ انہوں نے اہل سنت کی ایک جماعت کا یہ مسلک بھی نقل کیا ہے کہ انہوں نے مشاجرات صحابہ جیسے واقعات کے بارے میں مکمل توقف اور سکوت سے کام لیا ہے اور دونوں فریقوں میں سے کسی ایک فریق کی طرف بھی علی التعیین والیقین نہ خطا کو منسوب کیا ہے اور نہ صواب کو " (دیکھیں کتاب کا صفحہ 81).

اگر میر سید شریف جرجانی کی یہ بات درست ہے تو پھر مفتی موصوف "اجماع" کس پر بتا رہے ہیں؟ اہل سنت کی یہ ایک جماعت کیا مفتی صاحب کے نزدیک اہل سنت سے خارج ہے؟

(نوٹ: شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے بھی اہل سنت کی ایک جماعت کا یہی مسلک نقل کیا ہے، بلکہ ایک مسلک دونوں گروہوں کے مصیب ہونے کا بھی نقل کیا ہے اسی طرح ان حزم (رح) نے بھی صحابہ کرام اور

اہل سنت کے مختلف مواقف ذکر کیے ہیں، نیز حضرت مجدد الف ثانی (رح) نے بھی لکھا ہے کہ اس معاملے میں حضرت معاویہ (رض) کے ساتھ تقریباً آدھے صحابہ کرام شریک تھے... تفصیل آگے آئے گی).

آگے سنیے! مدرسہ رائے ونڈ کے فاضل یہ مفتی صاحب ایک جگہ یہ بات تسلیم کرتے ہیں کہ "مشاجرات صحابہ میں واجب، اصل اور بہتر مسلک یہی ہے کہ اس بارے میں توقف، امساک اور کف لسان کیا جائے اور اگر کبھی مجبوراً یا اضطراراً اُس بارے میں بات کرنی ہی پڑے تو نہایت احتیاط کی ضرورت ہے اور کوئی ایسی بات نہ کی جائے جس سے کسی صحابی کی تنقیص ہوتی ہو، موصوف نے اس پر بہت سے حوالے بھی لکھے ہیں، لیکن آگے مفتی صاحب یہ فتویٰ دیتے ہیں کہ:

"بعض مخصوص مواقع میں ضرورت شرعیہ شدیدہ کی بنا پر اس مسئلے میں توقف وامساک اور کف لسان کا حکم واجب کا نہیں رہتا بلکہ ناجائز کا ہو جاتا ہے اور ایسے مواقع میں توقف وامساک اور کف لسان نہ کرنا واجب ہو جاتا ہے... " (دیکھیں کتاب کا صفحہ 89 وما قبل).

غور فرمائیں! یہ ایسے ہی ہے جیسے خنزیر کھانا حرام ہے، لیکن شدید اضطراری حالت میں بقدر ضرورت کھانے کی اجازت دی گئی ہے... اور وہ اجازت صرف اباحت تک ہے نہ واجب ہے اور نہ کوئی مفتی یہ فتویٰ دیتا ہے کہ اضطرار کی حالت میں خنزیر کھانا واجب ہو جاتا ہے اور نہ کھانا ناجائز ہوتا ہے، لہٰذا اگر مفتی موصوف کے اقرار کے مطابق مشاجرات صحابہ میں واجب یہی ہے کہ توقف وامساک وکف لسان کیا جائے تو پھر ضرورت شرعیہ شدیدہ کی صورت میں بھی بقدر ضرورت اس پر کلام صرف مباح یا جائز ہی ہوگا... واجب نہیں ہو سکتا، اور یہی وہ نکتہ ہے جسے مفتی وقاص رفیع اور ان کے ہمنوا نہیں سمجھ سکے، یہیں علماء اہل سنت نے یہ فرمایا ہے کہ "اگر کسی خاص مجبوری کی وجہ سے صحابہ کرام کے درمیان ہونے والے ان مشاجرات کا ذکر کرنا ہی پڑے تو پھر آخری حد اجتہادی خطاء ہی ہے، اس سے تجاوز نہیں کرنا"، جس سے مفتی وقاص رفیع نے یہ سمجھ لیا ہے کہ پہلے تو دلائل کے ساتھ ایک طرف کو "باغی" "طاغی" "ناحق خروج کرنے والے" "نصوص کی مخالفت کرنے والے" وغیرہ وغیرہ ثابت کیا جائے اور پھر آخر میں یہ کہہ دیا جائے کہ چونکہ وہ صحابی ہیں اس لئے ہم

ان کا لحاظ کرتے ہوئے ان کے ان تمام کاموں کو "خطائے اجتہادی" کہتے ہیں ... اور اگر کوئی یہ کہے کہ جناب ! اہل سنت کا اصولی موقف مشاجرات صحابہ میں "توقف و امساک ہے" تو اس کے خلاف کتابیں لکھی جاتی ہیں کہ نہیں تم پر لازم ہے کہ ایک جانب کو ضرور غلط، ناحق اور باغی کہو.

ایک جگہ مفتی موصوف یہ ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ "حضرت عمار (رض) کی شہادت کے بعد کئی غیر جانبدار صحابہ کرام حضرت علی (رض) کے لشکر میں شامل ہوئے" .. اور دلیل کے طور پر کیا پیش کرتے ہیں؟ یہ کہ "فلاں صحابی صفین کے موقع پر حضرت علی کے ساتھ شامل تھے، لیکن وہ لڑائی میں حصہ نہیں لے رہے تھے، حضرت عمار (رض) کی شہادت کے بعد انہوں نے لڑائی میں حصہ لیا ... " (دیکھیں کتاب کا صفحہ 101 – 102).

اب سوال یہ ہے کہ مفتی موصوف نے عنوان میں "غیر جانبدار" کا لفظ لکھا ہے .. جبکہ جن صحابی کا حوالہ پیش کیا ہے وہ تو پہلے ہی سے حضرت علی (رض) کے لشکر میں تھے .. غیر جانبدار تو نہ تھے ... (اگر مستدرک حاکم کی اس پوری روایت کا مطالعہ کیا جائے جو مفتی صاحب نے دلیل کے تو طور پر پیش کی ہے تو اس میں مزید ایسی باتیں بھی ہیں جو مفتی صاحب کے خلاف بھی جاتی ہیں، مثلاً حضرت عمار (رض) کو قتل کرنے والوں کے تین نام بھی ہیں اس روایت میں جبکہ مفتی صاحب ان تینوں میں سے کسی کو بھی قاتل عمار (رض) نہیں کہتے).
ابھی میں نے کتاب کے صرف 110 صفحات بالاستیعاب پڑھے ہیں اور اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ کسی "سبائیت سے متاثر شخص" نے یہ کتاب لکھوائی ہے اور مفتی صاحب موصوف کا صرف نام استعمال کیا گیا ہے ورنہ جو زبان اور انداز اس کتاب میں اختیار کیا گیا ہے وہ کسی طرح بھی تبلیغی جماعت کے اکابرین اور مدرسہ رائے ونڈ کے فضلاء کے مزاج سے مطابقت نہیں رکھتا ... مفتی صاحب کا یہ حق تھا کہ وہ اپنا موقف ضرور بیان کرتے لیکن اس کے لیے اگر الفاظ اور انداز وہی ہوتا جو تبلیغی جماعت کے احباب کا ہے تو بہتر تھا .. میرا حسن ظن یہی ہے.
نوٹ: جیسے جیسے کتاب کا مطالعہ کرتا جاؤں گا اس پر مزید گزارشات کرتا جاؤں گا...

# اکابر کے نادان وکیل (قسط: 2)

---

مفتی وقاص رفیع کی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عبارات اکابر" بندہ جوں جوں پڑھتا جاتا ہے یہ یقین ہوتا جاتا ہے کہ یہ کتاب کسی اعلی درجے کے تقیہ باز سبائی کی تحریر ہے کیونکہ مدرسہ عربیہ رائے ونڈ کا ایک فاضل کم از کم ایسی جہالت نہیں بکھیر سکتا...

اہل سنت کے ہاں ایک مجتہد اور امام سمجھے جانے والی شخصیت کا نام ہے "ابو بکر الجصاص".. موصوف کا علم اور اجتہاد اپنی جگہ ، لیکن اپنی تفسیر "احکام القرآن" میں بلا وجہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو کہیں بھی ذکر کرکے ان پر اپنا غصہ نکالتے نظر آتے ہیں... خود مفتی وقاص رفیع نے اقرار کیا ہے کہ:

"امام جصاص کی احکام القرآن میں بعض عبارتیں ایسی ضرور موجود ہیں جن پر بظاہر (یہ بظاہر کی قید صرف جصاص کی ان عبارات کی شدت میں نرمی بتانے کے لیے مفتی موصوف نے لگائی ہے_ناقل) نقد کا اطلاق کیا جاسکتا ہے" (دیکھیں کتاب کا صفحہ 232).

ان جصاص صاحب نے جہاں آیت تمکین وآیت استخلاف میں خوامخواہ حضرت معاویہ (رض) کا تذکرہ کرکے اپنے دل کی بھڑاس نکالی ہے اور جس کا مفتی وقاص (یا اس کتاب کے اصل موجد) نے یہ کہہ کر دفاع کیا ہے کہ انہوں نے ایسا اس لیے کیا ہے کہ آیت تمکین اور آیت استخلاف جب نازل ہوئیں تو اس وقت حضرت معاویہ (رض) اسلام نہیں لائے تھے اس لیے امام جصاص نے درست کیا ہے کہ یہ بتا دیا کہ حضرت معاویہ (رض) کا ان آیات سے کوئی تعلق نہیں.. لیکن ہمارا سوال یہ ہے کہ جصاص صاحب کو حضرت معاویہ (رض) کے علاوہ کسی اور کا نام کیوں نہ یاد آیا؟ مثال کے طور پر انہوں نے حضرت حسن (رض) یا حضرت عمر بن عبدالعزیز (رح) کا نام کیوں نہ ذکر کردیا؟ یہاں خاص طور پر حضرت معاویہ (رض) کا نام لینے کی کیا ضرورت پیش آگئی تھی؟.

بہرحال جو بات آپ کے سامنے اس وقت رکھنی ہے وہ یہ ہے کہ انہی جصاص صاحب نے قرآن کریم کی آیت "لا ينال عهدي الظالمين" (البقرة:124) کے تحت پہلے تو (بقول مفتی وقاص رفیع صاحب بحوالہ حضرت مجاہد) یہ بات لکھی ہے کہ:

"ظالم امام نہیں بن سکتا.... لہٰذا یہ جائز نہیں کہ ظالم نبی ہو اور نہ یہ جائز ہے نبی کا خلیفہ ہو اور نہ اس کے لئے قاضی بننا جائز ہے"

پھر اس کے بعد اسی آیت کے تحت آگے جصاص صاحب نے لکھا ہے کہ :

"عرب اور آل مروان میں عبدالملک سے بڑھ کر کوئی ظالم، کافر اور فاجر نہ تھا، اور نہ اس کے عمال میں حجاج سے بڑھ کر کوئی کافر ظالم اور فاجر تھا"

اور پھر اس دور کے صحابہ وتابعین کا ذکر کرتے ہوئے جصاص صاحب لکھتے ہیں:

(خلاصہ) " حسن بصری، سعید بن جبیر، شعبی اور تمام تابعین ان ظالموں سے اپنے وظائف وصول کرتے تھے، یہ اس لیے نہیں کہ وہ ان ظالموں کو دوست رکھتے تھے یا ان کی امامت وحکومت کو درست سمجھتے تھے بلکہ اس لئے وصول کرتے تھے کہ وہ ان وظائف کو اپنا حق سمجھتے تھے جو ظالم اور فاجر قسم کے لوگوں کے ہاتھوں میں تھا ................. (آگے لکھتے ہیں).. حضرت معاویہ (رض) کے ساتھ بھی اس سے پہلے لوگوں (صحابہ وتابعین_ناقل) کا رویہ اور سلوک ایسا ہی تھا جب وہ علی علیہ السلام (رضی اللہ عنہ نہیں بلکہ علیہ السلام لکھا ہے_ناقل) کی شہادت کے بعد خلافت پر جبری قابض ہو گئے تھے اور حضرات حسنین اور جو صحابہ ان کے دور میں موجود تھے وظائف قبول کرتے تھے مگر ان (یعنی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ) کے ساتھ دوستی اور محبت نہیں رکھتے تھے بلکہ ان سے اسی طرح تبرا کرتے تھے جس طرح علی علیہ السلام اپنی وفات تک کرتے رہے، لہٰذا ان (صحابہ وتابعین) کا ان لوگوں (جن کا ذکر ذکر جصاص صاحب نے کیا یعنی عبدالملک، حجاج اور حضرت معاویہ وغیرہم) کی طرف سے عہدہ قضاء قبول کرنا اور ان سے وظائف لینے میں اس بات پر کوئی دلالت نہیں کہ وہ ان سے محبت رکھتے تھے اور ان کی امامت وخلافت کے صحیح ہونے کے قائل تھے. "

قارئین محترم! جناب جصاص صاحب کی یہ عبارت بالکل واضح ہے، انہوں نے عبدالملک اور حجاج کو "کافر" لکھا.. اور پھر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو "زبردستی خلافت پر قبضہ کرنے والا" لکھا.. پھر یہ بھی لکھا کہ حضرت معاویہ (رض) کے دور میں صحابہ و تابعین جو ان سے وظائف لیتے تھے وہ اس لیے نہیں لیتے تھے کہ وہ ان کی امارت و امامت کو صحیح سمجھتے تھے، نیز جصاص کی اس عبارت سے صاف طور پر یہی معلوم ہوتا ہے کہ وہ حضرت معاویہ (رض) کو بھی ظالم ہی بتا رہے ہیں...

لیکن قربان جائیں مفتی وقاص رفیع پر.. انہوں نے چونکہ چنانچہ کے ساتھ بڑی کوشش کی کہ الفاظ کا ہیر پھیر کرکے جناب جصاص صاحب کی بات کا مطلب کچھ سے کچھ بنا دیں لیکن بات پھر بھی کچھ بنی نہیں.. ذرا مفتی صاحب کی تاویل ملاحظہ فرمائیں، لکھتے ہیں:

"امام جصاص کی اس توضیح سے معلوم ہو رہا ہے کہ حضرت معاویہ (رض) اور دیگر اموی خلفاء کے بارے میں جو ظالم اور فاجر وغیرہ کے الفاظ مروی ہیں (مروی نہیں بلکہ جصاص نے لکھے ہیں، مفتی صاحب دھوکہ دے رہے ہیں_ناقل) وہ اس دور کے مذکورہ بالا قضاۃ حضرات کے اپنے ہیں، جنہوں نے اموی حکام سے اپنے وظائف اور قضاء کے عھدے قبول کر رکھے تھے، نیز یہ الفاظ امام جصاص رحمۃ اللہ علیہ کے نہیں ہیں بلکہ انہوں نے تو محض بنو امیہ کے مذکورہ قضاۃ وغیرہ حضرات کے یہ الفاظ بطور حکایت کے نقل کیے ہیں کے ان قضاۃ وغیرہ حضرات کے خلفاء بنو امیہ کے بارے میں خیالات و نظریات یہ یہ تھے".

(دیکھیں مفتی وقاص رفیع کی کتاب کا صفحہ 257و258)

نوٹ: مفتی صاحب تسلیم کر گئے کہ جصاص کی عبارت میں حضرت معاویہ (رض) اور دوسرے اموی خلفاء کے بارے میں ظالم اور فاجر کے الفاظ تو لکھے ہیں..

میرا سوال مفتی صاحب سے یہ ہے کہ جصاص صاحب کی عبارت میں کونسا ایسا لفظ ہے جس میں جصاص صاحب نے یہ لکھا ہے کہ "عبدالملک بن مروان اور حجاج کو کافر کہنے والے اور حضرت معاویہ (رض) کو جبری خلافت پر قبضہ کرنے والے اور ظالم کہنے والے فلاں فلاں ان کے قاضی اور فلاں فلاں ان سے وظیفہ لینے والے تھے"؟؟.

عجیب بات ہے کہ جصاص کو بچانے کے لئے ایسی جاہلانہ تاویلات کی جارہی ہیں اور عبدالملک بن مروان جیسے فقیہ وقت کو "کافر" کہنے پر مفتی صاحب چپ سادہ لیتے ہیں ( جبکہ خود مفتی وقاص نے ابن اثیر جزری کے حوالے سے نقل کیا ہے کہ عبدالملک عاقل، دور اندیش، ادیب، لبیب اور عالم تھا، اور مدینہ کے چار فقہاء میں سے ایک تھا، دیکھیں صفحہ 259) اور حضرت معاویہ (رض) کی مثال جصاص نے "ظالم" حکمران اور ایسا امام جس سے لوگ محبت نہیں کرتے تھے کے ضمن میں دی ہے اس پر مفتی صاحب یہ جھوٹ بولتے ہیں کہ یہ جصاص نے اس دور کے قاضیوں کی بات نقل کی ہے .... شرم تم کو مگر نہیں آتی..

آگے چلیے، یہی مفتی وقاص رفیع کے امام جصاص، سورۃ التوبہ کی آیت "فقاتلوا ائمة الكفر" کے تحت لکھتے ہیں کہ:

"( صحیح) بات یہ ہے کہ ان ائمہ کفر سے مراد قریش کے وہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنا مسلمان ہونا ظاہر کیا (جی صرف ظاہر کیا_ ناقل) وهم الطلقاء من نحو ابي سفيان وأحزابه ممن لم ينق قلبه من الكفر.. اور وہ طلقاء ہیں، جیسے ابو سفیان اور ان کا گروہ جن کے دل کفر سے پاک نہیں ہوئے تھے "

یاد رہے کہ انہی جصاص صاحب نے اپنی تفسیر میں ایک دوسری جگہ حضرت معاویہ (رض) کو بھی "طلقاء" میں شمار کیا ہے.. "ليس معاوية من المهاجرين بل هو من الطلقاء".. یوں ائمۃ الکفر میں ابو سفیان اور ان کے گروہ میں حضرت معاویہ (رض) بھی آتے ہیں، اور جصاص لکھتے ہیں کہ "انہوں نے صرف اسلام ظاہر کیا تھا لیکن ان کے دل کفر سے پاک نہیں ہوئے تھے... "

جصاص کی اس عبارت کا دفاع جناب مفتی وقاص صاحب یوں فرماتے ہیں :

" جن لوگوں نے فتح مکہ کے موقع پر اسلام قبول کیا تھا ان کے دل چوں کہ فوراً جاہلیت کے اثرات سے پاک صاف نہیں ہو گئے تھے بلکہ تا ہنوز ان کے دلوں میں جاہلیت کے اثرات باقی تھے" ......یہی مطلب ہے امام جصاص رحمۃ اللہ علیہ کے اس قول کا.... الخ" (دیکھیں مفتی صاحب کی کتب کا صفحہ 277و278).

لاحول ولا قوۃ الا باللہ... جصاص کے الفاظ ہیں "ممن لم ینق قلبه من الكفر" کہ ان کے دل کفر سے پاک صاف نہیں ہوئے تھے.. اور مفتی صاحب ان الفاظ کا مطلب یہ بتاتے ہیں کہ ان کے دل میں جاہلیت کے اثرات باقی تھے.

نیز کیا مفتی صاحب یہ بتا سکتے ہیں کہ ابو سفیان (رض) کو تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے بعد نجران کا حاکم بنادیا تھا، آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے وقت بدستور نجران کے حاکم تھے، آپ نے اسلام لانے کے بعد غزوہ حنین اور یرموک میں شرکت بھی کی تھی، اور جصاص صاحب جو انھیں "ائمۃ الکفر" کا مصداق بنا رہے ہیں کیا یہ نبوی فیصلے پر اعتراض نہیں؟ اور "فقاتلوا ائمۃ الکفر" کا مطلب تو مفتی صاحب شاید بیان کرنا بھول گئے..

کاش مدرسہ عربیہ رائے ونڈ کا یہ فاضل نوجوان ایسی ہی تاویلیں صحابہ کرام کو "مخطی" اور "باغی" ہونے سے بچانے میں کرتا.

(اس تبصرے میں اگر قارئین کو کچھ الفاظ سخت محسوس ہوں تو در گزر فرمائیں، دراصل مصنف کتاب مذکور نے جو زبان استعمال کی ہے اس کے مقابلے میں یہ الفاظ نہایت مؤدب ہیں).

# اکابر کے نادان وکیل (قسط: 3)

----------------------

مفتی وقاص رفیع (فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ) کے نام سے شائع ہونے والی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عبارات اکابر" کا مطالعہ جاری ہے، مفتی موصوف نے بزعمِ خود حضرات صحابہ، خاص طور پر ام المؤمنین عائشہ صدیقہ ، حضرات طلحہ وزبیر، حضرات معاویہ وعمرو بن العاص وغیرہم (رضی اللہ عنہم اجمعین) کے بارے میں غیر صحابہ اکابرین کی ان عبارات کا دفاع کرنے کا دعوا کیا ہے جن عبارات کو لے کر ان اکابرین پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ ان کی یہ عبارات صحابہ کرام کے بارے میں تنقیدی وتنقیصی ہیں.

اسی سلسلے میں حنفی فقہ کی معروف کتاب "الہدایۃ فی شرح بدایۃ المبتدی" کے مصنف امام مرغینانی کی ایک عبارت پر بھی اعتراض کیا جاتا ہے، ہدایہ میں ایک جگہ یہ مسئلہ بیان کرتے ہوئے کہ جس طرح "سلطان عادل" (یعنی انصاف پسند حاکم) کی طرف سے قضاء کا عہدہ قبول کرنا جائز ہے اسی طرح "سلطان جائر" (ظالم حاکم) کی طرف سے بھی یہ منصب قبول کرنا جائز ہے، صاحب ہدایہ نے اپنی اس بات کی دلیل کچھ یوں پیش کی ہے کہ:

"ثم يجوز التقلد من السلطان الجائر كما يجوز من العادل لأن الصحابة تقلدوه من معاوية والحق كان بيد علي رضي الله عنه في نوبته، والتابعين تقلدوه من الحجاج وكان جائراً" (سلطان جائر) کی طرف سے عہدہ قضاء قبول کرنا اس لیے جائز ہے کیونکہ صحابہ نے حضرت معاویہ (رض) سے یہ منصب قبول کیا جبکہ اس زمانے میں حق حضرت علی (رض) کے ہاتھ میں تھا، اور اسی طرح تابعین نے حجاج (بن یوسف) سے یہ عہدہ قبول کیا جبکہ وہ جائر (ظالم) حاکم تھا.

صاحب ہدایہ علامہ مرغینانی کی اس عبارت سے صاف واضح ہے کہ انہوں نے یہاں "سلطان جائر" کے الفاظ "سلطان عادل" کے مقابلے میں لکھے ہیں، اور جب "سلطان عادل" (انصاف پسند) حاکم کے مقابلے میں "سلطان جائر" بولا جائے تو اس سے مراد ظالم وجابر حکمران کے علاوہ اور کچھ نہیں ہو سکتا، نیز اسی عبارت میں آگے انہوں نے "حجاج بن یوسف" کا ذکر بھی کیا ہے اور اس کے ساتھ بھی "جائر" کا لفظ لکھا ہے.

"جائر" کے معنی کی مزید وضاحت اس حدیث شریف سے بھی ہوتی ہے جس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سب سے افضل جہاد "کلمتہ حق عند سلطان جائر" کو فرمایا ہے (اِو کما قال علیہ السلام)، یعنی ایک جابر وظالم حکمران کے سامنے کلمہ حق کہنا سب سے افضل جہاد ہے.

صاحب ہدایہ کا یہ استدلال اتنا واضح ہے کہ اس میں کسی تاویل کی گنجائش نہیں، انہوں نے حضرت معاویہ (رض) کو "جائر" بتایا ہے، جیسے "حجاج" جائر تھا، اور یاد رہے "جور" یا "ظلم "گناہ کبیرہ ہوتا ہے، یہ فسق شمار ہوتا ہے، اسے "اجتہادی خطأ" نہیں کہا جاتا... لہٰذا اگر کسی شارح نے صاحب ہدایہ کی اس بات کی یہ تاویل کی ہے کہ اس "جور" سے مراد ان کی "اجتہادی خطأ" ہے تو یہ تاویل بظاہر درست نہیں بنتی کیونکہ "جور" اور "ظلم" کسی طرح بھی اجتہادی غلطی نہیں کہی جا سکتی، کیونکہ مجتہد مخطی کو تو اپنے اجتہاد پر ایک اجر بھی ملتا ہے، تو کیا "جور" اور "ظلم" پر بھی ایک اجر ملتا ہے؟؟

لہٰذا صاحب ہدایہ کا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو "سلطان جائر" کی مثال کے طور پر پیش کرنا بذات خود ظلم و زیادتی ہے، اور ایک جلیل القدر صحابی پر تنقید ہی ہے.

لیکن مفتی وقاص رفیع صاحب نے صاحب ہدایہ کی اس تنقید کا بھی دفاع کرنے کی کوشش کی ہے، اور انہوں نے جو تاویل کی ہے اس کا خلاصہ کچھ یوں ہے کہ :

" یہاں لفظ "جور" سے اس کا لغوی معنی "ظلم" مراد نہیں بلکہ صاحب ہدایہ خود تصریح کر رہے ہیں کہ اس کا اصطلاحی معنی "خطائے اجتہادی" بتاویل "میل عن سواء السبیل" مراد ہے، اس لیے اصطلاح فقہ میں امام عادل کے مقابلہ میں خروج کرنے والے پر لفظ جور، خروج، اور بغاوت وغیرہ الفاظ کا اطلاق کرکے اسے "جائر اور باغی" کہا جاتا ہے اور یہ اطلاق "ظلم" کو مستلزم نہیں".

<u>تبصرہ:</u> سب سے پہلی بات یہ کہ صاحب ہدایہ نے ہرگز ہرگز اپنی اس "سلطان جائر" والی بات کا کہیں بھی یہ مطلب نہیں بیان کیا کہ میں نے جو یہ "جائر" لکھا ہے اس سے مراد "خطائے اجتہادی" ہے.. مفتی موصوف نے یہ سراسر دھوکہ دیا ہے، در اصل انہوں نے صاحب ہدایہ کی اپنی کتاب میں ایک اور جگہ موجود اور ایک

دوسری عبارت کو جس میں "ظلم" کا لفظ ہے "جور" کا نہیں، اسے اس عبارت سے متعلق ظاہر کرنے کی کوشش کی ہے .

دوسری بات یہ کہ مفتی صاحب نے نہ جانے کہاں سے یہ شوشہ نکالا ہے کہ "جور" کا اصطلاحی معنی "خطائے اجتہادی" ہے؟؟؟

تیسری بات مفتی موصوف نے اپنی کتاب میں بار بار حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو "امام حق کے خلاف خروج کرنے والا" لکھا ہے، جس سے یہ بات اچھی طرح سمجھ آجاتی ہے کہ نوجوان مفتی موصوف کا مبلغ علم کیا ہے، انھیں یہ بھی علم نہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہم نے ہرگز حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف جنگ کی غرض سے خروج نہیں کیا، بلکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عراق سے شام کی طرف پیش قدمی کی تھی، نیز اس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ کی امامت وخلافت پر دوسروں کو چھوڑیں خود صحابہ کرام کا اجماع نہیں ہوا تھا، بلکہ آدھے یا اس سے زیادہ صحابہ کرام نے ابھی ان کی بیعت بھی نہیں کی تھی (امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے منہاج السنۃ میں یہ بات متعدد بار لکھی ہے، حوالے آگے بیان ہوں گے)... اس لیے مفتی صاحب بار بار حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں "خروج" کا لفظ بول کر اپنے دل میں چھپے جذبات کا اظہار کر رہے ہیں، پھر "خروج" کا معنی ہے "نکلنا"، اگر اس کا معنی "بیعت سے نکلنا" لیا جائے تو بھی یہ حضرت معاویہ (رض) کے لیے نہیں بولا جاسکتا، کیونکہ آپ نے حضرت علی (رض) کی بیعت ہی نہیں کی تھی، آپ ان کی بیعت میں داخل ہی نہیں ہوئے تھے تو پھر اس سے "خروج" کا کیا مطلب؟.

نیز مفتی موصوف نے اگر واقعی تخصص فی الفقہ کیا ہوا ہے تو انھیں معلوم ہوتا کہ علماء اہل سنت تو یہ بھی کہتے ہیں کہ کسی فاسق حاکم کے خلاف بھی خروج جائز نہیں، جمہور کا یہی مسلک ہے، بلکہ بعض حضرات (امام نووی وغیرہ) نے تو اس پر اجماع بھی لکھا ہے لہٰذا یاد رہے! جمہور اہل سنت کے نزدیک امام فاسق کے خلاف بھی خروج جائز نہیں (فتدبر)... تو پھر صرف "امام عادل کے خلاف خروج" ہی ناجائز نہ ہوا بلکہ "امام جائر" کے خلاف خروج بھی ناجائز بنتا ہے، اور مفتی صاحب شاید نہیں جانتے کہ اس کے نتائج کیا ہوں گے .... (بہرحال ابھی ہماری بحث اس سے نہیں).

لہٰذا مفتی موصوف کو چاہیے کہ پہلے وہ "خروج" کی تعریف کریں اور پھر ثابت کریں کہ حضرت معاویہ (رض) نے حضرت علی (رض) کے خلاف خروج کیا تھا اور آپ کے خلاف لشکری کشی کرتے ہوئے پیش قدمی کی تھی... جبکہ حقیقت یہ ہے کہ آپ نے حضرت علی (رض) کے مقابلے میں دعوائے خلافت نہیں کیا تھا، صرف قصاص عثمان (رض) کا مطالبہ کیا تھا جو کہ کسی طرح بھی خروج نہیں کہا جاسکتا، اور بقول حضرت مجدد الف ثانی (رح) تو "اس معاملے میں حضرت معاویہ (رض) تنہا نہیں ہیں بلکہ صحابہ کرام کی کم و بیش نصف جماعت اس معاملے میں حضرت معاویہ (رض) کے شریک ہیں...." (مکتوبات امام ربانی مترجم اردو از مولانا سید زوار حسین شاہ صاحب، جلد دفتر اول، مکتوب نمبر 251 صفحہ 190).

نیز مفتی موصوف کو یہ بھی علم نہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنی شہادت سے قبل ہی ایک معاہدہ کے تحت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی امارت کئی علاقوں پر تسلیم فرمائی تھی اور بہت سے علاقے ان کی تولیت میں دے دیے تھے (جس کا اقرار خود مفتی وقاص رفیع نے بھی کیا ہے، دیکھیں ان کی کتاب: صفحہ 59) تو اگر بقول مفتی صاحب "مصالحت حسن رضی اللہ عنہ سے پہلے حضرت معاویہ (رض) جائر (کسی بھی معنی میں) تھے تو پھر کیا حضرت علی (رض) نے ایک "جائر" کی تولیت میں یہ علاقے دیے؟؟؟

صاحب ہدایہ کے ایک غلط استدلال کا دفاع کرتے کرتے، مفتی موصوف سوچیں کہ وہ کہاں پہنچ رہے ہیں.. ہونا تو یہ چاہیے تھا کہ حضرت معاویہ (رض) کا دفاع کرتے کہ ان کی طرف "جور" کی نسبت درست نہیں اور یہ صاحب ہدایہ کی زیادتی ہے، کیونکہ مفتی وقاص صاحب دوسری طرف یہ بات خود تسلیم کرتے ہیں کہ اکابرین اہل سنت نے مشاجرات صحابہ میں سب سے بہتر یہی بتایا ہے کہ اس میں توقف، امساک اور کف لسان ہی کیا جائے، لیکن اگر کہیں کسی وجہ سے اس پر مجبوراً بات کرنی ہی پڑے تو "اجتہادی غلطی" سے آگے نہیں جانا چاہیے.. اکابرین یہی کہنا چاہتے ہیں کہ مشاجرات صحابہ میں زیادہ سے زیادہ آخری حد "اجتہادی خطأ" ہے، لیکن صاحب ہدایہ اور جصاص وغیرہما نے اس حد سے تجاوز کیا ہے، لہٰذا ان کی عبارات کا دفاع کرنے کی بجائے مفتی صاحب کو چاہیے تھا کہ وہ یہ کہتے کہ "صاحب ہدایہ سے اجتہادی غلطی ہو گئی ہے اللہ انھیں معاف

فرمائے" .... لیکن چونکہ مفتی موصوف کے دل میں بغض معاویہ (رض) ہے (جس کا اظہار وہ بار بار اس کتاب میں ان کو باغی اور ناحق خروج کرنے والا لکھ کر کر رہے ہیں) اس لیے وہ اپنے ان اکابرین کی ان عبارات کا دفاع کرنے میں ہاتھ پاؤں مار رہے ہیں جو عبارات خود اصول اہل سنت سے تجاوز ہیں.

آخر میں ایک مزے کی بات بھی پڑھتے جائیں، مفتی وقاص نے علامہ ابن خلدون کی ایک عبارت کے حوالے سے یہ تسلیم کیا ہے کہ قرن اول (یعنی صحابہ) کے دور میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت پر اجماع و اتفاق نہیں ہوا تھا، بلکہ یہ اجماع قرن ثانی میں ہوا تھا" (تفصیل کے لیے دیکھیں کتاب کا صفحہ 143 و 144) ... اگر یہ بات درست ہے تو پھر جب قرن اول کے لوگوں کے درمیان حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت متفقہ علیہا اور مجمع علیہا نہیں تھی تو اس زمانے کے لوگوں پر "خروج" اور "بغاوت" کے لفظ بولنا کیسے صحیح ہوا؟؟ بینوا توجروا

...

الغرض! صاحب ہدایہ کا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو "جائر" باور کروانا کسی طرح بھی دفاع کے قابل نہیں... ہم اسے صاحب ہدایہ کی "اجتہادی غلطی" اور ان کا تسامح سمجھتے ہیں، اور اس میں صاحب ہدایہ کی کوئی توہین بھی نہیں کیونکہ مفتی وقاص و اعوانہ کے نزدیک تو کسی صحابی کی طرف بھی "اجتہادی غلطی" کی نسبت اس صحابی کی تنقیص نہیں.. تو صاحب ہدایہ تو پھر بھی غیر صحابی ہیں لہٰذا اس بات کو ان کی اجتہادی غلطی کہنے سے ان کی شان میں بھی کوئی کمی نہیں ہو گی..

# اکابر کے نادان وکیل (قسط: 4)

-----------------------

رمضان المبارک سے پہلے "فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ" مفتی محمد وقاص رفیع کی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر" پر تبصرے کا سلسلہ شروع کیا تھا، جو رمضان کی مصروفیات کی وجہ سے موقوف رہا... اب بات وہیں سے شروع کرتے ہیں جہاں یہ سلسلہ رکا تھا.

جیساکہ میں نے عرض کیا تھا کہ اپنی کتاب میں مفتی وقاص رفیع نے جو زبان اور لب ولہجہ استعمال کیا ہے وہ کسی طرح بھی تبلیغی جماعت یا ان کے ادارے مدرسہ عربیہ کے فضلاء سے جوڑ نہیں کھاتا، اس لیے ہمارے خیال میں اس کتاب کا اصل خالق کوئی اور ہے صرف نام مفتی مذکور کا استعمال کیا گیا ہے، اور جب کتاب کا مطالعہ کریں تو مفتی مذکور کی علمی سطح دیکھ کر بھی احساس ہوتا ہے کہ ان کا مطالعہ محدود ہے اور زیادہ تر "شاملہ" سے حوالے نقل کرتے ہیں... جیساکہ آج کی پوسٹ میں آپ ملاحظہ کریں گے..

کتاب کے صفحہ 338 سے مفتی صاحب نے "علامہ سعد الدین تفتازانی" کی عبارت کا دفاع شروع کیا ہے..

تفتازانی صاحب نے اپنی کتاب میں ایک مثال ذکر کی تھی: "ركب علي وهرب معاوية" (علی سوار ہوے اور معاویہ بھاگ گئے). ان کی اس عبارت پر شیخ الہند مولانا محمود الحسن دیوبندی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

"والمتبادر أن المراد بعلي ومعاوية صاحبا رسول الله ولا يخفى مافيه من سوء الأدب في حق سيدنا معاويه والجرأة عليه بما لايليق بمنصبه بل لو حملناهما على غيرها لم يخل من سوء الأدب لما فيه من الايهام" (بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ علی اور معاویہ سے مراد اللہ کے رسول کے دو صحابی ہیں، اور اس میں سیدنا معاویہ کے حق میں بے ادبی ہے اور ان پر جس قسم کی جرأت ہے وہ مخفی نہیں، جو ان کے منصب کے لائق نہیں (مفتی وقاص رفیع نے بمنصبه کی ضمیر تفتازانی کی طرف لوٹائی ہے کہ یہ بات تفتازانی کے منصب کے لائق نہیں، نہ معلوم اس کا کیا قرینہ ہے؟) بلکہ

اگر ہم ان دونوں (یعنی علی اور معاویہ) سے ان دونوں صحابیوں کے علاوہ کوئی اور بھی مراد لیں) تو بھی یہ کلام بے ادبی سے خالی نہیں ہوگا کہ اس میں (تنقیص کا) وہم موجود ہے... حضرت شیخ الہند کا تبصرہ ختم ہوا.

اب مفتی وقاص رفیع صاحب علامہ تفتازانی کی اس عبارت کا دفاع شروع کرتے ہیں اور اپنے آپ کو حضرت شیخ الہند سے زیادہ عالم و فاضل اور اس عبارت کو سمجھنے والا ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں... چنانچہ لکھتے ہے کہ:

"چاہے ان دونوں لفظوں کا محمل حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے دو صحابی ہوں یا ان کے علاوہ کوئی دوسرا محمل ہو "ظنوا بالمؤمنين خيراً" کی رو سے بہر حال علامہ تفتازانی کو قطعی اور یقینی طور پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا ناقد و گستاخ ٹھہرانا کسی طرح بھی درست نہیں اس لیے کہ اول تو قطعی اور یقینی طور پر یہ بات ثابت نہیں کہ یہ مثال علامہ تفتازانی نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ذات اور آپ کے مقام صحابیت کو گرانے اور اس پر طعن و تنقید کی غرض سے ذکر کی ہے کہ دلوں کا حال تو اللہ تعالی ہی بہتر جانتے ہیں اور ہمیں "ظنوا بالمؤمنين خيراً" کا حکم دیا گیا ہے" (صفحہ 345و346).

ملاحظہ فرمائیں فاضل رائے ونڈ کا دفاع... حضرت شیخ الہند رحمہ اللہ کی اوپر مذکورہ عبارت خود انہی مفتی صاحب نے نقل کی ہے جس میں حضرت شیخ الہند صاف فرماتے ہیں کہ یہ عبارت بہر صورت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں بے ادبی ہے... لیکن مفتی وقاص رفیع یہاں "اچھے ظن" کا فلسفہ چھانٹ رہے ہیں.. یوں تو جب آپ کسی رافضی کی عبارت پیش کریں جس میں حضرت ابوبکر و عمر و عثمان وغیرہم (رضی اللہ عنہم) جیسے صحابہ کرام کے نام پر مشتمل کوئی گستاخانہ مثال مذکور ہو تو اس کی بھی تاویل ہو سکتی ہے کہ یہ بات قطعی طور پر ثابت نہیں کہ یہ مثال ذکر کرنے والے کی مراد وہی اصحاب رسول ہیں، لہٰذا ان کی طرف گستاخی اور بے ادبی کی نسبت کرنا درست نہیں.. واہ واہ کیا استدلال ہے علامہ تفتازانی کے اس نادان وکیل کا..

نیز اگر دلوں کا حال تو اللہ تعالی ہی جانتے ہیں تو پھر مفتی وقاص رفیع صاحب اپنی اسی کتاب میں بار بار اسی "ظنوا بالمؤمنين خيراً" کا فائدہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو دینے پر کیوں تیار نہیں؟ وہ بار بار یہ راگ کیوں الاپتے ہیں کہ : "حضرت معاویہ کے مخطی اور باغی ہونے پر پوری امت کا اجماع ہے" (صفحہ 111 وغیرہ)؟؟

کیا حضرت معاویہ (رض) کے دل کا حال مفتی وقاص رفیع اور ان کے پیچھے پردہ نشین ان کے سرپرست جانتے تھے؟؟ وہاں مفتی صاحب کو یہ تاویلیں کیوں یاد نہیں آئیں؟؟

اب آگے چلیں، مفتی موصوف دوسرا جواب یوں دیتے ہیں کہ :

"یہ ہوسکتا ہے کہ یہ مثال (جو علامہ تفتازانی نے دی ہے) بھی روافض کے اس پروپگنڈے اور سازش کا حصہ ہو کہ جس کے تحت صرف و نحو کی مبتدی کتابوں سے لے کر منتہی کتابوں تک "ضرب زید عمرواً" وغیرہ کی جو مثالیں دی جاتی ہیں ان میں حضرت ابوبکر صدیق حضرت عمرو بن العاص اور حضرت زید بن ثابت (رضی اللہ عنہم) کے نام استعمال کیے جاتے ہیں....... لیکن اس کے باوجود کسی کے کان پر جوں تک نہیں رینگتی کہ وہ ان کتابوں کے مصنفین پر طعن و تشنیع کرے....... کسی بھی مسلمان کو اس بات کا شائبہ تک نہیں ہوتا کہ اس قسم کی مثالوں سے حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمرو بن العاص اور حضرت زید بن ثابت (رضی اللہ عنہم) کی ذاتیں مراد ہیں بلکہ وہ تو صرف ایک نام کی حد تک ان مثالوں سے استفادہ کرتے ہیں، کسی مخصوص صحابی کا نام سمجھ کر ہرگز استفادہ نہیں کرتے"... (خلاصہ : صفحہ 346)

چلو جی مفتی رائے ونڈ نے علامہ تفتازانی کے ساتھ ساتھ روافض کی بھی وکالت کردی، وہ تو اپنی کتب میں صرف "اول، ثانی اور ثالث" کے الفاظ لکھ کر خلفائے ثلاثہ (رض) پر طعن کرتے ہیں، تو ان کی طرف سے بھی جواب ہو گیا کہ تم نے یہ کیسے سمجھ لیا کہ اول سے مراد حضرت ابوبکر، ثانی سے مراد حضرت عمر اور ثالث سے مراد حضرت عثمان ہیں؟؟

اور مفتی صاحب کے استادوں نے اگر انھیں نہیں بتایا تو اس میں دوسروں کا کوئی قصور نہیں، بہت سے علماء کرام اپنے تلامذہ کو "زید وعمرو وبکر" کی مثالوں پر بھی متنبہ کرتے ہیں کہ یہ مثالیں محل نظر ہیں، ہمارے

اساتذہ نے ہمیں یہ بات بتائی تھی، پھر کاش علامہ تفتازانی بھی زید وعمرو وبکر والی مشہور مثالیں ہی دے دیتے ... انھیں خاص طور پر ایک غیر معروف مثال بنانے اور اس میں علی ومعاویہ کا نام لینے کی کیا ضرورت تھی؟؟ کیا وہ نہیں جانتے تھے کہ یہ دو نام مشہور ہیں؟ کیا انھیں نہیں اندازہ تھا کہ اس سے قاری کا ذہن کس طرف جائے گا؟؟

اب آگے چلیے، یہی علامہ تفتازانی لکھتے ہے کہ :

**"ذهب الأكثرون الى أن أول من بغى في الاسلام معاوية"** (اکثر علماء اس طرف گئے ہیں کہ اسلام میں سب سے پہلی بغاوت کرنے والے حضرت معاویہ ہیں) (شرح المقاصد للتفتازانی)

اسی عبارت کے سیاق میں علامہ تفتازانی یہ بیان کرتے ہیں کہ کچھ لوگ (عمرو بن عبیدہ، واصل بن عطاء وغیرہ) کہتے ہیں کہ حضرت علی (رض) کے گروہ اور حضرت معاویہ (رض) کے گروہ میں سے صرف ایک گروہ درست اور صحیح تھا لیکن کونسا تھا؟ یہ تعیین نہیں کر سکتے، علامہ تفتازانی کہتے ہیں کہ ان لوگوں کا یہ قول فاسد اور غلط ہے (بلکہ دونوں گروہوں میں تعین ہے کہ کون درست تھا اور کون غلط)..

اسی طرح علامہ تفتازانی کہتے ہیں کہ : "بعض حضرات اس طرف گئے ہیں کہ دونوں گروہ صحیح تھے، کیونکہ (دونوں مجتہد تھے) اور ہر مجتہد مصیب ہوتا ہے"، علامہ تفتازانی ان لوگوں کا قول بھی غلط ثابت کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ :

**"وذلك لأن الخلاف انما هو اذا كان كل منهما مجتهداً في الدين على الشرائط المذكورة في الاجتهاد، لا في كل من يتخيل شبهة واهية ويتأول تأويلاً فاسداً ، ولهذا ذهب الكثيرون الى أن أول من بغى في الاسلام معاوية"** (یعنی جو لوگ کہتے ہیں کہ چونکہ دونوں مجتہد تھے، اور ہر مجتہد مصیب ہوتا ہے اس لیے دونوں ہی مصیب تھے، ان کی بات بھی غلط ہے، کیونکہ اختلاف اس وقت معتبر ہوتا ہے جب دونوں مجتہدوں میں ہر ایک دین میں اجتہاد کی شرائط کے ساتھ اجتہاد کرے (تب تو کہہ سکتے ہیں کہ ہر مجتہد مصیب ہے) لیکن اگر (ان مجتہدوں میں سے) کوئی ایسا ہو جس کے دماغ میں شبہ ہو اور وہ فاسد و باطل قسم کی تاویلیں کرے تو اس کے بارے میں یہ بات نہیں کہہ

سکتے کہ وہ مصیب ہے، اسی لیے بہت سے لوگ اس طرف گئے ہیں کہ اسلام میں سب سے پہلے جس نے بغاوت کی وہ معاویہ ہیں)

یہاں مفتی وقاص رفیع نے جان بوجھ کر یا لاعلمی میں اس عبارت کا غلط مفہوم بیان کرنے کی کوشش کی ہے ... تفتازانی اس عبارت میں یہی کہہ رہے ہیں کہ اگر دونوں طرف کے مجتہد اجتہادی کی شرطوں کے مطابق اجتہاد کریں تو ان کے بارے میں کہہ سکتے ہیں کہ "**كل مجتهد مصيب**" (ہر مجتہد مصیب ہی ہے) لیکن اگر ان میں سے کوئی فاسد تاویلیں کرے تو اس صورت میں اسے مصیب نہیں کہہ سکتے، اور اس کے ساتھ ہی متصل حضرت معاویہ (رض) کو اسلام میں سب سے پہلا باغی بھی لکھ دیا... اس سے صاف واضح ہے کہ تفتازانی کے نزدیک حضرت معاویہ (رض) ایسے مجتہد نہ تھے جنہوں نے اجتہاد کی شرائط کے مطابق اجتہاد کیا کہ انھیں بھی مصیب کہا جاسکے، بلکہ انہوں نے باطل تاویلیں کیں اسی لیے انہیں سب سے پہلا باغی لکھا.

تفتازانی کی اس عبارت میں یقیناً حضرت معاویہ (رض) کی تنقیص ہے اور انھیں ایسا مجتہد بتایا گیا ہے جو باطل تاویلیں کرے..

مفتی وقاص رفیع نے یہ لکھ کر جان چھڑانے کی کوشش کی ہے کہ تفتازانی نے حضرت معاویہ (رض) کو باطل تاویلیں کرنے والا نہیں لکھا... لیکن اس عبارت کا سیاق و سباق پڑھیں تو وہ یہی دلیل دے رہے ہیں کہ حضرت علی اور حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہما) دونوں کو "مجتہد مصیب" نہیں کہا جاسکتا... اور آگے اس کی وجہ یہی لکھی ہے کہ "اگر ان دونوں مجتہدوں میں سے ایک فاسد تاویل کرے تو وہ کیسے مصیب ہو سکتا ہے"..

اب میں مفتی وقاص رفیع سے پوچھتا ہوں کہ یہ حضرت علی و حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہما) دونوں میں سے تفتازانی کے خیال میں کس نے "فاسد تاویلیں" کی تھیں کہ اس وجہ سے انھیں "کل مجتہد مصیب" کے تحت "مصیب" نہیں کہا جاسکتا؟؟

اب آیئے دیکھتے ہیں کہ فاضل رائے ونڈ مفتی وقاص رفیع نے تفتازانی کی مزید وکالت کیسے کی؟

یہ بات سب کو معلوم ہے کہ جنگ صفین سے پہلے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خلاف باغیوں اور شر پسندوں کی شورش ہو چکی تھی جس میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کر دیا گیا تھا، اس کے بعد جنگ

جمل بھی ہو چکی تھی جس میں ایک طرف ام المؤمنین حضرت عائشہ، حضرت طلحہ و حضرت زبیر (رضی اللہ عنہم) تھے تو دوسری طرف حضرت علی (رض) اور ان کے ساتھی۔... اب سوال پیدا ہوتا تھا کہ تفتازانی نے اسلام میں سب سے پہلا باغی حضرت معاویہ (رض) کو کیوں اور کیسے لکھا؟ تفتازانی کی یہ بات درست ہے یا غلط؟؟

تو تفتازانی کے نادان وکیل کو یہاں سمجھ نہیں آ رہی کہ وہ کیسے دفاع کرے؟ لیکن اس خلاف حقیقت بات کا دفاع بھی ضرور کرنا ہے تو اس کے جواب میں مفتی وقاص رفیع نے خود یہ سرخی لکھی ہے کہ:

"اسلام میں دو قسم کی بغاوتیں ہوئی ہیں"

اور اس کے ذیل میں پہلے جنگ جمل کا ذکر کیا ہے اور دوسرے نمبر پر جنگ صفین کا، یعنی نادان وکیل تسلیم کرتے ہیں کہ جنگ جمل بھی بغاوت ہی تھی، تو پھر تفتازانی کا جنگ صفین کو پہلی بغاوت لکھنا تو غلط ہوا ناں؟؟

لیکن مفتی وقاص رفیع ایک دم قلابازی کھاتے ہیں اور یہ فلسفہ جھاڑتے ہیں کہ چونکہ جنگ جمل میں جنگ اتفاقیہ وقوع پذیر ہوئی تھی، اس لیے تفتازانی نے اسے پہلی بغاوت نہ کہا، اور صفین کی جنگ چونکہ قصدا ہوئی تھی اس لیے اسے تفتازانی نے پہلی بغاوت کہا... اور صفین والی جنگ چونکہ جمل کے مقابلے میں بڑی تھی اس لیے بھی اسے پہلی بغاوت کہہ دیا، مفتی وقاص رفیع کا مبلغ علم یہ ہے کہ انہوں نے آگے اپنی کتاب میں "بغاوت" کی تعریف بھی کی ہے جس کی رو سے "امام حق کی اطاعت سے نکلنا اور اس کے خلاف خروج کرنا" بغاوت کہلاتا ہے، اس تعریف کی رو سے قاتلین عثمان (رض) بھی باغی بنتے ہیں اور جنگ جمل والے بھی، بلکہ حضرات طلحہ و زبیر (رضی اللہ عنہما) کے بارے میں تو آتا ہے کہ انہوں نے پہلے حضرت علی (رض) کی بیعت کی تھی پھر توڑ دی تھی... لیکن قربان جائیں مفتی صاحب پر کہ وہ کہتے ہیں کہ چونکہ یہاں جنگ جمل چونکہ اتفاقیہ ہوئی تھی اس لیے اسے تفتازانی نے بغاوت نہیں کہا.. لیکن کیا مفتی صاحب یہ ثابت کر سکتے ہیں کہ جنگ صفین میں حضرت معاویہ (رض) نے حضرت علی (رض) کے خلاف جنگ کے لیے خروج کیا ہو؟؟؟ اگر انہوں نے تاریخ پڑھی ہوتی تو انھیں علم ہوتا کہ جنگ صفین میں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے شام کی

طرف چڑھائی کی تھی.. نہ کہ حضرت معاویہ (رض) نے... نیز وہاں بھی وہی سبائی شر پسند موجود تھے جن پر مفتی صاحب جنگ جمل بھڑکانے کا الزام دھر رہے ہیں... تو "اتفاقیہ" اور "قصدا" کی تفریق سے مفتی صاحب کو کچھ فائدہ نہیں، اگر وہ بغاوت کی تعریف کو لاگو کرنا چاہتے ہیں تو جنگ جمل والے بھی باغی بنتے ہیں..

مفتی وقاص رفیع کے ممدوح حضرت قاضی مظہر حسین صاحب (رح) لکھتے ہیں:

"حضرت معاویہ (رض) کے لشکر والوں نے جنگ میں ابتداء نہیں کی یہاں تک کہ انہوں نے (یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لشکر نے_ناقل) ابتداء کی، اور اسی وجہ سے اشتر نخعی نے کہا تھا کہ وہ فریق مخالف جنگ میں ہمارے خلاف اس لیے کامیاب ہو رہے ہیں کہ ہم نے ان سے جنگ کرنے میں ابتداء کی تھی"....

(آگے اسی صفحے پر علامہ ابن تیمیہ کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ): "حضرت معاویہ (رض) نے متوقع خطرات کے تحت دفاعی جنگ لڑی ہے". (خارجی فتنہ، جلد اول، صفحہ 365 طبع اول)

اور مزے کی بات یہ کہ آگے اسی جگہ یہی مفتی وقاص رفیع صاحب بہت سے حوالے یہ بھی ثابت کرنے کے لیے پیش کرتے ہیں کہ "جنگ جمل میں بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ قتال کرنے والے باغی ہی تھے" مفتی صاحب نے پورے 13 حوالے پیش کیے ہیں، (دیکھیں ان کی کتاب کا صفحہ 363 تا 368)، عجیب بات ہے کہ یہ حوالے اس بات پر پیش کرکے کہ جنگ جمل میں حضرت علی (رض) کے مقابل لوگ باغی ہی تھے خود تفتازانی کے یہ وکیل صاحب اپنے موکل کی اس بات کی تردید کر رہے ہیں کہ "اسلام میں سب سے پہلے باغی حضرت معاویہ تھے"....

یاد رہے کہ مفتی وقاص رفیع نے جنگ جمل میں شریک حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقابل گروہ کو باغی ثابت کرنے کے لیے خود حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ایک قول "اخواننا بغوا علینا" مصنف ابن شیبہ کے حوالے سے نقل کیا ہے... جبکہ یہ روایت منقطع ہے، اس روایت میں حضرت علی (رض) سے یہ بات روایت کرنے والا راوی "ابو البختری" ہے جس نے حضرت علی (رض) کا زمانہ نہیں پایا، اسی طرح اس روایت میں "شریک" راوی ہے جس پر "سوء حفظ" کی شدید جرح موجود ہے اور اسے اکثر علماء اسی بنیاد پر

ضعیف کہتے ہیں... لیکن مفتی وقاص رفیع صاحب "شاملہ" سے دیکھ کر بے دھڑک یہ روایت پیش کر رہے ہیں، اور تفتازانی کی اس بات کو غلط ثابت کرتے ہوئے پیش کر رہے ہیں کہ "اسلام میں سب سے پہلے باغی حضرت معاویہ ہیں"... اور انھیں علم ہی نہیں رہا کہ وہ خود تفتازانی کی بات کی تردید بھی کر رہے ہیں..

پھر مفتی موصوف یہ فریب دیتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قاتلین "باغی نہیں تھے"... بلکہ باغیوں سے بڑھ کر ظالم اور سرکش تھے.... میں پوچھتا ہوں کہ جب انہوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خلاف اپنی شورش شروع کی تو کیا اس وقت انہوں نے "امام حق" کے خلاف خروج نہیں کیا تھا؟؟ اس کی اطاعت سے نہیں نکلے تھے؟؟ اگر ایسا ہوا تھا اور یقینا ہوا تھا تو پھر وہ پہلے باغی بنے تھے... بعد میں خلیفہ برحق کو شہید کرکے وہ باغی سے بھی آگے نکل گئے... لہٰذا اگر کسی نے ان کے بارے میں یہ کہا ہے کہ وہ باغی نہیں بلکہ ظالم اور سرکش تھے تو انہوں نے آخری سٹیج ذکر کیا ہے، ورنہ انہوں نے اپنا ظلم اور سرکشی بغاوت ہی سے شروع کی تھی.... وہ خلیفہ برحق کی اطاعت سے نکلے تھے، اور ان کے خلاف خروج کیا تھا... اور پھر بعد میں انھیں شہید کیا.

نوٹ: ملا علی قاری (رح) نے قاتلین عثمان رضی اللہ عنہ کو "باغی" لکھا ہے... "لانهم كانوا بغاة" (منح الروض الازہر شرح الفقہ الاکبر، صفحہ 198 طبع دار البشائر بیروت)

چلیں بقول مفتی صاحب وہ باغی سے بڑھ کر ظالم تھے تو کیا مفتی صاحب اس پر روشنی ڈالیں گے کہ کسی ظالم کے خلاف آواز اٹھانا اور ظالم کے ظلم کے حساب کا مطالبہ کرنا ان کے نزدیک کیسا ہے؟؟؟ بینوا توجروا..

آخر میں مفتی صاحب نے علامہ تفتازانی پر "شیعیت" کے الزام پر بات کی ہے، تفتازانی پر یہ الزام ہے کہ وہ حضرت علی (رض) کی حضرت عثمان (رض) پر افضیلت کے قائل تھے، اسی بناء پر بہت سے علماء نے ان پر شیعیت سے متاثر ہونے کا الزام لگایا ہے، مفتی وقاص رفیع صاحب بھی اس الزام کا انکار نہیں کر سکے... اور "خلاصہ کلام" کے تحت لکھتے ہیں کہ: "الغرض حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے درمیان افضیلت کے مسئلہ میں جمہور علماء اہل سنت کے برعکس یہ علامہ تفتازانی کی اپنی انفرادی تحقیقات ہیں

جو ان کے رفض و تشیع سے متاثر ہونے کے نتیجہ میں نہیں بلکہ ان کی اپنی علمی و تحقیقی تحقیقات کے نتیجہ میں عمل میں آئی ہیں"...

واہ کیا بات ہے.... کتب اسماء الرجال میں صاف لکھا ہے کہ "متقدمین کے نزدیک حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر فضیلت دینے کا نام ہی تشیع اور شیعیت ہے"..... اور جب علامہ تفتازانی کے بارے میں یہ بات ثابت ہو جاتی ہے تو ان کے نادان وکیل کہتے ہیں کہ یہ شیعیت سے متاثر ہونا نہیں بلکہ علامہ تفتازانی کی جمہور اہل سنت کے بر عکس یہ اپنی انفرادی تحقیق ہے....... یاللعجب..

# اکابر کے نادان وکیل (قسط: 5)

-----------------------

آج کل ہر ایرا غیرا نتھو خیرا، اپنے نام کے ساتھ "مفتی" لکھ لیتا ہے چاہے وہ جہالت کے اعلیٰ درجے پر فائز ہو، یہ لوگ سمجھتے ہیں کہ ایک یا دو سال تخصص فی الفقہ نامی کورس کر لیا تو اب وہ "مفتی" ہو گئے اور جس پر چاہے فتوے لگاتے رہیں، مفتی وقاص رفیع کی کتاب پڑھ کر میرا یہ تاثر مزید پختہ ہو گیا ہے، (بلکہ مفتی کا منصب اس سے کہیں بلند ہے) اس کتاب میں جو انداز کلام و تخاطب ہمیں نظر آتا ہے وہ کسی بھی طرح ایک اہل علم مفتی کے شایان شان نہیں، اور مدرسہ عربیہ رائے ونڈ کے فاضلین کے ساتھ تو بالکل جوڑ نہیں کھاتا.

یہ مفتی صاحب اپنی کتاب کے صفحہ نمبر 394 سے میر سید شریف جرجانی کا دفاع شروع کرتے ہیں، اور صفحہ نمبر 397 تک ان جرجانی صاحب کا تعارف کرواتے ہیں کہ یہ جامع المعقول والمنقول اور بہت بڑے عالم اور فضل و کمال کے حامل تھے... لیکن یہ مفتی صاحب یہ بھول گئے کہ جرجانی صاحب جیسے ہزار بھی مل جائیں تو وہ ایک صحابی رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے پاؤں کی خاک کو بھی نہیں پہنچ سکتے.. اس لیے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں بے ادبانہ اور ناقدانہ عبارات لکھنے والوں کے علم و فضل پر ورق سیاہ کرنے سے ان کی یہ بے ادبی اور تنقید جائز نہیں ہو جاتی..

صفحہ نمبر 398 پر یہ فاضل رائے ونڈ ایک سرخی لکھتے ہیں:

"ہاشمی صاحب کا دجل اور میر سید شریف کی طرف منسوب عبارت کی وضاحت"

ہاشمی صاحب سے مراد ان کی قاضی طاہر ہاشمی صاحب ہیں جن کی کتاب کا بزعم خود یہ نوجوان مفتی صاحب جواب لکھنے بیٹھے ہیں، ہاشمی صاحب نے ان میر سید جرجانی صاحب کے بارے میں لکھا تھا کہ:

"جمہور اہل سنت کے نزدیک حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے درمیان جو اختلاف ہوا وہ اجتہادی تھا جب کہ میر سید شریف جرجانی نے کہا ہے کہ ہمارے بہت سے اصحاب کا قول ہے کہ یہ اختلاف اجتہاد پر مبنی نہیں تھا" (سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین، صفحہ 122)

اس پر یہ آج کے مفتی صاحب نے سرخی جمائی ہے "ہاشمی صاحب کا دجل" اور پھر لکھا ہے کہ :

"پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب نے میر سید شریف جرجانی رحمۃاللہ علیہ کے مذکورہ بالا قول کا کوئی حوالہ پیش نہیں کیا اور بلا حوالہ بات نقل کر دی ہے" (صفحہ 498).

پھر اگلے صفحے پر دوبارہ لکھتے ہیں:

"غالباً پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب نے میر سید شریف جرجانی کی مذکورہ بالا عبارت کسی کتاب سے یہاں غلط نقل کر دی، جبھی تو اس کا بقید جلد و صفحہ کوئی حوالہ بھی نہیں دیا لہٰذا انہیں معلوم ہونا چاہیے کہ نقل را عقل باید، یا پھر پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب اگر اصل کتاب کا حوالہ نہیں دے سکتے تھے تو کم از کم جس کتاب سے یہ عبارت نقل کی ہے اسی کا حوالہ دے دیتے" (صفحہ 400).

قارئین محترم! میں سوچ رہا تھا کہ جس کتاب کا یہ فاضل رائے ونڈ مفتی صاحب بزعم خود جواب لکھنے بیٹھے ہیں، انہوں نے یقیناً وہ کتاب خود پڑھی بھی ہو گی، لیکن یہاں پہنچ کر اب مجھے یقین ہے کہ یہ کتاب (حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر) مفتی وقاص رفیع کی تخلیق ہر گز نہیں، یہ کسی تقیہ باز رافضی یا سبائی ذہن رکھنے والے کی تخلیق ہے جس کے جال میں یہ نوجوان مفتی صاحب کسی طرح آ گئے ہیں... کیونکہ اگر انہوں نے قاضی طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب کو پڑھا ہوتا تو وہاں انھیں نظر آ جاتا کہ ہاشمی صاحب نے جرجانی کے بارے میں یہ بات حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کے مکتوبات کے حوالے سے نقل کی ہے، اور باقاعدہ مکتوبات، حصہ چہارم، دفتر اول، جلد دوم، اردو کے صفحہ 578 کا حوالہ دیا ہے اور ساتھ ہی مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی کراچی بھی لکھا ہے (دیکھیں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین، صفحہ 122 و 123 طبع سوم، اپریل 2016) لہٰذا اب جو سرخی مفتی وقاص رفیع نے "ہاشمی صاحب کا دجل" کی لگائی ہے، وہ حضرت مجدد الف ثانی پر لگ جاتی ہے، مفتی وقاص کو مجدد صاحب سے پوچھنا چاہیے کہ انہوں نے سید شریف جرجانی کی یہ بات کہاں سے

نقل کی ہے نہ کہ ہاشمی صاحب سے کہ انہوں نے تو صاف لکھا ہے کہ یہ بات مجدد صاحب نے لکھی ہے...
اب دیکھتے ہیں کہ مفتی وقاص رفیع مجدد صاحب پر کب "دجل" کا فتویٰ کب لگاتے ہیں..

پھر قربان جائیں اکابر کے اس نادان وکیل مفتی پر، کر تو رہا ہے میر سید شریف جرجانی کا دفاع، اور پھر خود جرجانی کی ایک ایسی عبارت نقل کرتا ہے جو ہاشمی صاحب نے بھی نقل نہیں کی تھی، آپ بھی وہ عبارت غور سے ملاحظہ فرمائیں، جرجانی لکھتے ہیں:

**"(والذي عليه الجمهور) من الأمة هو (أن المخطيء قتلة عثمان ومحاربوا علي لأنهما امامان فيحرم القتل والمخالفة قطعاً) الا أن بعضهم كالقاضي ابي بكر ذهب الى أن هذه التخطئة لا تبلغ الى حد التفسيق ومنهم من ذهب الي التفسيق كالشيعة وكثير من أصحابنا"**

(شرح المواقف، جلد 8 صفحہ 407، طبع دار الکتب العلمیۃ بیروت)

اس عربی عبارت کا ترجمہ یہ ہے:

"امت کے جمہور علماء کا مذہب یہ ہے کہ قاتلین عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے لڑائی کرنے والے دونوں خطاکار ہیں کیوں کہ وہ دونوں امام ہیں، پس ان کو قتل کرنا اور ان کی مخالفت (لڑائی) کرنا قطعی طور پر حرام ہے، مگر بعض علماء قاضی ابو بکر وغیرہ کا مذہب یہ ہے کہ یہ خطاء اور غلطی (مفتی وقاص نے جان بوجھ کر یہاں عربی لفظ تخطئۃ لکھا ہے تاکہ عبارت میں اپنا کھیل کھیل سکیں۔ ناقل)، حد تفسیق تک نہیں پہنچتی، اور بعض علماء جیسا کہ شیعہ حضرات اور ہمارے بہت سے اصحاب کا مذہب یہ ہے کہ یہ خطاً (یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ سے لڑائی کرنے والی) حد تفسیق تک پہنچ جاتی ہے"

جو آدمی عربی زبان سے تھوڑی سی بھی شد بد رکھتا ہے اس کے لیے جرجانی کی یہ عبارت بالکل واضح ہے کہ یہ لکھ رہے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو قتل کرنا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے لڑائی کرنا اور ان کی مخالفت کرنا دونوں غلط اور خطأ ہیں، لیکن بعض علماء کے نزدیک یہ غلطی اور خطأ فسق تک نہیں پہنچتی، جبکہ شیعہ اور جرجانی کے بہت سے اصحاب کے نزدیک یہ خطأ فسق کے درجے تک پہنچ جاتی ہے...

اس عبارت کا نتیجہ اس کے سوا کیا ہے کہ جنہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ لڑائی کی، یہ ان کی خطأ تو یقیناً تھی، اب آگے کیا یہ خطأ فسق کے درجے تک بھی پہنچ گئی یا نہیں؟ تو جرجانی کے بقول ان کے بہت سے اصحاب اور شیعہ کے نزدیک یہ خطأ فسق کے درجے تک پہنچ گئی تھی.... دوسرے لفظوں میں جس جس نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ لڑائی کی اس نے فسق کا ارتکاب کیا...

مفتی وقاص رفیع شاید ساری دنیا کو احمق سمجھتے ہیں، ملاحظہ فرمائیں وہ جرجانی کی اس عبارت کا دفاع یوں کرتے ہیں:

" میر سید شریف جرجانی نے یہاں پر تفسیق کی نسبت "خطأ" کی طرف کی ہے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف نہیں کی".

ہم مفتی وقاص سے پوچھتے ہیں کہ بات مکمل کریں... خطأ کی نسبت ان تمام کی طرف کی جنہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے لڑائی کی... یا نہیں؟؟ اب آپ کے بقول تفسیق کی نسبت اسی خطأ کی طرف کی تو وہ خطأ فسق ہوئی یا نہیں؟؟؟ اور آپ ہی فرمائیں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ لڑائی کرنے کی خطأ آپ کے نزدیک کس کس نے کی؟؟ ان کے نام تو بتائیں.. کیا اس میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نہیں؟ کیا اس میں ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرات طلحہ وزبیر رضی اللہ عنہما نہیں؟ تو میر سید شریف جرجانی نے ان کی خطأ کی طرف فسق کی نسبت کی یا نہیں؟؟؟

جس بات کا آپ دفاع نہیں کر سکتے تو عقل مندی کا تقاضا یہ ہے کہ صاف کہہ دیں کہ میر سید شریف جرجانی نے یہ بات غلط لکھی ہے... اہل سنت کے کسی بھی معتبر عالم نے محاربین حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خطأ کو تفسیق یا فسق نہیں کہا.. یہ سید شریف جرجانی کی بات غلط ہے... لیکن آپ نے تو ہر غلط بات کے دفاع کی قسم کھائی ہوئی ہے

# اکابر کے نادان وکیل (قسط: 6)

-----------------------

عجیب بات یہ ہے کہ اپنے آپ کو "فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ" لکھنے والے "مفتی محمد وقاص رفیع" نے جلیل القدر صحابی سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں ان کے بعد ہونے والے غیر صحابہ اکابرین کی قابل اعتراض عبارات کا دفاع کرنے اور ان کی تاویلات کرنے کے لیے 632 صفحات پر مشتمل کتاب لکھی ہے، جبکہ اس کتاب میں مذکور 20 کے قریب جن اکابرین کی عبارات کی مفتی موصوف نے تاویلات کرنے بلکہ بعض کی تو تاویلات باطلہ کرنے پر محنت کی ہے یہ سب مل کر بھی سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاؤں کی خاک کے برابر بھی نہیں پہنچتے، ان حضرات کا یہ مرتبہ ہی نہیں کہ وہ کسی صحابی کو کٹہرے میں کھڑے کرکے یہ فیصلے کرتے پھریں کہ فلاں فلاں صحابی نے خطا کی اور ان کی خطا جان بوجھ کر تھی یا اجتہادی، اور خاص طور پر اس دور کے بارے میں فیصلے چکائیں جب صحابہ کرام کی بڑی اکثریت غیر جانبدار رہی، انہوں نے نہ حضرت علی رض اللہ عنہ کی بیعت کی، نہ ان کے ساتھ مل کر لڑائی میں حصہ لیا، اور نہ انہوں نے حضرات ام المؤمنین عائشہ، طلحہ، زبیر اور سیدنا معاویہ (رضی اللہ عنہم) کی طرف سے لڑائی میں حصہ لیا، جس سے یہ حقیقت ثابت ہوتی ہے کہ اس وقت صحابہ کرام میں کسی ایک شخصیت پر اتفاق نہ تھا، اور وہ دور ایک ابتلاء کا دور تھا، حضرت معاویہ (رض) کے ساتھ بھی کئی جلیل القدر صحابہ تھے، اس لیے یہ اکیلے حضرت علی و معاویہ (رضی اللہ عنہما) کی بات نہیں، بلکہ صحابہ کرام کی عظیم اکثریت کی بات ہے... لہٰذا مفتی وقاص رفیع کا بار بار یہ نعرہ لگانا کہ "حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خطائے اجتہادی پر اجماع ہو گیا تھا" یہ بھی محل نظر ہے، اس دور کے صحابہ کرام میں ہر گز اس پر کوئی اجماع نہیں ہوا تھا، بلکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بیعت پر بھی اس دور میں موجود صحابہ کرام کا اجماع نہ ہوا تھا، ورنہ جنگ جمل و صفین جیسے واقعات نہ ہوتے، اگر صحابہ کے بعد کے کسی دور میں کچھ لوگوں نے اسے اجماع بتایا ہے تو یہ ان کے دور کا ہو گا... صحابہ کرام کے دور کا نہیں، چنانچہ خود ہی مفتی وقاص رفیع بحوالہ ابن خلدون یہ نقل کرتے ہیں کہ:

"عصر اول کے لوگوں کے بعد عصر ثانی کے لوگ بیعت علی (رض) کی صحت انعقاد پر متفق ہو گئے" (حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 143 — 144).

اس سے وضاحت کے ساتھ ثابت ہوتا ہے کہ عصر اول کے لوگوں کا اس بات پر اتفاق نہیں ہوا تھا... اس کی وجوہات کیا ہیں؟ اس پر بحث کرنا یہاں ہمارا مقصد نہیں.

یہ تمہید اس لیے لکھنے کی ضرورت پیش آئی کہ مفتی وقاص رفیع جیسے لوگ بار بار یہ راگ الاپتے ہیں کہ حضرت معاویہ (رض) فلاں آیت اور فلاں حدیث اور فلاں نص کی رو سے سرکش اور باغی تھے اور غلطی پر تھے ... جبکہ یہ تمام نصوص اس دور کے صحابہ کرام کی نظر سے اوجھل نہیں تھیں، تو کیا یہ سمجھ لیا جائے کہ اس دور کی جماعت صحابہ (جن کی تعداد بقول امام ابن سیرین دس ہزار کے قریب تھی) کی اکثریت کو ان نصوص اور احادیث کا مطلب سمجھ ہی نہیں آیا اور وہ شش و پنج میں رہے کہ کس کا ساتھ دیں؟ (بقول امام ابن سیرین ان دس ہزار کے قریب صحابہ میں سے کسی بھی طرف سے لڑائی میں شامل ہونے والوں کی تعداد تیس چالیس سے زیادہ نہیں تھی، یوں تقریباً 99 فیصد صحابہ کرام الگ غیر جانبدار بیٹھے رہے، اگر ایسی کوئی نصوص تھیں جن سے صحیح اور غلط کا قطعی فیصلہ ہوتا تھا تو ان صحابہ کرام کے غیر جانبدار ہو کر بیٹھے رہنے کو کیا کہیں گے؟) اور ان کے زمانے کے بعد غیر صحابی علماء پر یہ حقیقت آشکارا ہوئی کہ فلاں فلاں آیت اور فلاں فلاں حدیث سے قطعی طور پر ثابت ہوتا ہے کہ کون غلط تھا اور کون صحیح ؟؟؟

غیر صحابی اکابرین امت کی تحقیق اور تشریح پر اعتماد کرنے کا سبق پڑھانے والے ذرا غور فرمائیں کہ اس دور میں موجود صحابہ کرام جن کے سامنے یہ سارے مشاجرات ہوئے، ان کے سامنے بھی یہ تمام نصوص تھیں اور یقینا تھیں، لیکن انہوں نے تو یہ قطعی فیصلے نہ کیے، کیا ام المؤمنین حضرت عائشہ، حضرت طلحہ، حضرت زبیر، حضرت عمرو بن العاص، حضرت مغیرہ بن شعبہ، حضرت ابو موسی اشعری، حضرت اسامہ بن زید وغیرہم (رضی اللہ عنہم) کو ان نصوص کا مطلب سمجھ نہ آیا؟ اور بعد والوں کو سمجھ آیا؟ بلکہ حضرت عمار رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد بھی ایسا نہیں ہوا کہ وہ تمام صحابہ جو غیر جانبدار تھے، اور کسی بھی جماعت کا ساتھ دینے سے اپنی معذوری ظاہر کر چکے تھے وہ یہ کہتے ہوں کہ اب ہمیں یقین ہو گیا ہے کہ حق کس طرف ہے اور

پھر ان تمام نے بیعت کرلی ہو.... ان صحابہ کرام کی تحقیق پر اعتماد کیوں نہیں کیا جاتا؟ جبکہ امت کے سب سے بڑے اکابر تو یہی تھے...

اپنی کتاب کے صفحہ نمبر 402 پر مفتی وقاص رفیع نے "ملا عبدالرحمٰن جامی" کا دفاع شروع کیا ہے، یہ بات ثابت شدہ ہے کہ ملا جامی اگر شیعہ نہیں بھی تھے تو کم از کم "شیعت کی طرف مائل" ضرور تھے، ان کی کتب میں جہاں شیعہ عقائد درج ہیں وہیں ان کی کتابوں میں سنی عقائد و نظریات بھی پائے جاتے ہیں.. خود مفتی موصوف نے ملا جامی کے حالات لکھنے والوں کے حوالے پیش کیے ہیں جن میں لکھا ہے کہ ان کی تحریروں سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ شیعیت کی طرف مائل تھے.

انہی ملا جامی نے صحابہ کرام کی اس ساری جماعت کے لیے "سرکش" کے لفظ بولے ہیں جنہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بیعت نہیں کی، نیز حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خطا کو "اجتہادی" نہیں بلکہ "خطائے منکر" کہا ہے... پھر انہوں نے حضرت معاویہ (رض) کے مستحق لعنت ہونے نہ ہونے کی بات بھی بلا وجہ چلائی ہے... ملا جامی کی اس بات پر مجدد الف ثانی رحمہ اللہ نے صاف لکھا ہے (جس کا خلاصہ یہ ہے کہ):

"ملا جامی نے حضرت معاویہ (رض) کی خطا کو "منکر" کہہ کر زیادتی کی ہے، پھر مستحق لعنت ہونے نہ ہونے کی بات بھی نامناسب کی ہے، یہ تردید کا کون سا مقام تھا؟ اور شبہ کا کونسا محل تھا؟ اگر یہ بات یزید کے بارے میں چلائی جاتی (کہ وہ مستحق لعنت ہے یا نہیں) تو اس پر بحث کی گنجائش تھی، لیکن حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں یہ بات (مستحق لعنت ہونے یا نہ ہونے کی) کہنا نہایت گھناونی بات ہے، حدیث نبوی میں ثقہ راویوں کی سند سے آیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں یہ دعاء فرمائی کہ: اے اللہ! معاویہ کو کتاب و حساب کا علم عطا فرما اور عذاب سے بچا، دوسرے موقع پر یہ دعا فرمائی کہ: اے اللہ! ان کو ہدایت دینے والا اور ہدایت یافتہ بنا.... اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی دعاء مقبول و منظور ہے، ان تمام باتوں کی موجودگی میں شاید مولانا جامی سے یہ باتیں سہو و نسیان کے طور پر نکل گئی ہیں، پھر مولانا جامی نے ان اشعار میں (حضرت معاویہ) کے نام کی تصریح نہیں کی بلکہ صرف یہ کہا ہے کہ: اے

دوسرے صحابی... اس عبارت سے بھی صحابہ کرام سے ان کی ناخوشی کی بو آتی ہے، اس لیے ہم یہی دعا کرتے ہیں کہ اے اللہ! ہماری خطاء اور بھول پر مواخذہ نہ فرمانا".
(مکتوبات امام ربانی مجدد الف ثانی، دفترِاول، مکتوب نمبر 251، بحوالہ مفتی محمد وقاص رفیع کی کتاب کا صفحہ 409 – 410)

قارئین محترم! جو بات ہم کہنا چاہتے ہیں کہ وہ حضرت مجدد صاحب نے تفصیل سے فرمادی ہے اور جس کو خود مفتی وقاص رفیع نے نقل بھی کیا ہے... کیا مجدد صاحب یہ نہیں فرمارہے کہ ملا جامی نے "خطائے منکر" لکھ کر زیادتی کی ہے؟ کیا وہ یہ نہیں لکھ رہے کہ حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں لعنت یا عدم لعنت کی بات کرکے انہوں نے نہایت گھناونی بات کی ہے؟ کیا یہ نہیں لکھا کہ ان کا صحابی کا نام نہ لینا اور صرف اشارہ کرنا اس بات کا غماز ہے کہ وہ ان سے ناخوش ہیں؟؟؟
اب اس بات کا دفاع کیسے کیا جائے؟ اور کیا کیا جائے؟؟؟ ہم بھی یہی کہتے ہیں کہ ملا جامی نے یہ زیادتی کی ہے، اور حد سے تجاوز کیا ہے... اس پر مفتی وقاص رفیع کیوں چیں بجبیں ہیں؟؟؟ مفتی موصوف نے دفاع یوں کیا ہے کہ:
"ملا جامی کی زبان سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خطائے اجتہادی کے بارے میں جو "خطائے منکر" کے الفاظ سرزد ہوے ہیں وہ بقول امام ربانی مجدد الف ثانی بطور سہو و نسیان کے سرزد ہوے ہیں جسے تسامح کہا جاتا ہے، اور دوسرا جواب یہ ہوسکتا ہے کہ کسی نے تدسیس کرتے ہوے چپکے سے اس بات کو آپ کے کلام میں شامل کردیا ہو واللہ اعلم"
(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 411 نیز 416و417)
قارئین محترم! حضرت مجدد صاحب (رح) نے تو ملا جامی کا لحاظ رکھتے ہوئے یہ لکھا تھا کہ یہ ان کا تسامح ہے... اسکا یہ مطلب نہیں کہ حقیقتاً کوئی ایسی بات بھول کر لکھ سکتا ہے.. لیکن مفتی وقاص رفیع پر قربان جائیں کہ وہ ایک طرف مانتے ہیں کہ یہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر تنقید اور ان کی تنقیص ہے لیکن کہنا یہ چاہتے ہیں

کہ اس بات کو لے کر ملا جامی کو "ناقدین حضرت معاویہ" میں شمار نہیں کیا جاسکتا کیوں کہ یہ ان کا تسامح ہے، پھر دوسری بات اس سے بھی مضحکہ خیز کی کہ شاید یہ باتیں ان کے کلام میں کسی اور نے شامل کر دی ہوں ....

کاش یہی رویہ مفتی موصوف حضرت معاویہ (رض) اور اس زمانے کے ان صحابہ کرام کے بارے میں رکھتے جنھیں وہ بار بار "طاغی" "باغی" "مخطی" اور "قرآن وسنت کو مہجور کرنے والے" لکھتے ہیں .... کاش وہاں بھی وہ یہ لکھ دیتے کہ "یہ ان کا تسامح تھا" یا یہ لکھ دیتے کہ دشمنان صحابہ نے اکابرین کی کتب میں ممکن ہے ایسی باتیں ڈال دی ہوں... لیکن شاید ان کے نزدیک ملا جامی جیسے اکابرین کا تقدس اور عظمت، صحابہ کرام سے بڑھ کر ہے...

نوٹ: مفتی وقاص رفیع نے کا مبلغ علم یہ ہے کہ انہوں نے "مولانا ظفر اقبال" کی کتاب "سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ... گمراہ کن غلط فہمیوں کا ازالہ" سے مولانا جامی کے بارے میں پورے پورے اقتباس من وعن نقل کیے ہیں لیکن اس کتاب کا حوالہ تک نہیں دیا.

چونکہ اوپر حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ کا ذکر آیا ہے تو ان کی ایک بات نقل کرکے یہ قسط ختم کرتا ہوں، آپ نے ایک جگہ لکھا ہے کہ:

"اے برادر! اس معاملہ میں امیر معاویہ (رض) تنہا نہیں ہیں، بلکہ صحابہ کرام کی کم و بیش نصف جماعت اس معاملہ میں حضرت معاویہ کے شریک ہیں، پس محاربان حضرت علی (رض) اگر کفر یا فسق پر ہوں تو نصف دین پر اعتماد ختم ہو جاتا ہے جو کہ ان کی تبلیغ سے ہم تک پہنچا ہے، اور اس طرح کی بات کو سوائے اس زندیق کے کوئی تجویز نہیں کرتا جس کا مقصود دین کی بربادی اور اس کو جھٹلانا ہے" (مکتوبات امام ربانی، دفتر اول، مکتوب نمبر 251)

# اکابر کے نادان وکیل : (قسط : 7)

--------------------

مفتی محمد وقاص رفیع کی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر" پر بطور ایک قاری تبصرہ کی آئندہ قسط میں ہم معروف محدث ملا علی قاری رحمہ اللہ کی چند عبارات پر بات کریں گے... لیکن اس سے پہلے چند اہم باتیں.

مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب میں بار بار ایک دعوی کیا ہے کہ "جو یہ کہتا ہے کہ حضرت علی اور حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہما) دونوں ہی اپنی اپنی جگہ ٹھیک اور درست تھے، اور دونوں ہی مجتہد مصیب تھے، ایسا شخص اہل سنت کے مسلک کے خلاف بات کرتا ہے کیونکہ اہل سنت کا اس پر اجماع ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ یقیناً مجتہد مصیب تھے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ یقینی طور پر مجتہد مخطی تھے"....
نیز مفتی وقاص رفیع بار بار یہ جھوٹ بولتے ہیں کہ "جنگ جمل و صفین میں حضرات عائشہ و طلحہ و زبیر و حضرت معاویہ رضی اللہ عنہم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے خلاف خروج کیا تھا"... جبکہ حقیقت یہ ہے کہ لشکر کشی حضرت علی رضی اللہ علیہ نے ان دونوں جگہ کی تھی... جنگ جمل میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ اور ان کا لشکر مکہ مکرمہ سے عراق کی طرف گیا تھا اس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ ابھی مدینہ میں تھے، اگر ان کے خلاف خروج ہوتا تو وہ لشکر مکہ سے مدینہ کی طرف آتا.. اسی طرح حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ہرگز شام سے عراق کی طرف لشکر کشی میں پہل نہیں کی تھی، بلکہ لشکر کشی حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف سے شام کی طرف ہوئی تھی...
معلوم ہوتا ہے کہ مفتی وقاص رفیع کا مطالعہ انتہائی ناقص ہے، میں اپنی طرف سے کچھ نہیں کہتا، سردست چند اکابر کی عبارات ہی پیش کرتا ہوں جو ہر لحاظ سے مفتی وقاص سے اعلی ہیں اور جن کی علمیت و جلالت شان

اہل سنت کے ہاں مسلم ہے، اور دیکھتا ہوں کہ کیا مفتی وقاص رفیع صاحب ان اکابر کی بات مانتے ہیں یا نہیں؟

..

علامہ ابن حزم اندلسی رحمہ اللہ (متوفی 456 ہجری) لکھتے ہیں:

**الْكَلَام فِي حَرْب عَليّ من حاربه من الصَّحَابَة رَضِي الله عَنْهُم**

**(قَالَ أَبُو مُحَمَّد) اخْتلف النَّاس فِي تِلْكَ الْحَرْب على ثَلَاث فرق فَقَالَ جَمِيع الشِّيعَة وَبَعض المرجئة وَجُمْهُور الْمُعْتَزلَة وَبَعض أهل السّنة أَن عليا كَانَ الْمُصِيب فِي حربه وكل من خَالفه على خطأ وَقَالَ وَاصل بن عَطاء وَعَمْرو بن عبيد وَأَبُو الْهُذيْل وَطَوَائِف من الْمُعْتَزلَة أَن عليا مصيبا فِي قِتَاله مَعَ مُعَاوِيَة وَأهل النَّهر ووقفوا فِي قِتَاله مَعَ أهل الْجمل وَقَالُوا إِحْدَى الطَّائِفَتَيْنِ مخطئة وَلَا نَعْرِف أَيهمَا هِيَ وَقَالَت الْخَوَارِج عَليّ الْمُصِيب فِي قِتَاله أهل الْجمل وَأهل صفّين وَهُوَ مخطيء فِي قِتَاله أهل النَّهر وَذهب سعد بن أبي وَقاص وَعبد الله بن عمر وَجُمْهُور الصَّحَابَة إِلَى الْوُقُوف فِي عَليّ وَأهل الْجمل وَأهل صفّين وَبِه يَقُول جُمْهُور أهل السّنة وَأَبُو بكر بن كيسَان وَذهب جمَاعَة من الصَّحَابَة وَخيَار التَّابِعين وَطَوَائِف مِمَّن بعدهمْ إِلَى تصويب محاربي عَليّ من أَصْحَاب الْجمل وَأَصْحَاب صفّين وهم الْحَاضِرُونَ لقتاله فِي الْيَوْمَيْنِ الْمَذْكُورين وَقد أَشَارَ إِلَى هَذَا أَيْضا أَبُو بكر بن كيسَان..."**

ترجمہ : حضرت علی (رض) کی دوسرے صحابہ کے ساتھ جو جنگیں ہوئیں اس بارے میں لوگوں کا اختلاف ہے اور ان کے تین (بڑے) گروہ ہیں.

تمام شیعہ، بعض مرجئہ، جمہور معتزلہ اور بعض اہل سنت کہتے ہیں کہ حضرت علی (رض) ان جنگوں میں درست تھے اور وہ تمام لوگ جو آپ کے مد مقابل تھے وہ غلطی پر تھے، (پھر اس گروہ میں سے) واصل بن عطاء، عمرو بن عبید، ابو الہذیل اور معتزلہ کے بہت سے گروہ کہتے ہیں کہ جہاں تک حضرت علی (رض) کی حضرت معاویہ (رض) اور اہل نہر کے ساتھ جنگ کا تعلق ہے تو ان میں حضرت علی (رض) درست تھے (اور دوسرے غلط تھے) لیکن آپ کی جو جنگ اہل جمل (حضرت عائشہ وطلحہ وزبیر رضی اللہ عنہم کے ساتھ) ہوئی اس میں ایک گروہ صحیح اور دوسرا غلط تھا لیکن کون صحیح اور کون غلط تھا؟ یہ ہم نہیں جانتے، لہٰذا ہم اس بارے

توقف کرتے ہیں، اور خوارج کہتے ہیں کہ جنگ جمل و صفین میں حضرت علی (رض) ہی حق پر اور درست تھے، لیکن اہل نہر کے ساتھ جنگ میں وہ غلط تھے.

حضرت سعد بن ابی وقاص، حضرت عبداللہ بن عمر اور جمہور صحابہ کرام (رضی اللہ عنہم) کا موقف ہے کہ ہم جنگ جمل اور جنگ صفین دونوں کے بارے میں توقف کرتے ہیں (یعنی ہم یہ فیصلہ نہیں دیتے کہ کون صحیح تھا اور کون غلط_ ناقل) اور جمہور اہل سنت اور ابو بکر بن کیسان کا یہی مسلک ہے.

جبکہ صحابہ اور خیار تابعین کی ایک جماعت اور ان کے بعد بہت سے لوگوں کا یہ مسلک ہے کہ جمل اور صفین دونوں جنگوں میں حضرت علی (رض) کے مد مقابل حضرات "مصیب" یعنی صحیح موقف پر تھے، اور یہ لوگ (یعنی جو صحابہ اور تابعین یہ موقف رکھتے ہیں_ ناقل) ان دونوں جنگوں میں شریک تھے، اس بات کی طرف بھی ابو بکر بن کیسان نے اشارہ کیا ہے.

(الفصل في الملل والنحل، جلد 4 صفحہ 119 – 120، مکتبۃ الخانجی، مصر)

ملاحظہ فرمائیں! ابن حزم رحمہ اللہ بھی "جمہور صحابہ کرام" اور اور "جمہور اہل سنت" کا مسلک یہی بیان کر رہے ہیں کہ ہم جنگ جمل و جنگ صفین کے بارے میں توقف کرتے ہیں اور فریقین میں سے کسی کے بارے میں بھی یہ فیصلہ نہیں دیتے کہ کون صحیح تھا اور کون غلط...

نوٹ: اگرچہ آگے علامہ ابن حزم نے ان تمام گروہوں کے مسالک پر اپنا تبصرہ کیا ہے اور اپنی رائے بھی دی ہے جس کی تفصیل اسی کتاب میں آگے دیکھی جا سکتی ہے، لیکن سر دست ہم یہاں یہ بتانا چاہتے ہیں کہ ابن حزم نے "جمہور صحابہ" اور "جمہور اہل سنت" کا مسلک کیا بیان کیا ہے، نیز انہوں نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ "صحابہ اور خیار تابعین کی ایک جماعت اور ان کے بعد بہت سے لوگوں کا یہ مسلک بھی ہے کہ جمل اور صفین دونوں جنگوں میں حضرت علی (رض) کے مد مقابل حضرات "مصیب" یعنی صحیح موقف پر تھے".

شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

فَلَا رَيْبَ أَنَّهُ اقْتَتَلَ الْعَسْكَرَانِ: عَسْكَرُ عَلِيٍّ وَمُعَاوِيَةَ بِصِفِّينَ، وَلَمْ يَكُنْ مُعَاوِيَةُ مِمَّنْ يَخْتَارُ الْحَرْبَ ابْتِدَاءً، بَلْ كَانَ مِنْ أَشَدِّ النَّاسِ حِرْصًا عَلَى أَنْ لَا يَكُونَ قِتَالٌ، وَكَانَ غَيْرُهُ أَحْرَصَ عَلَى الْقِتَالِ مِنْهُ. وَقِتَالُ صِفِّينَ لِلنَّاسِ فِيهِ أَقْوَالٌ: فَمِنْهُمْ مَنْ يَقُولُ: كِلَاهُمَا كَانَ مُجْتَهِدًا مُصِيبًا، كَمَا يَقُولُ ذَلِكَ كَثِيرٌ مِنْ أَهْلِ الْكَلَامِ وَالْفِقْهِ وَالْحَدِيثِ، مِمَّنْ يَقُولُ: كُلُّ مُجْتَهِدٍ مُصِيبٌ، وَيَقُولُ: كَانَا مُجْتَهِدَيْنِ. وَهَذَا قَوْلُ كَثِيرٍ مِنَ الْأَشْعَرِيَّةِ وَالْكَرَّامِيَّةِ وَالْفُقَهَاءِ وَغَيْرِهِمْ، وَهُوَ قَوْلُ طَائِفَةٍ مِنْ أَصْحَابِ أَبِي حَنِيفَةَ وَالشَّافِعِيِّ وَأَحْمَدَ وَغَيْرِهِمْ، وَتَقُولُ الْكَرَّامِيَّةُ: كِلَاهُمَا إِمَامٌ مُصِيبٌ، وَيَجُوزُ نَصْبُ إِمَامَيْنِ لِلْحَاجَةِ.

وَمِنْهُمْ مَنْ يَقُولُ: بَلِ الْمُصِيبُ أَحَدُهُمَا لَا بِعَيْنِهِ، وَهَذَا قَوْلُ طَائِفَةٍ مِنْهُمْ.

وَمِنْهُمْ مَنْ يَقُولُ: عَلِيٌّ هُوَ الْمُصِيبُ وَحْدَهُ، وَمُعَاوِيَةُ مُجْتَهِدٌ مُخْطِئٌ، كَمَا يَقُولُ ذَلِكَ طَوَائِفُ مِنْ أَهْلِ الْكَلَامِ وَالْفُقَهَاءِ أَهْلِ الْمَذَاهِبِ الْأَرْبَعَةِ.

" بلاشک صفین میں حضرت علی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) کے لشکروں کا ٹکراؤ ہوا، لیکن جنگ اختیار کرنے والے (یعنی ابتداء کرنے والے) حضرت معاویہ (رض) نہ تھے، بلکہ آپ تمام لوگوں میں سے اس بات کے خواہاں تھے کہ جنگ نہ ہو، جبکہ ان کے علاوہ دوسرے لوگ یہ چاہتے تھے کہ جنگ ہو جائے. (لیکن مفتی وقاص رفیع یہ غلط بیانی کرتے ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے خلاف خروج میں ابتدا کی تھی_ناقل).

(پھر ابن تیمیہ فرماتے ہیں کہ) اور صفین کی جنگ کے بارے میں لوگوں کے تین قول ہیں.

پہلا قول: ان میں سے کچھ وہ ہیں جو کہتے ہیں کہ وہ دونوں (یعنی حضرت علی وحضرت معاویہ رضی اللہ عنہما) مجتہد مصیب تھے (یعنی اپنے اپنے اجتہاد میں ٹھیک تھے)، یہ قول متکلمین وفقہاء ومحدثین میں سے بہت سے لوگوں کا ہے جن کا یہ کہنا ہے کہ ہر مجتہد مصیب ہی ہوتا ہے، اور کہتے ہیں کہ (چونکہ) وہ دونوں ہی مجتہد تھے (اس لیے دونوں مصیب تھے)، یہی قول ہے اشعریہ، کرامیہ اور فقہاء میں سے بہت سوں کا اور ان کے علاوہ دوسروں کا، نیز یہی قول ہے امام ابو حنیفہ، امام شافعی اور امام احمد کے اصحاب میں سے ایک جماعت کا.

دوسرا قول: کچھ یہ کہتے ہیں کہ ان دونوں میں سے صرف ایک ہی "مجتہد مصیب" تھے، لیکن کون تھے؟ اس کی تعیین نہیں کر سکتے، یہ بھی ان میں ہی ایک جماعت کا قول ہے.

تیسرا قول: ان میں وہ بھی ہیں جو یہ کہتے ہیں کہ حضرت علی (رض) ہی مصیب تھے اور حضرت معاویہ (رض) مجتہد مخطی تھے، جیسے کہ متکلمین اور چاروں مذاہب کے فقہاء کی کئی جماعتوں کا قول ہے.

(منہاج السنۃ، صفحہ 447، جلد 4، طبع السعودیۃ)

تو ملاحظہ فرمائیں، امام ابن تیمیہ نے اس بارے میں تین اقوال ذکر فرمائے ہیں، اور تینوں ہی اہل سنت کے اقوال بتائے ہیں، لہٰذا یہ رٹ لگانا کہ اہل سنت کا صرف اس پر اجماع ہے کہ ان دونوں مجتہد صحابیوں میں سے صرف ایک مصیب تھے اور دوسرے غلط، اور مصیب یقینی طور پر حضرت علی (رض) تھے اور حضرت معاویہ (رض) یقینی طور پر غلط تھے... یہ دعوی غلط ہے.. بلکہ یہ تین اقوال میں سے صرف ایک قول ہے.

یہی امام تیمیۃ (رح) اسی کتاب میں ایک اور مقام پر لکھتے ہیں:

أَنَّ النَّبِيَّ - صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ - أَخْبَرَ أَنَّ مُحَمَّدَ بْنَ مَسْلَمَةَ لَا تَضُرُّهُ الْفِتْنَةُ، وَهُوَ مِمَّنِ اعْتَزَلَ فِي الْقِتَالِ فَلَمْ يُقَاتِلْ لَا مَعَ عَلِيٍّ وَلَا مَعَ مُعَاوِيَةَ، كَمَا اعْتَزَلَ سَعْدُ بْنُ أَبِي وَقَّاصٍ، وَأُسَامَةُ بْنُ زَيْدٍ، وَعَبْدُ اللَّهِ بْنُ عُمَرَ، وَأَبُو بَكْرَةَ، وَعِمْرَانُ بْنُ حُصَيْنٍ، وَأَكْثَرُ السَّابِقِينَ الْأَوَّلِينَ.وَهَذَا يَدُلُّ عَلَى أَنَّهُ لَيْسَ هُنَاكَ قِتَالٌ وَاجِبٌ وَلَا مُسْتَحَبٌّ، إِذْ لَوْ كَانَ كَذَلِكَ لَمْ يَكُنْ تَرْكُ ذَلِكَ مِمَّا يُمْدَحُ بِهِ الرَّجُلُ، بَلْ كَانَ مَنْ فَعَلَ الْوَاجِبَ أَوِ الْمُسْتَحَبَّ أَفْضَلَ مِمَّنْ تَرَكَهُ، وَدَلَّ ذَلِكَ عَلَى أَنَّ الْقِتَالَ قِتَالُ فِتْنَةٍ.

كَمَا ثَبَتَ فِي الصَّحِيحِ عَنِ النَّبِيِّ - صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ - أَنَّهُ قَالَ: " «سَتَكُونُ فِتْنَةٌ الْقَاعِدُ فِيهَا خَيْرٌ مِنَ الْقَائِمِ، وَالْقَائِمُ فِيهَا خَيْرٌ مِنَ الْمَاشِي، وَالْمَاشِي خَيْرٌ مِنَ السَّاعِي، وَالسَّاعِي خَيْرٌ مِنَ الْمُوضِعِ» "، وَأَمْثَالُ ذَلِكَ مِنَ الْأَحَادِيثِ الصَّحِيحَةِ الَّتِي تُبَيِّنُ أَنَّ تَرْكَ الْقِتَالِ كَانَ خَيْرًا مِنْ فِعْلِهِ مِنَ الْجَانِبَيْنِ، وَعَلَى هَذَا جُمْهُورُ أَئِمَّةِ أَهْلِ الْحَدِيثِ وَالسُّنَّةِ؛ وَهَذَا مَذْهَبُ مَالِكٍ، وَالثَّوْرِيِّ وَأَحْمَدَ وَغَيْرِهِمْ.

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی تھی کہ محمد بن مسلمہ (رضی اللہ عنہ) کو فتنہ نقصان نہیں پہنچائے گا، پس یہ (صحابی) محمد بن مسلمہ (رض) اس لڑائی میں ایک طرف ہو رہے، نہ انہوں نے حضرت علی (رض) کی طرف سے لڑائی میں حصہ لیا اور نہ ہی حضرت معاویہ (رض) کی طرف سے، اسی طرح حضرت سعد بن بن ابی وقاص، اسامۃ بن زید، عبداللہ بن عمر، ابوبکرہ، عمران بن حصین، اور اکثر سابقون اولون (صحابہ کرام) اس موقع پر الگ ہی رہے (یعنی دونوں میں سے کسی کا بھی ساتھ نہیں دیا).
یہ اس بات کی دلیل ہے کہ وہاں جنگ نہ واجب تھی اور نہ ہی مستحب، کیونکہ اگر اس جنگ میں حصہ لینا واجب یا مستحب ہوتا تو اس کو چھوڑنے (اور الگ رہنے پر) آدمی کی تعریف نہ کی جاتی (اشارہ ہے اس حدیث کی طرف جو حضرت محمد بن مسلمہ کے بارے میں گزری جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت محمد بن مسلمہ کے اس قتالِ فتنہ سے الگ رہنے کو بطور تعریف ذکر فرمایا–ناقل) بلکہ کسی واجب یا پسندیدہ چیز کا کرنا بنسبت اس کے چھوڑنے کے افضل ہوتا ہے، اس سے معلوم ہوا کہ یہ لڑائی (یعنی جنگ صفین) قتالِ فتنہ تھی...
اسی طرح صحیح میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا: عن قریب ایک فتنہ بپا ہوگا، اس دوران (اپنی جگہ پر) بیٹھا رہنے والا، کھڑے ہونے والے سے بہتر ہوگا، اور اپنی جگہ پر کھڑا رہنے والا، چلنے سے والے سے بہتر ہوگا، اور چلنے والا بھاگنے والے سے بہتر ہوگا، اور بھاگنے والا اس فتنہ میں پڑنے والے سے بہتر ہوگا.. اسی طرح کی اور بھی بہت سی صحیح احادیث ہیں جو اس بات پر دلالت کرتی ہیں کہ دونوں طرف سے جنگ اور لڑائی کا ترک کرنا ہی افضل تھا، یہی جمہور محدثین اور اہل سنت کا کہنا ہے، اور یہی امام مالک، امام ثوری اور امام احمد وغیرہا کا مذھب ہے.
(منہاج السنۃ، صفحہ 541 – 542، جلد 1، طبع سعودیہ)

نوٹ: اس عبارت میں حافظ ابن تیمیہ (رح) صراحت کے ساتھ ان حضرات صحابہ کرام کے موقف کو ترجیح دے رہے ہیں جو ان باہمی جنگوں اور قتال فتنہ سے الگ رہے اور کسی کا بھی ساتھ نہیں دیا... اور یہ ترجیح

بہت سی صحیح احادیث کی بنیاد پر دے رہے ہیں، نیز انہوں نے ان بعض جلیل القدر صحابہ کرام کے نام بھی لکھے ہیں جو غیر جانبدار رہے.

پھر ایک جگہ چند اقوال کا جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

**وَيُقَالُ: حَادِي عَشَرَ قَوْلُكُمْ: " بَايَعَهُ الْكُلُّ بَعْدَ عُثْمَانَ ".**
**مِنْ أَظْهَرِ الْكَذِبِ، فَإِنَّ كَثِيرًا مِنَ الْمُسْلِمِينَ: إِمَّا النِّصْفُ، وَإِمَّا أَقَلُّ أَوْ أَكْثَرُ لَمْ يُبَايِعُوهُ، وَلَمْ يُبَايِعْهُ سَعْدُ بْنُ أَبِي وَقَّاصٍ وَلَا ابْنُ عُمَرَ وَلَا غَيْرُهُمَا.**

"اور جو گیارہویں بات یہ کہی جاتی ہے کہ: حضرت عثمان (رض) کے بعد سب نے ان (حضرت علی رضی اللہ عنہ) کی بیعت کرلی تھی.. تو یہ بات صاف جھوٹ ہے، کیونکہ بہت سے مسلمانوں نے، آدھوں نے یا اس سے ذرا کم یا اس سے زیادہ نے (یعنی تقریباً آدھوں نے) ان کی بیعت نہیں کی تھی، سعد بن ابی وقاص نے نہیں کی تھی، ابن عمر نے نہیں کی تھی.

(منہاج السنۃ، صفحہ 515 – 516 جلد 4، طبع سعودیہ)

نوٹ: امام ابن تیمیہ (رح) سے بڑا قاطع رافضیت شاید ہی کوئی ہوا ہے، اور وہ فرمارہے ہیں کہ اس وقت موجود مسلمانوں کی آدھی کے قریب تعداد نے حضرت علی (رض) کی بیعت نہیں کی تھی، اور پہلے انہی کی بات گزری کہ سابقون اولون میں اکثر لوگوں نے ان کی بیعت نہیں کی تھی.

ایک اور جگہ یہی امام ابن تیمیہ (رح) لکھتے ہیں:

**فَإِنَّ ثُلُثَ الْأُمَّةِ - أَوْ أَقَلَّ أَوْ أَكْثَرَ - لَمْ يُبَايِعُوا عَلِيًّا، بَلْ قَاتَلُوهُ وَالثُّلُثَ الْآخَرَ لَمْ يُقَاتِلُوا مَعَهُ وَفِيهِمْ مَنْ لَمْ يُبَايِعْهُ أَيْضًا؛ وَالَّذِينَ لَمْ يُبَايِعُوهُ مِنْهُمْ مَنْ قَاتَلَهُمْ، وَمِنْهُمْ مَنْ لَمْ يُقَاتِلْهُمْ...**

بے شک امت کے ایک تہائی کے قریب لوگوں نے حضرت علی (رض) کی بیعت نہیں کی تھی، بلکہ ان کے ساتھ جنگ بھی کی، اور دوسرے ایک تہائی نے ان کے ساتھ جنگ تو نہ کی لیکن ان میں بھی ایسے تھے جنہوں نے ان کی بیعت نہیں کی تھی، اور پھر جنہوں نے ان کی بیعت نہیں کی تھی ان میں سے کچھ ایسے بھی تھے

جنہوں نے ان کے ساتھ قتال کیا اور ایسے بھی تھے جنہوں نے نہیں کیا. (منہاج السنۃ، صفحہ 338، جلد 8، طبع سعودیہ)

اور حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ کا حوالہ تو میں پہلے بھی نقل کر چکا ہوں جس میں انہوں نے لکھا کہ:

"اے برادر! اس معاملہ میں (یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بیعت نہ کرنے میں) امیر معاویہ (رض) تنہا نہیں ہیں، بلکہ صحابہ کرام کی کم و بیش نصف جماعت اس معاملہ میں حضرت معاویہ (رض) کہ شریک ہیں.
(مکتوبات امام ربانی، اردو، دفتر اول، مکتوب نمبر: 251، طبع ادارہ مجددیہ کراچی)

مفتی وقاص رفیع کے مقتدا حضرت قاضی مظہر حسین صاحب (رح) نے بھی ابن حزم (رح) کی یہ عبارت نقل کی ہے اور اس کا اردو ترجمہ یوں کیا ہے کہ: "صحابہ کرام کی ایک جماعت اور تابعین کے بہتر حضرات اور ان کے بعد کے بعض گروہ اس طرف گئے ہیں کہ اصحاب جمل اور اصحاب صفین میں سے جو حضرت علی (رض) سے لڑنے والے ہیں وہ صواب پر ہیں (یعنی ان کا اجتہاد صحیح ہے" (دیکھیں خارجی فتنہ، جلد اول، صفحہ 279 – 280 طبع اول).

لہٰذا مفتی وقاص رفیع کا یہ فتویٰ کہ جو حضرت معاویہ (رض) کو بھی "مصیب" سمجھے وہ اہل سنت سے خارج ہے، نری ضد اور جہالت پر مبنی ہے.

الغرض! بتانا یہ مقصود ہے کہ یہ جو مفتی محمد وقاص رفیع اور کچھ دوسرے حضرات یہ آوازہ کستے ہیں کہ "اہل سنت کا اس پر اجماع ہے کہ حضرت علی و حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما دونوں مجتہد تھے، لیکن ان میں سے حضرت علی یقینا قطعی طور پر مجتہد مصیب تھے اور حضرت معاویہ قطعی طور پر مجتہد مخطی اور باغی تھے، اور اس پر اہل سنت کا اجماع ہے" یہ دعوی درست نہیں... اہل سنت کے اس بارے میں تین اقوال ہیں جیسا کہ امام ابن تیمیہ نے لکھا ہے... اور اس زمانے میں سب سے بہتر موقف انہی صحابہ کرام کا تھا جو غیر جانبدار رہے اور انہوں نے دونوں میں سے کسی کا بھی ساتھ نہیں دیا، اور بقول ابن حزم جمہور صحابہ اور جمہور اہل سنت کا

یہی مسلک تھا. لہٰذا اگر کوئی یہ کہتا ہے کہ میرے نزدیک حضرت علی اور حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہما) دونوں ہی اپنی اپنی جگہ "مجتہد مصیب" ہی تھے، میں کسی کو بھی غلط نہیں کہتا تو اسے اہل سنت سے خارج کرنے کا فتویٰ اگر مفتی محمد وقاص رفیع دیں گے تو ہم امام ابن تیمیہ کے فتوے کے سامنے اسے لپیٹ کر واپس ایسے مفتیان کے منہ پر مار دیں گے، اگر آپ واقعی اکابرین امت کا پاس رکھتے ہیں تو علامہ ابن حزم، علامہ ابن تیمیہ کی بات اور مجدد صاحب کی بات کو بھی مانیں...

نیز جن آیات یا احادیث کا حوالہ دے کر حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بیعت نہ کرنے والوں کو "باغی و طاغی" ثابت کیا جاتا ہے، کیا وہ نصوص ان کبار صحابہ کرام کے سامنے نہ تھیں جن میں بقول ابن تیمیہ "سابقون اولون" کی اکثریت بھی تھی؟؟ کیا انھیں نہیں معلوم تھا کہ ہم بیعت نہ کرکے "باغی" بن رہے ہیں؟؟ کیا بعد کے شارحین حدیث کو جو بات سمجھ آئی وہ ان صحابہ کرام کی اکثریت کو سمجھ نہ آسکی؟؟

# اکابر کے نادان وکیل : ( قسط : 8 )

------------------

مفتی محمد وقاص رفیع (جو اپنے آپ کو فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ لکھتے ہیں) نے نویں نمبر پر اپنی کتاب کے صفحہ 418 سے مشہور حنفی عالم و محدث جناب ملا علی قاری رحمہ اللہ کی کتب میں موجود سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں چند قابل اعتراض عبارات کا دفاع کرنے کی کوشش کی ہے، آیئے اس قسط میں ان عبارات، اور ان پر مفتی وقاص رفیع کے جواب کا جائزہ لیتے ہیں .

سب سے پہلے ملا علی قاری (رح) کی کتب میں موجود وہ عبارات پڑھیں :

**وَقَالَ ابْنُ الْمَلَكِ: اعْلَمْ أَنَّ عَمَّارًا قَتَلَهُ مُعَاوِيَةُ وَفِئَتُه، فَكَانُوا طَاغِينَ بَاغِينَ، بِهَذَا الْحَدِيثِ، لِأَنَّ عَمَّارًا كَانَ فِي عَسْكَرِ عَلِيٍّ، وَهُوَ الْمُسْتَحِقُّ لِلْإِمَامَةِ، فَامْتَنَعُوا عَنْ بَيْعَتِهِ .**

ابن الملک نے کہا ہے کہ : جان لو کہ (حضرت) عمار کو (حضرت) معاویہ اور ان کے گروہ نے قتل کیا تھا، پس وہ اس حدیث کی رو سے سرکش اور باغی ہوئے، کیونکہ (حضرت) عمار، (حضرت) علی کے لشکر میں تھے، اور (اس وقت) حضرت علی ہی امامت (یعنی خلافت) کے مستحق تھے اور وہ لوگ ان کی بیعت سے الگ رہے.

(مرقاۃ المفاتیح شرح مشکاۃ المصابیح، جلد 11، صفحہ 17، دار الکتب العلمیہ بیروت)

پھر اس سے اگلے صفحہ پر لکھتے ہیں :

**قُلْتُ: فَإِذَا كَانَ الْوَاجِبُ عَلَيْهِ أَنْ يَرْجِعَ عَنْ بَغْيِهِ بِإِطَاعَتِه الْخَلِيفَةَ، وَيَتْرُكَ الْمُخَالَفَةَ وَطَلَبَ الْخِلَافَةِ الْمُنِيفَةِ، فَتَبَيَّنَ بِهَذَا أَنَّهُ كَانَ فِي الْبَاطِنِ بَاغِيًا، وَفِي الظَّاهِرِ مُتَسَتِّرًا بِدَمِ عُثْمَانَ مُرَاعِيًا مُرَائِيًا، فَجَاءَ هَذَا الْحَدِيثُ عَلَيْهِ نَاعِيًا، وَعَنْ**

عَمَلِهِ نَاهِيًا، لَكِنْ كَانَ ذَلِكَ فِي الْكِتَابِ مَسْطُورًا، فَصَارَ عِنْدَهُ كُلٌّ مِنَ الْقُرْآنِ وَالْحَدِيثِ مَهْجُورًا، فَرَحِمَ اللَّهُ مَنْ أَنْصَفَ وَلَمْ يَتَعَصَّبْ وَلَمْ يَتَعَسَّفْ، وَتَوَلَّى الِاقْتِصَادَ فِي الِاعْتِقَادِ، لِئَلَّا يَقَعَ فِي جَانِبَيْ سَبِيلِ الرَّشَادِ مِنَ الرَّفْضِ وَالنَّصْبِ بِأَنْ يُحِبَّ جَمِيعَ الْآلِ وَالصَّحْبِ

میں (یعنی ملا علی قاری) کہتا ہوں کہ: جب ان (معاویہ) پر واجب تھا کہ وہ خلیفہ کی اطاعت کرکے اپنی بغاوت سے رجوع کرتے، اور (خلیفہ) کی مخالفت اور خلافت کی طلب و خواہش ترک کردیتے، (مگر انہوں نے ایسا نہ کیا) تو اس سے ظاہر ہوا کہ وہ باطنی طور پر (یعنی حقیقت میں) باغی تھے اور ظاہری طور پر انہوں نے دکھلانے کے لیے اور اپنے آپ کو بچانے کے لیے قصاص عثمان کا لبادہ اوڑھ رکھا تھا، پس یہ حدیث ان کے عیب کا اعلان کرنے اور ان کے اس عمل کو روکنے کے لیے آگئی، لیکن یہ سب کچھ کتاب تقدیر میں لکھا جا چکا تھا، پس (حضرت) معاویہ کے نزدیک قرآن وحدیث دونوں ہی مہجور ومتروک ہوگئے، سو اللہ رحم کرے اس شخص پر جس نے تعصب نہ کیا اور نہ ہی ظلم کیا اور اعتقاد میں میانہ روی اختیار کی، تاکہ سیدھی راہ سے ہٹ کر رافضیت اور ناصبیت میں نہ جاپڑے اور تمام آل واصحاب سے محبت رکھے .

(مرقاۃ المفاتیح شرح مشکاۃ المصابیح، جلد 11، صفحہ 18 ، دار الکتب العلمیہ بیروت)

قارئین محترم! ملا علی قاری (رح) کی کتاب کی اس عبارت سے مندرجہ ذیل باتیں نکلتی ہیں :

- حضرت عمار (رض) کو حضرت معاویہ (رض) اور ان کے گروہ نے قتل کیا.
- اور کیونکہ وہ حضرت علی (رض) کی بیعت سے بھی الگ رہے، یوں وہ "طاغی" یعنی سرکش اور باغی ہوئے.
- حضرت معاویہ (رض) کو چاہئے تھا کہ وہ اپنی بغاوت سے رجوع کرتے.
- ان پر لازم تھا کہ وہ خلیفہ (یعنی حضرت علی) کی اطاعت کرتے اور آپ کی مخالفت ترک کرتے .
- ان کو چاہیے تھا کہ وہ خلافت کی ناجائز طلب اور خواہش چھوڑ دیتے.
- معاویہ باطن (حقیقت) میں باغی تھے .

- انہوں نے صرف دکھلاوے کے لیے اور ریاکاری کے طور پر حضرت عثمان کے خون (قصاص) کی آڑ لے رکھی تھی۔
- معاویہ نے قرآن وحدیث کو مہجور کر دیا (ترک کر دیا) (یعنی انہوں نے قرآن وحدیث کی مخالفت کی)۔
- یہ باتیں انصاف اور اعتدال پر مبنی ہیں (کہ حضرت معاویہ کو ان امور کا مرتکب سمجھا جائے)۔

قارئین محترم! جو حضرات عربی زبان کی تھوڑی سی شدبد رکھتے ہیں، ان کے سامنے اصل عربی الفاظ بھی ہیں، ان کا وہی مفہوم نکلتا ہے جو اردو میں بیان کیا گیا... میرے اردو ترجمے میں غلطی کا امکان ہے، لیکن جو مفہوم عربی عبارت کا ہے وہی ہے جو بیان ہوا..

اب انہی ملا علی قاری صاحب کی ایک دوسری کتاب کی ایک عبارت بھی ملاحظہ فرمالیں پھر آگے چلتے ہیں، آپ لکھتے ہیں:

"ثم كان معاوية مخطئاً ، الا أنه فعل ما فعل عن تأويل فلم يصر به فاسقاً. فاختلف أهل السنة والجماعة في تسميته باغياً، فمنهم من امتنع من ذلك والصحيح قول من أطلق لقوله عليه السلام لعمار تقتلك الفئة الباغية.

وكان علي رضي الله عنه مصيباً في التحكيم ، وزعمت الخوارج أنه كان مخطئاً فيه وقد كفر ، اذ الواجب في أهل البغي المحاربة لقوله سبحانه وتعالى ..فان بغت احداهما على الأخرى فقاتلوا التي تبغي حتى تفيء الى أمر الله.. ولكنا نقول المقصود إرادة دفع الشر وتأليف القلوب وهذا فيما فعل علي"

پھر حضرت معاویہ مخطی تھے، مگر انہوں نے جو کچھ کیا تاویل کے ساتھ کیا، پس وہ اس فعل سے فاسق نہیں ہوئے، اور اہل سنت والجماعت نے انہیں باغی کا نام دینے میں اختلاف کیا ہے، پس بعض نے اس سے منع کیا ہے، اور صحیح یہ ہے کہ (حضرت معاویہ پر) باغی کا اطلاق درست ہے، کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمار کو فرمایا تھا کہ: تجھے باغی گروہ قتل کرے گا، اور حضرت علی (رض) تحکیم میں بھی مصیب اور

درست تھے، خوارج کا خیال ہے کہ (تحکیم قبول کرکے) انہوں نے غلطی کی اور کفر کیا، کیونکہ باغیوں کے ساتھ جنگ واجب ہے، اللہ کا فرمان ہے "اگر دونوں گروہوں میں ایک گروہ دوسرے پر بغاوت کرے تو اس کے ساتھ قتال کرو اس کے ساتھ جس نے بغاوت کی ہے یہاں تک کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف لوٹ آئے" (اور حضرت علی نے بجائے قتال کے تحکیم قبول کی_ ناقل)، لیکن ہم (اس کے جواب میں_ ناقل) کہتے ہیں کہ مقصود دفعِ شر اور تالیف قلوب ہے اور یہی حضرت علی نے کیا (اسی وجہ سے تحکیم قبول کی_ ناقل) .

(مِنح الروض الأزهر في شرح الفقه الأكبر، صفحہ 200، دار البشائر الاسلامیۃ بیروت)

ملا علی قاری (رح) کی اس عبارت سے مندرجہ ذیل باتیں معلوم ہوئیں :

- حضرت معاویہ (رض) مخطی تھے .
- اس فعل کی وجہ سے وہ فاسق نہیں ہوئے .
- اہل سنت میں اس بات پر اختلاف ہے کہ حضرت معاویہ (رض) پر "باغی" کے لفظ کا اطلاق کرنا چاہیے یا نہیں، بعض نے اس سے منع کیا ہے .
- ملا علی قاری کہتے ہیں کہ صحیح یہ ہے کہ ان پر "باغی" کا اطلاق درست ہے، اور جو باغی کا اطلاق نہیں کرتے وہ غلط ہیں .
- ان پر "باغی" کا اطلاق کرنے کی وجہ یہ ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمار (رض) سے فرمایا تھا کہ "تمہیں باغی گروہ قتل کرے گا" (اور انھیں حضرت معاویہ اور ان کے گروہ نے قتل کیا لہٰذا وہ باغی ہیں) اب سوال ہوتا تھا کہ اگر وہ واقعی باغی تھے تو قرآن کا حکم تو یہ ہے کہ باغیوں سے اس وقت تک جنگ کرو جب تک وہ اللہ کے حکم کی طرف نہ لوٹ آئیں، تو پھر حضرت علی (رض) نے (قتل عمار کے بعد) ان کے ساتھ جنگ کے بجائے تحکیم پر کیوں رضامندی قبول کی؟ جس کی وجہ سے خارجیوں نے حضرت علی (رض) کو غلط کہا؟ تو اس کا جواب ملا علی قاری نے یہ دیا ہے کہ "حضرت علی نے یہ کام شر کو دور کرنے اور تالیف قلب کے لئے کیا تھا. "

قارئین محترم! یہ ہیں ملا علی قاری (رح) کی کتب سے چند عبارات، اگر تو ملا علی قاری صرف اس حد تک رہتے کہ "حضرت علی اور حضرت معاویہ دونوں مجتہد تھے، اور میرے نزدیک حضرت علی کا اجتہاد درست اور حضرت معاویہ کا غلط تھا، یوں حضرت معاویہ مجتہد مخطی تھے" تو عبارت اتنی سخت نہ ہوتی، کہ بہت سے دوسرے علماء نے بھی اسے "اجتہادی خطا" لکھا ہے، (اگرچہ یہ الگ بحث ہے کہ کیا کسی مجتہد کے صواب اور خطاء کا قطعی فیصلہ اس دنیا میں ہو سکتا ہے یا نہیں)، لیکن ملا علی قاری نے اس سے تجاوز کیا ہے .

- انہوں نے حضرت معاویہ (رض) کو ایسا باغی کہا ہے جس کے ساتھ جنگ کرنا حکم قرآنی ہے .
- انہوں نے انھیں "مجتہد مخطی" کے بجائے صرف "مخطی" لکھا ہے .
- انہوں نے ان اہل سنت کو غلط کہا ہے جو حضرت معاویہ کو باغی نہیں کہتے .
- ملا علی قاری نے کہا ہے کہ حضرت معاویہ پر حضرت علی کی اطاعت واجب تھی .
- انہوں نے حضرت معاویہ پر الزام لگایا ہے کہ "وہ خلافت کی طلب رکھتے تھے اس لئے حضرت علی سے جنگ کی ."
- انہوں نے حضرت معاویہ پر الزام لگایا ہے کہ "وہ حقیقت میں اندر سے باغی تھے، لیکن باہر باہر سے دکھلاوے کے لیے حضرت عثمان کے خون کے قصاص کا لبادہ اوڑھ رکھا تھا" .
- انہوں نے حضرت معاویہ پر "قرآن وسنت کو ترک کرنے اور مہجور کرنے" کا الزام بھی لگایا.

ہمارے خیال میں یہ باتیں اگر واقعی ملا علی قاری نے ہی لکھی ہیں اور ان کی کتب میں بعد میں نہیں ڈالی گئیں تو، یہ ملا علی قاری کا اپنی حیثیت اور مرتبہ سے تجاوز ہے، ہم ان سے پوچھنے کا حق رکھتے ہیں کہ حضرت! آپ یہ تو بتائیں کہ قرآن کی کس آیت کی خلاف ورزی ہوئی؟ کیا حضرت عثمان (رض) کا قصاص طلب کرنا یہ قرآن کی خلاف ورزی تھا؟ یا اگر حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہنا یہ قرآن کی خلاف ورزی تھی تو یہ "خلاف ورزی" صرف حضرت معاویہ (رض) نے ہی کی؟ آپ ذرا آگے ہمت کرتے اور لکھتے کہ اس وقت موجود صحابہ کرام کی اکثریت جن میں غیر جانبدار رہنے والے بھی ہیں اور حضرات ام المؤمنین عائشہ، طلحہ

وزبیر بھی ہیں اور وہ تمام صحابہ جنھوں نے بیعت نہیں کی تھی، ان سب نے یہ قرآن کی خلاف ورزی کی.. آپ کا یہ تجاوز صرف حضرت معاویہ (رض) تک نہیں رہتا بلکہ صحابہ کرام کی ایک بڑی جماعت تک بھی جاتا ہے، پھر آپ یہ بھی بتادیتے کہ کس آیت میں انھیں یہ حکم تھا کہ "حضرت علی کی بیعت کرو"؟؟ لہٰذا ملا علی قاری کو ایک غیر صحابی ہوتے ہوئے کوئی حق نہیں پہنچتا کہ وہ ایک ایسے صحابی پر "قرآن وسنت مہجور کرنے" کا الزام لگائیں جن کے بارے میں وہ خود اپنی اسی کتاب میں ایک جگہ لکھتے ہیں کہ :

"وَأَمَّا مُعَاوِيَةُ ; فَهُوَ مِنَ الْعُدُولِ الْفُضَلَاءِ، وَالصَّحَابَةِ الْأَخْيَارِ، وَالْحُرُوبُ الَّتِي جَرَتْ بَيْنَهُمْ كَانَتْ لِكُلِّ طَائِفَةٍ شُبْهَةٌ اعْتَقَدَتْ تَصْوِيبَ أَنْفُسِهَا بِسَبَبِهَا، وَكُلُّهُمْ مُتَأَوِّلُونَ فِي حُرُوبِهَا، وَلَمْ يَخْرُجْ بِذَلِكَ أَحَدٌ مِنْهُمْ مِنَ الْعَدَالَةِ ; لِأَنَّهُمْ مُجْتَهِدُونَ اخْتَلَفُوا فِي مَسَائِلَ، كَمَا اخْتَلَفَ الْمُجْتَهِدُونَ بَعْدَهُمْ فِي مَسَائِلَ، وَلَا يَلْزَمُ مِنْ ذَلِكَ نَقْصُ أَحَدٍ مِنْهُمْ "

حضرت معاویہ عادل وفاضل اور بہترین صحابہ میں سے ہیں، اور جو جنگیں ان (صحابہ) کے درمیان ہوئیں، ان میں ہر فریق کو شبہ تھا کہ وہ درست ہیں، اور ہر ایک کی اس جنگ کے بارے میں اپنی تاویل تھی، اور اس وجہ سے ان میں سے کوئی بھی عدالت وانصاف سے باہر نہیں نکلا، کیونکہ وہ ایسے مجتہد تھے جنھوں نے چند مسائل میں اختلاف کیا بالکل اسی طرح جیسے ان کے بعد آنے والے مجتہدین میں اختلاف ہوا ہے، اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ ان میں سے کسی کی تنقیص کی جائے .

(مرقاۃ المفاتیح شرح مشکاۃ المصابیح، جلد 11، صفحہ 151، دار الکتب العلمیہ بیروت)

نیز اسی صفحے پر پہلے یہ بھی لکھا ہے کہ:

وَالصَّحَابَةُ كُلُّهُمْ عُدُولٌ مُطْلَقًا لِظَوَاهِرِ الْكِتَابِ وَالسُّنَّةِ وَإِجْمَاعِ مَنْ يُعْتَدُّ بِهِ

کتاب وسنت کی ظاہری نصوص کی رو سے اور اجماع کی رو سے تمام صحابہ مطلقاً عادل ہیں

لہٰذا اگر وہ حضرت معاویہ (رض) کو بھی "عادل صحابہ" میں شمار کرتے ہیں، اور انھیں "فضلاء اور اخیار" صحابہ میں گنتے ہیں، نیز انھیں دوسرے مجتہدین کی طرح ہی سمجھتے ہیں تو پھر انھیں "قرآن وسنت ترک کرنے والا"

اور "خلافت کے لیے لڑنے والا" اور باطن میں کچھ، ظاہر سے کچھ رکھنے والا قرار دینا حد سے تجاوز نہیں تو کیا ہے؟ یہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر ملا علی قاری کی "تنقید" نہیں تو کیا ہے؟ جبکہ حقیقت یہ ہے کہ حضرت معاویہ اور حضرت علی (رضی اللہ عنہما) کا اختلاف "خلافت" پر ہرگز نہیں تھا، کہ ملا علی قاری حضرت معاویہ کو "خلافت کی طلب ترک کرنے" کا مشورہ دے رہے ہیں.. نیز ملا علی قاری کو کوئی حق نہیں کہ وہ حضرت معاویہ (رض) کے باطن میں جھانکیں... اور نہ ہی یہ ان کا منصب ہے۔

پھر عجیب تر بات یہ ہے کہ یہی ملا علی قاری اپنی ایک کتاب میں یہ نصیحت بھی کرتے پائے جاتے ہیں کہ:

ولا نذكر الصحابة الا بخير

ہم تمام صحابہ کا ذکر خیر کے ساتھ ہی کرتے ہیں

نیز اسی جگہ یہ بھی لکھا ہے کہ:

"جو کچھ ان کے درمیان ہوا وہ ضد اور عناد کی وجہ سے نہ تھا

پھر یہ بھی لکھا کہ:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ: جب میرے صحابہ کا ذکر کیا جائے (یعنی جب ان کے درمیان ہونے والے اختلافات کا ذکر کیا جائے) تو رک جاؤ۔

پھر اسی صفحے پر ملا علی قاری نے وہ حدیث بھی لکھی ہے کہ.

میرے صحابہ ستاروں کی مانند ہیں، ان میں سے جس کی بھی پیروی کروگے ہدایت پاؤگے۔

(دیکھیں: شرح الفقہ الاکبر (الروض الازہر) صفحہ 209، طبع دار البشائر الاسلامیۃ، بیروت)

اب ہم ملا علی قاری کی کس بات کو درست سمجھیں؟ اس بات کو کہ حضرت معاویہ (رض) نے خلافت کی طلب اور خواہش میں جنگ کی، قرآن وسنت کو ترک کیا، وہ اندر سے کچھ اور باہر سے کچھ تھے؟

یا اس بات پر کہ وہ ایک جلیل القدر اور بہترین صحابہ میں سے تھے، ان کا اختلاف ایسے ہی اجتہادی تھا جیسے دوسرے مجتہدین کا؟

جب صحابہ کے اختلاف کا ذکر کیا جائے تو رک جاؤ... اور تمام صحابہ عادل ہیں... وغیرہ؟؟

یا اس بات کو تمام صحابہ ستاروں کی مانند ہیں، ان میں سے جس کی بھی پیروی کروگے ہدایت پاؤگے؟.

ہم ملا علی قاری کی حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں تنقیصی عبارات کو ان کا تسامح اور ان کے بقول خود بہترین اور نجیب صحابی پر تنقید ہی سمجھتے ہیں... اللہ انھیں معاف فرمائے.. اور عین ممکن ہے کہ یہ تنقیصی عبارات ان کی کتب میں کسی نے بعد میں ڈال دی ہیں کیونکہ ان کی یہ عبارات انہی کی دوسری صحابہ کرام کے مشاجرات میں سکوت اختیار کرنے والی عبارات کے ساتھ متعارض ہیں.

لیکن ملا علی قاری کے نادان وکیل، فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ مفتی وقاص رفیع نے اس پر نہایت بے شرمی کے ساتھ جو کچھ لکھا ہے ہم اس کا جائزہ لیتے ہیں، مفتی وقاص رفیع لکھتے ہیں :

"اس میں شک ہی نہیں کہ حضرت معاویہ (رض) کو چاہئے تھا کہ وہ خلیفہ بر حق یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ کی مخالفت اور ناجائز خلافت کی طلب ترک کرکے بغاوت سے رجوع کرتے اور خلیفہ کی اطاعت کرتے، لیکن چوں کہ انہوں نے یہ سب کچھ نہیں کیا اس لیے فقہی اعتبار سے وہ باغی کہلائے"

(حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 424)

قارئین محترم! حیرت ہے ایک ایسا آدمی جسے یہ بھی معلوم نہیں کہ حضرت معاویہ (رض) کا مطالبہ "ناجائز خلافت" کے حصول کا نہیں تھا بلکہ "قصاص عثمان" کا تھا، وہ اپنے نام کے ساتھ بڑے دھڑلے سے "مفتی" لکھ رہا ہے اور بار بار "اہل سنت کا اجماع" اور "جمہور اہل سنت" کے الفاظ لکھتا ہے، کیا یہ مفتی موصوف بتا سکتے ہیں کہ واقعی "جمہور اہل سنت" کا یہی مسلک ہے کہ صحابہ کرام کے درمیان یہ جنگیں "طلب خلافت" کے لئے ہوئی تھیں؟؟؟ کہیں مفتی وقاص رفیع یہ بات لکھ کر رافضیوں اور رافضیت نوازوں کی خدمت تو نہیں کر رہے؟

مفتی موصوف کا مبلغ علم یہ ہے کہ وہ صحابہ کرام کی ایک بڑی اکثریت پر ملا علی قاری کو بچانے کے لیے "ناجائز خلافت کی طلب" کا الزام لگا رہے ہیں اور پھر کہتے بھی اپنے آپ کو "اہل سنت" اور "محب صحابہ" ہیں.. اگر یہ سنیت اور صحابہ کی محبت ہے تو پھر رافضیت اور سبائیت کس چیز کا نام ہے؟

پھر ان مفتی صاحب نے "بغاوت" کی عجیب تقسیم بھی کی ہے.. لکھتے ہیں "فقہی بغاوت"... ارے جناب! بغاوت کی تعریف تو فقہ ہی میں ہے، قرآن کریم یا حدیث میں تو بغاوت کی تعریف نہیں کی گئی، لہٰذا آپ "فقہی" اور "غیر فقہی" بغاوت کے فلسفے کیوں چھانٹ رہے ہیں؟؟ یہ فرمائیں کہ اگر حضرت معاویہ (رض) فقہی احکام کے اعتبار سے باغی کہلائے تو ہمیں یہ بھی بتا دیں کہ فقہی باغی کے احکام کیا ہیں؟ اور کیا صرف حضرت معاویہ (رض) ہی "فقہی باغی" ہووے ہیں یا جس جس پر آپ کی "فقہی بغاوت" کی تعریف لاگو ہوتی جائے گی وہ بھی "باغی" بنتا جائے گا؟؟؟ ذرا سوچ سمجھ کر جواب درکار ہے... یاد رکھیں.. "فقہ" کا دارو مدار "اصول فقہ" پر ہے... اور اصول افراد کو دیکھ کر لاگو نہیں ہوتے بلکہ اصول تو اصول ہوتے ہیں.. آپ "فقہی بغاوت" کی تعریف کریں اور پھر ہمیں موقع دیں کہ ہم آپ کو بتائیں کہ یہ تعریف صرف حضرت معاویہ (رض) پر ہی صادق آتی ہے یا اور لوگ بھی اس میں آتے ہیں؟؟

نیز اگر آپ کے نزدیک ایسے حاکم کی بیعت سے دور رہنا ہی بغاوت ہے جس پر مسلمانوں کی اکثریت متفق ہو چکی ہو تو بھی فرمائیں کیا یہ اصول صرف حضرت معاویہ (رض) پر ہی لاگو ہوگا؟؟ جبکہ حضرت علی (رض) کی تو اکثر صحابہ کرام کی بیعت بھی ثابت نہیں ہو سکتی... یا یہ اصول ہر جگہ لگے گا؟. (اچھی طرح دائیں بائیں دیکھ کر جواب دیں).

پھر مفتی موصوف نے ملا علی قاری کی ایک عبارت کی ایک مضحکہ خیز تاویل بھی کی ہے جس میں اپنی ہی بات کو رد بھی کیا ہے.. لکھتے ہیں کہ:

"حضرت عمار کی شہادت سے پہلے حضرت معاویہ جو حضرت علی کے ساتھ قصاص دم عثمان کی بناء پر لڑائی کر رہے تھے تو اس وقت تک بہت سے لوگوں کو کسی کے بارے میں یہ معلوم نہیں ہو رہا تھا کہ ان دونوں میں سے کون حق پر ہے اور کون غلطی پر؟ لیکن جب حضرت عمار، حضرت معاویہ کے لشکر کے ہاتھوں شہید ہو گئے

تو یہ بات خوب اچھی طرح کھل کر سامنے آگئی کہ حضرت معاویہ جو بظاہر ایک معقول تاویل کے سائے میں حضرت علی سے لڑائی کر رہے تھے باطن (حقیقت) میں وہی باغی ہیں اور غلطی پر ہیں " (دیکھیں مفتی وقاص رفیع کی کتاب کا صفحہ 425)

قارئین محترم! توجہ فرمائیں، پہلے یہی مفتی موصوف یہ لکھ آئے ہیں کہ حضرت معاویہ (رض) کی یہ لڑائی "ناحق خلافت" کی طلب کے لیے تھی، اب یہ لکھ رہے کہ "وہ قصاص دم عثمان کی بناء پر لڑائی کر رہے تھے" ... کسی نے ٹھیک ہی کہا ہے کہ "جھوٹے کا حافظہ نہیں ہوتا ... "

پھر لکھتے ہیں کہ "حضرت عمار (رض) کی شہادت سے پہلے بہت سے لوگوں کو (مراد وہ صحابہ ہیں جو غیر جانبدار رہے اور جنہوں نے حضرت علی رض کی بیعت نہیں کی تھی) یہ معلوم نہیں ہو رہا تھا کہ کون حق پر ہے؟؟

عرض ہے کہ، اگر آپ کے بقول حضرت علی (رض) کی بیعت تمام اہل حل وعقد نے کرلی تھی، اور یوں وہ خلیفہ برحق بن چکے تھے تو پھر ان لوگوں کو کیوں معلوم نہیں ہو رہا تھا کہ کون حق پر ہے؟؟ کیا وہ نہیں جانتے تھے کہ اہل حل وعقد نے کسے خلیفہ بنایا ہے؟؟ پھر یہ فرمائیں کہ کیا حضرت عمار (رض) کی شہادت کے بعد ان سب صحابہ کرام نے جو پہلے بیعت سے دور رہے تھے اور جنہوں نے حضرت علی (رض) کا ساتھ نہیں دیا تھا وہ سب کے سب حق کو جان کر حضرت علی (رض) کی بیعت میں آگئے تھے؟؟؟ اگر آگئے تھے تو ثبوت درکار ہے.. اور اگر نہیں آئے تھے تو فرمائیں کہ جلیل القدر صحابہ کرام نے شہادت حضرت عمار (رض) کے بعد بقول آپ کے حق واضح ہونے کے بعد بھی حق کا ساتھ کیوں نہ دیا؟ اور حضرت علی (رض) کی بیعت کیوں نہ کی؟؟.

نوٹ: یہاں مفتی وقاص رفیع اور ان کا ہم نوا گروہ یہ فلسفہ بکھیرتا ہے کہ چونکہ اس وقت تمام صحابہ کرام صفین میں موجود نہیں تھے، کوئی کہاں تھا اور کوئی کہاں، اور اس وقت خبروں تک رسائی کے ایسے ذرائع نہ تھے کہ کئی سو میل دور ہونے والے واقعے کی خبر لمحوں میں مل جائے اس لیے ان تمام غیر جانبدار صحابہ کا حضرت عمار (رض) کی شہادت کے بعد حضرت علی (رض) کی بیعت نہ کرنے سے یہ لازم نہیں آتا کہ انھیں

حضرت عمار (رض) کی شہادت کا علم ہو گیا تھا اور انھیں یقینی طور پر پتہ چل گیا تھا کہ حق پر کون ہے اور باطل پر کون.

تو عرض ہے کہ چلیں، جنگ صفین ہوئی ماہ صفر 37 ہجری میں، اس کے بعد حضرت علی (رض) تقریباً ساڑھے تین سال زندہ رہے، آپ کی شہادت رمضان 40 ہجری میں ہوئی، کیا ان دور دراز رہنے والے صحابہ کرام کو اس سارے عرصے میں بھی یہ علم نہ ہوا کہ حضرت عمار (رض) کی شہادت حضرت معاویہ (رض) اور ان کے لشکر کے ہاتھوں ہوئی ہے اور یوں حضرت علی (رض) کا حق پر ہونا یقینی ہو گیا ہے لہٰذا ہمیں اب ان کی بیعت کر لینی چاہیے؟؟ ذرا یہ فرمائیں کہ اس ساڑھے تین سالہ عرصے میں غیر جانبدار صحابہ کرام میں سے کس کس نے حضرت علی (رض) کی بیعت کر لی تھی؟؟ یاد رہے، اکا دکا واقعات بیان کر کے مسئلہ حل نہیں ہوگا، کیونکہ بقول محمد بن سیرین، اس وقت تقریباً دس ہزار صحابہ تھے، جن میں تیس چالیس سے زیادہ کا کسی بھی طرف سے جنگ میں حصہ لینا ثابت نہیں... یوں تقریباً 99 فیصد صحابہ غیر جانبدار تھے.

آگے مفتی وقاص رفیع نے تمام حدود سے تجاوز کرتے ہوئے لکھا ہے :

" باقی اس بات میں کیا شک ہے کہ حدیث عمار، معاویہ کے باغی ہونے پر مہر تصدیق ثبت کر رہی ہے (کیا اس حدیث میں یہ بھی لکھا ہے کہ حضرت عمار کو قتل حضرت معاویہ نے کیا تھا؟، اس پر تو ہم بعد میں بات کریں گے_ناقل) پس اگر اس معاملہ میں غلطی سے کسی طرح قرآن وحدیث دونوں ہی (کیا حدیث قتل عمار قرآن ہے؟_ناقل) حضرت معاویہ سے مہجور ہو گئے تو اس میں حیرانگی والی کون سی بات ہے؟ اس لیے کہ حضرت معاویہ معصوم تو نہیں تھے کہ ان سے غلطی کا صدور ہی ممکن نہ ہوتا جیسا کہ حضرات انبیاء علیہم السلام سے غلطی کا صدور ممکن نہیں ہوتا، بلکہ وہ صحابی تھے اور صحابی سے بعض مرتبہ کسی ایسی غلطی کا صدور ہونا عین ممکن ہے کی جس کی قرآن وحدیث میں بالکل اجازت نہ ہو".. (صفحہ 425 – 426)

میرا مفتی موصوف سے سوال ہے کہ اگر آپ واقعی مفتی ہیں تو فرمائیں کہ "قرآن وحدیث کو ترک کرنے والا گناہگار ہوتا ہے یا مجتہد مخطی"؟؟؟ پھر یہ فرمائیں کہ اگر بقول آپ کے حضرت معاویہ (رض) سے غلطی سے قرآن وحدیث مہجور ہو گیا تھا تو انہوں نے اس سے توبہ کی یا نہیں؟ آپ یہ راگ الاپتے ہیں کہ جمہور اہل سنت

حضرت معاویہ (رض) کو "مجتہد مخطی" کہتے ہیں، اور مجتہد مخطی بھی ایک اجر کا مستحق ہوتا ہے.. تو یہ "قرآن وحدیث کو مہجور کرنا خطائے اجتہادی کی کونسی قسم ہے"؟؟؟؟آپ کے دل کے اندر جو ہے اسے باہر نکالیں.. نیز کیا حضرت معاویہ (رض) نے قصاص دم عثمان (رض) کا مطالبہ کرکے قرآن کو مہجور کیا تھا؟؟ یا بیعت نہ کرکے؟ وضاحت کریں.. نیز یہ فرمائیں کہ کیاآپ کی یہ بات کہ کسی بھی صحابی سے غلطی ہوسکتی ہے کیونکہ صحابی معصوم نہیں، یہ حضرت علی (رض) کو بھی شامل ہے یا وہ اس سے مستثنی ہیں؟؟اگر وہ بھی اس میں شامل ہیں تو فرمائیں کہ آپ کی طرح اگر کوئی آپ کا فریق مخالف یہ کہے کہ "میرے نزدیک حضرت علی (رض) نے باغی کے ساتھ قتال کے بجائے تحکیم قبول کرکے قرآن کو مہجور کیا" (جیساکہ خوارج کہتے تھے) تو آپ اس کا جواب کیا دیں گے؟؟؟ چلیں آپ جو بھی جواب دیں، وہ آگے سے کہے کہ "حضرت علی (رض) معصوم تو نہیں کہ ان سے غلطی سے قرآن کی خلاف ورزی نہ ہوسکے" تو آپ کے پاس کیا جواب ہوگا؟؟؟ ملا علی قاری تو اس کا تسلی بخش جواب نہیں دے سکے، صرف یہ کہہ کر بات ختم کردی ہے کہ حضرت علی (رض) نے بجائے قتال کے تحکیم قبول کرکے رد شر اور تالیف قلب کیا ہے ...

پھر مفتی وقاص رفیع یا ملا علی قاری.. قرآن کی وہ آیات کیوں نہیں پیش کرتے جن کی خلاف ورزی کا الزام وہ حضرت معاویہ (رض) پر لگاتے ہیں؟ وہ احادیث کیوں نہیں پیش کرتے جن کو ترک کرنے کا الزام وہ ان کو دیتے ہیں؟؟ رہی بات "حدیث قتل عمار" کی جس کی بنیاد پر یہ سارے الزام دہرائے جارہے ہیں تو اس پر مفصل بات ہم آگے کریں گے اور بتائیں گے کیا واقعی حضرت عمار (رض) کی شہادت حضرت معاویہ (رض) کے لشکر کے ہاتھوں ہوئی تھی؟؟ .

مفتی وقاص رفیع انتہائی ڈھٹائی سے لکھتے ہیں کہ:

"ملا علی قاری کا یہ لکھنا کہ انصاف اور اعتدال یہ ہے کہ معاویہ کو مذکورہ بالا امور مرتکب سمجھا جائے" اپنی جگہ بالکل صحیح اور درست ہے اور اس میں کسی قسم کا کوئی ابہام اور پیچیدگی نہیں.. (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 426)

ہم بھی یہی کہتے ہیں کہ اگر یہ عبارت واقعی ملا علی قاری کی ہی ہے اور کسی نے ان کی کتاب میں بعد میں داخل نہیں کی تو ملا علی قاری کا یہ لکھنا انصاف اعتدال سے کوسوں دور ہے اور ایک جلیل القدر صحابی پر سنگین الزام ہے، اور مفتی وقاص رفیع کا اسے درست لکھنا ان کے اندر چھپے بغض معاویہ (رض) کا اظہار ہے.. اور اس کتاب کے اصل خالق کی سبائی ذہنیت کا آئنیہ دار ہے... ورنہ اہل سنت والجماعت کا یہ مسلک نہیں کہ وہ صحابہ کرام کی ایک جماعت کے بارے میں بے دھڑک ہو کر لکھے کہ "انہوں نے قرآن وسنت کو مہجور کر دیا تھا ...... "

# اکابر کے نادان وکیل : (قسط : 9)

------------------

مفتی وقاص رفیع نے (جو اپنے آپ کو فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ لکھتے ہیں) اپنی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر" کے صفحہ 429 سے شیخ عبدالحق محدث دہلوی (رح) کی چند عبارات پر اپنا نکتہ نظر بیان کیا ہے اور ان کے اقوال کی تاویل کرنے کی کوشش کی ہے، اس سے پہلے کہ ہم شیخ عبدالحق (رح) کی عبارات اور ان کے بارے میں مفتی وقاص رفیع کی تاویلات کا جائزہ لیں چند اہم باتوں کی طرف توجہ دلانا چاہتے ہیں:

کوئی مصنف اگر اپنے کسی نظریہ یا کسی دعوے کے حق میں کسی بھی حدیث کی کتاب یا کتب تاریخ سے کوئی بھی روایت اپنے استدلال میں پیش کرتا ہے تو اسے یہ کہہ کر چھوٹ نہیں دی جاسکتی کہ "اس نے تو یہ بات فلاں کتاب سے نقل کی ہے اس لیے اگر یہ بات غلط یا غیر مستند ہے یا اس میں کسی صحابی کی تنقیص ہے تو اعتراض اس اصل مأخذ پر ہوتا ہے جہاں سے اس نے یہ بات نقل کی ہے"۔۔۔۔ (یہ بات مفتی وقاص رفیع اکثر دہراتے ہیں)۔۔
کیونکہ جس آدمی کو تھوڑا سا بھی حدیث اور اصول حدیث کا علم ہے وہ جانتا ہے کہ کتب حدیث میں محدثین نے جو روایات جمع کی ہیں ان کی مکمل اسناد ذکر کی ہیں، اب یہ علماء اسماء الرجال وجرح وتعدیل اور محققین کا کام ہے کہ وہ ہر روایت کی اصول حدیث کی روشنی میں جانچ پڑتال کریں اور تحقیق کے بعد جو صحیح ہو اسے لے لیں اور جو ضعیف یا غیر مستند ہو اسے ترک کردیں، لہٰذا مثال کے طور پر اگر کوئی آدمی اپنے حق میں کسی موضوع حدیث سے استدلال کرے تو یہ اعتراض اسی پر آئے گا کہ اس نے ایک جھوٹی اور من گھڑت حدیث کا سہارا لیا،

یہ اسی کی غلطی شمار ہو گی، اس کا دامن یوں نہیں چھڑایا جا سکتا کہ "اس نے تو یہ حدیث فلاں کتاب سے نقل کی ہے، اگر یہ من گھڑت ہے تو اعتراض اس محدث پر آتا ہے جس نے اپنی کتاب میں یہ نقل کی"....

خود مفتی وقاص رفیع نے امام طبری پر اس اعتراض کا جواب دیتے ہوئے کہ انہوں نے اپنی تفسیر اور تاریخ میں انبیاء کرام اور صحابہ کرام کے بارے میں توہین آمیز روایت نقل کی ہیں، یہی بات لکھی ہے کہ:

"تمام متقدمین، مفسرین، محدثین اور مؤرخین کا طریقہ کار یہ رہا ہے کہ وہ ایک باب سے متعلق تمام احادیث و روایات ان کی سند کے تذکرے کا سہارا لے کر لاتے تھے، ان کی سند صحیح ہو یا نہ ہو، یا ان کی سند کے باطل ہونے کا انہیں علم بھی ہو اس سے انہیں کوئی سروکار نہیں ہوتا، اس لیے سند کا ذکر کرنا احادیث و روایات کے نقل کرنے سے مؤاخذہ سے انھیں بری کر دیتا تھا.."

(حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 220)

میں اس کی ایک مثال بھی پیش کرتا ہوں، جناب مودودی صاحب نے جب اپنی کتاب "خلافت و ملوکیت" لکھی تو اس پر بڑے بڑے علماء اہل سنت نے ناراضگی کا اظہار کیا اور کہا کہ اس میں صحابہ کرام کی توہین و تنقیص کی گئی ہے... اس کتاب کے رد میں بہت سے علماء نے قلم بھی اٹھایا.... تو مودودی صاحب کے مدافعین کی طرف سے یہ جواب بھی دیا گیا کہ "مودودی صاحب نے اپنی کتاب میں زیادہ تر مواد تو پرانی کتب تاریخ طبری وغیرہ سے ہی نقل کیا ہے، اس لیے مودودی صاحب پر اعتراض کیوں؟" تو اس کا جواب الجواب یہی دیا گیا کہ مودودی صاحب کی غلطی یہ ہے کہ انہوں نے یہ نہیں دیکھا کہ آیا جو روایت میں نقل کر رہا ہوں یہ مستند بھی ہے یا نہیں؟ کہیں اس میں ابو مخنف و کلبی جیسے جھوٹے راوی تو نہیں؟؟ یہ انکی غلطی ہے...

تو عرض ہے کہ ایک ہوتا ہے صرف روایات جمع کرنا یا احادیث جمع کرنا، اور تحقیق دوسروں پر چھوڑ دینا کہ روایات کے اس انبار میں سے اب خود اصول و ضوابط کی روشنی میں صحیح و ضعیف اور درست و غلط کی تحقیق کر لو.

اور ایک ہوتا ہے کسی کا اپنے کسی دعوی یا نظریہ کے حق میں کسی روایت کو بطور دلیل و استشہاد پیش کرنا.

لہٰذا جو بھی کسی من گھڑت یا غیر مستند یا جھوٹی یا ضعیف روایت سے استدلال کرے اور اسے اپنے کسی نظریہ یا دعوے کے حق میں پیش کرے تو اس کی ساری ذمہ داری اسی پر عائد ہوتی ہے نہ کہ اس پر جس کی کتاب سے نقل کیا ہے.

اب آیئے دیکھتے ہیں شیخ عبدالحق محدث دہلوی (رح) کی وہ عبارات کیا ہیں جن کی تاویل کرنے کی مفتی وقاص رفیع نے کوشش کی ہے.
لغت کی مشہور کتاب ہے "القاموس المحیط" اس کے مصنف معروف لغوی محمد بن یعقوب فیروز آبادی (رح) ہیں، انہوں نے ایک کتاب "سفر السعادۃ" کے نام سے لکھی، اس وقت میرے سامنے اس کتاب کا 1332 ہجری میں مصر سے چھپا نسخہ ہے، اس کتاب کے آخر میں "خاتمۃ الکتاب" کے عنوان سے مصنف نے ایسے بہت سے ابواب اور موضوعات کا ذکر کیا ہے جن کے بارے میں علامہ فیروز آبادی کے نزدیک " کوئی صحیح حدیث موجود نہیں اور کچھ بھی ثابت نہیں" .. ان کے الفاظ ہیں :
"خاتمة الكتاب في الإشارة الى أبواب رُوي فيها أحاديث وليس منها شيء صحيح ولم يثبت منها عند جهابذة علماء الحديث..." (کتاب کے خاتمہ میں ان ابواب کی طرف اشارہ ہوگا جن کے بارے میں احادیث تو مروی ہیں لیکن ان میں کوئی چیز بھی صحیح نہیں، اور حدیث کے ماہر علماء کے نزدیک کوئی (حدیث) بھی ثابت نہیں)

(سفر السعادۃ، صفحہ 142 طبع مصر)
ان الفاظ پر غور کرنے سے یہی سمجھ آتی ہے کہ اس "خاتمۃ الکتاب" میں ان موضوعات کا ذکر ہوگا جن کے بارے میں مصنف کے خیال میں کوئی بھی حدیث صحیح نہیں اور علماء حدیث کے نزدیک ثابت ہی نہیں ...یعنی وہ یہاں " صحیح" کو "غلط" اور "غیر ثابت" کے مقابلے میں لکھ رہے ہیں یہ نہیں کہہ رہے کہ " صحیح حدیث تو نہیں لیکن حسن درجے کی احادیث موجود ہیں" کیونکہ حسن درجے کی حدیث کے بارے میں یہ کہنے کا کیا مطلب کہ "ان میں سے کوئی بھی چیز علماء حدیث کے نزدیک ثابت نہیں"؟؟؟

پھر مصنف نے کتاب کے آخر تک (یعنی صفحہ 142 سے 147 تک) بہت سے ایسے مواضیع گنوائے ہیں جن کے بارے میں ان کے خیال میں کوئی حدیث ثابت نہیں، اور بہت سی روایات کے بعد صاف لکھا ہے کہ "یہ موضوع ہے" اور یہ "جھوٹی" ہے وغیرہ، جو اس بات کی تاکید کرتا ہے کہ اس باب میں وہ جن موضوعات کے بارے میں لکھ رہے ہیں کہ "اس بارے میں کوئی حدیث صحیح نہیں" اس سے مراد یہ نہیں کہ اصطلاحی صحیح نہیں ہاں حسن ہو سکتی ہے، ورنہ وہ بہت سی احادیث کے بارے میں موضوع اور کذب جیسے الفاظ نہ لکھتے .. بہر حال اسی "خاتمۃ الکتاب" میں ایک جگہ لکھتے ہیں:

"وباب فضل معاوية ليس فيه حديث صحيح و باب فضل ابي حنيفة والشافعي وذمهم ليس فيه شيء صحيح وكل ما ذكر من ذلك فهو موضوع ومفترى"

(معاویہ کے فضائل کے باب میں بھی کوئی صحیح حدیث نہیں ہے، اور اسی طرح ابو حنیفہ اور شافعی کے فضائل کے باب اور ان کی مذمت میں بھی کچھ بھی صحیح نہیں ہے اور جو کچھ بھی اس بارے میں ذکر کیا جاتا ہے وہ سب من گھڑت اور افتراء ہے" (سفر السعادۃ، صفحہ 143)

اس عبارت کا سیاق و سباق پڑھ لیں، بلکہ یہ پورا "خاتمۃ الکتاب" پڑھ لیں، اس میں صرف یہ ایک بات نہیں لکھی بلکہ بہت سے اور موضوعات کی احادیث کے بارے میں بھی لکھا ہے کہ اس بارے میں کوئی صحیح حدیث نہیں اور کچھ بھی ثابت نہیں... آپ کو معلوم ہوگا کہ وہ "صحیح" سے مراد اصطلاحی "صحیح" (حدیث کی قسم) نہیں لے رہے بلکہ "موضوع" اور "من گھڑت" اور "ضعیف" کے مقابلے میں "صحیح" مراد لے رہے ہیں، نیز وہ "غیر صحیح" سے "غیر ثابت" مراد لے رہے ہیں...

اوپر منقول عربی عبارت میں بھی انہوں نے حضرت معاویہ (رض) کے ساتھ ہی امام ابو حنیفہ (رح) اور امام شافعی (رح) کے مناقب یا ان کی مذمت کے بارے میں بھی احادیث کا ذکر کیا ہے پھر الفاظ لکھے ہیں کہ "جو بھی اس بارے میں احادیث ذکر کی جاتی ہیں وہ سب موضوع ہیں"... یہ مزید تاکید ہے کہ انہوں نے "لم یصح" سے مراد اصطلاحی "صحیح" نہیں لیا بلکہ وہ اسے غیر ثابت اور جھوٹی احادیث کے مقابلے میں بھی لے

رہے ہیں ونہ یہ ماننا ہوگا کہ امام ابو حنیفہ اور امام شافعی کے مناقب یا مذمت میں حسن درجے کی احادیث تو ہیں البتہ صحیح حدیث نہیں.. اور یہ بات درست نہیں.

اب آگے چلیں، اسی کتاب "سفر السعادۃ" کی ایک شرح لکھی شیخ عبدالحق محدث دہلوی (رح) نے، اس شرح میں شیخ دہلوی نے سفر السعادۃ میں علامہ فیروزآبادی کی کئی باتوں پر پکڑ بھی کی ہے، لیکن ان کی اس بات پر کہ "معاویہ کے فضائل کے باب میں کوئی حدیث بھی صحیح نہیں" اس پر نہ صرف یہ کہ کوئی پکڑ نہیں کی، بلکہ الٹا اس کی تائید کی کہ ہاں بات ایسے ہی ہے.. یہ تک نہیں لکھا کہ "اگر اس سے مراد اصطلاحی صحیح نہ ہونا ہے تو درست ہے، لیکن اگر مراد ضعیف یا موضوع کے مقابلے میں صحیح ہے تو یہ بات درست نہیں"... چنانچہ شیخ عبدالحق دہلوی کی اسی بات کے بارے میں، علامہ عبدالعزیز فرہاروی (صاحب نبراس، شرح شرح العقائد) لکھتے ہیں:

"ولم ينصف الشيخ عبد الحق الدهلوي في شرح سفر السعادة فإنه أقر كلام المصنف ولم يتعقبه كتعقبه على سائر تعصباته" (شیخ عبدالحق دہلوی نے شرح سفر السعادۃ میں انصاف نہیں کیا، انہوں نے الٹا مصنف (سفر السعادۃ) کی بات کی تائید کر دی ہے اور ان کی اس بات پر ایسے پکڑ نہیں کی جیسے ان کے دوسرے تعصّبات پر کی ہے)

(الناہیۃ عن طعن امیر المؤمنین معاویۃ).

ہم بھی یہی کہتے ہیں کہ "شیخ عبدالحق دہلوی نے مصنف سفر السعادۃ کی اس بات کی تائید کرکے انصاف نہیں کیا"... تو اس میں کون سا آسمان گر گیا؟ اور جو یہ کہتا ہے کہ حضرت معاویہ (رض) کے فضائل میں کوئی حدیث بھی ثابت اور صحیح نہیں وہ غلطی پر ہے..

نیز یہ بات بھی الگ موضوع ہے کہ کیا واقعی حضرت معاویہ (رض) کے مناقب میں تمام احادیث "حسن" یا اس سے نچلے درجے کی ہیں یا کسی نے ان میں سے کسی حدیث کو اصطلاحی " صحیح" بھی کہا ہے... یہ بات پھر کبھی.

اب مفتی وقاص رفیع کا جواب ملاحظہ فرمائیں، وہ لکھتے ہیں:

"علامہ عبدالعزیز فرہاروی رحمۃ اللہ علیہ کا جواب سر آنکھوں پر (انہوں نے جواب نہیں دیا بلکہ شیخ عبدالحق پر نقد کیا ہے_ناقل) تاہم اتنی بات ضرور ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق کتابوں میں جو یہ منقول ہے کہ ان کے فضائل میں کوئی صحیح حدیث موجود نہیں تو یہ قول صرف شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کا نہیں بلکہ دوسرے کئی اہل علم کا ہے"

(حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 435)

پھر مفتی وقاص رفیع نے امام نسائی کا ایک واقعہ بلا سند صرف ایک کتاب "بستان المحدثین" کے حوالے سے نقل کیا ہے کہ انہوں نے ایک موقع پر فرمایا کہ حضرت معاویہ (رض) کے فضائل ہی کہاں ہیں؟ اور کچھ کہتے ہیں کہ انہوں نے یہ بھی کہا کہ ان کے مناقب میں کوئی صحیح روایت ثابت نہیں سوائے لا أشبع الله بطنه کے.. (مفتی صاحب لکھتے ہیں کہ) یہیں سے عوام الناس نے ان پر تشیع کا الزام جڑ دیا اور انھیں ضربیں لگائیں جن کی وجہ سے وہ نیم جان ہو گئے....

یعنی مفتی صاحب یہ ثابت کرنا چاہ رہے ہیں کہ اگر شیخ عبدالحق دہلوی نے یہ بات لکھی ہے تو ایسی بات تو امام نسائی نے بھی کہی ہے (امام نسائی کا یہ واقعہ کس حد تک درست اور مستند ہے اس بارے میں اسی وقت بات کی جا سکتی ہے جب مفتی وقاص رفیع اس کی کوئی صحیح سند پیش فرمائیں گے)..

آگے مفتی صاحب نے دو تین صفحات یہ ثابت کرنے پر صرف کیے ہیں کہ جب محدثین یہ کہتے ہیں کہ "فلاں حدیث صحیح نہیں" تو اس سے مراد ہر وقت یہ نہیں ہوتا کہ یہ ضعیف یا غلط یا موضوع ہے، بلکہ اس سے مراد

"اصطلاحی صحیح" بھی ہو سکتی ہے جو کہ "حسن" کے مقابلے میں ہوتی ہے... لہٰذا اگر بعض لوگوں کی جانب سے حضرت معاویہ (رض) کی فضیلت کی روایات کے متعلق "عدم صحت" کا قول پایا گیا ہے تو وہ کوئی مضر نہیں.... لہٰذا شیخ عبدالحق محدث دہلوی کا حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں یہ فرمانا کہ ان کے فضائل میں کوئی صحیح حدیث وارد نہیں اس سے وہ صحیح مراد نہیں کہ جس سے اس کا مفہوم مخالف لازم آتا ہے یعنی کہ موضوع اور من گھڑت، بلکہ مطلب یہ ہے کہ محدثین کی اصطلاح کے مطابق اس سے وہ حسن احادیث مراد ہے جو ضعیف سے اوپر کی درجہ کی اور صحیح سے نیچے درجہ کی ہوتی ہیں، لہٰذا شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت کا مطلب یہ ہوا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے فضائل میں کوئی صحیح حدیث موجود نہیں ہے البتہ حسن درجہ کی احادیث ضرور موجود ہیں...

قارئین محترم! میں دعوے سے کہتا ہوں کہ مفتی وقاص رفیع نے "سفر السعادۃ" کے اس آخری باب "خاتمۃ الکتاب" کا مطالعہ نہیں کیا جس کی شرح میں شیخ عبدالحق یہ بات لکھ رہے ہیں، وہاں علامہ فیروزآبادی نے "صحیح" کو غلط اور غیر ثابت شدہ کے مقابلے میں ہی لیا ہے، کیونکہ اس باب میں جو بہت سے مواضیع انہوں نے ذکر کیے ہیں ان کے ساتھ کئی جگہ خود لکھا ہے کہ اس بارے میں صحیح حدیث کوئی نہیں بلکہ جو احادیث ہیں وہ من گھڑت اور افتراء ہیں.... لہٰذا مفتی وقاص رفیع کا یونہی تکے سے علامہ فیروزآبادی کے "لم یصح" کی یہ تاویل کرنا کہ اس سے مراد ہے کہ حسن درجے کی احادیث ضرور موجود ہیں" توجیه القول بما لا یرضی به قائله" (بات کہنے والے کی بات کا ایسا مطلب بیان کرنا جو اس کی مراد نہیں) ہے... مفتی صاحب پہلے "سفر السعادۃ" کا اس مقام سے مکمل مطالعہ کریں پھر بتائیں کہ کہ وہاں مذکور تمام موضوعات کے بارے میں وہ یہی تاویل کریں گے کہ اس بارے میں اصطلاحی صحیح حدیث تو موجود نہیں البتہ حسن درجے کی موجود ہیں؟؟؟

اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی کے سامنے تو یقیناً یہ پورا باب تھا، اس میں مذکور تمام موضوعات تھے، انہوں نے جو اس بات کی تائید کی تو یقیناً اسی مفہوم کی تائید کی ہے جو سفر السعادۃ کے مصنف "فیروزآبادی" نے لیا

ہے... ذہن میں رہے کہ علامہ فیروز آبادی بطور "محدث" معروف نہیں بلکہ ان کی پہچان ماہر لغت کی ہے .. اس لیے حافظ ابن حجر یا امام احمد بن حنبل کی کسی حدیث کے بارے میں کہی گئی کسی بات پر ان کی بات کو قیاس نہیں کیا جاسکتا کہ یہ لوگ اصطلاحات حدیث کے امام تھے..

لہٰذا میں مفتی صاحب سے پوچھتا ہوں کہ اگر مثلاً میں، (جو کہ حدیث کا امام تو کیا طالب علم بھی نہیں) آج لوگوں کے سامنے یہ کہوں کہ "فلاں مسئلے میں کوئی بھی صحیح حدیث موجود نہیں" تو سننے والے میری اس بات کا کیا مطلب لیں گے؟؟؟؟

لہٰذا اگر کسی نے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ ممکن ہے سفر السعادۃ کے مصنف یا شیخ عبدالحق دہلوی نے اس صحیح سے مراد اصطلاحی صحیح لیا ہو، اس کا یہ جواب سفر السعادہ کی اس عبارت کے سیاق و سباق سے جوڑ نہیں کھاتا.

شیخ عبدالحق محدث دہلوی (رح) کی مزید عبارات پر بات اگلی قسط میں ان شاء اللہ

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 10)

------------------

شیخ عبدالحق محدث دہلوی کی ایک کتاب ہے "جذب القلوب الی دیار المحبوب"، اس وقت میرے سامنے اس کتاب کا 1916ء میں مطبع نولکشور کانپور سے چھپا ایڈیشن ہے.

اس کتاب میں "فضائل مدینۃ النبی" کے عنوان کے تحت شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے مسند احمد بن حنبل کے حوالے سے حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی ایک روایت نقل کی ہے جس میں زمانہ فتنہ کے کسی امیر کے مدینہ آنے اور حضرت جابر کے اس سے ڈر کر بھاگنے کا ذکر ہے... الی آخر الحدیث. (یاد رہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد سے لے کر حضرت معاویہ (رض) اور حضرت حسن (رض) کی صلح تک کے زمانے کو زمانہ فتنہ کہا جاتا ہے، اس فتنہ سے مراد اردو والا فتنہ نہیں بلکہ یہ بمعنی آزمائش والے مشکل حالات کا زمانہ ہے، مسند احمد بن حنبل کی جس روایت کا حوالہ شیخ عبدالحق نے دیا ہے اس میں "أَنَّ أَمِيرًا مِنْ أُمَرَاءِ الْفِتْنَةِ قَدِمَ الْمَدِينَةَ" کے الفاظ ہیں جن کا مفہوم ہے کہ زمانہ فتنہ کے دوران جو مختلف علاقوں کے امراء تھے ان میں سے ایک امیر مدینہ آیا)...

نوٹ: مسند احمد کی یہ روایت منقطع ہے، کیونکہ حضرت جابر (رض) سے روایت کرنے والے ہیں "زید بن اسلم" اور ان کا سماع حضرت جابر (رض) سے ثابت نہیں.

بہرحال اس روایت کو بیان کرنے کے بعد شیخ عبدالحق محدث دہلوی کا یہ قول لکھا ہے کہ:
"بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ جس امیر کی طرف اشارہ کیا گیا ہے اور جس سے ڈر کے حضرت جابر بھاگے وہ بُسر بن اِرطاۃ تھے"...

پھر شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے ایک روایت ذکر کی ہے جس میں حضرت معاویہ (رض) کی طرف سے بُسر بن اِرطاۃ کو ایک بڑے لشکر کے ساتھ مدینہ بھیجنے اور حضرت جابر (رض) سمیت تمام مدینہ والوں سے زبردستی حضرت معاویہ (رض) کی بیعت کروانے اور اکثر اہل مدینہ کے بھاگ کر حرہ بنی سلیم میں چھپ جانے کا ذکر ہے، نیز یہ بھی ذکر ہے کہ حضرت جابر (رض) نے ام المؤمنین ام سلمہ (رض) سے کہا کہ "یہ بیعت (یعنی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی) ہے تو "بیعت ضلال" (گمراہی کی یا گمراہی والی بیعت) اس میں فلاح کی امید نہیں لیکن اگر میں بیعت نہ کروں تو جان جانے کا خطرہ بھی ہے، تو حضرت ام سلمہ رض) نے انھیں یہ بیعت (بیعت ضلال) کرنے کی اجازت دے دی.... الی آخر الحکایۃ..

(دیکھیں: جذب القلوب فارسی، صفحہ 33و34)

اس غیر مستند اور ناقابل اعتماد تاریخی روایت کو شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے یہاں بلاوجہ بیان کیا جس میں نہ صرف حضرت جابر (رض) کی تنقیص ہے کہ انہوں نے ڈر کر اور اس بڑھاپے میں "بیعت ضلال" (گمراہی کی بیعت) کی، اور ام المؤمنین حضرت ام سلمہ (رض) کے مشورے سے کی، نیز حضرت معاویہ (رض) پر بھی تنقید ہے کہ انہوں نے بسر بن اِرطاۃ کو (جنھیں امام ذہبی، حافظ ابن حجر نے بحوالہ ابن یونس اور امام دارقطنی وغیرہم نے صحابی لکھا ہے) مدینہ والوں سے زبردستی بیعت لینے کے لیے بھیجا اور پھر اس جیسی بے سر و پا روایات میں حضرت بسر بن اِرطاۃ کے فرضی مظالم کی جو داستان گھڑی گئی ان مظالم پر حضرت معاویہ (رض) کا کوئی ایکشن نہ لینا بھی بیان کیا جاتا ہے... جو کہ ایک اور طعن ہے.

اس روایت کو حافظ ابن کثیر نے اپنی کتاب "البدایۃ والنہایۃ" میں نقل کرنے کے بعد لکھا ہے: "وفي صحته عندي نظر" اس روایت کی صحت میں میرے نزدیک کلام ہے..

خود مفتی وقاص رفیع بھی تسلیم کرتے ہیں کہ:

"یہ اور اس جیسے دوسرے مشاجرات صحابہ سے متعلق واقعات ناقابل اعتماد اور غیر ثابت شدہ تاریخی روایات پر مبنی ہیں"

(مفتی وقاص کی کتاب کا صفحہ 443).

لیکن مفتی وقاص کا باطن دیکھیں کہ وہ ایک طرف ایسی روایات کو غیر ثابت شدہ بھی لکھ رہے ہیں اور دوسری طرف حضرت بسر بن اِرطاۃ کے مظالم کا ڈھنڈھورا بھی پیٹ رہے ہیں.. لکھتے ہیں کہ:

"ہم بسر بن اِرطاۃ کے مظالم سے حضرت معاویہ (رض) کے صرف نظر کرنے میں ان کو معذور سمجھتے ہیں" (صفحہ 443) .. یعنی مفتی موصوف کے نزدیک اگرچہ یہ بسر بن اِرطاۃ کے مظالم کی داستان غیر ثابت شدہ اور ناقابل اعتماد ہے لیکن بسر بن اِرطاۃ نے مظالم کیے ضرور تھے... ہاں حضرت معاویہ (رض) نے جو ان کے مظالم سے صرف نظر کیا اس میں حضرت معاویہ (رض) معذور تھے... کیا مفتی ایسے ہوتے ہیں؟

اور آگے دیکھیں شیخ عبدالحق محدث دہلوی کا دفاع کچھ یوں کرتے ہیں کہ:

"پس ثابت ہوا کہ ان مشکوک اور ناقابل اعتماد تارخی روایات و واقعات کی بناء پر کوئی بھی صحابی شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی بیان کردہ مذکورہ احادیث کی وعید میں ہر گز شامل نہیں" (صفحہ 443) ..

کتنی عجیب بات ہے کہ ان غیر ثابت شدہ روایات سے حضرت بسر بن اِرطاۃ کے مظالم تو مفتی وقاص رفیع کے نزدیک ضرور ثابت ہوتے ہیں... لیکن شیخ عبدالحق محدث دہلوی جب اس بے سر و پا روایت کو اپنی کتاب میں ایک حدیث کی تشریح کے طور پر لکھیں تو اس میں ان کا کوئی قصور نہیں؟؟؟ کیا شیخ صاحب جیسے عالم فاضل محدث کو یہ معلوم نہ ہو سکا کہ یہ روایت غیر ثابت شدہ اور غیر مستند ہے جبکہ آج کے مفتی وقاص رفیع کو یہ بات معلوم ہو گئی؟؟؟

پھر مفتی وقاص رفیع نے حضرت بسر بن اِرطاۃ کی صحابیت کی بحث چھیڑی ہے، لیکن خود یہ لکھ دیا ہے کہ:

"جہاں تک بسر بن اِرطاۃ کے صحابی اور عدم صحابی ہونے کے مسئلہ کا تعلق ہے تو اس بارے میں علماء کا اختلاف ہے، بعض علماء نے انھیں صحابہ کی جماعت میں شامل کیا ہے جب کہ بعض دوسرے علماء نے اس سے صحابیت کی نفی کی ہے" ..

لہٰذا ہم اس پر کوئی مزید بات نہیں کرتے... اگر تو یہ صحابی تھے جیسا کہ امام دار قطنی وامام ذہبی وابن حجر وغیرہم سے منقول ہے تو پھر اس غیر ثابت شدہ روایت میں جن صحابہ کی تنقیص پائی جاتی ہے ان میں ایک اور صحابی کا اضافہ بھی ہو جائے گا.

اب آگے چلیں،
شیخ عبدالحق دہلوی کی ایک اور کتاب ہے "ما ثبت بالسنة في أيام السنة"، اس میں ایک جگہ شیخ صاحب نے لکھا ہے کہ:
"استلحق معاوية زياد بن سمية وهو أول قضية غيّر فيها حكم النبي في الاسلام"
حضرت معاویہ نے زیاد بن سمیہ کا استلحاق کیا (یعنی اسے اپنے والد کی اولاد میں شمار کیا) اور یہی وہ پہلا عمل ہے جس کے ذریعے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے احکامات کو تبدیل کیا گیا.

اس پر مفتی وقاص رفیع لکھتے ہیں:
اس میں شک نہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے سنہ 43 ہجری میں زیاد کا استلحاق کرکے رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کی نفی کی تھی اور اس کو تبدیل کر دیا تھا، لیکن ایسا آپ نے اپنی ذاتی خواہشات یا سیاسی اغراض کے لیے ہر گز نہیں کیا تھا بلکہ یہ آپ کی اجتہادی غلطی تھی جس کے نتیجے میں یہ عمل آپ کی ذات سے صادر ہوا"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 447)
نوٹ: مجھے آج تک سمجھ نہیں آئی کہ فرمان نبوی کی نفی کرنا اور اسے تبدیل کرنا "اجتہادی غلطی" کی کون سی قسم ہے؟ بڑے آرام سے تبرا کرکے آخر میں کہہ دیا جاتا ہے کہ ہاں انہوں نے قرآن وحدیث کو مہجور (ترک) کر دیا، فرمان نبوی کی نفی کی اور اسے تبدیل کر دیا... لیکن یہ ان کی اجتہادی غلطی تھی.... لہٰذا ہم تو حضرت

معاویہ (رض) کو صرف "مجتہد مخطی" کہتے ہیں، پھر نہ جانے ہمیں کیوں "ناقدین معاویہ" کہا جاتا ہے ؟؟

....

پھر دو تین صفحات بعد دوبارہ لکھتے ہیں:

"شیخ عبدالحق نے جو یہ لکھا ہے کہ .... امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے زیاد بن ابیہ کا استلحاق کیا اور اسلام میں یہی وہ پہلا عمل ہے جس کے ذریعے احکامات رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی نفی (تبدیلی) کی گئی، تو وہ اپنی جگہ بالکل صحیح اور سچ ہے اور کسی طرح بھی اس کی نفی نہیں کی جاسکتی" (صفحہ 455)

تعجب در تعجب ہے کہ مدرسہ عربیہ رائے ونڈ کا فاضل کہلانے والے یہ نئے نویلے مفتی صاحب اپنی کتاب میں حضرت مولانا مفتی محمد تقی عثمانی حفظہ اللہ کے حوالے بھی جا بجا دیتے ہیں، کاش انہوں نے ان کی کتاب "حضرت معاویہ (رض) اور تاریخی حقائق" کے صفحات 46 تا 56 طبع مکتبہ معارف القرآن ہی پڑھ لیے ہوتے، مولانا نے وہاں مودودی صاحب کے ایسے ہی الزام کا جو مفتی وقاص رفیع نے لگایا ہے مفصل جواب دیا ہے اور ثابت کیا ہے کہ حضرت معاویہ (رض) نے ہر گز کسی فرمان رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نفی نہیں کی اور جنہوں نے یہ الزام لگایا ہے وہ غلط ہیں... تفصیل کا یہ مقام نہیں، میری گزارش تمام قارئین سے بھی ہے مفتی محمد تقی عثمانی صاحب کی اس کتاب کے ان صفحات کا ضرور مطالعہ کریں اور مفتی وقاص رفیع کی ایک جلیل القدر صحابی کے بارے میں اس جارحانہ زبان درازی کی حقیقت جانیں... مفتی تقی عثمانی صاحب نے لکھا ہے کہ حضرت ابوسفیان (رض) نے زیاد کی والدہ کے ساتھ زمانہ جاہلیت میں اس وقت رائج نکاحوں میں سے ایک قسم کا نکاح کیا تھا، اور جب زیاد پیدا ہوا تو اس کی ماں نے خود بتایا کہ یہ ابوسفیان کی اولاد ہے، نیز حضرت ابوسفیان (رض) نے زمانہ جاہلیت میں خود زیاد کے بارے میں اپنی اولاد ہونے کا خفیہ اقرار بھی کیا تھا... اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے سامنے دس کے قریب گواہوں نے اس بات کی گواہی بھی دی تھی جن گواہوں میں چند جلیل القدر کے صحابہ کے نام بھی ہیں..

مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب تو لکھتے ہیں کہ:

"ہم پر اس واقعہ کی تمام تفصیلات پڑھنے کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے احترام شریعت کا غیر معمولی تاثر قائم ہوا ہے (حضرت معاویہ اور تاریخی حقائق، صفحہ 54)

اور مولانا نے آخر میں مودودی صاحب کو ایک نصیحت بھی کی ہے کہ:

"ہمیں یہ توقع رکھنا بے محل نہیں کہ مولانا مودودی صاحب بھی مجموعی صورت حال سے واقف ہونے کے بعد اپنے اس اعتراض سے رجوع کر لیں گے" (صفحہ 56)

مجھے سمجھ نہیں آتی کہ ان مفتی وقاص رفیع صاحب کو "مفتی" کی سند کس نے دی ہے؟ جنہوں نے تاریخ ابن خلدون، الاصابۃ اور الاستیعاب جیسی بڑی کتب تو شاید کسی وجہ سے نہ پڑھی ہوں، لیکن مفتی محمد تقی عثمانی صاحب کی وہ کتاب بھی مکمل نہیں پڑھی جس کے حوالے وہ خود اپنی کتاب میں دیتے ہیں؟؟؟ یا مفتی صاحب کے باطن کے اندر جو "بغضِ حضرت معاویہ" تشریف فرما ہے اس سے مجبور ہو کر وہ بے دھڑک یہ لکھ دیتے ہیں کہ:

"اس میں شک نہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے سنہ 43 ہجری میں زیاد کا استلحاق کر کے رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی نفی کی تھی اور اس کو تبدیل کر دیا تھا"

کہاں ہیں وہ وکلاء صحابہ و مناظرین اہل سنت جو مودودی صاحب کی کتاب "خلافت و ملوکیت" پر فتوے لگاتے ہیں؟؟ وہ بتائیں کہ کیا مفتی وقاص رفیع نے وہی زبان نہیں بولی؟؟

(شیخ عبد الحق محدث دہلوی کی مزید عبارات پر بات آئندہ قسط میں ان شاء اللہ)

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 11)

------------------

نوٹ: قارئین محترم! اس قسط میں آپ کو میری تحریر میں چند سخت الفاظ پڑھنے کو ملیں گے، اس کی وجہ مفتی وقاص رفیع کا چند جلیل القدر صحابہ کرام کے بارے میں اپنی کتاب کے اس مقام پر کیا گیا رافضی تبرا ہے جو اس مفتی نے کیا ہے، لہٰذا میں پیشگی معذرت چاہتا ہوں.

-----------------------

مفتی وقاص رفیع (جو اپنے آپ کو فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ لکھتے ہیں) نے اپنی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر" کے صفحہ نمبر 455 پر ایک عنوان باندھا ہے:

"لوگوں میں فتنہ وفساد پھیلانے والے دو آدمی"

اور پھر اس عنوان کے تحت شیخ عبدالحق محدث دہلوی کی اپنی کتاب میں نقل کردہ ایک روایت بحوالہ کتاب "حضرت معاویہ کے ناقدین" ذکر کی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ:

"لوگوں میں فتنہ وفساد کی آگ سلگانے والے صرف دو آدمی ہیں، جن میں سے ایک عمرو بن عاص (رض) ہیں جنہوں نے امیر معاویہ (رض) کو نیزوں پر قرآن کریم اٹھانے کا مشورہ دیا.. اور دوسرے شخص مغیرہ بن شعبہ (رض) ہیں جو کوفہ میں امیر معاویہ (رض) کے گورنر تھے جن کو حضرت معاویہ (رض) نے لکھا کہ یہ خط ملتے ہی آپ اپنے آپ کو معزول سمجھیں اور فورا ہمارے پاس (دمشق) آ جائیں، لیکن حضرت مغیرہ (رض) نے حکم کی تعمیل میں تعویق کی (یعنی اس حکم پر فوراً عمل درآمد نہ کیا بلکہ تاخیر کی_ناقل) جب تاخیر سے حضرت معاویہ (رض) کے دربار میں پہنچے تو سبب یہ بتایا کہ ایک معاملہ درپیش تھا جسے سلجھانے کی وجہ سے دیر ہو گئی، امیر معاویہ (رض) نے پوچھا کہ کیا معاملہ تھا؟ مغیرہ (رض) نے جواب دیا: "آپ کے بعد یزید

یزید کی بیعت لینے کے لیے زمین ہموار کر رہا تھا"، حضرت معاویہ (رض) نے پوچھا: کیا یہ کام تم نے پورا کرلیا؟ تو حضرت مغیرہ (رض) نے جواب دیا: "جی ہاں"، یہ سن کر امیر معاویہ (رض) نے کہا: اچھا اپنی گورنری پر واپس جاؤ، اور حسب سابق اپنے فرائض انجام دو، یہاں سے لوٹ کر حضرت مغیرہ (رض) جب اپنے احباب کے پاس پہنچے تو انہوں نے پوچھا بتاؤ کیسی رہی؟ مغیرہ (رض) نے کہا: "میں نے معاویہ (رض) کے پاؤں اس ناواقفیت کے رکاب میں رکھ دیے ہیں جس میں قیامت تک وہ گرفتار رہیں گے" (دیکھیں مفتی وقاص رفیع کی کتاب کا صفحہ 455و456)

قارئین محترم! اس بے سر و پا کہانی میں نہ صرف دو جلیل القدر صحابہ فاتح مصر حضرت عمرو بن العاص اور بیعت رضوان میں شریک صحابی حضرت مغیرہ بن شعبہ (رضی اللہ عنہما) کے بارے میں بکواس ہے بلکہ حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہ) کے بارے میں بھی یہ تاثر دیا گیا ہے کہ انہوں نے صرف اس لیے ایک معزول گورنر کی معزولی کے آرڈر واپس لے لیے کہ وہ آپ کے بیٹے یزید کے لیے بیعت کی راہ ہموار کر رہا تھا، نیز حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں یہ بکواس کی گئی ہے کہ انہوں نے واپس آکر اپنے دوستوں سے فخریہ انداز میں کہا کہ "میں نے ایسا کام کیا ہے کہ اب قیامت تک حضرت معاویہ (رض) اس میں پھنسے رہیں گے".

شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے اس روایت کی صحت پر کوئی تبصرہ نہیں کیا کہ آیا اس کی کوئی صحیح سند بھی ہے یا نہیں؟ صرف اپنی کتاب میں نقل کردی.. جس سے معلوم ہوتا ہے کہ انکے نزدیک یہ کہانی درست تھی.. انہوں نے یہ بھی نہ دیکھا کہ اس افسانے میں تین جلیل القدر صحابہ کرام پر تبرا کیا جا رہا ہے..

لیکن قربان جائیں رائے ونڈ کے اس مفتی پر، جو یہاں بھی وکیل صفائی بن کر آرہا ہے، لکھتا ہے کہ:

"یہ روایت شیخ عبدالحق دہلوی کی اپنی ذاتی نہیں بلکہ انہوں نے یہ عبارت امام سیوطی کی کتاب "تاریخ الخلفاء" سے نقل کی ہے، نیز اس طرح کی ایک عبارت علامہ ذھبی نے بھی "تاریخ الاسلام" میں نقل کی ہے.. لہٰذا چاہیے یہ کہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی سے پہلے تاریخ الخلفاء اور تاریخ الاسلام کے مصنفین کو ہدف تنقید بنایا جائے، اس کے بعد شیخ عبدالحق دہلوی کا نمبر آئے گا"

یعنی مفتی وقاص رفیع کی اس بات سے یہ نتیجہ نکلا کہ کوئی بھی مصنف اپنی کتاب میں اپنا کوئی دعوا ثابت کرنے کے لیے یا کسی بھی صحابی کو ہدف تنقید بنانے کے لیے سابقہ کسی بھی مصنف کی کسی کتاب سے کوئی بھی جھوٹی یا غیر مستند بات پیش کر دے تو وہ بالکل بری الذمہ ہو جاتا ہے، اس پر کوئی اعتراض نہیں ہو سکتا، تو یوں مثلاً مودودی صاحب کی کتاب "خلافت وملوکیت" پر مفتی صاحب کے جن اکابرین نے اعتراضات کیے اور انھیں گستاخ صحابہ قرار دیا وہ سب غلط ثابت ہوتا ہے، کیونکہ مودودی صاحب نے صحابہ کرام پر جو بھی تنقید کی ہے اس کی بنیاد تاریخ طبری وغیرہ کی روایات پر ہی رکھی ہے... بلکہ مودودی صاحب نے اپنی تفسیر میں اگر کسی نبی کے بارے میں بھی غیر محتاط طرز اپنایا ہے تو وہ بھی تفسیر طبری وغیرہ ہی سے لیا ہے، یوں مودودی صاحب بھی پاک صاف.. اگر کسی کو اعتراض کرنا ہے تو ان پر کرے جہاں سے مودودی صاحب نے روایت ذکر کی ہے.. بلکہ اگر آج کا کوئی بدعتی یا دوسرے باطل فرقے اپنی دلیل میں کوئی "موضوع" یا "ضعیف" حدیث پیش کریں تو ان پر بھی کوئی اعتراض نہیں ہوگا، بلکہ اعتراض اس محدث پر ہوگا جس نے اپنی کتاب میں وہ من گھڑت، جھوٹی یا ضعیف حدیث نقل کی ہے... کیوں مفتی صاحب! ایسا ہی ہے ناں؟؟ اگر ایسا ہی ہے تو بے شک شیخ عبدالحق محدث دہلوی کا کوئی قصور نہیں، اور اگر ایسی بات نہیں تو پھر شیخ عبدالحق دہلوی کا یہ روایت نقل کرنا اور اس پر کوئی تبصرہ نہ کرنا کہ یہ درست ہے یا نہیں.. یہی ثابت کرتا ہے کہ وہ اس روایت اور اس کے اندر موجود تین صحابیوں پر کیے گئے تبرے کو درست سمجھ کر ہی نقل کر رہے ہیں.

نوٹ: یاد رہے کہ علامہ سیوطی نے تاریخ الخلفاء میں اس روایت کی کوئی سند ذکر نہیں کی، امام ذہبی نے تاریخ الاسلام میں اس طرح لکھا ہے کہ "زحر بن حصن نے اپنے داداحمید بن منھب سے روایت کیا ہے کہ انہوں نے حسن بصری سے یہ بات نقل کی"، جبکہ خود یہی امام ذہبی "زحر بن حصن" کے بارے میں لکھتے ہیں کہ "لا یُعرف" یہ حضرت خود مجہول ہیں، ان کا پتہ ہی نہیں کہ یہ کیسے تھے.. دیکھیں: میزان الاعتدال: راوی نمبر 2850 اور امام ذہبی کی ہی کتاب "المغنی فی الضعفاء" راوی نمبر: 2176، نیز اس زحر بن حصن کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ اس کی وفات 204 ہجری میں ہوئی، جبکہ امام ذہبی کی ولادت 673 ہجری اور امام سیوطی کی ولادت 849ہجری کی ہے، یوں "زحر بن حصن" اور ان دونوں کے درمیان کئی سو سال کا فاصلہ ہے، یہ درمیانی سند کہاں مذکور ہے؟ یوں یہ روایت ایک مجہول شخص کی ہے اور ہے بھی منقطع.

اور سب سے اہم بات یہ ہے کہ خود مفتی وقاص رفیع نے اپنی اسی زیر تبصرہ کتاب میں آگے ایک جگہ بقلم خود حسن بصری (رح) کی طرف منسوب تاریخ ابن عساکر کے حوالے سے مروی اسی روایت کی سند پر بات کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"اس کا بنیادی راوی زحر بن حصن ہے جس کے بارے میں علامہ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ نے تصریح کی ہے کہ یہ غیر معروف یعنی مجہول راوی ہے" (حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 580)

پھر مفتی وقاص رفیع نے "تہذیب الکمال" کا حوالہ بھی دیا ہے کہ یہ راوی مجہول راوی ہے... اور آخر میں خود نتیجہ نکالا ہے کہ:

"مذکورہ بالا تحقیق سے معلوم ہو گیا کہ قدح صحابہ پر مشتمل زیر بحث مذکورہ بالا روایت نہ تو پایۂ ثبوت کو پہنچتی ہے اور نہ ہی اس کی نسبت معروف اور ہر دل عزیز مشہور تابعی حضرت امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کی طرف صحیح معلوم ہوتی ہے، بلکہ یہ روایت مجہول، ناقابل اعتبار اور درجہ احتجاج سے ساقط ہے، واللہ اعلم" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 580)

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع بقلم خود تسلیم کر رہے ہیں کہ یہ روایت "قدح صحابہ پر مشتمل ہے" اور پھر وہ خود اسے ناقابل اعتبار بھی لکھ رہے ہیں..

لیکن یہاں مفتی وقاص رفیع کو تو شیخ عبدالحق محدث دہلوی کا دفاع کرنا ہے چاہے اس کے لیے دو جلیل القدر صحابہ کو "فسادی" ہی کہنا پڑے.. چنانچہ ملاحظہ فرمائیں اس مفتی کا ان صحابہ پر علی الاعلان تبرا... لکھتا ہے:

"اور اس بات میں تو کوئی شک ہی نہیں کہ حضرت عمرو بن العاص نے حضرت علی کو ناکام بنانے کی جو تدبیر (تحکیم) اختیار کی تھی وہ واقعتاً امت میں چند در چند فتنوں اور رخنوں کے پیدا ہونے کا سبب بنی تھی"......

(پھر مفتی وقاص رفیع اپنے حق میں مولانا سعید احمد اکبر آبادی کی کتاب سے ایک اقتباس نقل کرنے کے بعد لکھتا ہے)

"ان الفاظ سے خود معلوم ہوتا ہے کہ جو لوگ تحکیم کی تجویز کو پیش کر رہے تھے ان کی نیتوں میں خلوص نہیں تھا (یعنی حضرت عمرو بن العاص اور دوسرے صحابہ کی نیتوں کو اب مفتی وقاص جیسا آج کا لونڈا ٹٹول رہا ہے_ناقل) اور وہ وقتی طور پر اس بہانہ سے اپنا کام نکالنا چاہتے تھے، اور حضرت علی (رض) بھی اچھی طرح سمجھتے تھے کہ یہ تحکیم کی پیش کش نیک نیتی پر مبنی نہیں بلکہ خدع وفریب پر مبنی ہے (دیکھیں اس لونڈے کی صحابہ کرام کی طرف خدع وفریب کی نسبت_ناقل)"

آگے لکھتا ہے:

"نتیجہ اس کا بھی اسلام کے حق میں نہایت خطرناک نکلا جس کا سب سے زیادہ الم ناک پہلو یہ تھا کہ اب تک مسلمانوں میں حضرت علی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) کے حامیوں کی دو جماعتیں تھیں (اس مفتی کو علم ہی نہیں کہ سب سے بڑی جماعت تو ان صحابہ کی تھی جو غیر جانبدار رہے تھے_ناقل)، اب خوارج کے نام سے ایک اور فرقہ پیدا ہو گیا جو دونوں کا شدید مخالف اور دشمن تھا، اب ذرا تصور کیجیے! حضرت علی (رض) کو ناکام کرنے کی ایک تدبیر (تحکیم) جو فاتح اجنادین عمرو بن العاص (رض) کے دماغ نے سوچی تھی کس طرح امت میں چند در چند فتنوں اور رخنوں کے پیدا ہونے کا سبب ہوئی"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب کے صفحات 456تا458)

قارئین محترم! یہ ہے آج کا لونڈا جو اپنے آپ کو مفتی کہتا ہے، جس کا مبلغ علم یہ ہے کہ اسے یہ علم ہی نہیں کہ اسلام میں سب سے پہلے فسادی وہ بلوائی اور فسادی تھے جنہوں نے خلیفہ راشد حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کے خلاف فساد برپا کیا اور انھیں شہید کیا... اور اس مفتی کو یہ علم تو ہوگا کہ یہ فسادی بعد میں کہاں رہے؟ اور کیا کیا گل کھلاتے رہے ... یہی فسادی بعد میں "خوارج" کے نام سے ابھرے .. اور کیوں ابھرے؟ اس لیے کہ یہ چاہتے تھے کہ یہ جنگ اس وقت تک جاری رہے جب تک مسلمان آپس میں لڑ کر ختم نہ ہو جائیں .. اس لیے انہوں نے " تحکیم " یا صلح کی بات پسند نہ کی ... مفتی وقاص رفیع بھی مجھے اسی سبائی پارٹی کا ایک فرد نظر آتا ہے.

میں تفصیل میں نہیں جاتا، ورنہ مفتی وقاص اور اس کے پیچھے ڈوریاں ہلانے والے پردہ نشینوں کو بتلاتا کہ ان کے "اجداد" عبداللہ بن سبأ کی ذریت نے امت میں کیا کیا فساد مچائے اور وہ کہاں پائے جاتے ہیں؟.

مفتی وقاص رفیع .. تیرے آباء واجداد کی چالوں پر پانی پھر گیا اس جنگ بندی سے، تیرے آباء واجداد نے جو آگ حضرت عثمان رض) کو شہید کرکے لگائی تھی (جنھیں تو باغی بھی تسلیم نہیں کرتا) وہ آگ پہلے جنگ جمل میں لگائی گئی، پھر جنگ صفین بھی انہی کا مچایا ہوا فساد تھا، حضرت عمرو بن العاص (رض) کی اس تدبیر نے چونکہ اس آگ کو اچانک بجھا دیا اس لیے تجھے اور تیرے آباء واجداد کو تکلیف ہوئی اور وہ چونکہ پہلے سے اسلام اور مسلمانوں کے دشمن تھے صرف "حب علی" کا جھوٹا نعرہ لگا کر لشکر علوی میں شامل تھے .. اب جب ان کی چال دم توڑتی نظر آئی تو وہ اپنے منہ سے "حب علی" کا نقاب اتار کر میدان میں آ گئے ..

ہمارے لیے تو یہ تدبیر یا جنگ بندی ہمارے آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک عظیم الشان پیشگوئی پورا ہونا کا پہلا زینہ ثابت ہوئی جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حسن بن علی (رضی اللہ عنہما) کے بارے میں فرمائی تھی کہ : اللہ میرے اس بیٹے کے ذریعے مسلمانوں کی دو عظیم جماعتوں کے درمیان صلح فرمائیں گے " ... اگر جنگ جاری رہتی تو شاید یہ دو جماعتیں موجود ہی نہ رہتیں.

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 12)

------------------

قارئین محترم! انہی شیخ عبدالحق محدث دہلوی کی کتاب "جذب القلوب فارسی" کا 1916 میں مطبع نولکشور لکھنؤ کا ایڈیشن میرے سامنے ہے، اس کے صفحہ نمبر 41 و 42 پر لکھتے ہیں کہ:

"ابن ابی خیثمہ بسند صحیح رسانیدہ می گوید کہ اشیاخ مدینہ منورہ حدیث می کردند کہ معاویہ در حالت احتضار موت یزید پلید را پیش خود طلبیدہ گفت چنیں دانم ترا از اہل مدینہ منورہ روزی پیش خواہد آمد باید کہ علاج آں واقعہ بمسلم بن عقبہ کنی کہ ہیچکس را ناصح از وے دریں واقعہ نمی بینم چوں یزید پلید بعد از پدر بر سریر امارت نشستند بعد از وقوع واقعہ بر نہجی کہ مذکور شد ہم بر وصیت پدر عمل نمودہ.... الخ"

ترجمہ: ابن ابی خیثمہ صحیح روایت بیان کرتے ہیں کہ مدینہ منورہ کے بعض بزرگ بیان کرتے تھے کہ معاویہ نے اپنے آخری وقت یزید پلید کو اپنے سامنے بلایا اور کہا کہ مجھ کو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تجھ کو اہل مدینہ سے ایک سخت دن پیش آئے گا، تجھے چاہیے کہ اس کی تدبیر مسلم ابن عقبہ کے ذریعہ سے کرنا، اس لیے کہ میں اپنی رائے میں کسی اور شخص کو اس سے زیادہ نصیحت کرنے والا (یا اس لائق) خیال نہیں کرتا، چنانچہ باپ کے بعد یزید پلید تخت عمارت پر بیٹھا، جب واقعات اسی طرح پیش آئے جیسا کہ بیان ہوا تو اس (یزید) نے اپنے باپ کی نصیحت پر عمل کیا (اور مسلم بن عقبہ کو ان کی سرکوبی کے لیے بھیجا_ ناقل).

پھر شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے "واقدی" کی ایک کتاب سے یہ کہانی نقل کی ہے کہ:

"یزید پلید، مسرف (یعنی خون بہانے والے، مراد اس سے مسلم بن عقبہ ہیں_ ناقل) کے پاس آیا جو کہ اس وقت فالج کے مرض میں مبتلا تھا اور بستر پر پڑا تھا، یزید نے اس سے سے کہا کہ اگر تو بیمار اور کمزور نہ ہوتا تو اس مہم کا والی اور حاکم میں تجھے بناتا، کیونکہ میرے والد نے مجھ کو اپنی مرض الموت میں یہ وصیت کی تھی کہ اگر اہل حجاز کی طرف سے تجھے لڑائی پیش آئے تو اس کا علاج مسلم بن عقبہ کے ذریعے کرنا، یہ سن کر مسرف (یعنی

مسلم بن عقبہ_ناقل) اٹھ بیٹھا، اور کہا: اے امیر المؤمنین! آپ کو خدا کی قسم اگر آپ اس کام کا میرے سوا کسی اور کو متولی بنائیں، کیونکہ اس کام میں اہل مدینہ کا حریف بننے کی میرے سوا کوئی طاقت نہیں رکھتا اور میں نے اس بارے میں ایک خواب بھی دیکھا ہے... الخ"

اس کے بعد شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے مسلم بن عقبہ کے مظالم کی ایک لمبی فہرست گنوائی ہے، جس کی تفصیل کا یہ موقع نہیں.

قارئین محترم!
سب سے پہلے یہ ذہن میں رکھیں کہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے جس روایت کے بارے میں لکھا ہے کہ "یہ ابن ابی خیثمہ نے صحیح سند سے بیان کی ہے" اسی روایت کی ابتداء ان الفاظ سے ہے کہ "مدینہ کے بعض بزرگ بیان کرتے ہیں"... یہ بزرگ کون ہیں؟ کوئی پتہ نہیں، تو پھر ایسے مجہول لوگوں کی بیان کردہ کہانی "صحیح" کیسے ہو گئی؟؟ شیخ عبدالحق کا اس روایت کو "صحیح" لکھنا بھی محل نظر ہے، اور یہ کس کتاب سے انہوں نے لی ہے اس کا بھی کوئی ذکر نہیں.

پھر یہ افسانہ سنا کر کیا شیخ عبدالحق یہ نہیں بتانا چاہتے کہ "مسلم بن عقبہ" نے اہل مدینہ پر جو مظالم ڈھائے (جن کی دوہائی شیخ عبدالحق صاحب نے اگلے صفحات پر افسانوی انداز میں دی ہے) وہ اس وجہ سے تھے کہ یزید کو اس کے والد (حضرت معاویہ) نے یہ وصیت کی تھی کہ جب بھی اہل مدینہ تمہارے خلاف اٹھیں تو ان کا علاج "مسلم بن عقبہ" کے ذریعہ کرنا.. کیا ان "چند مجہول مدینہ والوں" سے نقل کردہ افسانے سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ مدینہ والوں پر جو مظالم (بقول شیخ عبدالحق) ڈھائے گئے اس کا سبب حضرت معاویہ کی اپنے بیٹے کو کی گئی وصیت تھی؟؟؟

پھر شیخ عبدالحق صاحب اس غیر مستند افسانے کو " صحیح روایت " بھی کہہ رہے ہیں یعنی وہ اس کی تائید کر رہے ہیں..

اس کے بعد مشہور زمانہ کذاب واقدی کی کتاب سے ایک دوسرا افسانہ بھی نقل کرتے ہیں.

لہٰذا یہ دونوں افسانے غیر مستند، مجہول راویوں اور واقدی جیسے کذاب کی کتاب سے منقول ہیں جس کی کتابوں کے بارے میں امام شافعی رحمہ اللہ کا قول ہے کہ واقدی کی تمام کتابیں جھوٹ ہیں...

لیکن شیخ عبدالحق محدث دہلوی کے وکیل صفائی مفتی وقاص رفیع کی منطق ملاحظہ ہو، وہ بجائے یہ ماننے کہ یہ افسانے ہی غیر مستند ہیں، الٹا لکھتے ہیں:

"اولاً تو اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی یہ وصیت ان کے اپنے تجربہ، ذاتی مشاہدہ اور ایک حسن تدبیر کی بنیاد پر تھی، جس کے مستقبل میں رونما ہونے والے الم ناک اور دردناک نتائج سے قطعی اور یقینی طور پر وہ لاعلم اور بے خبر تھے..."

پھر آگے لکھتے ہیں:

"اور ثانیاً اس کا جواب یہ ہے کہ اگر واقعی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے یہ وصیت نعوذ باللہ ایک غلط کام کے پورا کرنے کی، کی تھی سوال یہ ہے کہ یزید کو اتنا تو علم تھا کہ کسی گناہ کے کام کی وصیت کو پورا کرنا بجائے خود ایک بڑا گناہ ہے پھر اس نے اس وصیت پر عمل کیوں کیا؟ بلکہ یہ تو اس کا اپنا ایک فعل تھا جس میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو برابر کا شریک اور حصہ دار بنانا بجائے خود ایک ظلم ہے" ....................

"اس لیے واقعہ حرہ میں قتل و غارت، لوٹ مار اور عصمت دری کے جو جو سانحات رونما ہوئے ہیں ان تمام تر سانحات میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو برابر کا شریک اور حصہ دار ٹھہرانا کسی طرح بھی قرین انصاف نہیں (ہاں اگر برابر کا نہ ٹھہرایا جائے بلکہ کم ٹھہرایا جائے تو مفتی صاحب کا کیا خیال ہے؟؟ یہ وضاحت انہوں نے نہیں کی_ناقل)... اس سے ثابت ہوا کہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ پر واقعہ کے نقل کرنے

میں کہ "یزید نے واقعہ حرہ میں مدینہ پر یلغار اور اسے تاراج کرنے کے لیے مسلم بن عقبہ کو جو سپہ سالار مقرر کیا تھا تو وہ بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی وصیت کے عین مطابق تھا" کسی طرح کا کوئی اعتراض وارد نہیں ہوتا"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 461و462)

قارئین محترم! پہلی بات یہ ذہن میں رکھیں کہ یہ جو واقعہ حرہ اور مدینہ کو تاخت و تاراج کرنے کا ذکر ہوا ہے اس پر ہم پھر کبھی بات کریں گے کہ اس کا سبب کون لوگ بنے... اور یہ جو مدینہ میں مظالم کے افسانے بڑھا چڑھا کر پیش کیے جاتے ہیں ان میں کتنا سچ ہے اور کتنا جھوٹ ہے..
سر دست ہم صرف مفتی وقاص رفیع کے اس دجل کو طشت از بام کرنا چاہتے ہیں کہ وہ یہ تسلیم کرتا ہے کہ شاہ عبدالحق محدث دہلوی نے یہ لکھا ہے کہ "یزید نے اپنے والد حضرت معاویہ (رض) کی وصیت کے عین مطابق اہل مدینہ کو تاخت و تاراج کرنے کے لیے مسلم بن عقبہ کو لشکر کا امیر بنایا تھا"..... اب فرض کریں اگر کوئی رافضی یہ سوال مفتی وقاص رفیع (نیم رافضی) سے کرے کہ یزید نے تو صرف اپنے والد کی وصیت پر عمل کیا تھا، اسے کیا علم تھا کہ مسلم بن عقبہ مدینہ کو تاخت و تاراج کر دے گا تو آپ اسے کیا جواب دیں گے؟؟؟ کیا یہ بچگانہ راگ گائیں گے کہ:
"شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ پر واقعہ کے نقل کرنے میں کہ "یزید نے واقعہ حرہ میں مدینہ پر یلغار اور اسے تاراج کرنے کے لیے مسلم بن عقبہ کو جو سپہ سالار مقرر کیا تھا تو وہ بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی وصیت کے عین مطابق تھا" کسی طرح کا کوئی اعتراض وارد نہیں ہوتا"؟؟؟

ہمارا اعتراض حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر نہیں، بلکہ ان جھوٹے افسانوں کی بنیاد پر جھوٹے قصے کہانیاں بیان کرنے والوں پر ہے، ہمارا اعتراض حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر نہیں بلکہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی کے "مجہول لوگوں" اور واقدی جیسے "جھوٹوں" کی روایات کی بنیاد پر غلط نتیجے نکالنے پر ہے... اور ہمارا اعتراض

مفتی وقاص رفیع جیسے "سبائی" ذہنیت کے حامل علمی بونوں پر ہے جن کو اللہ یہ توفیق نہیں دیتے کہ وہ صاف لکھ دیں کہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے جن روایات کی بنیاد پر یہ افسانے لکھے ہیں وہ روایات ہی ناقابل اعتبار ہیں، شیخ عبدالحق محدث دہلوی کو ایسے افسانے ذکر نہیں کرنے چاہیے تھے...

**مفتی وقاص رفیع کی طرف سے محمد بن عمر واقدی کی وکالت :**

اوپر مذکور افسانہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے "واقدی" کی ایک کتاب کے حوالے سے لکھا تھا، اب ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ مفتی وقاص رفیع یہاں بھی حسب معمول اپنی وکالت یوں دکھاتے کہ وہ لکھتے : "شیخ عبدالحق نے تو یہ افسانہ واقدی کی کتاب سے نقل کیا ہے لہٰذا اگر کوئی اعتراض ہوتا ہے تو واقدی پر ہوتا ہے نہ کہ شیخ عبدالحق پر".

لیکن حیرت ہے مفتی وقاص جیسے علمی بونوں پر کہ انہوں نے واقدی جیسے غیر معتبر اور متروک آدمی کی وکالت شروع کردی جبکہ مفتی وقاص رفیع خود تسلیم بھی کرتے ہیں کہ :

" جن حضرات نے امام واقدی پر جرح کی ان کی تعداد بھی زیادہ ہے اور علمی حیثیت سے بھی وہ بلند ہیں" (اس کے بعد مفتی وقاص رفیع نے واقدی پر جرح کرنے والوں کے یہ نام خود گنوائے ہیں) : "امام بخاری، امام مسلم، امام ابوداؤد، امام نسائی، امام احمد، امام شافعی، یحیٰی بن معین، دار قطنی، علی بن المدینی، اسحاق بن راھویہ، ابو حاتم رازی، امام ابوزرعہ دمشقی، امام حاکم، وکیع بن جراح، ابن نمیر، علامہ ہیثمی، امام عقیلی، ابن عدی، ابن الاثیر الجزری وغیرہ حضرات"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 463)

نیز مفتی وقاص رفیع آگے یہ بھی اقرار کرتے ہیں کہ :

"اس میں کوئی شک نہیں کہ جرح کرنے والوں کی تعداد بھی زیادہ ہے اور علمی رتبے کے لحاظ سے بھی وہ بلند ہیں، اس لیے فن حدیث میں واقدی کے متعلق جرح کرنے والوں کا پلڑا بہر حال بھاری ہے" (صفحہ 465)

اب اگر مفتی وقاص رفیع واقعی "فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ" ہوتے، اور انہوں نے اصول حدیث کی کوئی چھوٹی سی کتاب بھی پڑھی ہوتی تو انھیں یہ معروف اصول یاد ہوتا کہ "جرح، تعدیل پر مقدم ہوتی ہے" (جس کی تشریح علماء اصول حدیث نے یہ کی ہے کہ وہ جرح جو مفسر ہو، وہ تعدیل پر مقدم ہوتی ہے) لہٰذا جب مفتی وقاص رفیع خود تسلیم کرتے ہیں کہ واقدی اکثر ائمہ جرح و تعدیل کے نزدیک جو مرتبے میں بھی بلند ہیں مجروح ہے تو پھر واقدی کی وکالت پر چار ورق سیاہ کرنے کی کیا ضرورت تھی؟؟

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع کا دجل وفریب ملاحظہ ہو (سخت الفاظ پر معذرت، لیکن یہاں اس سے زیادہ مناسب الفاظ مجھے نہیں ملے جو میں لکھتا)، لکھتے ہیں:

"حاصل یہ ہے کہ واقدی مغازی اور تاریخ میں تو بلاشبہ امام ہیں، اور حدیث میں ضعیف ہیں، لیکن اس قدر بھی نہیں کہ ان کی روایت کو لینا درست ہی نہ ہو، بلکہ ان کی روایت کردہ حدیث لکھی اور بیان کی جا سکتی ہے.... پس ثابت ہوا کہ امام واقدی رحمۃ اللہ علیہ، سیرت، تاریخ، غزوات اور اسلامی واقعات میں بلاشک و شبہ امام اور کسی اختلاف کے بغیر ایک مسلمہ شخصیت ہیں، البتہ فن حدیث کے محدثانہ معیار کے مطابق وہ ایک مختلف فیہ راوی ہیں لیکن حدیث میں ان کے مختلف فیہ ہونے کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ سیرت، تاریخ، مغازی اور اسلام واقعات میں بھی انہیں غیر معتبر سمجھا جائے"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 466)

قارئین محترم! آیئے پہلے دیکھتے ہیں کہ ان واقدی صاحب کے بارے میں علماء جرح وتعدیل نے کن الفاظ کے ساتھ جرح کی ہے، مفتی وقاص رفیع نے یہ جرحیں جان بوجھ کر نہیں ذکر کیں:

- امام شافعی نے کہا کہ: واقدی کی تمام کتابیں (کذب) جھوٹ ہیں. (اس میں اس کی تمام کتابیں آتی ہیں)
- امام یحیٰ بن معین کہتے ہیں "لیس بشيء" یہ کچھ بھی نہیں.
- علی بن المدینی کہتے ہیں کہ "واقدی سے روایت نہ لی جائے، یہ روایت لینے کے لائق ہی نہیں."

- اسحاق بن راہویہ کہتے ہیں کہ "میرے نزدیک یہ جھوٹی حدیثیں گھڑا کرتا تھا".
- امام احمد بن حنبل کہتے ہیں یہ "کذاب" بڑا جھوٹا ہے.
- امام بخاری کہتے ہیں واقدی "متروک الحدیث" ہے، اور میرے پاس اس کے لیے کہنے کو ایک حرف بھی نہیں.
- ابوزرعہ رازی کہتے ہیں "یہ ضعیف ہے"
- امام مسلم کہتے ہیں یہ "متروک الحدیث" ہے.
- امام ابوداود کہتے ہیں کہ "میں اس کی حدیث نہیں لکھتا"
- امام نسائی کہتے ہیں کہ "اللہ کے رسول پر جھوٹ گھڑنے والے بڑے جھوٹے چار ہیں، ان میں سے ایک واقدی ہے"
- امام دار قطنی کہتے ہیں کہ "یہ ضعیف ہے"
- امام بیہقی کہتے ہیں کہ "یہ ضعیف ہے" یہ "حجت نہیں ہے"
- ابن جوزی کہتے ہیں کہ "امام احمد نے اسے کذاب اور امام بخاری نے اسے متروک الحدیث کہا ہے"
- امام نووی لکھتے ہیں کہ "ضعيف باتفاقهم" یہ بالاتفاق ضعیف ہے.
- امام ذہبی نے لکھا کہ "مجمعٌ على ضعفه" اس کے ضعیف ہونے پر اجماع ہے.

  نیز یہی امام ذہبی کہتے ہیں کہ: "وقد وثقه غير واحد لكن لا عبرة بقولهم مع توافر من تركه" کچھ لوگوں نے اس کی توثیق کی ہے لیکن ان کی بات کا کوئی اعتبار نہیں، کیونکہ جنہوں نے اسے ترک کیا ہے وہ وافر تعداد میں ہیں.
- امام علائی کہتے ہیں کہ "متروكٌ باتفاق لا يُحتج به" اس کے ترک پر اتفاق ہے، اس سے دلیل نہ پکڑی جائے.

- ابن الملقن کہتے ہیں: "كذّاب ، قاله أحمد ، وزاد النسائي : وضّاع" امام احمد نے اسے بڑا جھوٹا کہا ہے، اور امام نسائی نے اسے "وضاع" حدیثیں گھڑنے والا کہا ہے.
- امام ہیثمی بھی اسے "کذاب" کہتے ہیں .
- امام بوصیری بھی اسے "کذاب" کہتے ہیں .

مناوی نے بھی اسے "کذاب" کہا ہے .

- شیخ البانی نے بھی اسے "کذاب" لکھا ہے.

(نوٹ: ان تمام جرحوں کے حوالے دستیاب ہیں، طلب کرنے پر مل سکتے ہیں)

امام احمد بن حنبل نے تو اس پر "مفسر جرح کی ہے" ابو حاتم رازی نے ان کی جرح کے جو الفاظ نقل کیے ہیں وہ یہ ہیں: " قال أحمد بن حنبل: كان الواقدي يقلب الاحاديث يلقى حديث ابن اخى الزهري على معمر ونحو هذا، قال اسحاق ابن راهويه كما وصف وأشد لانه عندي ممن يضع الحديث"

احمد بن حنبل نے فرمایا: واقدی احادیث کو الٹ پلٹ کر دیا کرتا تھا (یعنی احادیث کی سندوں کو) وہ زہری کے بھائی کے بیٹے کی حدیث کو معمر کے ساتھ جوڑ دیا کرتا تھا، اسحاق بن راہویہ نے فرمایا کہ: ہاں بات ایسی ہی ہے جیسے امام احمد نے بیان کی، بلکہ اس سے بھی زیادہ سنگین ہے، وہ (واقدی) میرے نزدیک تو ان لوگوں میں سے جو حدیثیں گھڑا کرتے ہیں.

(الجرح والتعدیل، جلد 8 صفحہ 21، حیدآباد دکن)

اسی طرح امام یحی بن معین کی جرح بھی واقدی پر "مفسر" ہے، کہ وہ مجہول لوگوں سے منکر احادیث روایت کرتا تھا (نظرنا في حديث الواقدي فوجدنا حديثه عن المدنيين عن شيوخ مجهولين احاديث مناكير فقلنا يحتمل ان تكون تلك الاحاديث المناكير منه ويحتمل ان تكون منهم، ثم نظرنا إلى حديثه عن ابن ابى ذئب ومعمر فانه

یضبط حدیثهم فوجدناه قد حدث عنهما بالمناکیر فعلمنا انه منه فترکنا حدیثه)
(الجرح والتعدیل، جلد 8 صفحہ 21، حیدآباد دکن)

قارئین محترم! جب امام شافعی فرمائیں کہ "واقدی کی کتابیں جھوٹ ہیں" تو شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے اگر واقدی کی کتاب کا نام لے کر اس کی کتاب سے یہ افسانہ نقل کیا ہے تو کیا یہ جھوٹ نہ ہوگا؟

جب امام احمد بن حنبل فرمائیں کہ یہ آدمی حدیث کی سندیں الٹ پلٹ کر دیا کرتا تھا اور کسی کی حدیث کسی دوسرے کے نام سے تیار کر دیا کرتا تھا... جب امام اسحاق بن راہویہ کہیں کہ "میرے نزدیک یہ جھوٹی حدیثیں گھڑا کرتا تھا" امام علائی کہیں کہ "واقدی بالاتفاق متروک ہے" امام بخاری اسے "متروک" کہیں، امام نسائی اسے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر جھوٹی حدیثیں گھڑنے والوں میں شمار کیں، امام نووی کہیں کہ "یہ بالاتفاق ضعیف ہے" امام ذہبی لکھیں کہ "مجمع علی ضعفه" واقدی کے ضعیف ہونے پر اجماع ہے... تو مفتی وقاص رفیع نے یہ دجل کیوں دیا کہ:

"پس ثابت ہوا کہ امام واقدی رحمۃ اللہ علیہ، سیرت، تاریخ، غزوات اور اسلامی واقعات میں بلا شک و شبہ امام اور کسی اختلاف کے بغیر ایک مسلمہ شخصیت ہیں، البتہ فن حدیث کے محدثانہ معیار کے مطابق وہ ایک مختلف فیہ راوی ہیں لیکن حدیث میں ان کے مختلف فیہ ہونے کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ سیرت، تاریخ، مغازی اور اسلام واقعات میں بھی انہیں غیر معتبر سمجھا جائے"؟؟؟؟

کسی ایک معروف امام جرح و تعدیل نے یہ نہیں لکھا کہ "یہ حدیث میں تو کذاب و وضاع ہے لیکن تاریخ و مغازی کی روایات میں یہ قابل قبول اور ثقہ ہے"... جو آدمی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف جھوٹ منسوب کرتا ہو، اور جو حدیث کی سند بدل دیتا ہو اس کے بارے میں مفتی رائے ونڈ (وقاص رفیع) کا یہ لکھنا کہ یہ مغازی اور تاریخی روایات میں بالاتفاق امام اور سچا ہے.. یہ دھوکہ اور فریب ہے اور کچھ نہیں... نیز اس نئے نویلے مفتی کو یہ بھی علم نہیں کہ "جرح مفسر" کے مقابلے میں تعدیل قابل قبول نہیں ہوتی... ان مفتی صاحب کے "اکابرین" میں واقدی جیسا کذاب و وضاع بھی ہے لیکن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ جیسے صحابی کو یہ اپنے اکابر میں نہیں سمجھتے..... یا اسفاہ.

یاد رہے کہ واقدی کی ولادت سنہ 130 ہجری کی ہے اور اس کی وفات 207 ہجری میں ہوئی، جبکہ جو افسانہ شیخ عبدالحق دہلوی نے واقدی کی کتاب کے حوالے سے نقل کیا ہے وہ سنہ 63 ہجری کا ہے، یعنی واقدی کے پیدا ہونے سے تقریباً 67 سال پہلے کا، اور مفتی و قاص رفیع جو اپنے آپ کو مفتی بھی کہتا ہے اور فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ بھی وہ یہاں واقدی جیسے کذاب کی وکالت کر رہا ہے..

اگر متاخرین میں سے کسی اکا دکا لوگوں نے واقدی کی تعدیل بھی کی ہو تو وہ معتبر نہیں کہ اس پر جرح مفسر موجود ہے اور جرح بھی سخت ہے، نیز اس پر "کذب" کی جرح بھی ہے اور "وضع حدیث" کی بھی.. ایسے آدمی کی روایت قابل قبول نہیں چاہے وہ تاریخی روایت ہو یا حدیث کی.

اور مزے کی بات یہ کہ خود مفتی و قاص رفیع نے اپنی کتاب میں "محدث عبدالرزاق الصنعانی" کے دفاع میں امام عقیلی کی محدث عبدالرزاق کے بارے میں اس جرح کا جواب امام ذہبی سے نقل کیا ہے جس میں امام عقیلی نے محدث عبدالرزاق کے بارے میں کہا تھا کہ "وہ اتنا بڑا جھوٹا ہے کہ محمد بن عمر واقدی اس سے سچا ہے"، یہاں مفتی و قاص رفیع نے امام ذہبی کے بارے میں لکھا ہے کہ انہوں نے "امام عقیلی کی مذکورہ جرح کا زبردست تعاقب کیا ہے" اور پھر مفتی و قاص رفیع نے امام ذہبی کی طویل عبارت مع اردو ترجمہ نقل کی ہے جس میں امام ذہبی کے یہ الفاظ بھی نقل کیے ہیں کہ:

"(عبدالرزاق) پر وہ (یعنی امام عقیلی_ناقل) کذاب ہونے کی تہمت لگا رہا ہے (جی مفتی و قاص رفیع نے امام عقیلی کے بارے میں "لگا رہا ہے" سے ہی ترجمہ کیا ہے_ناقل) اور ان پر واقدی کو مقدم کر رہا ہے کہ جس کے ترک پر حفاظ حدیث کا اجماع ہے، پس وہ اپنی اس بات میں یقیناً اجماع کی مخالفت کر رہا ہے"

(حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 190)

قارئین محترم! جہاں محدث عبدالرزاق صنعانی کا دفاع کرنا تھا، وہاں مفتی و قاص رفیع نے امام ذہبی کی یہ عبارت اپنے حق میں پیش کی ہے جس میں امام ذہبی نے لکھا ہے کہ "واقدی کے ترک پر حفاظ حدیث کا اجماع ہے"، وہاں مفتی و قاص رفیع نے امام ذہبی کی اس بات پر کوئی نوٹ کیوں نہیں لکھا؟؟

پھر مفتی و قاص کو میرا مشورہ ہے کہ وہ اپنی یہ غلط فہمی دور کرنے کے لیے کہ "واقدی حدیث میں تو ضعیف ہے لیکن تاریخ اور مغازی میں امام ہے" حضرت مولانا مفتی محمد تقی عثمانی حفظہ اللہ کی کتاب "حضرت معاویہ اور تاریخی حقائق" کا صفحہ نمبر 133 تا 140 پڑھ لیں، اس مضمون کا عنوان ہے "تاریخی روایات کا مسئلہ" .. مفتی جی کو معلوم ہو جائے گا کہ کسی کا "تاریخ و مغازی میں امام" ہونے کا کیا مطلب ہے؟.

یہاں شیخ عبدالحق محدث دہلوی (رح) کی عبارات کی بحث ختم ہوتی ہے..

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 13)

-------------------

اپنی کتاب کے صفحہ 470 سے مفتی وقاص رفیع نے شیخ ابو سعید المعروف ملا جیون (رح) صاحب نور الانوار شرح المنار کی بات شروع کی ہے، "نور الانوار" میں ملا جیون نے "جہلِ باطل" اور "سنت مشہورہ کی مخالفت" کی مثال ذکر کرتے ہوئے نہ صرف امام شافعی رحمہ اللہ کا ذکر کیا بلکہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا ذکر بھی کر دیا کہ انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک فرمان کی مخالفت میں فیصلہ صادر فرمایا.
یہ لکھنے کے بعد ملا جیون نے بھی لکھا کہ یہ بات اسلاف نے کہی ہے اس لئے میں نے ذکر کر دی، اگر اسلاف نے نہ کہی ہوتی تو میں اس بات کی جرات نہ کرتا.

قارئین محترم! ملا جیون جس کتاب "المنار" کی شرح کر رہے ہیں اس کتاب میں بھی یہ مثالیں موجود نہیں ہیں، اور ملا جیون نے یہ مانتے ہوئے کہ ایک صحابی نیز فقہ و حدیث کے ایک معروف امام کی طرف "جہل باطل" اور "حدیث رسول کی صریح مخالفت" کی نسبت کرنے کی جسارت بہت بڑی بات ہے (کیونکہ یہ بے ادبی ہے) لیکن پھر بھی اسلاف کا نام لے کر انہوں نے یہ مثالیں نام لے کر ذکر کر دیں، حالانکہ اگر بالفرض کسی نے یہ بات پہلے کہی بھی تھی تو انھیں چاہیے تھا کہ وہ اسے ذکر ہی نہ کرتے یا یوں ذکر کرتے کہ بعض اسلاف نے یوں کہا ہے جو کہ ایک صحابی اور امام شافعی کی بے ادبی ہے، لیکن انہوں نے بلا وجہ اور بلا کسی تعلق کے یہ بات یہاں لکھ ماری.
خود مفتی وقاص رفیع نے لکھا ہے کہ:
"یہ مسئلہ صحابہ کرام کے درمیان مختلف فیہ چلا آرہا ہے اور اسی وجہ سے فقہاء میں بھی مختلف فیہ ہی رہا ہے، قطع نظر اس سے کہ اس فعل کی نسبت حضرت معاویہ (رض) کی طرف صحیح ہے یا نہیں، تاہم اتنی بات ضرور

ہے کہ یہ مسئلہ مختلف فیہ، مجتہد فیہ اور صحابہ کرام کا معمول بہا ہونے کی وجہ سے "جہل باطل" یا "بدعت" کے زمرے میں کسی طرح بھی نہیں آتا"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: 476)

غور فرمائیں! جب خود مفتی وقاص رفیع تسلیم کرتے ہیں کہ جس مسئلہ میں ملا جیون نے حضرت معاویہ (رض) اور امام شافعی (رح) کی طرف "جہل باطل" اور "حدیث کی صریح مخالفت" کی نسبت کی ہے وہ درست نہیں، کیونکہ یہ مسئلہ صحابہ کرام کے درمیان مختلف فیہ رہاہے اور اسی طرح فقہاء کے درمیان بھی، اور یہ اجتہادی اختلاف ہے.. تو پھر مفتی وقاص رفیع کو یہ کہنے میں کیوں شرم آتی ہے کہ ملا جیون نے یہاں خوامخواہ حضرت معاویہ (رض) اور حضرت امام شافعی (رح) کی طرف "جہل باطل" کی نسبت جو کی ہے یہ درست نہیں اور ملا جیون کی غلطی یا تسامح ہے؟؟؟ اور اگر دیکھا جائے تو ان تمام صحابہ کرام اور فقہاء کی طرف بھی "جہل باطل" اور "حدیث کی مخالفت" کی نسبت ہے جن کا مفتی وقاص رفیع کے اپنے اقرار کے مطابق یہی مسلک ہے...

نیز مفتی موصوف آگے علامہ تفتازانی کی کتاب "التلویح علی التوضیح" کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ "انہوں نے بھی مبسوط کے حوالے سے لکھا ہے کہ ایک گواہ اور قسم کے ساتھ فیصلہ کرنا بدعت ہے اور سب سے پہلا اس کے ساتھ فیصلہ حضرت معاویہ نے کیا" (مفتی رفیع کی کتاب: صفحہ 477) ... جبکہ علامہ سعد الدین تفتازانی نے تو "توضیح" میں لکھی گئی بات کی تردید ان الفاظ کے ساتھ کی ہے کہ:

لَكِنَّ الْمَرْوِيَّ عَنْ عَلِيٍّ - رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ - أَنَّ النَّبِيَّ - صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ - «قَضَى بِشَهَادَةِ شَاهِدٍ وَيَمِينِ صَاحِبِ الْحَقِّ» وَرُوِيَ عَنْهُ أَيْضًا «أَنَّ النَّبِيَّ - صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ - وَأَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ وَعُثْمَانَ كَانُوا يَقْضُونَ بِشَهَادَةِ الشَّاهِدِ الْوَاحِدِ وَيَمِينِ الْمُدَّعِي» ، وَعَنْ عَلِيٍّ - رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ - أَنَّهُ كَانَ يَقْضِي بِالشَّاهِدِ، وَالْيَمِينِ فَعَلَى هَذَا لَا يَكُونُ الْعَمَلُ بِهِ مِنْ مُبْتَدَعَاتِ مُعَاوِيَةَ.

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک گواہ اور قسم کے ساتھ صاحب حق کے حق میں فیصلہ فرمایا، اور حضرت علی (رض) ہی سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم، ابو بکر، عمر

وعثمان (رضی اللہ عنہم) یہ تمام ایک گواہ کی گواہی اور قسم کے ساتھ فیصلہ فرمایا کرتے تھے، اسی طرح حضرت علی (رض) سے خود یہ بات مروی ہے کہ آپ بھی ایک گواہ اور قسم کے ساتھ فیصلہ فرمایا کرتے تھے، لہٰذا اس پر عمل کرنا حضرت معاویہ (رض) کی بدعات میں سے نہیں.

(التلویح علی التوضیح، جلد 2 صفحہ 8 و 9 دار الکتب العلمیۃ بیروت)

تو علامہ تفتازانی تو "توضیح" کی شرح "تلویح" میں صاحب توضیح کی بات کی تردید فرمارہے ہیں اور بتارہے ہیں کہ یہ عمل تو خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور خلفاء اربعہ سے ثابت ہے، اور اسے روایت کرنے والے بھی حضرت علی (رض) ہیں... اس لیے یہ کہنا کہ یہ عمل سب سے پہلے حضرت معاویہ (رض) نے کیا، درست نہیں.. لیکن مفتی وقاص رفیع انتہائی دجل کا ثبوت دیتے ہوے علامہ تفتازانی کا نام لے کر تلویح کا حوالہ دے رہے ہیں لیکن علامہ تفتازانی کی یہ بات نقل نہیں کرتے بلکہ "توضیح" کی بات کو علامہ تفتازانی کی بات ظاہر کر رہے ہیں... آخر حقیقت بتائیں بھی کیوں؟ انھیں تو حضرت معاویہ (رض) کو بدعتی ثابت کرنا ہے اور ملا جیون اور صاحب توضیح کو معصوم بنانا ہے..

نوٹ: جمہور فقہاء کرام بھی اسی بات کے قائل ہیں کہ "مالی امور" میں مدعی نے اگر ایک گواہ پیش کیا اور ساتھ قسم بھی اٹھالی تو اس کے حق میں فیصلہ ہو سکتا ہے، صرف احناف کے نزدیک ایک گواہ اور قسم کے ساتھ فیصلہ نہیں ہو سکتا.. اس کی مزید تفصیل علامہ وہبہ زحیلی (رح) کی کتاب "الفقه الاسلامی وأدلته" میں دیکھی جا سکتی ہے جہاں دونوں اطراف کے اقوال ہر ایک کے دلائل کے ساتھ موجود ہیں...

انہوں نے عربی الفاظ میں اسے یوں بیان کیا ہے:

القضاء بشاهد ويمين:

إذا أقام المدعي شاهداً، وعجز عن تقديم شاهد آخر وحلف مع شاهده، هل يقضى به بشاهده ويمينه؟

1 - قال الحنفية : لا يقضى بالشاهد الواحد مع اليمين في شيء...... (الى قوله)

2 - وقال جمهور الفقهاء : يقضى باليمين مع الشاهد في الأموال

(دیکھیں: الفقه الاسلامی وادلته للزحيلي، جلد 6 صفحہ 526 – 527 داالفکر، دمشق)

اگرچہ مجھے مفتی وقاص کے پیش کیے گئے حوالوں پر بات کرنے کی ہی ضرورت ہی نہ تھی کیونکہ اگر ایک غلط بات سو بندوں نے بھی کہیں سے نقل کردی ہے تو وہ غلط ہی رہے گی... لیکن مناسب معلوم ہوتا ہے کہ مفتی وقاص رفیع کی علمی خیانت بھی ساتھ ساتھ بیان ہوتی رہے...

مفتی وقاص رفیع کی ایک خیانت تو آپ نے اوپر ملاحظہ فرمائی کہ انہوں نے علامہ تفتازانی کی "تلویح" کا حوالہ تو دیا لیکن ان کی وہ بات نہیں نقل کی جو انہوں نے صاحب "توضیح" کے رد میں لکھی ہے..

یہ بھی ذہن میں رہے کہ "زہری" کے حوالے سے روایت پیش کی جاتی ہے کہ ایک گواہ اور قسم کے ساتھ مدعی کے حق میں سب سے پہلے فیصلہ حضرت معاویہ (رض) نے کیا تھا... جبکہ "زہری" خود پیدا ہوئے 58 ہجری میں، یعنی جب حضرت معاویہ رض) کی وفات سنہ 60 ہجری میں ہوئی تو اس وقت زہری دو سال کے بچے تھے... تو ان کا قول (اگر ان تک صحیح سند سے بھی ثابت ہو) ایک ایسے دور کے بارے میں جس میں وہ موجود ہی نہ تھے کیسے مستند ہو سکتا ہے؟

اب آگے ایک اور خیانت ملاحظہ ہو.. مفتی موصوف نے سرخسی کی "مبسوط" کا حوالہ بھی ان الفاظ کے ساتھ دیا ہے:

"شمس الائمہ امام سرخسی لکھتے ہیں: أول من قضى به معاوية ..ترجمہ: (ایک گواہ اور قسم کے ساتھ) سب سے پہلے حضرت معاویہ نے فیصلہ دیا" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 477)

مجھے بڑی حیرت ہوئی کہ ایک بندہ جو اپنے آپ کو "مفتی" کہتا ہے وہ بھی ایسا دجل کر سکتا ہے؟ میں نے سرخسی کی "مبسوط" چھان ماری لیکن مجھے وہاں "ایک گواہ اور قسم" کی بحث میں حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں یہ بات کہیں نہیں ملی، اور جو عبارت مفتی وقاص رفیع نے پیش کی ہے وہ "باب القسامة" کی ہے اور وہاں "قَوَد" کا ذکر ہو رہا ہے جو کہ صرف "قسم" ہوتی ہے نہ کہ "گواہی اور قسم"... مفتی وقاص رفیع

نے انتہائی خیانت کرتے ہوئے اردو ترجمہ میں "ایک گواہ اور قسم کے ساتھ "کے الفاظ ڈالے ہیں.. اللہ انھیں ہدایت دے.

اب آگے دیکھیں مفتی وقاص رفیع کی منطق، لکھتے ہیں:

"ان حوالہ جات سے ملا جیون رحمۃ اللہ علیہ کی یہ بات تو ثابت ہو گئی کہ بعض اسلاف سے حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں اس قسم کی بعض روایات واقعتاً منقول ہیں، تاہم اس سے یہ ہر گز یہ ثابت نہیں ہوتا کہ ملا جیون رحمۃ اللہ علیہ کا اپنا مسلک بھی اس بارے میں یہی تھا جب کہ وہ خود اقرار کر رہے ہیں کہ "یہ سب کچھ ہم نے اس طرح نقل کیا جو ہمارے اسلاف نے فرمایا ہے اگرچہ ہم اس پر جرءت نہیں کرتے"....

نوٹ: یہ ایسا ہی ہے جیسے کوئی کسی کو گالی دینا چاہتا ہو اور یوں کہے کہ "اس کے بارے میں فلاں فلاں آدمی یوں یوں کہتا ہے".... اور ساتھ ہی کہہ دے کہ توبہ توبہ میں نے اپنی طرف سے کچھ نہیں کہا، یہ تو فلاں فلاں کی بات میں نے نقل کی ہے...

(آگے لکھتے ہیں)

"لہٰذا اس تناظر میں ملا جیون رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں زیادہ سے زیادہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ انہوں نے بعض اسلاف کا مذکورہ بالا قول حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں صرف نقل کیا ہے جس کی وجہ سے انھیں حضرت معاویہ (رض) کا ناقد ہر گز نہیں ٹھہرایا جا سکتا اس لئے کہ حضرت معاویہ (رض) کے حق میں بعض اسلاف کے مذکورہ اقوال نقل کرنے میں ملا جیون کی حیثیت محض ایک ناقل کی ہے، خود ان کا اپنا نظریہ اور موقف اس بارے میں وہ نہیں ہے جو انہوں نے نقل کیا"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 477و475)

جناب! انہوں نے نقل کیا اور "جہل باطل" کی مثال کے طور پر نقل کیا، جبکہ جن اسلاف کا وہ نام لیتے ہیں ان میں سے کسی نے بھی "جہل باطل" کی مثال حضرت معاویہ (رض) سے نہیں دی اس لیے ملا جیون اس غلطی کے مرتکب ہوئے ہیں.. ہاں اگر مفتی وقاص رفیع کے نزدیک ملا جیون سے غلطی نہیں ہو سکتی تو اور بات ہے.

قارئین محترم! عربی کا ایک مقولہ ہے "فرّ من المطر وقام تحت الميزاب" (بارش سے بھاگا اور پرنالے کے نیچے جا کھڑا ہوا)، یہی حال ہے مفتی وقاص رفیع کا، وہ یہ تو تسلیم کر گئے کہ یہ بات تو واقعی حضرت معاویہ (رض) کے حق میں بے ادبی اور گستاخی ہے، اب ملا جیون کو بچاتے ہیں کہ انہوں نے تو صرف یہ بات نقل کی ہے، اور یہ ان کا نظریہ نہیں ہے... یعنی ثابت ہوا کہ جن حضرات نے یہ بات خود لکھی ہے اور جن کا یہ نظریہ ہے وہ سب حضرت معاویہ (رض) کے ناقد ہوئے .... ملا جیون کو بچاتے ہوے مفتی وقاص رفیع شمس الاسلام سرخسی، صاحب توضیح، صاحب انوار البروق، صاحب المحیط البرہانی وغیرہم کو "ناقدین معاویہ" تسلیم کر چکے.. اور ملا جیون کو یہ لکھ کر بچا چکے کہ "وہ تو صرف ناقل ہیں، لکھنے والے تو اور ہیں"..

نیز غور فرمائیں! صاحب تلویح "علامہ تفتازانی" نے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے حوالے سے ان سے پہلے خلفاء ثلاثہ کا مسلک بھی یہی لکھا ہے کہ "وہ ایک گواہ اور قسم کے ساتھ فیصلہ کیا کرتے تھے"... تو اگر یہ "نعوذ باللہ" بقول ملا جیون "جہل باطل" ہے تو سوچیں بات صرف حضرت معاویہ (رض) تک رہے گی یا کہاں تک پہنچے گی؟

جب مفتی وقاص رفیع کو اس بات کا احساس ہوا تو انہوں نے یوں قلابازی کھائی:

"باقی رہے وہ اسلاف جو اس روایت کے اصل ناقل ہیں، تو انہوں نے بھی اصولا کوئی خلاف اسلام بات نہیں کہی، اس لیے کہ اہل سنت صحابہ کرام سے غلطی، لغزش، خطائے اجتہادی، صغیرہ وکبیرہ معصیت سبھی کا امکان مانتے ہیں" (صفحہ 478)

جی ہاں مفتی و قاص رفیع صاحب! اہل سنت صرف صحابہ کرام کے بارے میں ہی یہ امکان مانتے ہیں، لیکن ملا جیون، ملا علی قاری، ابو بکر جصاص، تفتازانی، ملا علی قاری، شیخ عبدالحق دہلوی وغیرہم کے بارے میں اہل سنت یہ کہتے ہیں کہ یہ سب معصوم ہیں، یہ حضرت معاویہ (رض) کے ناقد نہیں ہو سکتے، انہوں نے جو بھی لکھا ہے وہ بالکل درست ہے، ان سے غلطی ہو ہی نہیں سکتی.. اور نہ مفتی و قاص رفیع سے ہو سکتی ہے، اور ہاں تمام صحابہ کرام سے غلطی، لغزش بلکہ گناہ تک ہو سکتا ہے لیکن اگر یہی بات کوئی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں کہہ دے تو اس پر ناصبی اور خارجی کے فتوے لگائے جائیں گے... شرم تم کو مگر نہیں آتی... غیر صحابیوں کی غلط بات کا تو دفاع کرتے ہو اور دلیل یہ دیتے ہو کہ صحابہ معصوم تھوڑی ہیں؟؟ اگر یہ "دیوبندیت" ہے تو پھر مودودیت اور رافضیت کس چیز کا نام ہے؟

آخر میں مفتی و قاص رفیع نے اپنے سارے کیے کرائے پر خود یوں پانی پھیر دیا کہ:

"ہاں! یہ ہو سکتا ہے کہ فی الواقع حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے مذکورہ بالا فیصلہ کا صدور ثابت نہ ہو اور ان کی طرف غلطی سے اس کی نسبت کر دی جائے تو واقعی یہ بالکل خلاف واقع بات اور ایک انتہائی ناروا جسارت کہلائی جائے گی لیکن یہ بھی تب ہے کہ سند پر بحث کی جائے" (مفتی و قاص رفیع کی کتاب: صفحہ 478)

تو مفتی و قاص رفیع! سند پر بحث کریں ناں اگر ہمت ہے تو، آپ نے "مبسوط" اور "توضیح" وغیرہ کے حوالے تو پیش کر دیے، وہاں تو اس بات کی سرے سے کوئی سند موجود ہی نہیں، اور جو زہری کی حوالے سے کسی نے ذکر کیا ہے تو میں نے بتا دیا کہ زہری نے تو حضرت معاویہ (رض) کا عہد پایا ہی نہیں، وہ تو حضرت معاویہ (رض) کی وفات کے وقت دو سال کے بچے تھے.. اب یا تو مفتی و قاص رفیع اس بات کی صحیح متصل سند پیش کریں کہ "سب سے پہلے ایک گواہ قسم کے ساتھ فیصلہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کیا تھا" (جیسا کہ دعوا کیا گیا ہے)، اور اگر کوئی سند نہ پیش کر سکیں تو تسلیم کریں کہ جس نے بھی یہ بات لکھی ہے یا نقل کی ہے اس نے غلطی کی ہے اور یہ حضرت معاویہ (رض) پر تنقید ہی ہے.........

اگر آپ سند پر بات کرنا چاہیں تو آئیں میدان میں، میں ان جمہور فقہاء کرام کے دلائل احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے پیش کروں گا جو کہتے ہیں کہ "ایک گواہ اور قسم کے ساتھ مدعی کے حق میں فیصلہ کیا جا سکتا ہے"...

آگے قاضی ثناء اللہ پانی پتی (رح) کی عبارت پر بات ہوگی، اور مفتی وقاص رفیع کے "اہل حل و عقد" کی تعریف کے بارے میں من گھڑت، جاہلانہ، اور دجل وفریب سے بھرپور فلسفے کا پوسٹ مارٹم ہوگا.... انتظار فرمایئے.

# اکابر کے نادان وکیل : ( قسط : 14 )

------------------

مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب کے صفحہ 479 سے علامہ قاضی ثناء اللہ پانی پتی (رح) کی چند عبارات پر بحث شروع کی ہے.

قارئین محترم ! جیسا کہ خود مفتی وقاص رفیع بار بار اپنی اس کتاب میں یہ بات دہراتے ہیں کہ "اہل سنت ، صحابہ کرام سے غلطی، لغزش، صغیرہ وکبیرہ گناہ بلکہ معصیت سبھی کا امکان مانتے ہیں" . . اس سے مفتی وقاص رفیع کا مقصد یہ ثابت کرنا ہے کہ اگر کسی نے کسی صحابی کی طرف غلطی، گناہ یا معصیت کی نسبت کی بھی ہے تو اصولا یہ بات کوئی خلاف اسلام نہیں کہ صحابہ کرام معصوم نہیں . . .
تو ہم مفتی وقاص رفیع کی اسی منطق کو آگے بڑھاتے ہوئے کہتے ہیں کہ :
"اگر اس وجہ سے کہ صحابہ کرام معصوم نہیں، اور ان سے گناہ کبیرہ و صغیرہ اور معصیت کے کام ہونا ممکن ہے، ان کی غلطیاں نکالنا، اور یہ فیصلے کرنا کہ فلاں صحابی سے فلاں معصیت ہوئی، اور فلاں جگہ اس نے قرآن وسنت کو ترک کردیا، یہ مفتی وقاص کی نظر میں اصولا خلاف اسلام نہیں . . . جبکہ صحابہ کرام کے بارے میں اللہ تعالی نے "رضي الله عنهم ورضوا عنه" اور "وكلاً وعد الله الحسنى" جیسے اعلان بھی کر رکھے ہیں . . . اور کتب اسماء الرجال وجرح وتعدیل میں کسی صحابی پر جرح نہیں کی جاسکتی . . . تو پھر صحابہ کرام کے کئی سو سال بعد پیدا ہونے والے غیر صحابہ اکابرین سے تو بطریق اولی گناہ، معصیت اور خلاف قرآن وسنت افعال صادر ہو سکتے ہوں گے . . . اور ان کے بارے میں اللہ نے "وکلا وعد اللہ الحسنی" جیسے وعدے بھی نہیں کیے , تو کیا وجہ ہے کہ مفتی وقاص رفیع صاحب اور ان کے ہمنوا غیر صحابہ اکابرین کے بارے میں تو یہ سننا بھی گوارا نہیں کرتے کہ ان کی فلاں عبارت میں حضرت معاویہ (رض) یا کسی اور صحابی کے بارے میں بے ادبی

یا تنقید پائی جاتی ہے؟... یہاں مفتی وقاص اور ہمنوا "اکابر کے گستاخ" کا فتویٰ لگاتے ہیں... یہ دورنگی کیوں؟ جب کہ حقیقت یہ ہے کہ غیر صحابہ اکابرین سارے مل کر بھی صرف ایک چھوٹے صحابی کے درجے کے قریب بھی نہیں پہنچ سکتے...

لیکن ہم اس سے بھی ایک درجہ نیچے اتر کر مفتی وقاص رفیع اور ان کے ہمنواؤں سے کہتے ہیں کہ کم از کم جو پیمانہ تم نے اپنے غیر صحابہ اکابر کے لئے مقرر کر رکھا ہے وہ تو صحابی کے لیے قبول کرو... اگر تم سمجھتے ہو کہ صحابہ کرام کو کٹہرے میں کھڑا کرکے ان کے خلاف فیصلے کرنا درست ہے کہ صحابہ معصوم نہیں... تو پھر غیر صحابہ اکابرین سے اگر کوئی تسامح یا غلطی ہوئی ہے تو اسے غلطی اور تنقید بر صحابی تسلیم کرنے میں تمہیں اتنی کوفت کیوں ہوتی ہے؟؟ اگر کسی صحابی کو تمہارے نزدیک "طاغی" "باغی" "قرآن وسنت مہجور کرنے والا" "باطل پر" "فسادی" وغیرہ جیسے الفاظ کہنے سے اس صحابی کی شان مجروح نہیں ہوتی تو پھر کسی غیر صحابی کے لیے اس سے بہت چھوٹے لفظ "ناقدین" وغیرہ کہنے سے تمھاری نیندیں کیوں اڑ جاتی ہیں اور تم لوگ "ناصبی" "خارجی" کے فتوے کیوں لگانا شروع کردیتے ہو؟؟؟ یہ دورنگی چھوڑ دو اور یک رنگ ہو جاؤ... اگر ایک اصول کو مانتے ہو تو وہ اصول ہر جگہ لاگو کرو..

اب مثلاً قاضی ثناء اللہ پانی پتی (رح) کو ہی لے لیجئے، ان کا علم و فضل اپنی جگہ، ان کے مجاہدانہ کارنامے اپنی جگہ، لیکن کیا ان سے کہیں غلطی نہیں ہو سکتی؟؟ ضرور ہو سکتی ہے اور ہوئی ہے... ایک مثال میں یہاں پیش کرتا ہوں ..

انہوں نے تفسیر مظہری کہ نام سے ایک تفسیر بھی لکھی ہے، سورۃ النساء کی آیت 159 (وَإِنْ مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ إِلَّا لَيُؤْمِنَنَّ بِهِ قَبْلَ مَوْتِهِ وَيَوْمَ الْقِيَامَةِ يَكُونُ عَلَيْهِمْ شَهِيدًا ) کے تحت قاضی ثناء اللہ صاحب نے صحابی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ پر تنقید کی ہے کہ انہوں نے "قبل موتہ" میں "ہ" کی ضمیر حضرت عیسی علیہ السلام کی طرف لوٹائی ہے (جیسا کہ صحیح بخاری کی ایک روایت میں بھی اس کا ذکر ہے)، چنانچہ قاضی صاحب لکھتے ہیں:

"یہ ضمیر حضرت عیسی (ع) کی طرف لوٹانا ممنوع ہے، یہ حضرت ابوہریرہ (ض) کا اپنا زعم اور خیال ہے، کسی صحیح مرفوع حدیث میں یہ بات نہیں بیان ہوئی، یہ تفسیر صحیح نہیں ہو سکتی... الخ (تفسیر مظہری، تحت آیت مذکورہ)

اب یہاں ہم بصد احترام قاضی صاحب کی خدمت میں عرض کرتے ہیں کہ آپ کو کوئی حق نہیں کہ آپ ایک صحابیِ رسول کی تفسیر کو جو کہ صحیح بخاری میں صحیح سند کے ساتھ مذکور ہے یوں ایک دم "ممنوع" اور "**کیف یصح**" کے الفاظ سے بیان کریں..

اب اگر کوئی یہاں اس بات کو حضرت قاضی ثناء اللہ صاحب کا "تسامح" یا "غلطی" کہے تو اسے اکابر کا گستاخ کہنا چہ معنی دارد؟؟ کیا ان سے غلطی یا بے احتیاطی نہیں ہو سکتی؟؟ لیکن مفتی وقاص اینڈ کمپنی شاید یہاں بھی یہ ثابت کرنا شروع کر دیں کہ قاضی ثناء للہ صاحب نے درست لکھا ہے، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے اس آیت سے جو سمجھا ہے وہ غلط ہی ہے... اور وہ معصوم تھوڑی ہیں کہ ان سے اس آیت کا مفہوم سمجھنے میں غلطی نہ ہو سکے.. واللہ اعلم.

انہی قاضی ثناء اللہ پانی پتی صاحب (رح) کی ایک کتاب ہے جس کا نام ہے "السیف المسلول" جو کہ بنیادی طور پر اہل تشیع کے افکار و نظریات کے رد میں ہے، لیکن بعض مقامات پر بالخصوص حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں حضرت قاضی صاحب نے حد سے تجاوز کیا ہے... جس کی تفصیل یہ ہے:

ایک جگہ حضرت معاویہ (رض) اور حضرت حسن (رض) کی صلح کے ذکر میں لکھتے ہیں کہ:

"حضرت معاویہ (رض) کی خلافت، خلفاء اربعہ (رض) کی خلافت کی طرح اہل حل و عقد کے اجتہاد اور مشورہ سے نہیں ہوئی تھی" (السیف المسلول، اردو ترجمہ، صفحہ 201، فاروقی کتب خانہ ملتان)

پھر اپنی اسی کتاب میں آگے چل کر ایک جگہ لکھتے ہیں:

"اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ حضرت علی (رض) کی خلافت بر حق تھی، اور حضرت معاویہ (رض) باطل پر تھے"

(السیف المسلول، اردو ترجمہ، صفحہ 375)

یوں قاضی ثناء اللہ صاحب (رح) نے دو باتیں لکھیں، ایک یہ کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ جب خلیفہ بنے تو ان کی خلافت " خلفائے اربعہ کی طرح " اہل حل و عقد کے مشورے سے نہیں قائم ہوئی تھی (یعنی دوسرے لفظوں میں وہ زبردستی خلیفہ بن گئے تھے_ناقل) ، اور دوسرا قاضی صاحب نے حضرت معاویہ (رض) کو " باطل " پر لکھا ہے (اجتہادی خطا وغیرہ نہیں کہا_ناقل) اور اسے اہل سنت کا مسلک بتایا ہے.

ہمارے خیال میں قاضی صاحب کی یہ دونوں باتیں درست نہیں، دوسری بات کا غلط ہونا تو واضح ہے کہ اہل سنت میں سے جو حضرات حضرت معاویہ (رض) کی خطا کے بھی قائل ہیں تو وہ صرف "خطائے اجتہادی" کے قائل ہیں، اور وہ حضرت علی و حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہما) کے اختلاف کو "حق و باطل" کا اختلاف نہیں کہتے بلکہ "اجتہادی اختلاف" کہتے ہیں ... جبکہ قاضی صاحب نے "باطل" کا لفظ لکھا ہے جو کہ اہل سنت کا مسلک نہیں .. "باطل" پر ایک اجر نہیں ملا کرتا، جبکہ جو اہل سنت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو "مجتہد مخطی" کہتے ہیں وہ اس بات کے قائل ہیں کہ انھیں بھی ایک اجر ملے گا... لہٰذا قاضی صاحب کی یہ بات تو اہل سنت کا مسلک نہیں، یہ قاضی صاحب کا تسامح ہی ہے.. معروف مفسر امام قرطبیؒ (متوفی 671 ہجری) لکھتے ہیں کہ:

لَا يَجُوزُ أَنْ يُنْسَبَ إِلَى أَحَدٍ مِنَ الصَّحَابَةِ خَطَأٌ مَقْطُوعٌ بِهِ، إِذْ كَانُوا كُلُّهُمُ اجْتَهَدُوا فِيمَا فَعَلُوهُ وَأَرَادُوا اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ، وَهُمْ كُلُّهُمْ لَنَا أَئِمَّةٌ (صحابہ میں سے کسی ایک کی طرف بھی قطعی خطا کی نسبت کرنا بھی جائز نہیں، کیونکہ ان سب نے جو کیا اس میں اجتہاد کیا اور ان کی غرض اللہ عزوجل کی رضاء تھی، اور وہ سب ہمارے امام ہیں) .

(تفسیر قرطبیؒ، جلد 16 صفحہ 321، القاہرۃ، فی تفسیر سورۃ الحجرات، آیت: 9)

ملاحظہ فرمائیں! امام قرطبیؒ تو "خطأ" (غلطی) کی بھی قطعی نسبت بھی کسی مجتہد صحابی کی طرف "ناجائز" بتلا رہے ہیں، اور قاضی ثناء اللہ صاحب "باطل" کی قطعی نسبت ایک مجتہد صحابی حضرت معاویہ (رض) کی طرف کر رہے ہیں..

مفتی وقاص رفیع اور ان کے ہمنواوں کے لیے ان کے مقتدا اور قائد اہل سنت حضرت قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کی ایک عبارت پیش کرکے آگے چلتا ہوں، لکھتے ہیں:

"... حضرت امیر معاویہ (رض) نے جو کچھ کیا اجتہاد پر مبنی ہے، اس کو خطأ تو کہہ سکتے ہیں لیکن باطل نہیں کہہ سکتے..."

(خارجی فتنہ صفحہ 295 – 296 جلد 1 طبع اول)

اب مجھے ڈر ہے کہ کہیں مفتی وقاص رفیع، قاضی مظہر حسین صاحب (رح) پر بھی قاضی ثناء اللہ پانی پتی (رح) کی گستاخی کا الزام نہ لگا دیں.

مفتی وقاص رفیع نے قاضی ثناء اللہ پانی پتی (رح) کا دفاع کرتے ہوئے صرف مولانا عبدالعزیز فرہاروی (رح) کی کتاب سے ایک عبارت نقل کی ہے کہ "انہوں نے اہل سنت کا اس پر اجماع نقل کیا ہے کہ حضرت معاویہ (رض) نے حضرت علی (رض) کے خلاف جو خروج کیا تھا وہ ایک ناحق خروج تھا لیکن چونکہ تھا ان کے اجتہاد شرعی کے نتیجہ میں اس لیے ان کے حق میں وہ معاف ہے"..(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 488)

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع اپنی کتاب میں بار بار یہ جھوٹ بولتے ہیں کہ "حضرت معاویہ (رض) نے حضرت علی (رض) کے خلاف خروج کیا تھا" .... (خروج کا مطلب یہ ہے کہ حضرت معاویہ (رض) نے حضرت علی (رض) کے خلاف لشکر کشی کی تھی).. یہ سراسر جھوٹ اور غلط ہے، نہ ہی جنگ جمل میں عائشہ وطلحہ وزبیر (رضی اللہ عنہم) نے حضرت علی (رض) کے خلاف کوئی لشکری کشی کی تھی اور نہ ہی جنگ صفین میں حضرت معاویہ (رض) یا اہل شام نے حضرت علی (رض) کے خلاف لشکر کشی کی تھی.... بلکہ

دونوں جگہ لشکر کشی حضرت علی (رض) کی طرف سے ہوئی تھی.. لہٰذا دنیا کا کوئی آدمی یہ ثابت نہیں کر سکتا کہ حضرت معاویہ (رض) نے حضرت علی (رض) کے خلاف خروج یا لشکر کشی کی تھی... مفتی وقاص رفیع نہ جانے کسے دھوکہ دینا چاہتے ہیں.. تاریخ کے طالب علم کو وہ یہ دھوکہ نہیں دے سکتے.

دوسری بات کیا مولانا عبدالعزیز فرہاروی (رح) نے حضرت معاویہ (رض) کے لئے "باطل" کا لفظ بولا ہے؟؟ ہرگز نہیں... نیز یہ بات بھی غلط ہے کہ "اہل سنت کا اس پر اجماع ہے کہ حضرت علی (رض) کے خلاف لڑنے والے سب غلط یا ناحق تھے".. بلکہ ابن حزم (رح) نے تو جمہور صحابہ اور جمہور اہل سنت کا مسلک یہ لکھا ہے کہ وہ ان جنگوں میں کسی بھی فریق کو "حق" اور "ناحق" کہنے کے بجائے توقف کرتے ہیں :

**وَذهب سعد بن أبي وَقاص وَعبد الله بن عمر وَجُمْهُور الصَّحَابَة إِلَى الْوُقُوف فِي عَليّ وَأهل الْجمل وَأهل صفّين وَبِه يَقُول جُمْهُور أهل السّنة وَأَبُو بكر بن كيسَان .**

ترجمہ : حضرت سعد بن ابی وقاص، حضرت عبداللہ بن عمر اور جمہور صحابہ کرام (رضی اللہ عنہم) کا موقف ہے کہ ہم جنگ جمل اور جنگ صفین دونوں کے بارے میں توقف کرتے ہیں (یعنی ہم یہ فیصلہ نہیں دیتے کہ کون صحیح تھا اور کون غلط_ناقل) اور جمہور اہل سنت اور ابو بکر بن کیسان کا یہی مسلک ہے.

(الفصل فی الملل والنحل، جلد 4 صفحہ 119 – 120، مکتبۃ الخانجی، مصر)

لیجئے! ابن حزم (رح) جو کہ سنہ 384 ہجری میں پیدا ہوئے اور جن کی وفات سنہ 456 ہجری میں ہوئی وہ تو اس وقت تک "جمہور صحابہ کرام اور جمہور اہل سنت" کا مسلک اس بارے میں "توقف" بتارہے ہیں، نہ یہ کہ فلاں حق پر تھا اور فلاں باطل پر.

(اس بارے میں مزید حوالے وقت آنے پر پیش کئے جائیں گے)

لہٰذا قاضی ثناء اللہ پانی پتی (رح) کا حضرت معاویہ (رض) کے لیے "باطل" کا لفظ لکھنا حد سے تجاوز ہے...
جیسا کہ امام قرطبیؒ اور قاضی مظہر حسین صاحب کے حوالے سے بھی گزرا.

## مفتی وقاص رفیع کا "اہل حل و عقد" کے بارے میں من گھڑت نظریہ

اب آتے ہیں قاضی ثناء اللہ پانی پتی صاحب (رح) کی اس بات کی طرف کہ:
"حضرت معاویہ (رض) کی خلافت، خلفاء اربعہ (رض) کی خلافت کی طرح اہل حل و عقد کے اجتہاد اور مشورہ سے نہیں ہوئی تھی" (السیف المسلول، اردو ترجمہ، صفحہ 201، فاروقی کتب خانہ ملتان)

قاضی صاحب کی اس بات سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ "پہلے چاروں خلفاء (رض) کو تو اہل حل و عقد نے مشورے سے خلیفہ بنایا تھا، لیکن حضرت معاویہ (رض) کی خلافت اہل حل و عقد کے مشورے اور مرضی سے نہیں ہوئی... تو یقیناً اس کا مطلب ہے کہ حضرت معاویہ (رض) نے زبردستی طاقت کے زور پر خلافت پر قبضہ کیا ہوگا...

مجھے یہاں امام احمد بن حنبل (رح) کا صحیح سند کے ساتھ منقول ایک قول یاد آرہا ہے، آپ کو ایک رقعہ آیا جس میں لکھا تھا کہ:
"مَا تَقُولُ رَحِمَكَ اللَّهُ فِيمَنْ قَالَ: لَا أَقُولُ إِنَّ مُعَاوِيَةَ كَاتَبُ الْوَحْيِ، وَلَا أَقُولُ إِنَّهُ خَالُ الْمُؤْمِنِينَ، فَإِنَّهُ أَخَذَهَا بِالسَّيْفِ غَصْبًا؟" آپ اس شخص کے بارے میں کیا کہنا چاہیں گے جو کہتا ہے کہ: میں حضرت معاویہ کو کاتب وحی اور خال المؤمنین نہیں مانتا، اس لیے کہ انہوں نے (خلافت) تلوار کے زور پر غصب کی تھی..
تو امام احمد بن حنبل (رح) نے جواب میں ارشاد فرمایا:

"هَذَا قَوْلُ سَوْءٍ رَدِيءٌ، يُجَانَبُونَ هَؤُلَاءِ الْقَوْمِ، وَلَا يُجَالَسُونَ، وَنُبَيِّنُ أَمْرَهُمْ لِلنَّاسِ" یہ بری اور گھٹیا بات ہے، ایسے لوگوں سے الگ رہا جائے، ان کے ساتھ نشست و برخواست نہ کی جائے اور ہمیں لوگوں کے سامنے ایسے لوگوں کی حقیقت آشکار کرنی چاہئے.

(السنة لابي بكر الخلال، ج2 صفحہ 434، دار الرایۃ)

ملاحظہ فرمائیں! امام احمد بن حنبل (رح) ایسے لوگوں سے دور رہنے کا فرما رہے ہیں جو کہتے ہیں کہ حضرت معاویہ (رض) نے بزور تلوار خلافت پر قبضہ کیا تھا... اب ظاہر ہے اگر بزور طاقت خلافت پر قبضہ نہیں کیا تھا تو پھر دوسری بات یہی ہے وہ اس وقت کے اصحاب حل و عقد کی مرضی اور مشورے سے خلیفہ بنے تھے.

مفتی وقاص رفیع لکھتے ہیں:

"خلیفہ یا اہل حل و عقد کا آزادانہ مشورے سے افضل ترین فرد کو خلافت سپرد کرنا (جبکہ وہ خود اس کا طالب نہ ہو) اور چیز ہے، اور کسی خلیفہ کا مسلمانوں کو خون ریزی سے بچانے کے لیے خلافت کے حصول پر مصر مخالف جماعت کو خلافت سپرد کر دینا دوسری چیز ہے"

آگے لکھتے ہیں:

"حضرات خلفاء اربعہ رضی اللہ عنہم کی خلافت کا قیام پہلی صورت کے مطابق ہوا تھا کہ سب سے پہلے اہل حل و عقد یا خلیفہ نے اپنی آزادانہ رائے سے کسی ایک خلیفہ کو خلافت کے لیے نامزد کیا اور پھر اس کے بعد اس کے ہاتھ پر تمام مسلمانوں نے بیعت کی، جبکہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کا قیام دوسری صورت کے مطابق ہوا تھا"

پھر آگے لکھتے ہیں:

"ہاں! ارباب حل و عقد کے اجتہاد اور مشورے کے بغیر حضرت معاویہ (رض) کے خلیفہ بننے سے آپ کی خلافت کا باطل ہونا ہرگز لازم نہیں آتا، اس لیے کہ جب حضرت حسن (رض) نے خلافت کی بعد ڈور آپ کے

حوالے کردی اور تمام مسلمانوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کرلی تو اس وقت آپ بلاشک وریب مسلمانوں کے ایک خلیفہ برحق منتخب ہوگئے"

(مفتی و قاص رفیع کی کتاب : صفحہ 483)

قارئین محترم ! مفتی و قاص رفیع کی کتاب سے اوپر نقل کیے گئے تینوں پیرے دوبارہ پڑھیں... میرا سوال مفتی و قاص رفیع سے یہ ہے کہ وہ ثابت کریں کہ :

کیا حضرت علی (رض) کو ان سے پہلے خلیفہ حضرت عثمان (رض) نے خلافت سپرد کی تھی؟

وہ کون سے اہل حل و عقد تھے جنہوں نے آزادانہ مشورے سے حضرت علی (رض) کو خلیفہ منتخب کیا تھا؟ ان کے نام لکھے جائیں اور کیا اس وقت اہل حل و عقد صرف وہی تھے یا کوئی اور بھی تھے؟

کیا یہ بات درست ہے کہ اس وقت زندہ صحابہ کرام کی اکثریت نے آخر دم تک حضرت علی (رض) کی بیعت نہ کی تھی؟ اگر یہ بات درست نہیں تو ثابت کریں کہ اس وقت موجود تمام صحابہ کرام نے حضرت علی (رض) کی بیعت کرلی تھی.

مفتی صاحب یہ بتائیں کہ حضرت عثمان (رض) کی شہادت کے بعد مدینہ منورہ میں کونسی " مجلس شوری" موجود تھی جنہوں نے حضرت علی (رض) کو خلیفہ منتخب کیا؟

کیا یہ بات درست ہے کہ اس وقت قاتلین عثمان (رض) بھی مدینہ میں تھے جنہوں نے آگے بڑھ کر حضرت علی (رض) کی بیعت کی تھی؟ کیا مفتی و قاص رفیع ان قاتلوں اور باغیوں کو بھی "اہل حل و عقد" میں شمار کرتے ہیں؟؟.

مفتی و قاص رفیع نے حضرت عثمان (رض) کی شہادت کے بعد کے حالات کا نقشہ اپنے قلم سے کچھ یوں کھینچا ہے:

"حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی الم ناک شہادت کے بعد حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ مسلمانوں کے چوتھے خلیفہ راشد مقرر ہوئے، لیکن افسوس کہ آپ کا انتخاب ایک انتہائی پر آشوب اور ہنگامی دور میں ہوا، اور سوئے اتفاق کہ انہی لوگوں کے ہاتھوں ہوا کہ جن کے دامن دمِ عثمان (رض) کے داغ سے داغ دار تھے، اس لئے صحابہ کی ایک بڑی جماعت نے آپ (رض) کے ہاتھ پر بیعت کرنے کو دم عثمان (رض) کے قصاص کے حصول کی شرط کے ساتھ مشروط کردیا....الخ"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 44 — 45)

تو مفتی صاحب فرمائیں کہ ان کی مندرجہ بالا عبارت میں جن لوگوں کے ہاتھوں حضرت علی (رض) کا انتخاب ہوا، جسے مفتی وقاص رفیع "سوئے اتفاق" لکھ رہے ہیں، کیا وہ اہل حل وعقد تھے؟.

عرض کرنے کا مقصد یہ ہے کہ حضرت علی (رض) کو جن حالات میں اور جس طریقے سے خلافت سونپی گی وہ ان سے پہلے خلفاء ثلاثہ کی طرح ہر گز نہیں، نہ تو اس وقت کے تمام "اہل حل وعقد" ان کی خلافت پر متفق ہوئے، اور نہ ہی آپ (رض) کی خلافت اور بیعت پر تمام مسلمانوں کا اتفاق ہوا.. اور نہ ہی خلیفہ ثالث حضرت عثمان (رض) نے آپ کو خلافت کے لیے نامزد کیا تھا..

پھر مفتی وقاص رفیع کا یہ اضافہ کرنا کہ "افضل ترین فرد" کو خلافت سونپی جائے، یہ بھی اہل سنت کا کوئی اصول نہیں، خلافت وحکومت کے لیے افضل ترین کو ہی منتخب کرنا کوئی ضروری نہیں.. لہٰذا مفتی وقاص رفیع کا یہ لکھنا کہ:

"اگر آزاد شورائی فیصلہ ہوتا تو پھر حضرت معاویہ (رض) سے افضل حضرت عبداللہ بن عمر، حضرت عبداللہ بن عباس، حضرت ابوہریرہ (رضی اللہ عنہم) وغیرہ کبار صحابہ کرام موجود تھے تو ان میں سے کوئی خلیفہ نامزد ہوتا" (صفحہ 486)

درست نہیں، نیز کیا مفتی وقاص رفیع یہ بتلا سکتے ہیں کہ وہ حضرت عبداللہ بن زبیر (رض) کے بارے میں کیا کہتے ہیں؟ کیا انہوں نے جو یزید کی وفات کے بعد بعض علاقوں میں اپنی خلافت کا اعلان کیا تھا وہ "اہل حل و

عقد" کے مشورے سے تھا یا نہیں؟ اور کیا اس وقت عبداللہ بن زبیر (رض) تمام موجود صحابہ کرام میں سب سے افضل تھے؟؟

میں مفتی وقاص رفیع کو مشورہ دوں گا کہ وہ مولانا عبدالشکور لکھنوی (رح) کا "مجموعہ تفسیر آیات قرآن" (جو "تحفہ خلافت" کے عنوان سے شائع شدہ ہے) پڑھیں، مولانا لکھنوی نے لکھا ہے:
"خلیفہ کے لیے اپنے زمانے میں سب سے افضل ہونا بھی ضروری نہیں، بلکہ صرف یہ دیکھنا ہوگا کہ مقاصد خلافت اس سے انجام پائیں" (تحفہ خلافت، صفحہ 79، طبع تحریک خدام اہل سنت جہلم)

بلکہ مولانا لکھنوی نے تو یہاں تک لکھا ہے کہ:
"بلکہ اگر دو شخص ہوں، ایک افضل اور دوسرا مفضول، لیکن مفضول میں مقاصد خلافت انجام دینے کی قابلیت افضل سے زیادہ ہو، تو ایسی صورت میں مفضول کو خلیفہ بنانا اولی ہوگا" (تحفہ خلافت، صفحہ 81)

پھر مفتی وقاص رفیع نے حضرت حسن بن علی (رضی اللہ عنہما) کی خلافت کے بارے میں لکھا ہے کہ "ان کی خلافت اصلی شرعی خلیفہ کی نیابت تھی" (صفحہ 483)، تو مفتی صاحب فرمائیں کہ حضرت حسن (رض) کی یہ خلافت، حضرت علی (رض) کی نامزدگی سے ہوئی تھی؟ یا "اہل حل وعقد" کے مشورے سے؟ اور اگر اہل حل عقد کے مشورے سے ہوئی تھی تو وہ اہل حل وعقد کون کون تھے؟ اور کیا خلافت میں "نیابت" بھی کوئی چیز ہوتی ہے؟ اور کیا کوئی بھی خود کو کسی بھی خلیفہ کا نائب بنا سکتا ہے؟؟
اور سب سے آخر میں یہ بتائیں کہ "اصلی خلیفہ شرعی کا نائب" اگر اپنی "نیابت" سے دستبردار ہو جائے اور اپنی "خلافت" کسی دوسرے کے حوالے کردے تو اس بارے میں آپ کا کیا فتویٰ ہے؟ دوسرے شخص کو وہی "خلافت ونیابت" منتقل ہوگی جو اس کے حوالے کی گئی یا دوسرے کے پاس جاتے ہی وہ "خلافت" "ملوکیت" تبدیل ہو جائے گی؟

جبکہ اگر دوسری طرف دیکھیں تو حضرت معاویہ (رض) نے حضرت علی (رض) کی زندگی میں کبھی بھی اپنی خلافت کا دعوی نہیں کیا (جیسا کہ خود مفتی وقاص رفیع صاحب بھی تسلیم کرتے ہیں)، اور حضرت علی (رض) کی بیعت وخلافت پر تمام صحابہ کرام کا اتفاق بھی نہیں ہوا تھا، لیکن حضرت علی (رض) کی شہادت کے بعد جب حضرت حسن (رض) نے اپنی خلافت سے دست بر داری کے بعد حضرت معاویہ (رض) کی بیعت کرلی تو اس کے بعد تمام مسلمانوں کا حضرت معاویہ (رض) کا اتفاق ہو گیا جس میں یقینی طور پر اس وقت کے تمام اہل حل و عقد بھی تھے..

تو اس کے باوجود یہ کہنا کہ "حضرت معاویہ (رض) کی خلافت اہل حل و عقد کے مشورے سے نہیں ہوئی" درست نہیں... اور اگر کوئی اسی پر مصر ہے تو اسے ثابت کرنا ہوگا کہ حضرت علی (رض) کی خلافت پر تمام اہل حل و عقد کا اتفاق ہو گیا تھا.

لہٰذا اگر حضرت علی (رض) کی خلافت جن کی بیعت پر اس وقت کے اکثر صحابہ کا اتفاق نہیں ہوا تھا، (مفتی وقاص رفیع کی یہ غلط بیانی ہے کہ خلفاء اربعہ میں سے ہر ایک کی بیعت تمام مسلمانوں نے کرلی تھی، یہ بات صرف خلفاء ثلاثہ کے بارے میں صحیح ہو سکتی ہے، حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں نہیں) وہ اہل حل و عقد کی طرف سے دی گئی خلافت ہو سکتی ہے تو حضرت معاویہ (رض) کی خلافت کیوں نہیں ہو سکتی جن کی خلافت پر ایک وقت سب کا اتفاق ہو گیا تھا؟؟؟

واضح رہے کہ ان تمام باتوں کا مقصد نعوذ باللہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت میں شک پیدا کرنا یا ان کی خلافت پر اعتراض نہیں... بلکہ مفتی وقاص رفیع جیسوں کی غلطی فہمی دور کرنا مقصد ہے، اسے اسی تناظر میں لیا جائے.

"اہل حل عقد" کی بات چلی ہے تو میں مفتی وقاص رفیع کے لیے حضرت مولانا محمد نانوتوی (رح) کی ایک بات نقل کرتا ہوں، امید ہے مفتی صاحب کو سمجھ آ جائے گی، آپ لکھتے ہیں:

"مثال کے طور پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور تینوں خلفاء کی خلافت کے زمانے میں اہل حل و عقد کا مصداق ایک شخص سے زیادہ نہ تھا، میرا مطلب ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صلح اور جنگ، تمام مسلمانوں کی صلح وجنگ تھی اور اسی طرح آپ کے خلفاء کی صلح وجنگ، ان کی خلافت پر تمام کے متفق ہو جانے کے بعد، تمام رعایا کی صلح وجنگ تھی، اور اس کے بعد یہ اتحاد (چوتھے خلیفہ کے زمانہ میں) نا اتفاقی میں بدل گیا، اور جماعتیں جدا جدا پیدا ہو گئیں تو اہل حل و عقد بھی بہت ہو گئے، ہر جماعت کا سردار اہل حل و عقد کے مفہوم کا مصداق بن گیا، اس وقت اہل حل و عقد میں سے ایک شخص کی بیعت، مطلق خلافت منعقد ہونے کا سبب تو ہو گی (نہ کہ عام خلافت کے منعقد ہونے کا) جو لوگ اس کے پیرو ہوئے خلیفہ کا اتباع ان پر لازم ہو گا، لیکن دوسرے اہل حل و عقد اور ان کے پیرو لوگ جو نہ کسی جماعت میں ہیں اور نہ کسی پارٹی میں ہیں، وہ لوگ اس بیعت کے لازم اور واجب ہونے سے آزاد ہوں گے، ہاں اگر تمام اہل حل و عقد بیعت و ارادت کا ہاتھ مسلمانوں میں سے کسی ایک کے ہاتھ میں دے دیں تو تمام مسلمانوں کو خواہ کسی کے تابع ہوں یا نہ ہوں، اس شخص کی فرمانبرداری ضروری اور لازمی ہو گی"..

(اس کی مزید وضاحت کرتے ہوئے آخر میں لکھتے ہیں)

"بالجملہ بیعت کا مطلق انعقاد تو ایک دو آدمیوں کی بیعت سے بھی حاصل ہو جاتا ہے اور عام انعقاد تمام اہل حل و عقد کے متفق ہووے بغیر نہیں ہو سکتا، ہاں اگر اہل حل و عقد کی اہلیت ایک ہی شخص میں منحصر ہو جائے تو اس وقت خلافت کا عام ہونا ایک شخص کے ذریعہ سے بھی حاصل ہو سکتا ہے"

(شہادۃِ امام حسین و کردارِ یزید، مترجم، از صفحہ 50 تا 53، شائع کردہ تحریک خدام اہل سنت لاہور)

اب نانوتوی صاحب (رح) کے اس ضابطے کی روشنی میں مفتی وقاص اور ان کے ہمنوا خود ہی غور کر لیں کہ وہ اپنے "اہل حل و عقد" نظریے میں کہاں کھڑے ہیں...

الغرض! قاضی ثناء اللہ پانی پتی کا حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت کو تو بالکل اسی طرح "اہل حل و عقد" کے آزادنہ مشورے اور تمام مسلمانوں کے اس پر متفق ہونے میں خلفاء ثلاثہ (رض) ہی طرح شمار کرنا اور

حضرت معاویہ (رض) کی خلافت کے بارے میں جس پر کہ ایک وقت تمام اہل حل و عقد بلکہ تمام مسلمانوں کا اتفاق ہو گیا تھا یہ لکھنا کہ "اس خلافت میں اہل حل و عقد کا مشورہ شامل نہیں تھا" درست نہیں.

ہاں اگر وہ یوں لکھتے کہ "حضرت معاویہ کی خلافت خلفاء ثلاثہ کی طرح اہل حل و عقد کے مشورے سے نہیں ہوئی تھی" تو بات کسی حد تک درست ہو سکتی تھی.

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 15)

------------------

اہم نوٹ: اس قسط میں مفتی وقاص رفیع کی ہفوات کے جواب میں سانحہ کربلا و واقعہ حرہ کے بارے میں بطور الزامی جواب چند باتیں آپ کو نظر آئیں گی، انہیں اسی تناظر میں پڑھا جائے، اور جو نوٹ میں نے ساتھ لکھے ہیں ان پر توجہ دی جائے.

------------------------------

مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب کے صفحہ 490 سے حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی (رح) کی چند عبارات پر بحث شروع کی ہے، لیکن چونکہ مفتی وقاص رفیع نے خود یہ لکھ دیا ہے کہ:

"حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی کتابوں میں بعض قابل اعتراض اور موہم عبارات واقعی ایسی ضرور موجود ہیں کہ جن کے مطالعہ سے ایک منصف اور معتدل نظریات کا حامل شخص شکوک و شبہات کا شکار ہو جاتا ہے، لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا یہ عبارات حضرت شاہ صاحب کی اپنی ہیں؟ حالاں کہ اگر ان کی زندگی کا مطالعہ کیا جائے تو وہ اپنی زندگی کے ہر موڑ پر سینہ تان کر صحابہ کرام کا دفاع کرتے نظر آتے ہیں، یا پھر یہ عبارات ان کی تصانیف میں الحاقی ہیں اور ان سے حضرت شاہ صاحب کا دامن بالکل پاک و صاف ہے، ذیل میں اسی حقیقت کا سراغ لگانے کے لیے اس کا تحقیقی جائزہ لیا جاتا ہے..."

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 494)

قارئین محترم! جب خود "اکابر کے نادان وکیل" مفتی وقاص رفیع اقراری ہیں کہ "حضرت شاہ عبدالعزیز (رح) کی کتابوں میں بعض قابل اعتراض اور موہم عبارات واقعی ضرور موجود ہیں" تو ہمیں اس پر زیادہ وقت ضائع کرنے کی ضرورت نہیں..

مفتی و قاص رفیع نے اس بات پر سارا زور لگایا ہے کہ:

"ان کے بعد آنے والے متعدد علماء نے ان کی قابل اعتراض اور موہم عبارات کو الحاقی قرار دیا ہے" (الحاقی سے مراد ہے کہ شاہ صاحب کے بعد کسی اور نے ان کی کتابوں میں یہ عبارات ڈال دی ہیں_ ناقل)

(مفتی و قاص رفیع کی کتاب: صفحہ 505 – 506)

اور پھر مفتی و قاص رفیع نے حضرت مولانا اشرف علی تھانوی (رح) اور حضرت مفتی محمد شفیع صاحب (رح) کے دو حوالے پیش کیے ہیں جن سے یہ ثابت کیا ہے کہ انہوں نے شاہ عبدالعزیز صاحب (رح) کے "فتاوی عزیزیہ" کے بارے میں اپنے شکوک و شبہات کا اظہار کیا ہے کہ آیا یہ حضرت شاہ صاحب کے فتاویٰ ہیں بھی یا نہیں.

الغرض! مفتی و قاص رفیع نے خود تسلیم کیا ہے کہ اگر شاہ صاحب کی کتابوں میں موجود ان بعض "قابل اعتراضات" عبارات کو الحاقی تسلیم نہ کیا جائے تو یہ عبارات واقعی "قابل اعتراض" ہی ہیں... تو یہی بات تو قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے بھی "حضرت معاویہ (رض) کے ناقدین" میں لکھی تھی کہ:

"حضرت معاویہ (رض) سے متعلق فتاوی عزیزیہ اور تحفہ اثنا عشریہ میں موجود بعض عبارات کو اگر الحاقی تسلیم نہ کیا جائے تو ان مقامات پر ان کا قلم یقیناً لغزش کا شکار ہو گیا ہے"

(ہاشمی صاحب کی یہ عبارت خود مفتی و قاص رفیع نے نقل کی ہے: صفحہ 491)

توجہ فرمائیں! ہاشمی صاحب نے بالکل وہی بات لکھی ہے جو مفتی و قاص رفیع نے تسلیم کی ہے کہ ایسی قابل اعتراض عبارات تو بہر حال شاہ عبدالعزیز صاحب (رح) کی کتابوں میں موجود ہیں، لیکن مفتی و قاص رفیع کے بقول وہ الحاقی ہیں... تو پھر مفتی و قاص رفیع اور ہاشمی صاحب کی بات میں کیا فرق ہوا؟؟ ہاشمی صاحب نے یہی تو لکھا تھا کہ "اگر یہ عبارات الحاقی نہ ہوں تو پھر یہ شاہ عبدالعزیز صاحب کی قلم کی لغزش ہے" (یہاں بھی

"لغزش" لکھا ہے، اور یقیناً مفتی وقاص رفیع کے نزدیک حضرت شاہ عبدالعزیز (رح) صحابہ سے بڑھ کر تو نہ ہوں گے، اور جب مفتی وقاص رفیع بار بار یہ لکھتے ہیں کہ صحابہ سے تو معصیت اور گناہ کبیرہ تک ہو سکتے ہیں، تو حضرت شاہ صاحب کی طرف اگر "لغزش" کی نسبت کی گئ ہے تو اس میں مفتی وقاص رفیع کو چیں بجبیں ہونے کی ضرورت نہ تھی کہ شاہ صاحب کی توہین کردی).

اس لیے ہم شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی (رح) کی ان "قابل اعتراض" عبارات پر تفصیل سے بات نہیں کریں گے.. اور ہماری خواہش ہے کہ کاش یہ عبارات واقعی ان کی کتب میں "الحاقی" ہی ہوں..

لیکن چونکہ اس بحث میں مفتی وقاص رفیع نے ایک بار پھر اپنی "سبائیانہ" ذہنیت کا اظہار کیا ہے، اس پر چند باتیں عرض کرنا ضروری سمجھتا ہوں.

مفتی وقاص رفیع نے لکھا ہے:

"اس میں شک ہی کیا ہے جب حضرت علی المرتضی (رض) خلافت کے لیے نامزد ہوئے اور مسلمانوں نے آپ کی خلافت پر بیعت کرلی اور آپ باقاعدہ خلیفۃ المسلمین مقرر ہوگئے تو حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ساتھیوں نے اپنی "خطائے اجتہادی" کے سبب آپ کے ہاتھ پر بیعت خلافت نہ کرکے فقہی اصطلاح کے اعتبار سے بغاوت کا ارتکاب کر رکھا تھا اور خلیفہ برحق کی اطاعت چھوڑ رکھی تھی اور باغی جیسا کردار ادا کر رہے تھے" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب کا صفحہ: 492).

اب اس پر اعتراض ہوتا تھا کہ اگر حضرت معاویہ (رض) نے واقعی خلیفہ برحق کے خلاف بغاوت کا ارتکاب کر رکھا تھا تو جنگ صفین کے بعد حضرت علی (رض) نے خود باقاعدہ بعض علاقوں پر حضرت معاویہ (رض) کی ولایت کو قبول کرلیا تھا تو کیا ایک "امام برحق" نے ایک "باغی" کی حکومت کو بعض علاقوں پر گوارا کرلیا؟ تو اس کا جواب دینے کی کوشش کرتے ہوئے مفتی وقاص رفیع نے لکھا ہے کہ:

"اور حضرت علی (رض) نے جو ان کی سلطنت کی وسعت کو گوارا کرلیا تھا تو وہ اس مصلحت کی بناء پر تاکہ مسلمانوں میں باہم مزید خون ریزی نہ ہوسکے، لیکن اس کے باوجود حضرت معاویہ (رض) ان کی اطاعت پر آمادہ نہ ہوئے، تاآنکہ حضرت حسن (رض) نے خلافت کی باگ ڈور آپ کے ہاتھ میں تھمائی اور تمام مسلمانوں (بشمول اہل حل و عقد) نے آپ کے ہاتھ پر بیعت خلافت کرلی اور آپ باقاعدہ طور پر خلیفۃ المسلمین منتخب ہو گئے، اس لئے آپ موعودہ خلیفہ راشد نہیں ہیں کیوں کہ خلافت راشدہ موعودہ بہ نص قرآن صرف چار حضرات خلفائے راشدین ہی میں منحصر ہے اور حضرت معاویہ (رض) اس کے مصداق نہیں"

(مفتی و قاص رفیع کی کتاب: صفحہ 492 – 493)

ان دو پیروں میں مفتی و قاص رفیع نے کئی دھوکے اور دجل دینے کی کوشش کی ہے.
پہلے انہوں نے لکھا کہ
"حضرت علی (رض) جب خلافت کے لیے نامزد ہوئے اور مسلمانوں نے آپ کی خلافت کی بیعت کرلی اور آپ باقاعدہ خلیفۃ المسلمین مقرر ہو گئے تو حضرت معاویہ (رض) اور آپ کے ساتھیوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت نہ کرکے فقہی اصطلاح کے اعتبار سے بغاوت کا ارتکاب کیا".
جب کہ حقیقت یہ ہے کہ حضرت علی (رض) کی بیعت کسی "مجلس شوری" یا تمام اہل حل و عقد کے مشورے سے نہیں ہوئی تھی، بلکہ اس وقت کی ہنگامی صورت حال یا "ایمرجنسی" کی وجہ سے اچانک مدینہ میں موجود چند حضرات نے آپ کی بیعت کی، اور ساتھ ہی اس وقت مدینہ پر قابض باغی اور قاتلین عثمان (رض) نے بھی آپ کی بیعت کی، بلکہ بعض روایات میں ہے کہ وہ باغی او قاتل لوگوں کو زبردستی حضرت علی (رض) کی بیعت پر مجبور کرتے تھے، خود مفتی و قاص رفیع نے اپنی کتاب کے صفحہ نمبر 44 – 45 پر یہ لکھا ہے کہ:
"لیکن افسوس کہ آپ کا انتخاب ایک انتہائی پرآشوب اور ہنگامی دور میں ہوا، اور سوئے اتفاق کہ انہی لوگوں کے ہاتھوں ہوا کہ جن کے دامن دمِ عثمان (رض) کے داغ سے داغ دار تھے، اس لئے صحابہ کی ایک بڑی

جماعت نے آپ (رض) کے ہاتھ پر بیعت کرنے کو دم عثمان (رض) کے قصاص کے حصول کی شرط کے ساتھ مشروط کردیا....الخ"

اور یہ بھی حقیقت ہے کہ حضرت علی (رض) کی شہادت تک بھی تمام مسلمان آپ کی خلافت وبیعت پر متفق نہ ہوسکے تھے، اور اگر صرف اس وقت موجود صحابہ کرام کو بھی لیا جائے تو ان کی اکثریت جو کہ ان جنگوں میں غیر جانبدار" رہی تھی وہ بھی آپ کی بیعت سے الگ ہی رہے، اور جنہوں نے آپ کے خلاف جنگ میں حصہ لیا وہ تو یقیناً آپ کی بیعت سے الگ ہی تھے.. یوں صحابہ کرام کی اکثریت جن میں سابقون اولون صحابہ بھی تھے حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہے... یوں صحابہ کرام میں یہی اختلاف تھا کہ جس طریقے سے حضرت علی (رض) کو خلیفہ بنایا گیا ہے اور جس طرح سے آپ کی بیعت ہنگامی حالات میں چند لوگوں نے کی ہے تو اس سے آیا آپ "آئینی طور پر بھی متفقہ" خلیفہ بن گئے یا نہیں؟؟ (حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ذات یا آپ کی افضیلت پر کسی کو کوئی اختلاف نہ تھا)، اور یہ "آئینی" اختلاف آپ کی شہادت تک باقی رہا..

حضرت علی (رض) کا موقف تھا کہ میں باقاعدہ خلیفہ منتخب ہوچکا ہوں، جبکہ دوسروں کا خیال تھا کہ تمام اہل حل وعقد نے آپ کا انتخاب نہیں کیا اس لیے ہم پر آپ کی بیعت لازم نہیں (اور انہوں نے بھی یہ نہیں کہا کہ ہم آپ کی بیعت کرنے کے لیے تیار ہی نہیں یا آپ خلافت کے حقدار ہی نہیں، بلکہ یہ کہا کہ چونکہ قاتلین عثمان رضی اللہ عنہ ہمیں آپ کے لشکر میں آپ کے ارد گرد نظر آتے ہیں، تو آپ ان سے قصاص لیں یا انھیں ہمارے حوالے کردیں تو ہم آپ کی بیعت کے لیے تیار ہیں).

لہٰذا مفتی وقاص رفیع کا یہ کہنا کہ "آپ باقاعدہ خلیفۃ المسلمین مقرر ہوگئے" صرف حضرت علی (رض) کے نکتہ نظر کی حد تک درست ہے، جبکہ اس وقت صحابہ کرام کی اکثریت کے نکتہ نظر کے مطابق یا کم از کم حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ہمنوا صحابہ کرام کی رائے میں آپ "باقاعدہ خلیفۃ المسلمین" نہیں بنے تھے.

(نوٹ: اس وقت صحابہ کرام کے ان دو نکتہائے نظر پر بحث کرنا مقصد نہیں کہ کس کی رائے درست تھی اور کس کی غلط.

اب آیئے مفتی وقاص رفیع کے "نظریہ بغاوت" کی طرف، میرا مفتی وقاص رفیع اینڈ کمپنی سے ایک سوال ہے کہ:

"حضرت معاویہ (رض) نے اپنی زندگی میں صحابہ کرام کے مشورے سے اپنے بیٹے یزید کی "ولی عہدی" کے لیے بیعت لی، اس وقت سوائے چار یا پانچ صحابہ کرام کے کسی نے بھی اس بات سے اختلاف نہیں کیا تھا، پھر آپ (رض) کی وفات کے جب یزید کی خلافت کی بیعت ہوئی تو ان چار یا پانچ میں سے ایک (حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما) تو اس دنیا میں نہیں رہے تھے، باقی چار میں سے بھی حضرت عبداللہ بن عمر (رضی اللہ عنہما) نے تو سب کا اتفاق ہے کہ بیعت کرلی تھی، اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے بارے میں بھی روایت ملتی ہیں کہ آپ نے بھی بیعت کرلی تھی (آپ سے اس کے بعد یزید کی امارت کے خلاف کوئی بات نہیں ملتی)، صرف دو حضرات حضرت حسین (رض) اور حضرت عبداللہ بن زبیر (رض) ہی ایسے بچے جنہوں نے یزید کی بیعت نہ کی تھی... اب مفتی وقاص رفیع فرمائیں کہ وہ بغاوت کا اصول یہاں لاگو کرنے کے لیے تیار ہیں؟؟

یزید کی امارت اس وقت موجود تمام اہل حل و عقد نے تسلیم کرلی، اور بقول حافظ ابن حجر (رح) "یزید پر لوگوں کا اجتماع" ہوگیا تھا.. اور بقول حافظ ابن کثیر (رح) حضرت معاویہ (رض) کی زندگی میں ہی "بايع له الناس في سائر الاقاليم الا ... الخ" سوائے پانچ حضرات کے تمام صوبوں کے لوگوں نے اس کی بیعت کرلی تھی... تو اب حضرت عبداللہ بن زبیر (رض) اور حضرت حسین (رض) کا اس بیعت سے الگ رہنا یہ کہیں "فقہی" بغاوت میں تو نہیں آجاتا؟؟ یاد رہے سانحہ کربلا سے پہلے یزید کی فسق کی بات ہمیں کہیں نظر نہیں آتی..اس لیے یہ جواب بے کار ہوگا کہ ان حضرات نے اس لیے بیعت نہ کی تھی کہ یزید فاسق و فاجر تھا، کیونکہ ان میں سے کسی نے بھی کہیں بھی (نہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے سامنے اور نہ ہی جب یزید نے ان سے بیعت کرنے کا مدینہ اور مکہ کے گورنروں کے واسطے سے کہا) اپنی زبان سے یہ نہیں کہا کہ ہمارے بیعت نہ کرنے کا سبب یزید کی ذات یا اس کا فسق و فجور ہے۔

مفتی وقاص رفیع صاحب! یزید کی خلافت "اہل حل و عقد" کے مشورے سے ہوئی، آپ اس کا انکار نہیں کر سکتے، وہ خود خلافت کا طالب نہ تھا اور نہ اس نے حضرت معاویہ (رض) سے کہا تھا کہ مجھے اپنا جانشین بنائیں، بلکہ حضرت معاویہ (رض) اور دوسرے صحابہ نے بوجوہ یہ تجویز دی اور اس کو آگے بڑھایا... اس کی بیعت پر پہلے مرحلے میں صرف چار یا پانچ لوگوں نے اختلاف کیا اور بعد میں صرف دو رہ گئے... باقی تمام مسلمانوں نے اسے امیر و خلیفہ قبول کیا... اور ہاں یہاں اس کے خلاف "خروج" بھی پایا جاتا ہے... تو فرمائیں "فقہی بغاوت" کا آپ کا نظریہ و فلسفہ کیا کہتا ہے؟؟

نوٹ: قارئین محترم! اچھی طرح ذہن نشین کرلیں کہ ہم حضرت حسین (رضی اللہ عنہ) کو ہرگز "باغی" نہیں کہتے نہ "فقہی" اور نہ کوئی اور... ہمارے خیال میں وہاں حضرت حسین (رض) کا اختلافی موقف یزید کی ذات کے حوالے سے تھا ہی نہیں بلکہ آپ نے اختلاف "طریق ولی عہدی" پر فرمایا تھا اور اس میں حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے ایک اصولی اجتہادی موقف اپنایا تھا اور اس پر قائم بھی رہے تھے... ہم ان کے موقف کو اپنی جگہ درست ہی سمجھتے ہیں... کہ ہر مجتہد کو اپنے ہی اجتہاد پر عمل کرنا ہوتا ہے... (تفصیل پھر کبھی) لہٰذا ہمارے مفتی وقاص رفیع کے "فقہی بغاوت کے فلسفے" کو غلط ثابت کرنے کے لیے یزید کی خلافت و امارت کے ذکر کرنے سے یہ نہ سمجھا جائے کہ ہم حضرت حسین (رض) کو باغی سمجھتے ہیں..

مفتی وقاص رفیع صاحب! مجھے یقین ہے کہ آپ یزید جیسے "متفقہ" امیر کی بیعت نہ کرنے والے ان دو حضرات کو یقینا "باغی" نہیں مانتے ہوں گے.. اگرچہ ظاہری طور پر بغاوت کی فقہی تعریف میں یہ بغاوت ہی نظر آتی ہے... تو یہاں آپ جو تاویل کریں گے وہ تاویل حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں کیوں نہیں کرتے؟؟ جبکہ حضرت علی (رض) کی خلافت پر تو تمام اسلامی صوبوں کا اتفاق بھی نہ ہوا تھا اور کم و بیش آدھے صحابہ کرام نے آپ کی بیعت ہی نہ کی تھی، اور حضرت معاویہ (رض) نے تو حضرت علی (رض) کے خلاف اپنی طرف سے خروج اور لشکر کشی بھی نہیں کی تھی.. جبکہ فقہی بغاوت کی تعریف میں تو "امام کے خلاف خروج" بھی ایک شرط ہے.

نوٹ: یہاں اصول کی بات کر رہا ہوں، شخصیات کا تقابل نہیں کر رہا.

ممکن ہے آپ کہیں کہ فقہ میں بغاوت کہتے ہیں "امام حق" کی خلاف خروج کو، اور یزید "امام حق" نہ تھا.. تو عرض ہے کہ اس "امام حق" سے مراد "حق و باطل" یا "عادل و فاسق" والا "حق" مراد نہیں بلکہ وہ امام یا امیر مراد ہے جو اہل حل و عقد اور مسلمانوں کی اکثریت کے اتفاق سے امیر یا امام بنا ہو... اس کے مقابلے میں امام غیر حق وہ ہوگا جس کی امامت وامارت پر اہل حل و عقد اور مسلمانوں کی اکثریت نے مہر تائید نہ لگائی ہو..

اور یہ بھی ذہن میں رکھیں کہ بقول امام نووی (رح) اہل اسلام کا اس بات پر اجماع ہے کہ فاسق امیر کے خلاف بھی خروج جائز نہیں "وأما الخروج عليهم وقتالهم فحرام باجماع المسلمين وان كانوا فسقة ظالمين" (شرح مسلم للنووي، ج12 ص229 طبع مصر)، نیز امام طحاوی (رح) نے "العقیدۃ الطحاویۃ" میں لکھا ہے کہ: وَلَا نَرَى الْخُرُوجَ عَلَى أَئِمَّتِنَا وَوُلَاةِ أُمُورِنَا وإن جاروا .. ہم اپنے ائمہ اور حاکموں کے خلاف خروج کو درست نہیں سمجھے اگرچہ وہ ظالم ہوں.. (متن العقیدۃ الطحاویۃ، ص68 المکتب الاسلامی بیروت)

مفتی وقاص رفیع صاحب! امام نووی اور امام طحاوی کی اس بات کو ذہن میں رکھتے ہوے، اب ذرا ان لوگوں کے بارے میں بھی جنہوں نے "واقعہ حرہ" میں بیعت توڑی تھی اپنی "فقہی بغاوت" کے نظریے کی روشنی میں فتویٰ دیں کہ ان کا "فسخ بیعت" اور "خروج" کیا تھا؟؟؟

آپ حضرت معاویہ (رض) کو "فقہی) باغی بنانے پر تو ادھار کھائے بیٹھے ہیں، تو فقہی بغاوت کی تعریف جہاں جہاں بھی صادق آئے گی پھر ان سب جگہ آپ کے "فتوے" دم کیوں توڑ دیتے ہیں؟؟؟

آگے مفتی وقاص رفیع نے "قرآن کی موعودہ خلافت راشدہ" کا ذکر کیا ہے اور یہ دعوی کیا ہے کہ نص کی رو سے صرف چار خلفاء ہی قرآن کے موعودہ ہیں، اور حضرت معاویہ (رض) اس کے مصداق نہیں بن سکتے..
ہمارا سوال ہے، یہ بات کہ "قرآن کی موعودہ خلافت صرف چار میں منحصر ہے" کس نص سے ثابت ہے؟ اور پھر "عبارۃالنص" سے ثابت ہے یا "اشارۃالنص" یا دلالۃالنص" یا "اشارۃالنص" سے ثابت ہے؟؟ اس کی وضاحت کریں، اگر آپ کا اشارہ "آیت استخلاف" کی طرف ہے تو اس میں تو کہیں بھی یہ مذکور نہیں کہ "اس آیت میں جو وعدہ دیا گیا ہے یہ صرف چار کے لئے ہے".... اگر آپ کہتے ہیں کہ "منکم" میں "کم" کی ضمیر صرف ان لوگوں کی طرف راجع ہے جو آیت کے نزول کے وقت موجود تھے، تو کیا یہ اصول ہے کہ قرآن کریم میں جہاں بھی "ضمیر مخاطب" سے خطاب ہے وہ صرف ان لوگوں کے لیے جو قرآن کے نزول کے وقت موجود تھے؟؟؟
پھر ایسے مفسرین بھی ہیں جنہوں نے آیت استخلاف میں خطاب قیامت تک آنے والے تمام مسلمانوں کے لیے مانا ہے...

پھر یہ بتائیں کہ کیا صحابہ کرام کو بھی یہ علم تھا کہ آیت استخلاف کی رو سے حضرت علی (رض) بھی قرآن کے موعود خلیفہ ہیں؟؟ اگر معلوم تھا تو پھر صحابہ کی آدھی سے زیادہ جماعت نے حضرت علی (رض) کی بیعت نہیں کی تھی انہوں نے "نص قرآنی" کی جانتے بوجھتے مخالفت کی تھی کیا؟؟ اور اگر انھیں یہ علم نہیں تھا کہ قرآن کی موعودہ خلافت میں حضرت علی (رض) شامل ہیں تو لازم آئے گا کہ اس نص سے صحابہ کرام وہ نتیجہ نہ نکال سکے جو بعد والوں نے نکالا... لہٰذا ماننا پڑے گا کہ یہ "خلافت راشدہ موعودہ" اور "چار میں منحصر ہونے" کی اصطلاح دور صحابہ کے بعد کی ہے... صحابہ کرام کے زمانے کی نہیں...
پھر مفتی وقاص رفیع صاحب ذرا آیت استخلاف کو پورا پڑھیں، اور اچھی طرح اس پر غور کرکے بتائیں کہ آیا اس آیت میں مذکورہ خلافت کے جو اوصاف اللہ نے بیان فرمائے ہیں مثلًا "**ولیبدلنّھم من بعد خوفھم أمنا**" اور اگر ایک دوسری آیت کو بھی دیکھا جائے جسے "آیت تمکین" کہا جاتا ہے تو اس میں

"تمکین فی الأرض" کا ذکر بھی ہے تو یہ چیزیں حضرت علی (رض) کی خلافت میں پائی گئیں یا نہیں؟؟؟

لہٰذا مفتی وقاص رفیع صاحب! یہ "خلافت موعودہ" اور "حق چار یار" کی اصطلاحات کو نہ چھیڑیں تو بہتر ہے ... ہمارے نزدیک تو ہر صحابی "راشد" ہے اور ہر وہ مسلمان جس میں "آیت استخلاف" والی صفات پائی جائیں وہ اس آیت کے وعدہ میں شامل ہے.. (اس پر مزید بات آگے آئے گی).

آپ نے حضرت علی (رض) کی طرف سے حضرت معاویہ (رض) کی بعض علاقوں میں سلطنت کو گوارا کرنے کا ذکر کیا ہے اور لکھا ہے کہ یہ اس لیے گوارا کی گئی تاکہ مسلمانوں میں خون ریزی نہ ہو سکے ... نیز آپ نے لکھا ہے کہ "اس کے باوجود حضرت معاویہ، حضرت علی کی اطاعت پر آمادہ نہ ہوے"..

تو عرض ہے کہ آپ مفتی ہیں، ذرا یہ فرمائیں کہ قرآن کریم کا "شرعی و فقہی باغیوں" کے بارے میں کیا حکم ہے؟ یہی ناں کہ "فقاتلوا التي تبغي حتى تفيء الى امر الله" کہ باغیوں کے ساتھ اس وقت تک قتال یعنی جنگ کرتے رہو جب تک وہ اللہ کے حکم کی طرف نہ لوٹ آئیں، آپ کے اکابرین یہ بھی کہتے ہیں کہ حضرت علی (رض) نے اپنی بیعت نہ کرنے والوں کے ساتھ جو جنگ کی تھی وہ اسی آیت کے حکم کے تحت کی تھی.. تو فرمائیں یہ آیت تو باغیوں کے ساتھ اس وقت تک جنگ اور قتال کا حکم دے رہی ہے جب تک وہ اللہ کے حکم کی طرف نہ لوٹ آئیں... اور آپ کے بقول حضرت علی (رض) نے نہ صرف یہ کہ جنگ روک دی وہ بھی حضرت عمار (رض) کی شہادت کے بعد جب آپ کے بقول اس بات میں کوئی شبہ بھی نہ رہا کہ باغی کون ہے، بلکہ حضرت معاویہ (رض) کی سلطنت بھی بعض علاقوں پر گوارا کر لی ... جبکہ وہ بدستور آپ کے بقول "فقہی باغی" تھے فرمائیں کہ حضرت علی (رض) نے قرآنی حکم کو یہاں پورا کیا یا نہیں؟؟؟؟ کیا قرانی حکم میں یہ تھا کہ "خون ریزی سے بچنے کے لیے باغیوں کی حکومت و سلطنت بعض علاقوں پر تسلیم کرنے میں بھی کوئی قباحت نہیں"؟؟؟؟

ہم تو یہ کہتے ہیں کہ حضرت علی (رض) کی نظر میں حضرت معاویہ (رض) کا یہ اختلاف اس قسم کی بغاوت تھی ہی نہیں جسے ثابت کرنے پر آپ یا آپ کے پیچھے چھپے پردہ نشین ادھار کھائے بیٹھے ہیں... یہ وہ بغاوت ہے ہی

نہیں جسے آپ "فقہی بغاوت" کہتے ہیں... ورنہ حضرت علی (رض) ضرور قرآنی حکم کے مطابق اس وقت ان کے ساتھ قتال جاری رکھتے جب تک وہ آپ کی اطاعت میں نہ آ جاتے...
اور پھر حضرت حسن (رض) بھی ایسے باغیوں کے حق میں اپنی خلافت سے دست بردار نہ ہوتے...

آخر میں مفتی وقاص رفیع نے "مروان بن الحکم" کی صحابیت کی بحث چھیڑی ہے، جو اس ہمارا موضوع بحث نہیں.. لہٰذا ہم اس کو کسی اور وقت تک ادھار رکھتے ہیں.

# اکابر کے نادان وکیل : (قسط: 16)

------------------

مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر" کے صفحہ 519 سے بانیِ دار العلوم دیوبند حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی (رح) کی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں چند عبارات پر بات شروع کی ہے...

مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب میں ہر ایک بزرگ کے ساتھ یہ لکھا ہے کہ "فلاں بزرگ معاندین وحاسدین کے نشانے پر"... یعنی جس بزرگ کے قلم سے کوئی عبارت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی بے ادبی و تنقیص پر مشتمل نکل گئی، اور اس پر کسی نے نقد کیا تو مفتی وقاص رفیع نے اسے اس بزرگ سے "عناد اور حسد" لکھا ہے... لیکن افسوس کہ جلیل القدر صحابی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایک بار بھی یہ نہیں لکھا کہ "حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ معاندین وناقدین کے نشانے پر"... جبکہ تمام غیر صحابی اکابر ملکر بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاؤں کی گرد تک بھی نہیں پہنچ سکتے... بہر حال آیئے دیکھتے ہیں مولانا محمد قاسم نانوتوی (رح) کی تحریرات میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق کیا تسامحات ہوئے :

میرے سامنے اس وقت مولانا نانوتوی (رح) کی کتاب "ہدیۃ الشیعہ" مطبوعہ "نعمانی کتب خانہ، حق سٹریٹ، اردو بازار لاہور" ہے، اس میں مولانا نانوتوی (رح) آیت استخلاف پر بحث کرتے ہوئے ایک جگہ لکھتے ہیں :
"باقی رہے امیر معاویہ، ہر چند ان کو بظاہر تمکین میسر آئی لیکن حقیقت میں وہ تمکین دین نہ تھی، تمکین ملک وسلطنت تھی چنانچہ واقفان فن سیر پر پوشیدہ نہیں کہ خلفاء اربعہ کے اطوار و انداز اور امیر معاویہ کے اطوار و انداز میں زمین و آسمان کا فرق تھا، اُن کی گزران فقیرانہ و زاہدانہ تھی اور امیر معاویہ کا طور ملوک سا تھا اس لیے اہل سنت ان کو باوجودیکہ صحابی سمجھتے ہیں، خلفاء میں نہیں گنتے، ملوک میں شمار کرتے ہیں، لیکن ملوک

ملوک میں بھی فرق ہے، ایک نوشیروان تھا، ایک چنگیز خان، سو یہ ہر چند ملوک میں سے تھے لیکن اس کے یہ معنی ہیں کہ خلفاء راشدین کے مقابلے میں دنیا دار معلوم ہوتے تھے جیسے حضرت سلیمان اور انبیاء کے مقابلے میں مالدار معلوم ہوتے ہیں نہ یہ کہ ظلم و ستم کے روادار تھے، غرباء کے حق میں ستمگار تھے، ان کا حلم، اور رعایا پروری اور دلجوئی خلائق شہرہ آفاق ہے..." (ہدیۃ الشیعہ، صفحہ 67)

یاد رہے کہ اس سے کچھ سطریں پہلے اسی صفحے پر مولانا نانوتوی (رح) حضرت حسن بن علی (رضی اللہ عنہما) کے بارے میں لکھ چکے ہیں کہ:

"ہر چند حضرت سبط اکبر امام ہمام، امام حسن رضی اللہ عنہ خلفاء راشدین میں معدود ہیں مگر ان کو جو خلافت پہنچی وہ اس وعدہ (یعنی آیت استخلاف میں کیا گیا وعدہ_ ناقل) کے سبب نہیں پہنچی" (صفحہ مذکورہ)

حضرت نانوتوی کی اس تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ:

وہ اگرچہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو آیت استخلاف کا مصداق نہیں سمجھتے لیکن اس کے باوجود انہیں "خلفاء راشدین" میں شمار کرتے ہیں، اگرچہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو تمکین حاصل نہ ہوئی (خود یہیں مولانا نانوتوی نے ہی لکھا ہے کہ: ان کی خلافت کو تمکین اور جماؤ لازم نہ ہوا").

لیکن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں وہ لکھتے ہیں کہ "اہل سنت انھیں (خلفاء راشدین تو در کنار) صرف "خلفاء" میں بھی نہیں گنتے، بلکہ ملوک میں شمار کرتے ہیں.. یعنی حضرت حسن (رض) باوجودیکہ آیت استخلاف کا مصداق نہیں ہو سکتے، اور ان کی شش ماہی خلافت پر اس وقت کے مسلمانوں کا اتفاق بھی نہ ہو سکا، انھیں بقول مولانا نانوتوی "تمکین" بھی حاصل نہ ہوئی لیکن پھر بھی وہ "خلفاء راشدین" میں شمار ہوتے ہیں، لیکن حضرت معاویہ (رض) جن کی خلافت پر آخر کار تمام مسلمانوں کا اتفاق ہو گیا اور انھیں تمکین بھی حاصل ہو گئی انھیں مولانا نانوتوی کے نزدیک "صرف خلیفہ" بھی نہیں کہا جا سکتا.

پھر حضرت معاویہ (رض) کو جو تمکین حاصل ہوئی، اس کے بارے میں مولانا نانوتوی نے لکھا ہے کہ : "وہ دین کی تمکین نہ تھی (دین کی تمکین کا مطلب ہے دین کا مضبوط ہونا اور نظام حکومت کا دین کے مطابق چلنا_ناقل) بلکہ جو تمکین انھیں حاصل ہوئی وہ دنیا یعنی حکومت وسلطنت کی تمکین تھی .
پھر مولانا نانوتوی (رح) نے حضرت معاویہ (رض) کی مثال ایک غیر مسلم بادشاہ "نوشیروان" سے دی ہے
..
پھر اس کی مزید تشریح یوں کی ہے کہ "ان کے ملوک میں شمار ہونے کا مطلب ہے کہ وہ خلفاء راشدین کے مقابلے میں دنیادار معلوم ہوتے تھے .
پھر ساتھ یہ بھی لکھا ہے کہ وہ ظلم وستم کے روادار نہ تھے ، غرباء کے حق میں ستمگار نہ تھے، ان کا حلم، اور رعایا پروری اور دلجوئی خلائق شہرہ آفاق ہے... (لیکن اس کے باوجود مولانا نانوتوی کے نزدیک ان کے دور میں تمکین دین نہ تھی) .

قارئین محترم! نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مشہور حدیث ہے جس میں آپ نے فرمایا کہ : سب سے بہتر زمانہ میرا زمانہ ہے، پھر جو ان لوگوں کا جن کا زمانہ اس سے ملا ہے، پھر ان لوگوں کا جو اس سے ملے ہیں (او کما قال علیہ السلام) ، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کا زمانہ اس امت کے بہترین زمانوں میں سے ہے، اور حضرات خلفاء اربعہ و حضرت حسن وحضرت معاویہ (رضی اللہ عنہم اجمعین) ان سب کے دور اسی بہترین زمانے کا حصہ ہیں، پھر نہ جانے مولانا نانوتوی کے قلم سے یہ کیسے نکل گیا کہ "حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے زمانے میں دین کو تمکین حاصل نہ تھی"؟؟؟ جبکہ وہ زمانہ بھی صحابہ کا ہی شمار ہوتا ہے.
نیز نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ حدیث بھی مختلف الفاظ کے ساتھ مروی ہے جس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت میں قریش میں سے "بارہ" ایسے "خلیفوں" کی خبر دی ہے جن کے دور میں دین اسلام غالب اور مضبوط رہے گا، ظاہر ہے ان میں "آٹھ" خلیفے، خلفاء اربعہ کے علاوہ ہی ہیں ... اور جن شارحین نے

بھی یہ بارہ خلیفہ گنوائے ہیں انہوں نے ان میں حضرت معاویہ (رض) کو بھی شمار کیا ہے... یوں حدیث نبوی کی رو سے حضرت معاویہ (رض) ان بارہ خلفاء میں شمار ہوتے ہیں جن کے دور میں دین اسلام غالب اور مضبوط رہا.... اور یہی تمکین دین ہے..

لہٰذا مولانا نانوتوی (رح) کی یہ بات یقینا محل نظر ہے، پھر وہ ایک طرف آیت استخلاف کا مصداق صرف خلفاء اربعہ کو شمار کرتے ہیں، لیکن دوسری طرف پانچویں خلیفہ حضرت حسن (رض) کو بھی "خلفاء راشدین" میں شمار کرتے ہیں لیکن حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں وہ فرماتے ہیں کہ انہیں "خلفاء راشدین" میں شمار تو دور کی بات، صرف "خلفاء" میں بھی شمار نہیں کیا جاتا....

## مفتی وقاص رفیع کی لایعنی اور دور از کار تاویل

مولانا نانوتوی کی اس بات کے تاویل مفتی وقاص رفیع نے یوں کی ہے کہ:

"حضرت نانوتوی (رح) کی اس عبارت کا مطلب یہ ہے کہ حضرات خلفاء راشدین کی تمکین کی بہ نسبت حضرت معاویہ کی تمکین، تمکین ملک و سلطنت تھی، نہ کہ بعد میں آنے والے ملوک و سلاطین کی بہ نسبت، اس لیے کہ حضرات خلفاء راشدین احتیاط و تقوی اور احساس ذمہ داری کے جس معیار بلند پر فائز رہے تھے، حضرت معاویہ کے دور میں وہ معیار باقی نہیں رہا تھا ................ (الی قولہ) ....... لہٰذا حضرات خلفاء راشدین اور حضرت معاویہ کے دور حکومت اور تمکین میں فرق تو بے شک تھا ہی لیکن یہ فرق تقوی وطہارت اور فسق وفجور کا نہ تھا بلکہ حسنات الابرار سیئات المقربین کے بموجب تقوی واحتیاط اور رخصت ومباحات کا فرق تھا"

(حضرت امیر معاویہ اور عبارات اکابر، صفحہ 523 — 524)

غور فرمائیں! مفتی وقاص رفیع کے فلسفے پر، مولانا نانوتوی (رح) کے الفاظ سے یہ سمجھ آتی ہے کہ یہ فرق "تمکین دین" اور "تمکین حکومت و سلطنت و تمکین دنیا" کا تھا، جس کا صاف مطلب ہے کہ حضرت معاویہ

رضی اللہ عنہ کے دور میں "دین کی تمکین نہ تھی" ... لیکن مفتی و قاص رفیع ہمیں تقوی واحتیاط اور عزیمت ور خصت کے فسلفے سمجھا رہے ہیں ... وہ صاف کیوں نہیں بتاتے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور میں دین کی تمکین تھی یا نہیں ؟؟؟ کیونکہ "رخصت و مباح" بھی دین کے اندر ہی ہوتا ہے ، خلاف دین نہیں ہوتا ..

پھر مفتی و قاص رفیع نے یہ نہیں بتایا کہ اگر حضرت حسن (رض) کے شش ماہی دور کو آیت استخلاف کا مصداق نہ ہوتے ہوئے بھی "خلافت راشدہ" کہا جا سکتا ہے تو حضرت معاویہ (رض) کی حکومت کو صرف "خلافت" کیوں نہیں کہا جا سکتا؟؟

اس کے بعد مفتی و قاص رفیع نے کچھ علماء کے حوالے یہ ثابت کرنے کے لیے پیش کیے ہیں کہ خلفاء اربعہ اور حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہم اجمعین) کے عہد خلافت میں فرق تھا ... لیکن وہ ایک بھی حوالہ ایسا نہیں پیش کر سکے جس میں کسی نے یہ فرق بیان کیا ہو کہ "خلفاء اربعہ کے دور میں تو تمکین دین حاصل تھی، لیکن حضرت معاویہ کے دور میں تمکین دین حاصل نہ تھی بلکہ صرف دنیوی حکومت کی تمکین حاصل تھی" ...

نوٹ :

یوں تو حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی (رح) نے صراحت کے ساتھ لکھا ہے کہ :

" تمکین دین اور تمکین فی الارض ، حضرت علی (رض) کے زمانہ میں حاصل نہ ہو سکی " (دیکھیں: ازالۃ الخفاء مترجم اردو، ج 2 ص 572 قدیمی کتب خانہ کراچی)

تو کیا اگر شاہ صاحب دہلوی کی اس بات کی یہ تاویل کی جائے کہ : اس کا مطلب ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ خلفاء ثلاثہ کی بنسبت حضرت علی (رض) کی تمکین ، تمکین دین نہ تھی لیکن بعد والوں کی بنسبت وہ تمکین دین تھی" تو مفتی و قاص صاحب کو کوئی اعتراض تو نہ ہوگا؟؟ یا مفتی و قاص صاحب یہاں یہ کہیں گے کہ وہ شاہ صاحب دہلوی کی اس بات سے متفق نہیں؟

مولانا عبدالشکور لکھنوی (رح) نے یہ بھی لکھا ہے کہ:

"(آیت استخلاف میں مذکور) تینوں نعمتوں کا مجموعہ (حضرت علی رضی اللہ عنہ) کے زمانے میں نہیں پایا گیا، سنی شیعہ دونوں کا اس پر اتفاق ہے" (تحفہ خلافت، مجموعہ تفسیر آیات قرآنی، صفحہ 120، مطبوعہ تحریک خدام اہل سنت، جہلم).

نیز لکھا:

"یہ بات باتفاق فریقین ثابت ہے کہ حضرت علی (رض) کو ان تینوں نعمتوں کا مجموعہ نہیں ملا، لہٰذا ان کی خلافت اس آیت (یعنی آیت استخلاف_ناقل) کی موعودہ خلافت ہرگز نہیں ہو سکتی نہ وہ خصوصیت کے ساتھ اس آیت کے موعود لہ کہے جا سکتے ہیں، پس قطعی طور پر یہ بات ثابت ہو گئی کہ سوا اس کے کوئی صورت نہیں کہ وقت نزول کے تمام مومنین صالحین سے یہ وعدہ متعلق مانا جائے اور حضرت خلفاء ثلاثہ رضی اللہ عنہم کی خلافت کو اس آیت کی موعودہ خلافت تسلیم کیا جائے"

(تحفہ خلافت، صفحہ 124، مطبوعہ تحریک خدام اہل سنت جہلم)

(نیز دیکھیں مناظرہ منٹگمری 1930 کی روداد، شائع شدہ ماہنامہ "مناقب، بھکر" بابت ماہ دسمبر 1991)

تو کیا اسے بنیاد بنا کر یہ کہا جا سکتا ہے کہ چونکہ آیت استخلاف میں مذکور تین نعمتوں کا مجموعہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے زمانے میں نہیں پایا گیا اس لیے آپ اس آیت کے مصداق نہیں ہو سکتے؟؟ یا مفتی وقاص رفیع یہاں مولانا لکھنوی کے ساتھ بھی اختلاف کریں گے؟؟؟؟

واضح رہے کہ ہم حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت کو، خلافت راشدہ ہی مانتے ہیں، اور آیت استخلاف کے مصداق میں ہی شمار کرتے ہیں، یہ حوالے صرف مفتی وقاص رفیع کے علم میں اضافے کے لیے پیش کیے ہیں تاکہ وہ کسی دوسرے پر پتھر پھینکنے سے پہلے اپنے گھر کی بھی خبر لے لیا کریں.

## مفتی وقاص رفیع کا ایک دجل:

مفتی رفیع نے مولانا عبدالعزیز فرہاروی (رح) کی ایک عربی عبارت پیش کی ہے جس میں یہ الفاظ ہیں کہ: وأما معاوية فهو ان لم يرتكب منكراً" جس کا سلیس ترجمہ ہے کہ: "جہاں تک حضرت معاویہ

کی بات ہے تو آپ نے اگرچہ کسی منکر بات (یا گناہ) کا ارتکاب نہیں کیا" .... لیکن مفتی وقاص رفیع نے یہاں اپنا "بغض معاویہ" ظاہر کیا ہے اور ترجمہ یوں کیا ہے "انہوں نے اگرچہ سر عام کسی گناہ کا ارتکاب نہیں کیا" ... یہ لفظ "سر عام" مفتی وقاص رفیع نے اپنی طرف سے اضافہ کیا ہے... جس سے وہ یہ تاثر دینا چاہتے ہیں کہ حضرت معاویہ (رض) نے منکر اور گناہ کا ارتکاب تو کیا لیکن "سر عام" نہیں کیا... جبکہ مولانا فرھاروی کی جو عربی عبارت خود مفتی وقاص نے نقل کی ہے اس میں صرف "لم یرتکب منکراً" ہے ... وہاں ایسا کوئی لفظ نہیں جس کا ترجمہ "سر عام" ہو..

مولانا نانوتوی (رح) کی ایک اور کتاب "اجوبہ اربعین" طبع مکتبہ ہاشمی میرٹھ انڈیا، میرے سامنے ہے، اس میں ایک جگہ مولانا لکھتے ہیں:

"اور یہ سچ ہے کہ سنی اصحاب اربعہ یعنی چار یار کو بترتیب معلوم جانشین حضرت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ اجمعین سمجھتے ہیں اور خلیفہ راشد اعتقاد کرتے ہیں، پر امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور یزید پلید اور عبدالملک وغیرہ کو سنیوں میں کوئی ایک بھی خلیفہ راشد نہیں سمجھتا" .... (آگے لکھتے ہیں) .... "اجی صاحب! اہل سنت ان لوگوں کو بادشاہ سمجھتے ہیں، خلیفہ راشد نہیں سمجھتے، اگر کسی نے ان کو خلیفہ لکھ دیا تو اس سے خلیفہ راشد مراد نہیں .... (آگے لکھتے ہیں) .... اجی صاحب! اہل سنت گو سب کو خلیفہ کہیں پر خلیفہ برحق اور خلیفہ راشد چار یار ہی کو سمجھتے ہیں اور یہ ایسی بات ہے جیسے اولاد کو ہر کوئی خلف کہتا ہے پر خلف رشید اس کو کہتے ہیں جو فرزند کامل ہو، ورنہ یا تو ناخلف ہے یا کوئی صفت بھلی بری اس کے ساتھ کچھ نہیں لگاتے، سو خلیفہ راشد تو چار یار ہی تھے اور یزید، ولید، عبدالملک وغیرہ مروانی عباسی اکثر ناخلف تھے، اور حضرت امیر معاویہ (رض) اس باب میں نہ خلیفہ راشد ہیں نہ ناخلف..... (آگے لکھتے ہیں) ...... بالجملہ اہل سنت خلیفہ سبھی کو کہہ دیا کرتے ہیں، اس لفظ میں کچھ بزرگی نہیں اس کے معنی فقط جانشین ہیں..... ہاں لفظ راشد بزرگی پر دلالت کرتا ہے اس صورت میں خلیفہ کی دو قسمیں ہوں گی ایک تو خلیفہ راشد، یہ تو چار یار اور پانچویں چھ مہینے کے لیے حضرت امام حسن (رض) ہو گئے تھے، دوسرا خلیفہ غیر راشد، اور خلیفہ غیر راشد کو بادشاہ اور

ملک بھی سنیوں کی اصطلاح میں کہتے ہیں، یزید اور عبدالملک وغیرہ سب اسی قسم کے ہیں ، ہاں عمر بن عبدالعزیز البتہ مروانیوں میں خلیفہ راشد ہوئے ہیں"

(ملخصاً: اجوبہ اربعین، صفحات 4 تا 6، حصہ دوم، مطبع ہاشمی، میرٹھ)

اس عبارت میں مولانا نانوتوی نے پہلے تو یہ کہا کہ سنی صرف چار اصحاب کو خلیفہ راشد سمجھتے ہیں، اور حضرت معاویہ (رض)، یزید اور عبدالملک وغیرہ کو سنیوں میں کوئی بھی خلیفہ راشد نہیں سمجھتا..

پھر مولانا نانوتوی نے خلیفہ کی دو قسمیں کیں، ایک خلیفہ راشد اور ایک خلیفہ غیر راشد، اور یہاں حضرت حسن (رض) اور حضرت عمر بن عبد العزیز (رح) کو بھی خلفاء راشدین میں شمار کردیا... اور ساتھ ہی یہ بھی لکھا کہ لفظ "راشد" بزرگی پر دلالت کرتا ہے ... اور ساتھ ہی حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں صراحت کے ساتھ لکھا کہ وہ خلیفہ راشد نہیں...

اب سوال ہوتا ہے کہ اگر خلیفہ راشد صرف چار یار ہی ہیں تو پھر حضرت حسن (رض) اور حضرت عمر بن عبدالعزیز (رح) کو مولانا نے کس طرح خلفاء راشدین میں شمار کردیا؟ کیا یہ دونوں آیت استخلاف کا مصداق ہیں؟ اور اگر یہ دونوں آیت استخلاف کا مصداق نہیں (جسے خلافت موعودہ کے لفظ سے بھی یاد کیا جاتا ہے) تو اگر اس کے باوجود ان دونوں کو خلیفہ راشد کہا جاسکتا ہے تو حضرت معاویہ (رض) کو کیوں نہیں کہا جاسکتا کہ مولانا انھیں صرف "خلیفہ" کہنے پر بھی تیار نہیں؟؟

پھر مولانا نانوتوی نے لکھا ہے کہ "خلیفہ برحق صرف چار ہیں". تو کیا حضرت معاویہ (رض) خلیفہ ناحق تھے؟؟ یہ لفظ بھی مناسب نہیں...

نوٹ: علامہ ابن خلدون نے حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں لکھا ہے کہ:

"فهو من الخلفاء الراشدين" وہ خلفاء راشدین میں سے ہیں" (تاریخ ابن خلدون، ج 2 ص 650، دار الفکر بیروت)

مفتی وقاص رفیع کے مقتدا جناب قاضی مظہر حسین صاحب (رح) نے بھی لکھا ہے کہ:

"اور بنی امیہ میں تیسرے خلیفہ راشد حضرت عثمان ذوالنورین بھی ہیں اور حضرت امیر معاویہ (رض) بھی جو باتفاق اہل سنت حضرت حسن (رض) کی صلح کے بعد برحق خلیفہ ہیں، اور پھر حضرت عمر بن عبدالعزیز بھی ہوئے ہیں جن کو قرآن کے موعودہ خلفاء راشدین کے بعد رشد و ہدایت کی بنا پر خلیفہ راشد کہا جاتا ہے " (خارجی فتنہ، جلد 1 صفحہ 38)

ایک اور جگہ لکھتے ہیں:

" گو دوسرے صحابی خلفاء بھی راشدین ہیں لیکن وہ قرآن کے موعودہ خلفاء نہیں ہیں" (خارجی فتنہ ج 1 صفحہ 648)

(نوٹ: اگرچہ قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کا اس بات پر اصرار کہ آیت استخلاف کی بناء پر صرف خلفاء اربعہ ہی کی خلافت قرآن کی موعودہ خلافت ہے درست نہیں، کیونکہ بہت سے بڑے بڑے مفسرین نے اس آیت میں خطاب "عام امت" کے لیے لیا ہے، لیکن یہاں ہمارا مقصد قاضی صاحب کی کتاب کے حوالے پیش کرنے سے صرف یہ بتانا ہے کہ قاضی مظہر حسین صاحب بھی حضرت حسن وحضرت معاویہ (رضی اللہ عنہما) اور حضرت عمر بن عبدالعزیز (رح) کو بھی (چاہے کسی بھی حیثیت و معنی میں ہی سہی) خلیفہ راشد تسلیم کرتے ہیں، نیز حضرت معاویہ (رض) کو حضرت حسن (رض) کی صلح کے بعد برحق خلیفہ مانتے ہیں)

لہٰذا مولانا نانوتوی کا یہ لکھنا کہ حضرت معاویہ (رض) کو سنیوں میں سے کوئی ایک بھی خلیفہ راشد نہیں سمجھتا، اور خلیفہ برحق صرف چار کو لکھنا محل نظر ہے... یہ مولانا کا تسامح ہے.

## مفتی وقاص رفیع کی تاویل

یوں تو مفتی وقاص رفیع، جگہ جگہ صحابہ کرام کے بارے میں لکھتے ہیں کہ اگر کسی صحابی سے فلاں معصیت ہو گئی، یا کسی بات میں قرآن وسنت مہجور ہو گیا تو اس میں حیرانگی کی کیا بات ہے؟ صحابہ معصوم تو نہیں کہ ان

سے غلطی نہ ہوسکے ... لیکن غیر صحابہ اکابرین سے اگر کہیں تسامح ہوگیا ہے یا تحریر میں کوئی بے احتیاطی ہو گئی ہے تو مفتی وقاص رفیع یہ تسلیم کرنے کے لیے تیار نہیں کہ ان سے بھی تسامح اور غلطی ہوسکتی ہے.. بلکہ وہ دور از کار تاویلات کرکے اس تسامح اور غلطی کو درست ثابت کرنے کے درپے ہوجاتے ہیں.. چنانچہ یہاں مولانا نانوتوی کی مندرجہ بالا عبارت کی تاویل کچھ یوں کرتے ہیں کہ:

"خلافت راشدہ موعودہ بہ نص قرآن صرف مہاجرین اولین چار خلفاء ہی میں منحصر ہے، کوئی دوسرا خلیفہ اس میں شامل نہیں ہوسکتا" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 527)

قارئین محترم! اول تو مولانا نانوتوی نے لفظ "خلافت راشدہ" اور "خلافت غیر راشدہ" کا لکھا ہے، "خلافت موعودہ بہ نص قرآن" و "غیر موعودہ" کا نہیں لکھا، اس لیے مفتی وقاص رفیع کا یہاں "موعودہ بہ نص قرآن" کا اضافہ توجیہ القائل بما لایرضی بہ قائلہ کا مصداق ہے.

نوٹ: اجوبہ اربعین کا جو ایڈیشن پاکستان مدرسہ نصرۃ العلوم گوجرانوالہ سے شائع ہوا اس میں اصل کتاب میں بین القوسین (موعود علی منہاج النبوۃ) کے الفاظ بعد میں زیادہ کیے گئے ہیں، جو کہ مولانا نانوتوی کی اصل عبارت میں نہیں..

نیز اگر مولانا نانوتوی کی مراد یہاں "خلافت راشدہ" سے "خلافت موعودہ علی منہاج النبوۃ" ہی تھی تو پھر آپ نے حضرت حسن (رض) اور عمر بن عبدالعزیز (رح) کو کس طرح خلفاء راشدین میں شمار کرلیا؟؟؟

مفتی وقاص رفیع نے یہاں یہ تاویل کرکے جان چھڑانے کی کوشش کی ہے کہ "تیس سالہ خلافت" والی حدیث کی رو سے بعض علماء نے حضرت حسن (رض) کی خلافت کو بھی خلافت راشدہ میں شمار کیا ہے، جبکہ بعض دوسروں نے آپ کو خلفاء راشدین میں شمار نہیں کیا بلکہ حکماً آپ کو خلیفہ راشد کہہ دیا ہے.. اور اس کے لیے جو مولانا عبدالشکور لکھنوی کا حوالہ دیا ہے وہ کچھ یوں ہے:

"بعض علماء کرام نے خلفاء راشدین میں حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ کے بعد امام حسن رضی اللہ عنہ اور ان کے بعد حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے نام کا اضافہ کیا ہے مگر میں نے باتباع جمہور حضرت علی (رض) پر خلافت راشدہ کو اس لیے ختم کردیا کہ حضرت امام حسن (رض) کی خلافت صرف چھ ماہ رہی، پھر

انہوں نے خود ہی خلافت کی باگ حضرت معاویہ (رض) کے ہاتھ میں دے دی اور خود بھی ان سے بیعت کرلی" (خلفاء راشدین بحوالہ مفتی وقاص رفیع کی کتاب، صفحہ 530)

قارئین محترم! یہ حوالہ مفتی وقاص رفیع نے حضرت حسن (رض) کی خلافت کو "حکما خلافت راشدہ" کہنے پر پیش کیا ہے، جبکہ اسی عبارت میں حضرت حسن (رض) کے ساتھ ہی حضرت معاویہ (رض) کا بھی نام ہے ... تو کیا مفتی وقاص کو نہیں چاہیے تھا کہ وہ یوں لکھتے کہ: "بعض حضرات نے حضرت حسن اور حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہما) دونوں کو حکما خلیفہ راشد کہہ دیا ہے"؟؟؟ یہاں مفتی وقاص رفیع نے ڈنڈی کیوں ماری؟؟ اس کی وجہ مفتی وقاص رفیع کا وہی اندر چھپا بغض معاویہ (رض) ہی ہے.

آگے مفتی وقاص رفیع نے قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کی ایک عبارت بھی پیش کی ہے جس میں ہے کہ "آیت استخلاف (یعنی سورۃ النور کی آیت: وعد الله الذين آمنوا منكم وعملوا الصالحات ليستخفلنهم في الارض كما استخلف الذين من قبلهم ....الآية) کا مصداق صرف خلفاء اربعہ ہیں، ان کے بعد کوئی بھی اس آیت کا مصداق نہیں قرار دیا جاسکتا"

تو عرض ہے کہ حضرت قاضی مظہر صاحب (رح) کا یہ دعوی صرف بعض مفسرین کی رائے ہے، جبکہ بہت سے مفسرین نے اس آیت کریمہ میں خطاب صرف اس وقت موجود صحابہ کرام کو نہیں بلکہ پوری امت کو بتایا ہے، امام ابن عطیہ اندلسی، حافظ ابن کثیر، امام قرطبیؒ، علامہ آلوسی وغیرہم کی تفاسیر دیکھ لی جائیں... نیز مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ نے بھی بیان القرآن میں اس آیت کے ترجمے میں اور پھر تشریح میں یہی لکھا ہے کہ یہ خطاب امت کو ہے... لہٰذا آیت استخلاف میں کیے گئے وعدے کا مصداق قطعی طور پر صرف چار کو قرار دینا صرف ایک تفسیر ہے، جبکہ دوسری تفاسیر اس کے برعکس ہیں... البتہ دونوں تفاسیر کی رو سے خلفاء اربعہ اس آیت کے مصداق میں ضرور داخل ہیں...

الغرض! مولانا نانوتوی (رح) کی عبارت میں مذکور "خلافت راشدہ" کو "خلافت موعودہ علی منہاج النبوۃ" سے مقید کرنا صرف ایک دور از کار تاویل ہے.

# اکابر کے نادان وکیل : (قسط: 17)

------------------

میرے سامنے اس وقت مولانا نانوتوی (رح) کا ایک فارسی مکتوب اردو ترجمے کے ساتھ موجود ہے، جس کا عنوان لکھا ہوا ہے "در تحقیق واثبات شہادت امام حسین (رض) وکردارِ یزید"، اس کے مترجم کا نام لکھا ہے "پروفیسر مولانا انوار الحسن شیر کوٹی"، ناشر کا نام "تحریک خدام اہل سنت والجماعت، لاہور" لکھا ہے.. اس رسالے کا "دیباچہ" تحریک خدام اہل سنت کے بانی حضرت مولانا قاضی مظہر حسین (رح) کا لکھا ہوا ہے، نیز اس رسالے کے شروع میں حضرت قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کے یہ الفاظ جلی حروف میں لکھے ہیں کہ :

" تحریک خدام اہل سنت کے ایک نوجوان عالم قاری شیر محمد صاحب علوی سلمہ (فاضل جامعہ اشرفیہ لاہور) نے حجۃ الاسلام حضرت نانوتوی قدس سرہ کا یہ محققانہ مکتوب کتابی صورت میں شائع کرکے ایک اہم دینی خدمت انجام دی ہے" (صفحہ 3) .

جس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت نانوتوی کا یہ فارسی مکتوب مع ترجمہ حضرت قاضی صاحب (رح) کی نظر سے گزرا تھا، اور پھر اپنے دیباچہ میں حضرت قاضی صاحب نے حضرت نانوتوی کی اسی مکتوب میں لکھی ایک ایسی عبارت کی اپنی طرف سے تاویل کرنے کی کوشش بھی کی ہے جس سے یہ سمجھ آتا تھا کہ حضرت نانوتوی، حضرت حسین (رض) سے اجتہادی غلطی صادر ہونے کے امکان کے قائل ہیں... تو حضرت قاضی صاحب نے اس عبارت پر اپنا تبصرہ کیا ہے (جو اس وقت ہمارا موضوع نہیں) اس وقت صرف یہ ثابت کرنا ہے کہ اس مکتوب کو بمع ترجمہ حضرت قاضی صاحب (رح) نے ضرور پڑھا ہوگا، اس کے بعد اس پر دیباچہ بھی لکھا، اور

اس مکتوب کو کتابی صورت میں شائع کرنے والے کی تعریف بھی فرمائی اور مولانا نانوتوی (رح) کی ایک عبارت جو قاضی صاحب کے نزدیک قابل اشکال تھی اس سے پیدا ہونے والے اشکال کو رفع کرنے کی بھی کوشش فرمائی... لیکن اس وقت ہماری زیر بحث عبارت پر نہ حضرت قاضی صاحب (رح) نے کوئی تبصرہ فرمایا اور نہ اس کی کوئی تاویل کی.

(یہ سب باتیں میں نے بطور خاص اس لیے ذکر کی ہیں کہ یہ آپ کے ذہن میں رہیں، جب مفتی وقاص رفیع اس عبارت کا دفاع کرتے ہوئے ساری غلطی مترجم جناب پروفیسر انوار الحسن شیر کوٹی کے کھاتے میں ڈالیں گے تو وہاں میں پھر اس طرف واپس آؤں گا)

توسب سے پہلے مولانا نانوتوی کے اس مکتوب کے الفاظ ملاحظہ فرمائیں، مولانا زیر عنوان "حضرت امیر معاویہ (رض) در بارہ خلافت" اس بات کا ذکر کرتے ہیں کہ "حضرت امیر معاویہ (رض) کا خلافت کے متعلق نظریہ یہ تھا کہ جس کسی کو مملکت کے انتظام کا سلیقہ دوسروں سے زیادہ ہو، گو اس سے افضل ہوں تو دوسروں سے اس کو خلیفہ بنانا افضل ہے، اس بات پر نظر رکھتے ہوئے انہوں نے یزید کو دوسروں سے افضل جانا اور اگر بالفرض افضل نہ بھی جانا تو اس سے زیادہ بات آگے نہیں بڑھتی کہ انہوں نے افضل کو چھوڑ دیا جیسا کہ گذشتہ مقدمات میں معلوم ہو گیا کہ افضل کو خلیفہ بنانا افضل ہے نہ کہ واجب، لیکن اتنی بات کے باعث ترک افضل کا گناہ ان پر نہیں تھوپا جا سکتا کے امیر معاویہ (رض) کے ساتھ گالم گلوچ سے ہم پیش آئیں"

...... اس کے بعد آگے مولانا کے فارسی الفاظ ہیں:

"وایں طرف امیر معاویہ رضی اللہ عنہ را از اجلۂ صحابہ نمی شماریم کہ بنسبت ترک افضل و اولی ہم دریں چنیں امور معذرۃ نمائیم"

ان کا اردو ترجمہ مولانا پروفیسر انوار الحسن شیر کوٹی نے یوں کیا ہے:

"اور پھر ہم امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو جلیل القدر صحابہ میں شمار نہیں کرتے کہ افضل و اولی کو ترک کرنے کے باعث ان جیسے معاملات میں ہم ان کی طرف سے معذرت پیش کریں"

(مکتوب در تحقیق اثبات شہادت امام حسین (رض) و کردارِ یزید، صفحہ 77 — 78)

پھر اسی کے نیچے حاشیہ میں مولانا نانوتوی کے ان الفاظ میں تخفیف کرنے کی غرض سے یہی مولانا پروفیسر شیر کوٹی صاحب لکھتے ہیں کہ:

"یعنی چونکہ حضرت امیر معاویہ (رض) حضرت ابو بکر و عمر و عثمان و علی رضی اللہ تعالی عنہم کی طرح کے ایسے صحابہ میں نہ تھے کہ یزید کو اپنا جانشین بنانے پر ان کی طرف سے ہم معذرت پیش کریں. مترجم" (حاشیہ صفحہ 78)

قارئین محترم! مولانا نانوتوی (رح) کے اس مکتوب کی یہ مکمل فارسی عبارت کسی بھی فارسی دان سے پڑھا لیں، اس کا سیاق و سباق پڑھ کر وہ کہے گا کہ اس کا صحیح اور درست ترجمہ و مفہوم وہی ہے جو مولانا شیر کوٹی نے کیا ہے کہ "اگر بالفرض یہ بھی تسلیم کرلیں کہ حضرت معاویہ (رض) نے یزید کو اپنا جانشین بنا کر ایک غیر افضل اور غیر اولی کام کیا تو ہمیں ان کی طرف سے اس پر معذرت پیش کرنے کی ضرورت نہیں کیونکہ ہم انہیں جلیل القدر صحابہ میں سے نہیں سمجھتے"....

فارسی عبارت کا یہی ترجمہ درست بن رہا ہے... الا یہ کہ مولانا نانوتوی کے فارسی مکتوب میں یہ عبارت یوں نہ ہو یا کسی نے تبدیل کردی ہو تو الگ بات ہے.. لیکن جو فارسی عبارت یہاں منقول ہے اس کا مفہوم واضح ہے..

پھر جیسا کہ اوپر بیان ہوا، مترجم مولانا شیر کوٹی کے نزدیک بھی مولانا نانوتوی کے ان الفاظ سے سمجھ آنے والا مفہوم محل نظر تھا تو انہوں نے اس کی تاویل کرنے کے لئے حاشیے میں یہ لکھ دیا کہ اس کا مطلب ہے کہ حضرت معاویہ (رض) خلفاء اربعہ کی طرح کے صحابہ میں سے نہ تھے.... جبکہ مولانا نانوتوی نے مطلّقاً لکھا ہے کہ "ہم حضرت معاویہ (رض) کو جلیل القدر صحابہ میں شمار نہیں کرتے"..

مولانا نانوتوی کی اس بات سے ہم بصد ادب و احترام اختلاف کرتے ہیں، اور اسے ان کا تسامح گردانتے ہیں، انھیں یہ لفظ لکھنے کی ضرورت ہی نہ تھی، اور نہ یہاں ایک "غیر اولی" لیکن مباح کام کرنے پر معذرت پیش کرنے کی ہی سرے سے کوئی ضرورت ہی ہے جس کا احسان حضرت معاویہ (رض) پر جتایا جارہا ہے.

حضرت امیر معاویہ (رض) کے بارے میں شارح صحیح مسلم امام نووی (رح) لکھتے ہیں:
"وأما معاوية رضي الله عنه فهو من العدول الفضلاء والصحابة النجباء.." معاویہ (رض) عادل، فاضل اور جلیل القدر صحابہ میں سے ہیں.
(شرح النووی علی صحیح مسلم، جلد 15 صفحہ 149 طبع مصر)

حضرت ملا علی قاری (رح) نے بھی اسی سے ملتے جلتے الفاظ لکھے ہیں کہ:
"واما معاوية فهو من العدول الفضلاء والصحابة الأخيار"
(مرقاۃ شرح مشکوۃ، جلد 11 صفحہ 151 دار الکتب العلمیۃ بیروت )
شاہ ولی اللہ محدث دہلوی (رح) نے بھی لکھا ہے کہ:
"اچھی طرح جان لینا چاہیے کہ حضرت معاویہ (رض) صحابہ کرام میں سے ایک تھے اور صحابہ کے بھی جلیل القدر زمرہ میں سے تھے" (ازالۃ الخفاء مترجم اردو، جلد 1 صفحہ 571)
لیکن مفتی وقاص رفیع، بجائے اس کے کہ یہ تسلیم کرلیں کہ مولانا نانوتوی (رح) کے قلم سے یہاں تسامح ہو گیا... انہوں نے سارا بار مترجم مولانا پروفیسر انوار الحسن شیر کوٹی پر ڈال دیا ہے اور لکھا ہے:
"فاضل مترجم مولانا انوار الحسن شیر کوٹی سے دوران ترجمہ یہاں تھوڑا بہت تسامح اور سہو ہو گیا، اور اسی غلط فہمی کے نتیجے میں انہوں نے نیچے حاشیہ میں بھی غلطی کھالی، جس کی وجہ سے بات کہیں سے کہیں نکل گئی، اور مخالفین و معاندین پروفیسر طاہر ہاشمی وغیرہ نے حجۃ الاسلام حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے خلاف

پروپگنڈے کا بازار گرم کرکے انھیں حضرت معاویہ (رض) کا ناقد وگستاخ ٹھہرادیا" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 535)

قارئین محترم! ملاحظہ فرمائیں، جو مفتی وقاص رفیع حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں غیر صحابہ کی طرف سے لکھے گئے سخت سے سخت ناقدانہ الفاظ کا دفاع کرتے ہوئے بار بار یہ لکھتے ہیں کہ "اگر حضرت معاویہ سے فلاں معصیت ہو گئی، یا ان سے قرآن وسنت مہجور ہو گیا تو اس میں غیر معمولی کیا بات ہے؟ صحابہ ہمارے نزدیک معصوم تو نہیں"، وہ مولانا نانوتوی (رح) کے بارے میں یہ سننے کے لیے بھی تیار نہیں کہ ان کی اس عبارت میں ان سے تسامح ہو گیا ہے... بلکہ مترجم پر جو کہ خود فاضل دیوبند ہیں یہ الزام لگا دیا کہ ان سے ترجمہ میں غلطی اور تسامح ہو گیا ہے...اور پھر اپنا غصہ پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب پر نکال دیا ہے کہ انہوں نے حضرت نانوتوی (رح) کو ناقدین حضرت معاویہ (رض) میں شمار کر دیا ہے... اور ان کو گستاخ ٹھہرادیا ہے (ہمارے علم کے مطابق قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے مولانا نانوتوی کے بارے میں گستاخ کا لفظ نہیں لکھا، ہاں اگر مفتی وقاص رفیع کے نزدیک کسی پر تنقید یا نقد کا مطلب اس کی گستاخی ہے تو الگ بات ہے)...

اس کے بعد مفتی وقاص رفیع فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ، بزعمِ خود فارسی عبارت کا " صحیح اور درست" ترجمہ یوں کرتے ہیں:

"اور خلافت کے بارے میں حضرت امیر معاویہ (رض) کا مسلک یہ تھا کہ جس شخص کو انتظام مملکت کا سلیقہ بہ نسبت دوسروں کے زیادہ ہو (اگرچہ وہ دیگر امور میں اس سے افضل ہی کیوں نہ ہو) وہ دوسروں سے افضل ہے، اسی بات کے پیش نظر حضرت امیر معاویہ (رض) اس (یعنی یزید) کو دوسروں سے افضل جانتے تھے، اور اگر اس کو افضل نہ بھی جانتے تو اس سے زیادہ کچھ نہیں (کہا جا سکتا) کہ انہوں نے افضل کو ترک کیا ہے (واجب کو ترک نہیں کیا)، چنانچہ گزشتہ مقدمات سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ افضل کو خلیفہ بنانا افضل ہے واجب نہیں ہے، لیکن اس (ترک افضل وترک اولی جیسے) قدرے (اور معمولی عمل کو (بہر حال ایسا) گناہ نہیں کہا جاسکتا کہ جس کے سبب ہم حضرت امیر معاویہ (رض) پر سب وشتم کرنے لگ جائیں اور اس حوالے

سے ہم حضرت امیر معاویہ (رض) کو جلیل القدر صحابہ میں شمار نہ کریں، بلکہ ترک اولی وافضل کی نسبت سے ہم اس جیسے (دیگر تمام) امور میں (ان کی طرف سے) معذرت پیش کرتے ہیں" (ترجمہ ختم)

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 535 — 536)

(ذہن میں رہے کہ اس ترجمہ میں بین القوسین جتنے بھی الفاظ ہیں یہ مفتی وقاص رفیع نے اپنی تشریحات ڈالی ہیں)

قارئین محترم! جس نے فارسی کی ابتدائی کتب بھی پڑھی ہوئی ہیں وہ مفتی وقاص رفیع کے اس ترجمے پر خوب ہنسے گا... مولانا نانوتوی نے فارسی کے اس پیراگراف میں دو بار "ایں طرف" کا لفظ لکھا ہے ایک بالکل شروع میں "ایں طرف مذہب حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ در بارہ خلافت ....." اور دوسرا آخر میں "ایں طرف امیر معاویہ رضی اللہ عنہ را از اجلہ صحابہ نمی شماریم ...." مفتی وقاص رفیع نے پہلے "ایں طرف" کا تو ترجمہ تو کیا ہی نہیں اور دوسرے کا ترجمہ کیا ہے "اس حوالے سے" جو کہ سراسر دھوکہ ہے... ایں طرف" کا ترجمہ "اس حوالے سے" ہرگز نہیں... مفتی وقاص رفیع نے بات کا مطلب تبدیل کرنے کے لیے ترجمے میں اپنے الفاظ ڈال کر دھوکہ دینے کی کوشش کی ہے... اس فارسی عبارت کا سیدھا اور سلیس ترجمہ یہی ہے کہ مولانا نانوتوی (رح) پہلے تو حضرت معاویہ (رض) کی طرف سے یہ جواب دے رہے ہیں کہ ان کے خیال میں یزید امور مملکت چلانے میں دوسروں سے افضل تھا، اور اگر بالفرض وہ اسے افضل نہیں بھی سمجھتے تھے تو پھر بھی انہوں نے اسے جانشین نامزد کر کے کسی واجب کو ترک نہیں کیا (کیونکہ سب سے افضل کو خلیفہ بنانا کوئی واجب نہیں، ہاں صرف بہتر ہے) تو امیر معاویہ (رض) نے زیادہ سے زیادہ ایک غیر اولی (لیکن جائز) کام ہی کیا.. جسے گناہ نہیں کہا جاسکتا کہ اس کی وجہ سے آپ پر سب و شتم روا رکھا جائے ............. اس کے بعد مولانا نانوتوی نے "ایں طرف" سے نئی بات شروع کی ہے کہ .... دوسری طرف یہ بات بھی ہے کہ ہم حضرت امیر معاویہ (رض) کوئی جلیل القدر صحابہ میں سے بھی شمار نہیں کرتے کہ ہم ان کے ایک غیر افضل اور غیر اولی کام کی اور اس جیسے دیگر امور کی معذرتیں پیش کرتے رہیں...

نیز جیسا کہ پہلے میں نے بیان کیا کہ مولانا نانوتوی (رح) کے اس فارسی خط مع مولانا شیر کوٹی (رح) کے اردو ترجمہ کا دیباچہ حضرت قاضی مظہر حسین صاحب (رح) نے لکھا ہے اگر یہ اردو ترجمہ غلط ہوتا تو وہ اس کا ذکر ضرور کرتے ... کیا مفتی وقاص رفیع، دیوبند کے دو فضلاء کرام (مولانا انوار الحسن شیر کوٹی اور قاضی مظہر حسین صاحب) سے زیادہ فارسی زبان کے فاضل ہیں؟؟؟ اور کیا وہ ان دو فضلاء دیوبند کے اردو ترجمہ کو غلط ثابت کر کے خود اپنے ان دو اکابر کی "گستاخی" کے مرتکب تو نہیں ہو گئے؟ کہ ان کے نزدیک اکابر کے کسی تسامح پر نقد کرنا اکابر کی گستاخی ہے؟ ذرا سوچیں ... صیاد خود اپنے ہی دام میں کیسے آگیا، اور دوسروں کو اکابر کا گستاخ کہنے والا کیسے خود کو ان اکابرین سے بڑا "فارسی دان" بتا رہا ہے.

نوٹ: قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے مولانا عبدالرشید نعمانی کی علماء کی ایک مجلس میں کی گئی ایک بات پیش کی تھی جس میں مولانا عبدالرشید نعمانی نے بھی یہی کہا تھا کہ: "حضرت نانوتوی نے لکھا ہے کہ حضرت معاویہ (رض) کوئی اتنے بڑے صحابی نہیں کہ ان کے ہر قول و فعل کی ہم توجیہ کرتے پھریں".... اس کے جواب میں مفتی وقاص رفیع نے مولانا عبدالرشید نعمانی کی طرف اس بات کی نسبت کا تو انکار نہیں کیا، صرف یہی لکھا ہے کہ:

"اس کا جواب یہ ہے کہ حجۃ الاسلام حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کی طرف اس بات کی نسبت کرنا خلاف تحقیق ہے، لگتا یوں ہے کہ مولانا نعمانی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ تحقیق انوار النجوم ترجمہ قاسم العلوم سے نقل کی ہے، جو اس کے مترجم مولانا انوار الحسن شیر کوٹی رحمۃ اللہ علیہ سے دوران ترجمہ سہواً و نسیاناً غلط ترجمانی کے نتیجہ میں واقع ہوئی ہے"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 601)

یوں مفتی وقاص رفیع نے یہ ثابت کیا ہے کہ مولانا انوار الحسن شیر کوٹی، مولانا قاضی مظہر حسین کے ساتھ ساتھ مولانا عبدالرشید نعمانی کو بھی ترجمہ کی اس غلطی کا علم نہ ہوا... اور فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ نے یہ غلطی پکڑ لی.

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 18)

------------------

مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب کے صفحہ نمبر 537 سے حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی (رح)، صفحہ نمبر 549 سے علامہ سید انور شاہ کشمیری (رح) اور صفحہ نمبر 581 سے مفتی محمد کفایۃ اللہ دہلوی (رح) کی چند عبارات پر بات کی ہے، آیئے ان عبارات کا جائزہ لیتے ہیں.

اس وقت میرے سامنے حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی (رح) کی ایک کتاب "ہدایۃ الشیعہ" مطبوعہ دار الاشاعت کراچی ہے، اس کے صفحہ 30 پر مولانا لکھتے ہیں:
"اور معاویہ (رض) کا محاربہ حضرت امیر (یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ_ناقل) کے ساتھ جو ہوا اہل سنت اس کو کب بھلا اور جائز کہتے ہیں، ذرا کوئی کتاب اہل سنت کی دیکھی ہوتی، اہل سنت ان کو اس فعل میں خاطی کہتے ہیں، مگر معاویہ (رض) اس خطائے کے سبب ایمان سے نہیں نکل گئے...."

اس کے بعد اگلے صفحے پر لکھا کہ:
"اور سوا اس کے صدہا آیات ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ فسق وگناہ کبیرہ سے مسلمان کافر نہیں ہوتا، اور حضرت امیر (رض) کا قصہ مشہور ہے کہ معاویہ (رض) اور ان کے ساتھ والوں کو آپ نے لعن کرنے نہیں دیا اور منع لعن سے فرمایا، اگر کافر ہوتے تو کیا وجہ لعن سے منع کرنے کی ہوتی" (صفحہ 31)

پھر اسی صفحے پر نہج البلاغہ سے حضرت علی (رض) کا ایک قول پیش کرکے لکھتے ہیں:
"حضرت امیر (رض) ان کو خود مسلمان بھائی فرماتے ہیں، ہاں البتہ اس میں بسبب شبہ وتاویل کجی آگئی تھی اور یہ خود بیّن ہے کہ گناہ کرنے سے اسلام کامل نہیں رہتا، نہ یہ کہ بالکل اسلام سے خارج ہو جائے، سو اس

نص سے یہ بھی ثابت ہو گیا کہ یہ حرب (حضرت) معاویہ (رض) سے خطأ ہوئی مگر بتاویل، منقول ہے کہ حضرت معاویہ (رض) آخر عمر میں اس امارت اور اپنے عمل سے نادم ہوتے تھے، سو ندامت سے جو کچھ گناہ ان سے ہوا بالیقین معاف ہوا..." (صفحہ 31)

قارئین محترم! سب سے پہلے یہ ذہن میں رکھیں کہ خود مفتی وقاص رفیع اینڈ کمپنی یہ کہتے ہیں کہ
"جمہور اہل سنت کے نزدیک ان مشاجرات میں حضرت معاویہ (رض) اور ان حضرات صحابہ سے جنہوں نے حضرت علی (رض) کی بیعت کی نہ کی تھی اجتہادی خطأ ہوئی"
اور اہل سنت کا یہ بھی کہنا ہے کہ اجتہادی خطأ بھی حق کے دائرے میں ہی ہوتی ہے، حق سے خارج نہیں ہوتی، اسی لئے مجتہد مصیب کو اپنے اجتہاد کے دو اجر ملتے ہیں تو مجتہد مخطی کو بھی "گناہ" نہیں ملتا بلکہ ایک اجر ہی ملتا ہے، یوں "اجتہادی خطأ" گناہ نہیں ہوتی.
اب اوپر منقول مولانا گنگوہی (رح) کی تحریر کا بغور جائزہ لیں.. کیا اس سے یہ سمجھ نہیں آتا کہ:
مولانا گنگوہی یہ دعوی فرما رہے ہیں کہ اہل سنت میں سے کوئی بھی حضرت علی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) کے مشاجرے میں حضرت معاویہ (رض) کے موقف کو "جائز" نہیں کہتا، بلکہ تمام انہیں (صرف) مخطی کہتے ہیں، لیکن ان کی یہ خطأ ایسی نہیں کہ جس سے وہ ایمان سے ہی نکل جائیں....
پھر اگلے پیرے میں آیات قرآنیہ کا حوالہ دے کر یہ لکھتے ہیں کہ: "فسق و گناہ کبیرہ سے مسلمان کافر نہیں ہوتا"...
اس عبارت سے بظاہر تو یہی سمجھ آتا ہے کہ مولانا گنگوہی حضرت معاویہ (رض) کی جس "خطأ" کا ذکر کر رہے ہیں وہ ان کے نزدیک "گناہ کبیرہ یا فسق" تھی... جبھی تو یہ لکھا کہ: "فسق و گناہ کبیرہ سے مسلمان، کافر نہیں ہوتا"..
اور پھر آگے حضرت علی (رض) کا نہج البلاغہ کے حوالے سے ایک قول نقل کر کے لکھا کہ: "یہ خود بیّن ہے کہ گناہ کرنے سے اسلام کامل نہیں رہتا، نہ یہ کہ بالکل اسلام سے خارج ہو جائے".... اس سے بھی یہی سمجھ آ

رہا ہے کہ مولانا گنگوہی، حضرت معاویہ (رض) کی طرف جس خطائی کی نسبت کر رہے ہیں وہ "گناہ" تھی، جبھی تو یہ کہنے کی ضرورت پیش آئی کہ "گناہ کرنے سے اسلام کامل نہیں رہتا، لیکن وہ آدمی اسلام سے خارج نہیں ہوتا"....

پھر آگے مولانا گنگوہی نے مزید یہ لکھا کہ: "منقول ہے کہ حضرت معاویہ (رض) آخر عمر میں اس امارت اور اپنے عمل سے نادم ہوتے تھے، سو ندامت سے جو کچھ گناہ ان سے ہوا بالیقین معاف ہوا".... اس میں بھی یہ ذکر کیا کہ "جو کچھ گناہ ان سے ہوا"..

قارئین محترم! ہمیں حضرت مولانا گنگوہی (رح) کے علم و فضل کا اقرار ہے، ان کے مافی الضمیر میں صحابہ کرام کے بارے میں کیا جذبات تھے وہ ہم نہیں جانتے، لیکن ان کی اس تحریر سے بظاہر جو سمجھ آتا ہے وہ یہی ہے کہ وہ حضرت معاویہ (رض) کی خطائی کو "اجتہادی خطائ" نہیں لکھ رہے بلکہ "گناہ" لکھ رہے ہیں (بلکہ گناہ کبیرہ اور فسق کے الفاظ دیکھ کر تو یہ سمجھ آتی ہے یہ گناہ فسق تک پہنچا تھا)... کیونکہ "اجتہادی خطائ" پر تو ایک اجر ملتا ہے ... وہ تو صغیرہ گناہ بھی نہیں ہوتی چہ جائے کہ کبیرہ گناہ... لہٰذا ہمارے خیال میں مولانا گنگوہی کے عقیدے کے بارے میں تو ہم کچھ نہیں کہہ سکتے لیکن یہاں الفاظ اور تعبیر کی حد تک ان سے ضرور تسامح ہوا ہے. اور بقول مفتی وقاص رفیع، جب صحابہ کرام سے گناہ اور معصیت ہو سکتی ہے، تو ان کے کئی سو سال بعد ہونے والے غیر صحابی ایک عالم و فاضل سے کیوں تسامح اور سہو نہیں ہو سکتا؟؟

نیز انہوں نے جو حضرت معاویہ (رض) کی آخری عمر میں ندامت کا ذکر کرکے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ انہوں نے توبہ کرلی ہوگی... تو پھر دوسری طرف ہمیں حضرت علی (رض) کے بھی ایسے اقوال ملتے ہیں جن میں آپ نے پشیمانی کا اظہار فرمایا، امام ابن تیمیہ نے لکھا ہے کہ:

"ایک وقت حضرت علی (رض) نے جو جنگ کی اس پر آپ ندامت فرماتے تھے"..) نیز لکھا کہ) "آپ نے صفین کی جنگ کے بعد اپنے بیٹے حضرت حسن (رض) سے فرمایا: "اے حسن! تمہارے باپ کو یہ اندازہ

نہیں تھا کہ معاملہ یہاں تک پہنچ جائے گا، کاش تمہارا باپ اس سے بیس سال پہلے وفات پا چکا ہوتا" ... نیز لکھا کہ "جب آپ جنگ صفین سے واپس ہوئے تو آپ فرماتے تھے کہ : "(اے لوگو!) معاویہ کی امارت کو برا نہ سمجھو، اگر تم نے اسے کھو دیا تو تم سر اپنے گردوں سے اڑتے ہوئے دیکھو گے".

(منہاج السنۃ، جلد 6 صفحہ 209) .

تو کیا اس سے یہ نتیجہ نکالا جائے کہ حضرت علی (رض) سے نعوذ باللہ کوئی گناہ ہو گیا تھا؟؟ دراصل اگر ایسی ندامت حضرت معاویہ (رض) یا حضرت علی (رض) نے فرمائی تو وہ اس نقصان پر تھی جو اس جنگ میں دونوں طرف کے مسلمانوں کا ہوا..

لیکن آیئے دیکھیں کہ مفتی وقاص رفیع کا کیا کہنا ہے؟ غور سے پڑھیے لکھتے ہیں:

حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت کا صحیح مفہوم:

"حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی صاحب رحمۃ اللہ علیہ شیعوں کے سوالات کے جوابات کے سلسلہ میں در اصل اس مسئلے پر گفتگو فرما رہے ہیں کہ حضرت معاویہ (رض) پر لعن طعن کرنا جائز نہیں ہے، اس ذیل میں وہ یہ فرماتے ہیں کہ اہل سنت اگرچہ انہیں اور ان کے جملہ اصحاب کو حضرت علی (رض) اور ان کے اصحاب کے ساتھ جنگ لڑنے میں مجتہد مخطی مانتے ہیں لیکن اس خطائے اجتہادی کے سبب وہ ایمان سے نہیں نکل جاتے بلکہ ان کے بارے میں زیادہ سے زیادہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ انہوں نے گناہ کبیرہ اور فسق کا ارتکاب کیا ہو اور فاسق لعنت کا مستحق نہیں ہوتا"

(حضرت امیر معاویہ (رض) اور عباراتِ اکابر، صفحہ 542)

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع کے اس جواب کو ایک بار پھر پڑھیں... پہلی پانچ سطروں میں یہ لکھا ہے کہ "گنگوہی صاحب نے لکھا ہے کہ اہل سنت حضرت معاویہ اور ان کے اصحاب کو مجتہد مخطی مانتے ہیں اور خطائے

اجتہادی کے سبب کوئی ایمان سے نہیں نکل جاتا (ذہن میں رہے کہ گنگوہی صاحب نے "مجتہد مخطی" کا لفظ نہیں لکھا، یہ مفتی وقاص کا دھوکہ ہے، اور نہ ہی انہوں نے خطائے اجتہادی کا ذکر کیا ہے).

لیکن پھر یہی مفتی وقاص رفیع خود آخری سطر میں یہ لکھتے ہیں کہ:

"بلکہ ان کے بارے میں زیادہ سے زیادہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ انہوں نے گناہ کبیرہ اور فسق کا ارتکاب کیا ہو اور فاسق لعنت کا مستحق نہیں ہوتا"..

غور کریں! پہلے لکھا کہ گنگوہی صاحب تو یہ کہہ رہے ہیں کہ ان سے خطائے اجتہادی ہوئی تھی... اور پھر یہ لکھا کہ وہ لکھ رہے ہیں کہ زیادہ سے زیادہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ انہوں نے گناہ کبیرہ اور فسق کا ارتکاب کیا اور فاسق لعنت کا مستحق نہیں ہوگا... کیا اجتہادی خطأ "گناہ کبیرہ اور فسق" ہو سکتی ہے؟؟

شاید مفتی وقاص رفیع نے جہاں سے "افتاء" کیا ہے وہاں "خطائے اجتہادی" اور "گناہ کبیرہ اور فسق" ایک ہی چیز ہیں... کسی نے درست ہی کہا ہے کہ:

دروغ گو را حافظہ نہ باشد.. جھوٹے کا حافظہ نہیں ہوتا

پھر آگے لکھتے ہیں کہ:

"اس عبارت میں حضرت گنگوہی قدس سرہ اپنا مسلک یا اپنا موقف ہرگز بیان نہیں فرما رہے کہ معاذ اللہ! حضرت معاویہ (رض) اور ان کے جملہ اصحاب گناہ کبیرہ کے مرتکب اور فاسق تھے، بلکہ علی سبیل التسلیم یہ کہہ رہے ہیں کہ بفرض محال اگر انھیں مرتکب گناہ کبیرہ اور فاسق مان بھی لیا جائے جب بھی ان پر کسی قسم کا لعن طعن کرنا جائز نہیں لأن الفاسق ليس بأهل اللعن" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 542)

قارئین محترم!

آپ ایک بار پھر حضرت گنگوہی کی عبارت پڑھیں.. اور پھر بتائیں کہ کیا وہاں کوئی ایسا لفظ ہے جس سے یہ سمجھ آئے کہ یہ بات "بفرض محال" لکھی گئی ہے؟؟ اور اگر بقول مفتی وقاص رفیع، گنگوہی صاحب نے یہ اپنا موقف نہیں لکھا تو کس کا موقف لکھا ہے؟؟ انہوں نے تو جو تمام اہل سنت کی طرف یہ نسبت کی ہے کہ وہ "حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو (صرف) مخطی" کہتے ہیں یہ بھی محل نظر ہے اور درست نہیں... کیونکہ

سب سے بڑے اہل سنت تو صحابہ کرام ہیں، اور ظاہر ہے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے موقف سے اتفاق رکھنے والے جو صحابہ کرام تھے، نیز وہ تمام صحابہ جو حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہے تھے اور جن کی تعداد آدھے سے زیادہ تھی (بلکہ بقول محمد بن سیرین اس وقت موجود صحابہ کرام کی دو تہائی سے زیادہ تھی) وہ اپنے موقف کو درست ہی سمجھتے تھے ... پھر حافظ ابن تیمیہ نے تو صاف لکھا ہے کہ بہت سے علماء اہل سنت حضرت علی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) دونوں کو اپنی اپنی جگہ مجتہد مصیب ہی سمجھتے ہیں (منہاج السنة ، جلد 4 صفحہ 447) ... تو گنگوہی صاحب کی یہ بات بھی ان کا تسامح ہی ہے. نیز انہوں نے صرف "مخطی" لکھا ہے، جب کہ جو اہل سنت حضرت معاویہ (رض) کی اجتہادی خطأ کے قائل ہیں وہ انھیں صرف "مخطی" نہیں بلکہ "مجتہد مخطی" کہتے ہیں. اور اجتہادی خطأ گناہ نہیں، اگر گناہ ہوتی تو اس پر ایک اجر نہ ملتا.

# اکابر کے نادان وکیل (قسط 19 چند اہم باتیں)

آئندہ اقساط سے پہلے چند نہایت اہم باتیں مستحضر کرنا ضروری ہے۔۔ پہلے وہ پڑھ لیں

-------

سب سے پہلے یہ بات ذہن میں رہے کہ یہ "خلیفہ راشد" اور "خلافت موعودہ" کی آج ہمارے ہاں مشہور مفہوم کے ساتھ مخصوص اصطلاح صحابہ کرام کے درمیان رائج نہ تھی، یہ دور صحابہ کے بعد بنائی گئی۔۔۔ صحابہ کرام تو فرامین نبویہ کے مطابق اسی پر کاربند تھے کہ اگر تم پر کوئی حبشی غلام بھی امیر بنادیا جائے تو اس کی اطاعت کرنی ہے۔۔۔ اسی لئے اہل سنت کے اکابرین نے لکھا ہے کہ کسی فاسق مسلمان حاکم کے خلاف بھی خروج جائز نہیں۔ (امام نووی نے شرح مسلم میں اس پر اہل سنت کا اجماع لکھا ہے) یہ تو تھی اصولی بات۔۔

اب آیئے حضرت علی (رض) کی خلافت کی طرف۔ حضرت عثمان (رض) کی شہادت کے بعد جس قسم کے حالات ہوئے ان میں صحابہ تین گروہوں میں تقسیم ہوئے، ایک گروہ ان صحابہ کا جنہوں نے برضاء ورغبت حضرت علی (رض) کی بیعت کی اور ان کے ساتھ مل کر لڑائی میں بھی حصہ لیا۔۔۔ (صحابہ کا یہ گروہ قلیل تعداد میں تھا)

دوسرا گروہ وہ جنہوں نے حضرت علی (رض) کی سرے سے بیعت ہی نہ کی یا پہلے یہ سوچ کر بیعت کی کہ آپ قاتلین عثمان (رض) سے قصاص لیں گے، لیکن جب ان کی امید پوری نہ ہوئی تو حضرت علی (رض) کے ساتھ قصاصِ عثمان (رض) پر ان کی جنگ بھی ہوئی، جیسے حضرات طلحہ وزبیر وحضرت معاویہ وعمرو بن العاص وغیرہم (رضی اللہ عنہم اجمعین)۔

صحابہ کا تیسرا گروہ وہ تھا جس نے نہ حضرت علی (رض) کی بیعت کی اور نہ حضرت علی (رض) کی طرف سے یا ان کے خلاف لڑائی میں حصہ لیا، بلکہ غیر جانبدار ہو کر ایک طرف بیٹھ گئے۔۔ان کے پاس نبی کریم (ص) کی وہ احادیث بطور دلیل تھیں کہ "جب فتنہ برپا ہو تو الگ ہو کر بیٹھ جانا" - یہ گروہ اکثریت میں تھا جیسا کہ روایات سے ثابت ہوتا ہے (جیسے ابن سیرین کی روایت).

تو تصویر کچھ یوں بنتی ہے کہ صحابہ کرام کے تین میں سے دو گروہ حضرت علی (رض) کی بیعت نہیں کرتے۔ ان میں سے بڑی تعداد غیر جانبدار رہی اور کچھ نے باقاعدہ حضرت علی (رض) کے مقابلے میں جنگ میں بھی حصہ لیا۔۔اور ذہن میں رہے کہ جنگ جمل وجنگ صفین دونوں میں لشکر کشی حضرت علی (رض) کی طرف سے ہوئی، یہ جھوٹ ہے کہ فریق مخالف نے ان کے خلاف خروج کیا۔ امام ابن تیمیہ نے صاف لکھا ہے کہ : "ولم یکن معاویۃ ممن یختار الحرب ابتداءً" حضرت معاویہ (رض) نے جنگ میں ابتداء نہیں کی تھی (منھاج السنہ، جلد 4 صفحہ 447)۔۔

یہ ایک ایسی تاریخی حقیقت ہے جس کا انکار کوئی نہیں کرسکتا۔۔ کوئی یہ دعوی نہیں کرسکتا کہ حضرت علی (رض) کی خلافت و بیعت پر اس وقت موجود تمام صحابہ کا اتفاق واجماع ہو گیا تھا۔۔ بلکہ آدھے صحابہ کا اتفاق بھی ثابت نہیں کیا جاسکتا۔۔ (یہ میں نہیں کہتا بلکہ اہل سنت کے اکابرین نے ہی لکھا ہے جیسے امام ابن تیمیہ وغیرہ).

حضرت مجدد الف ثانی (رح) نے لکھا ہے کہ : "اس معاملے میں تنہا نہیں ہیں بلکہ صحابہ کی کم وبیش نصف جماعت اس معاملہ میں حضرت معاویہ کے شریک ہیں" (مکتوبات مترجم اردو، مکتوب نمبر 251)

اس کی وجہ یہی تھی کہ بیعت نہ کرنے والے صحابہ (جن کی تعداد اکثریت میں تھی اور جو گروہ غیر جانبدار اور محاربین دونوں پر مشتمل تھا) ان کے نزدیک چونکہ انہوں نے حضرت علی (رض) کی بیعت نہیں کی اور وہ اپنے آپ کو بھی اہل حل وعقد سمجھتے تھے اس لئے ان کے خیال میں حضرت علی (رض) کی خلافت کا عام انعقاد نہیں ہوا تھا، اس لئے ان پر حضرت علی (رض) کی بیعت کرنا شرعا لازم نہیں تھا (وہ یہی سمجھتے تھے) .

نتیجہ یہ کہ ان کے نزدیک جب حضرت علی (رض) کی خلافت ہی منعقد نہیں ہوئی تو ان کا اسے "خلافت راشدہ" سمجھنا تو بعد کی بات ہے۔۔ لہٰذا یہ سوال کہ انہوں نے ایک خلیفہ راشد کی بیعت نہ کرکے غلطی کی یا نہیں؟ یہاں نہیں ہو سکتا کیونکہ ان کے خیال میں حضرت علی (رض) کی خلافت کا انعقاد عام نہ ہوا تھا۔

لیکن جہاں تک حضرت علی (رض) کی ذات کا تعلق ہے، وہ سب ان کے ذاتی مناقب وفضائل کے قائل تھے، اور ان کے خلافت کی اہلیت کے بھی قائل تھے۔ وہ لوگ ان کے مد مقابل خلافت کا دعوی لے کر نہیں آئے تھے، حضرات ام المؤمنین عائشہ، طلحہ وزبیر، حضرت سعد واسامہ بن زید وعبد اللہ بن عمر وحضرت معاویہ وعمرو بن العاص (رضی اللہ عنہم) اور ان جیسے بہت سے صحابہ میں سے کسی کا یہ دعوی نہ تھا کہ "حضرت علی (رض) خلافت کے اہل نہیں بلکہ ہمیں خلیفہ بنایا جائے" بلکہ اختلاف کی جڑ حضرت عثمان (رض) کے قاتلین کا حضرت علی (رض) کے لشکر میں ہونا اور ان کا حضرت علی (رض) پر بھی حاوی ہونا تھا، اختلاف قصاص عثمان (رض) پر تھا، انہوں نے یہی کہا تھا کہ آپ کے ارد گرد جو یہ قاتلین عثمان بیٹھے ہیں ان سے قصاص لیں یا انہیں ہمارے حوالے کردیں تو ہم آپ کی بیعت کرتے ہیں۔۔ تفاصیل کا یہ موقع نہیں۔۔

الغرض! ان بیعت سے دور رہنے والے صحابہ کرام کے نزدیک حضرت علی (رض) کی بیعت وخلافت پر چونکہ تمام اہل حل وعقد کا اتفاق نہیں ہوا تھا اس لئے ان کی خلافت تمام مسلمانوں پر قائم نہیں ہوئی تھی بلکہ صرف ان پر قائم ہوئی تھی جنہوں نے بیعت کرلی۔ اور صرف ان علاقوں میں منعقد ہوئی جن پر ان کا تسلط ہوا۔ ایسا نہیں ہوا کہ ان تمام صحابہ نے آپ کو خلیفہ تسلیم کرکے اور آپ کی برضاء ورغبت بیعت کرکے پھر آپ سے اختلاف یا لڑائی کی ہو

سو یہ جو کچھ لوگ دھوکے کے لیے یہ سوال کرتے ہیں کہ "آپ حضرت علی (رض) کو خلیفہ راشد کس دلیل سے مانتے ہیں؟ اور کیا وہ دلیل ان صحابہ کو معلوم نہیں تھی؟" (سوال کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ ہم لوگ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو جس دلیل سے خلیفہ راشد مناتے ہیں، وہی دلیل ان صحابہ کرام کے زمانے میں بھی موجود تھی جنہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بیعت نہیں کی، تو اگر اس دلیل سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا خلیفہ راشد ہونا ثابت ہوتا ہے تو پھر یہ کیوں نہ مانا جائے کہ ان بیعت نہ کرنے والے صحابہ نے ایک

خلیفہ راشد کی بیعت نہ کرکے واقعی غلطی کی تھی) تو اس کا جواب یہی ہے کہ حضرت علی کو بطور ان کی ذات اور بطور صحابی "راشد" تو قرآن نے کہا ہے۔۔ اور یہ سب صحابہ کو کہا ہے۔ اور جن علاقوں میں ان کی خلافت متمکن ہوئی اور جنہوں نے ان کی بیعت کی ان سب کے لئے وہ بطور صحابی "خلیفہ راشد" ہی تھے اور جن صحابہ نے ان کی بیعت ہی نہ کی ان کے نزدیک تو ان کی خلافت مکمل طور پر منعقد ہی نہیں ہوئی تھی۔۔ لہٰذا ان کے نزدیک ان کی خلافت کا اطلاق ان پر نہیں ہوتا تھا۔

یہ تو دور صحابہ کے بعد دوسرے علماء نے یہ تشریحات کیں کہ فلاں فلاں نص سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت علی (رض) کی خلافت مکمل طور پر منعقد ہو چکی تھی لہٰذا جنہوں نے بیعت نہ کی اور جو غیر جانبدار رہے ان پر بھی بیعت کرنا لازم تھا، لہٰذا وہ بیعت نہ کرکے باغی ہوئے ، لیکن ان بیعت نہ کرنے والے صحابہ کا یہ موقف نہ تھا۔ وہ جان بوجھ کر بھلا کیوں باغی بنتے؟؟

یہ "بغاوت" کا موضوع بھی بڑا دلچسپ ہے، اگر اصول کے مطابق چلا جائے تو پھر مسلمانوں کا ہر وہ حاکم جو مسلمان ہو چاہے فاسق ہو اور جس کی حکومت تمام علاقوں پر قائم ہو جائے اور مسلمانوں کی اکثریت اس کی بیعت کرلے تو اس کے خلاف خروج بغاوت ہی ہوتا ہے اور جائز نہیں ہوتا (امام نووی نے جمہور اہل سنت کا یہی مسلک بتایا ہے)۔ لیکن ہم یہ اصول حضرت علی (رض) کی بیعت نہ کرنے والوں پر تو لاگو کرتے ہیں جبکہ حضرت علی (رض) کی خلافت مکمل طور پر منعقد و متمکن ہی نہیں ہوئی تھی، کئی بڑے علاقوں پر آپ کا تسلط ہوا ہی نہیں ہوا تھا۔ جمہور صحابہ جن کی بیعت سے الگ رہے اور جن کی خلافت پر ان کے زمانے میں اتفاق نہ ہو سکا لیکن اس دور کے بعد ہم یہ اصول بھول جاتے ہیں۔ بلکہ ہم حضرت عبد اللہ بن زبیر اور حضرت حسین (رضی اللہ عنہم) کو اس اصول سے باغی نہیں کہتے اور نہ ان کے خروج کو ناجائز کہتے ہیں۔۔ اسی لئے ناں کہ یہاں ان کا موقف وہی لیں گے جو ان کا تھا۔ اور وہ اپنی جگہ درست تھا چاہے جمہور صحابہ کے خلاف تھا وہاں ہمیں فقہ کے اصول لاگو نہیں کرنے، ہم یہی کہتے ہیں چونکہ ان حضرات نے یزید کی بیعت ہی نہ کی تھی اس لئے ان کی تحریک بغاوت نہیں تھی (تفصیل پھر کبھی).

امید ہے کہ آپ کو سوال کا جواب مل گیا ہوگا۔

نیز یاد رکھیں جیسا کہ پہلے بیان ہوا۔۔ نہ ہی جنگ جمل میں حضرت عائشہ وحضرات طلحہ وزبیر (رض) نے حضرت علی (رض) کے خلاف لشکر کشی کی اور نہ ہی جنگ صفین میں حضرت معاویہ (رض) نے لشکر کشی میں پہل کی۔ جنگ جمل میں تو حضرت عائشہ (رض) اور ان کا لشکر غالبا مکہ سے عراق کی طرف جارہا تھا جبکہ حضرت علی (رض) اس وقت مدینہ میں تھے، اگر یہ حضرت علی (رض) کے خلاف خروج ہوتا تو اس طرف ہوتا جہاں وہ موجود تھے۔ جب حضرت علی (رض) کو پتہ چلا تو آپ ان کے خلاف کاروائی کے لئے اس سمت نکلے۔

اسی طرح جنگ صفین میں حضرت علی (رض) نے عراق سے شام کی طرف لشکر کشی فرمائی تھی، حضرت معاویہ (رض) نے عراق کی طرف لشکر کشی نہیں کی تھی، حضرت معاویہ (رض) تو تب سامنے آئے جب علوی لشکر شام کے قریب پہنچ چکا تھا۔

یہ بات اس لئے لکھی کہ کسی کو باغی بنانے کے لئے ضروری ہے کہ یہ ثابت کیا جائے کہ اس نے حاکم یا امیر کے خلاف خروج بھی کیا ہو۔۔ اور جنگ جمل وجنگ صفین میں دونوں مواقع پر لشکر کشی حضرت علی (رض) کی طرف سے ہوئی نہ کہ دوسری طرف سے۔۔

ہم غیر صحابہ کے لئے تو ہر صحابی "راشد" ہی ہے اور ان میں سے جن جن کی خلافت منعقد ہو گئی اور متمکن ہو گئی (چاہے بعض علاقوں میں) تو ہم اس حد تک ان کی خلافت کو "خلافت راشدہ" ہی مانتے ہیں۔

ہم "غیر صحابہ" تو صحابہ کرام کو اپنی نظر سے دیکھتے ہیں اور ہمارے لئے تمام صحابہ کا احترام لازم ہے.

لیکن جو اختلاف صحابہ کے درمیان آپس میں ہوئے، وہاں ہمیں ان دونوں اطراف کے صحابہ کے موقف کو ان کی نظر سے دیکھنا ہے، وہاں ہم صحابہ سے بعد والوں کی یا اپنی تشریحات کو لاگو نہیں کریں گے۔

یہ چند باتیں پیش نظر رہیں تو مفتی وقاص رفیع کی اس سبائی مجلس کی آپ کو صحیح سمجھ آئے گی جو اس نے کتاب کے آخری صفحات میں پڑھی ہے۔۔

# اکابر کے نادان وکیل : (قسط: 20)

------------------

مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب "حضرت امیر معاویہ (رض) اور عباراتِ اکابر" کے صفحہ نمبر 549 سے حضرت علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری (رح) کی چند عبارات پر بات شروع کی ہے، اس وقت میرے سامنے "صحیح بخاری" کا وہ نسخہ ہے جو دمشق یونیورسٹی کے کلیۃ الشریعہ کے استاذ حدیث جناب ڈاکٹر مصطفیٰ دیب البغا کی تحقیق اور بعض الفاظ کی مختصر شرح کے ساتھ "دار طوق النجاۃ" سے شائع شدہ ہے، اس کے ساتھ ہی میرے سامنے علامہ سید انور شاہ صاحب (رح) کی صحیح بخاری کی شرح "فیض الباری" کی جلد 4 کا صفحہ 494 و 495 طبع دار الکتب العلمیۃ بیروت کھلا ہے۔

صحیح بخاری کا باب ہے "باب ذکر معاویۃ رضی اللہ عنہ" اس میں امام بخاری (رح) یہ دو روایات لائے ہیں:

**3764 - حَدَّثَنَا الحَسَنُ بْنُ بِشْرٍ، حَدَّثَنَا المُعَافَى، عَنْ عُثْمَانَ بْنِ الأَسْوَدِ، عَنِ ابْنِ أَبِي مُلَيْكَةَ، قَالَ: أَوْتَرَ مُعَاوِيَةُ بَعْدَ العِشَاءِ بِرَكْعَةٍ، وَعِنْدَهُ مَوْلًى لِابْنِ عَبَّاسٍ، فَأَتَى ابْنَ عَبَّاسٍ فَقَالَ: «دَعْهُ فَإِنَّهُ قَدْ صَحِبَ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ»**

**3765 - حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي مَرْيَمَ، حَدَّثَنَا نَافِعُ بْنُ عُمَرَ، حَدَّثَنِي ابْنُ أَبِي مُلَيْكَةَ، قِيلَ لِابْنِ عَبَّاسٍ: " هَلْ لَكَ فِي أَمِيرِ المُؤْمِنِينَ مُعَاوِيَةَ، فَإِنَّهُ مَا أَوْتَرَ إِلَّا بِوَاحِدَةٍ؟ قَالَ: «أَصَابَ، إِنَّهُ فَقِيهٌ»**

پہلی روایت کا خلاصہ یہ ہے کہ ابن ابی ملیکہ کہتے ہیں کہ حضرت معاویہ (رض) نے عشاء کے بعد ایک رکعت وتر پڑھے، اس وقت ان کے پاس حضرت ابن عباس (رض) کا ایک غلام موجود تھا، اس نے آکر حضرت ابن

عباس (رض) سے اس بات کا ذکر کیا تو حضرت ابن عباس (رض) نے فرمایا: ان کے متعلق کچھ نہ کہو، بے شک انہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت حاصل رہی ہے..
محقق ڈاکٹر مصطفیٰ دیب نے ان الفاظ کی تشریح یوں کی ہے کہ:
"(دعه) اترك القول فيه والإنكار عليه. (صحب رسول الله) أي فهو عالم بدين الله تعالى وعارف بالفقه"
اس بات کو رہنے دو اور ان کے اس عمل کو غلط نہ سمجھو، کیونکہ وہ صحابی ہیں، اس لیے وہ اللہ کے دین کا خوب علم رکھتے ہیں اور فقہ کی معرفت رکھتے ہیں.

دوسری روایت کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت ابن عباس (رض) سے دریافت کیا گیا کہ کیا آپ امیر المؤمنین معاویہ (رض) کے اس عمل کے بارے میں کچھ کہنا چاہتے ہیں کہ انہوں نے ایک رکعت وتر پڑھے؟ تو حضرت ابن عباس (رض) نے فرمایا: انہوں نے ٹھیک اور درست کام کیا، کیونکہ وہ فقیہ ہیں...
ڈاکٹر مصطفیٰ دیب اس کے نیچے لکھتے ہیں:
"(أصاب) وافق السنة. (فقيه) عالم في شرع الله عز وجل ويعرف الفقه في الدين"
"اصاب" کا مطلب ہے کہ انہوں نے سنت کے مطابق کام کیا، اور "فقیہ" کا مطلب ہے کہ وہ اللہ کی شریعت کے جاننے والے اور دین کی فقہ کا علم رکھتے ہیں.
قارئین محترم! ان دونوں روایات کو آپ خود صحیح بخاری میں پڑھ سکتے ہیں، حضرت ابن عباس (رض) نے حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں "دعه فانه قد صحب رسول الله صلى الله عليه وسلم" اور "اصاب، إنه فقيه" کے الفاظ سے حضرت معاویہ (رض) کے حق میں بیان دیا ہے نہ کہ ان کے خلاف... اور جس نے آکر آپ سے حضرت معاویہ (رض) کے اس عمل کی خبر دی اسے یہ سمجھا دیا کہ اس بات کو لے کر حضرت معاویہ (رض) پر اعتراض کی کوئی گنجائش نہیں..
حافظ ابن حجر عسقلانی (رح) نے اس روایت کی شرح میں یوں لکھا ہے:

**"وَقَوْلُهُ دَعْهُ أَيِ اتْرُكِ الْقَوْلَ فِيهِ وَالْإِنْكَارَ عَلَيْهِ فَإِنَّهُ قَدْ صَحِبَ أَيْ فَلَمْ يَفْعَلْ شَيْئًا إِلَّا بِمُسْتَنَدٍ وَفِي قَوْلِهِ فِي الرِّوَايَةِ الْأُخْرَى أَصَابَ إِنَّهُ فَقِيهٌ مَا يُؤَيِّدُ ذَلِكَ"**

حضرت ابن عباس (رض) نے جو "دعه" فرمایا، اس کا مطلب ہے کہ اس بات کو لے کر ان پر اعتراض نہ کرو کیونکہ وہ صحابی رسول ہیں.. یعنی انہوں نے جو بھی کیا ہے ضرور اس کی کوئی دلیل ان کے پاس ہوگی، دوسری روایت میں "اصاب انه فقيه" سے اسی بات کی تائید ہوتی ہے... (فتح الباری، ج 7 ص 104 دار المعرفۃ بیروت)

قارئین محترم! علامہ سید انور شاہ صاحب کشمیری (رح) نے "فیض الباری" جلد 4 صفحہ 494 و 495 پر پہلے تو یہی دو روایات نقل کی ہیں (میرے سامنے فیض الباری کا جو نسخہ دار الکتب العلمیۃ بیروت کا ہے اس میں صحیح بخاری کی دوسری روایت میں موجود "اصاب" کے الفاظ نہیں ہیں، شاید طباعت کی غلطی سے رہ گئے ہوں کیونکہ آگے شرح میں اصاب کے الفاظ بھی موجود ہیں. واللہ اعلم)، اس کے بعد شاہ صاحب ان روایات کی شرح میں فرماتے ہیں:

**"قوله : اوتر معاوية بعد العشاء بركعة ....... الى قوله: دعه، فانه قد صحب رسول الله صلى الله عليه وسلم. وفي رواية : (اصاب ، انه فقيه) . قلتُ: وليس فيه تصويب له، بل اغماض ونحو تسامح عنه. وعند الطحاوي: فقام معاوية ، فركع ركعة واحدة ، فقال ابن عباس: من أين ترى أخذها الحمار؟، وراجع تمام البحث في "كشف الستر" فان الكلمة شديدة"**

ترجمہ: میں کہتا ہوں کہ حضرت ابن عباس (رض) کے اس قول "اصاب انه فقيه" میں حضرت معاویہ (رض) کی تصویب وتائید نہیں بلکہ چشم پوشی اور تسامح ہے (یعنی حضرت ابن عباس نے صرف پردہ پوشی کے لیے یہ الفاظ کہہ دیے_ناقل)، اور (امام) طحاوی (رح) نے یوں روایت نقل کی ہے کہ: حضرت معاویہ (رض) کھڑے ہوے، تو انھوں نے ایک رکعت وتر نماز پڑھی، ابن عباس (رض) نے کہا: اس حمار (حمار، عربی میں گدھے کو کہتے ہیں_ناقل) نے یہ کہاں سے لے لی؟ بے شک یہ سخت کلمہ ہے. (حوالہ بالا)

قارئین محترم! میں گزارش کروں گا کہ آپ دوبارہ صحیح بخاری کی دونوں روایات کے الفاظ پر غور فرمائیں، ان میں آپ کو "دعه فانه صحب رسول الله صلى الله عليه وسلم" اور "اصاب انه فقيه" کے الفاظ ہی ملیں گے ... وہاں کوئی ایسا اشارہ نہیں کہ حضرت ابن عباس (رض) نے یہ الفاظ صرف مخاطب کے سامنے حضرت معاویہ (رض) کی چشم پوشی اور ان کی عزت رکھنے کے لیے کہے ہوں، یا کسی خوف یا ڈر کی وجہ سے ایسا کہا ہو... لیکن حضرت شاہ صاحب جو اپنی رائے پیش فرما رہے ہیں اس میں وہ لکھتے ہیں کہ حضرت ابن عباس (رض) نے ایسا صرف چشم پوشی کرتے ہوئے اور تسامحاً فرمایا تھا، اور ساتھ ہی اپنی اس بات کی تائید میں طحاوی کی ایک روایت پیش کردی جس میں حضرت ابن عباس (رض) کی طرف یہ بات منسوب ہے کہ آپ نے حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں "حمار" (یعنی گدھے) کا لفظ بولا تھا.. حضرت شاہ صاحب نے یہاں خود یہ تسلیم کیا کہ یہ لفظ بہت سخت ہے لیکن آپ نے ایک تو یہاں صحیح بخاری کی روایات کی شرح کرتے ہوئے بلاوجہ اور بلاضرورت طحاوی کی یہ روایت پیش فرمائی اور پھر اس پر کوئی تبصرہ بھی نہیں کیا کہ یہ صحیح ہے یا نہیں؟ جس سے یہ سمجھ آتا ہے کہ حضرت شاہ صاحب کے نزدیک ترجیح اسی بات کو ہے کہ حضرت ابن عباس (رض) نے ان الفاظ سے حضرت معاویہ (رض) کی تصویب وتائید نہیں فرمائی بلکہ صرف ان چشم پوشی کی ہے اور اپنی اس بات کی تائید میں شاہ صاحب نے طحاوی کی یہ "حمار" والی روایت ذکر کردی ...

قارئین محترم! حضرت شاہ صاحب کا، حضرت ابن عباس (رض) کی بات کے بارے میں یہ فرمانا کہ یہ حضرت معاویہ (رض) کی تصویب نہیں ... یہ شاہ صاحب کا تسامح ہے.. اور مزے کی بات، خود مفتی وقاص رفیع نے اسی بحث میں یہ تسلیم کیا ہے کہ:

"حضرت ابن عباس (رض) کا سابقہ قول "اصاب معاوية" بالکل درست ہے، اور اس کے متعارض جو روایت لائی گئی ہے اگر وہ واقعی متعارض ہے تو وہ یقینا صحیح نہیں" (حضرت امیر معاویہ (رض) اور عباراتِ اکابر، صفحہ 558)

پھر اسی صفحے پر آگے لکھتے ہیں:

"اب اس چیز پر مندرجہ ذیل قرائن ذکر کیے جاتے ہیں کہ حضرت ابن عباس (رض) نے حضرت معاویہ (رض) کے اس فعل "اوتر برکعة واحدة" کی تصویب کی ہے، یہ بالکل صحیح ہے اور دیگر کئی روایات اور واقعات سے اس کی تائید ہوتی ہے، یعنی حضرت ابن عباس (رض) نے حضرت معاویہ (رض) کی تغلیط و تردید ہر گز نہیں کی تھی کہ وہ آپ کو سخت اور درشت الفاظ کہتے" (آگے مفتی وقاص نے حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں حضرت ابن عباس (رض) کے مختلف توصیفی اقوال خود ذکر کیے ہیں) (دیکھیں: مفتی وقاص رفیع کی کتاب کا صفحہ 558 تا 561) .

قارئین محترم! یہ ہیں مفتی وقاص رفیع، جو اپنے آپ کو حضرت علامہ سید انور شاہ صاحب (رح) کا وکیل دفاع بتاتے ہیں، دیکھیں کیسے صریح الفاظ میں لکھ رہے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ نے حضرت معاویہ (رض) کی تصویب ہی فرمائی تھی.... جبکہ حضرت شاہ صاحب نے تو صاف لکھا ہے کہ: ولیس فیه تصویب له.... کہ حضرت ابن عباس (رض) کے الفاظ میں حضرت معاویہ (رض) کی تصویب ہر گز نہیں ........ تو ہم اب کس کی بات کو درست سمجھیں؟ حضرت شاہ صاحب کی رائے کو؟ یا ان کے (خود ساختہ وکیل) مفتی وقاص رفیع کی بات کو؟؟ فیصلہ ہم قارئین پر چھوڑتے ہیں ...اگر ہم شاہ صاحب کی بات کو درست سمجھتے ہیں تو ان کا (خود ساختہ وکیل) غلط ہوتا ہے، اور اگر وکیل صاحب کی بات کو لیتے ہیں تو یہ وکیل صاحب خود اپنے "اکابر" کے گستاخ و بے ادب" ثابت ہوتے ہیں...

اب آپ سوچ رہے ہوں گے کہ کیا مفتی وقاص رفیع نے حضرت شاہ صاحب (رح) کی اس بات کا کوئی جواب بھی دیا ہے یا نہیں؟ تو آیئے دیکھتے ہیں کیا جواب دیا ہے:

لکھتے ہیں: (جواب کا خلاصہ)

"حضرت شاہ صاحب کی کس عبارت سے مترشح ہوتا ہے کہ انہوں نے طحاوی کی توہین معاویہ (رض) پر مبنی روایت کو صحیح بخاری کے روایت کے مقابلہ میں راجح قرار دیا ہے؟ حضرت شاہ صاحب نے تو صرف ایک موضوع پر دو مختلف روایات نقل فرمائی ہیں، ایک بخاری کی اور دوسری طحاوی کی، اور طحاوی کی روایت کے بارے میں فرمایا کہ : فان الكلمة شديدة" ترجمہ : کہ اس روایت میں لفظ حمار والا کلمہ سخت ہے، گویا اس عبارت میں تو حضرت صاحب نے طحاوی کی روایت کو مرجوح اور سخت کلمہ والی روایت کہہ دیا ہے اور بخاری کی روایت پر کوئی تبصرہ ہی نہیں فرمایا، کیا ایک ہی موضوع سے متعلق مختلف روایات نقل کرنا اور بعض کو بعض کے مقابلے میں زیادہ صحیح اور راجح قرار دینا مبنی بر توہین ہوتا ہے"؟

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب : صفحہ 556)

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع نے اپنے اس جواب میں ایک نہیں کئی دھوکے دیے ہیں، آپ پہلے پڑھ چکے ہیں صحیح بخاری کی روایت میں حضرت ابن عباس (رض) نے حضرت معاویہ (رض) کی تصویب "اصاب انه فقيه" کے الفاظ سے فرمائی تھی، اس کے بارے میں حضرت شاہ صاحب (رح) نے صاف لکھا کہ "یہ تصویب نہیں ہے"... اس کے فوراً بعد شاہ صاحب نے طحاوی کی "حمار" والی روایت بظاہر اپنی اس رائے کے حق میں ہی لائی ہے تاکہ اس بات کو ترجیح دی جائے کہ یہ واقعی تصویب نہیں تھی.. آپ شاہ صاحب کی یہ پوری عبارت دوبارہ پڑھ لیں.. پھر شاہ صاحب نے اس روایت میں لفظ "حمار" کے بارے میں لکھا کہ یہ سخت کلمہ ہے.. یعنی "اصاب" سے بہت سخت ہے.. جس سے بظاہر یہ ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ میری بات درست ہے کہ "اصاب" سے حضرت ابن عباس (رض) کی مراد حضرت معاویہ (رض) کی تصویب نہ تھی، ورنہ دوسری روایت میں اتنا سخت کلمہ "حمار" نہ فرماتے...

مفتی وقاص رفیع صاحب نے خود طحاوی کی اس روایت کو "توہین معاویہ رضی اللہ عنہ پر مبنی روایت" تسلیم کیا ہے... تو کیا شاہ صاحب کا یہ تسامح نہیں کہ ایک تو انہوں نے بلاوجہ صحیح بخاری کی روایت میں لفظ "اصاب" کے بارے میں فرمایا کہ "یہ تصویب نہیں"، پھر بلا ضرورت طحاوی سے توہین حضرت معاویہ (رض) پر مبنی

(باقرار مفتی و قاص رفیع) روایت بھی پیش فرمادی اور صرف لفظ "حمار" کو سخت تو کہہ دیا لیکن اس روایت کے بارے میں کچھ نہ فرمایا... کیا یہ تمام اشارات اس طرف اشارہ نہیں کرتے کہ شاہ صاحب کے نزدیک راجح یہی ہے کہ حضرت ابن عباس (رض) نے حضرت معاویہ (رض) کی تصویب نہیں فرمائی تھی؟؟؟ اور انہوں نے طحاوی کی روایت اس لیے نہیں ذکر کی کہ وہ اس موضوع پر تمام روایات نقل کرنا چاہتے تھے، بلکہ انہوں نے اپنے اس "تسامح پر مبنی" موقف کی تائید میں یہ روایت نقل فرمائی، ورنہ طحاوی شریف میں یہیں اور روایات بھی ہیں جن میں لفظ "حمار" نہیں، وہ شاہ صاحب نے نقل کیوں نہ فرمائیں؟ .

اور مفتی و قاص رفیع خود آگے "طحاوی" کی اس روایت کے بارے میں لکھتے ہیں کہ :
"طحاوی شریف کی جس روایت میں حضرت ابن عباس (رض) نے حضرت معاویہ (رض) کو لفظ "حمار" سے تعبیر کیا ہے اس روایت کا کوئی متابع نہیں، لہٰذا یہ روایت شاذ اور اہل فن کے نزدیک ناقابل قبول ہے" (پھر مفتی و قاص رفیع نے تین وجوہات اس روایت کے ناقابل قبول ہونے کی ذکر کی ہیں) (دیکھیں مفتی و قاص رفیع کی کتاب: صفحہ 561)
بلکہ اس سے پہلے یہ بھی لکھا ہے کہ : "معلوم ہوا کہ اصل روایت میں یہ لفظ (یعنی حمار_ناقل) منقول نہیں بلکہ بعد میں کسی راوی نے اپنی جانب سے روایت میں اضافہ کر دیا ہے" (حوالہ بالا)

اب میرا سوال ہے کہ اس بات کا انکشاف مفتی و قاص رفیع پر ہی ہوا کہ یہ "حمار" والی طحاوی کی روایت "شاذ" اور "اہل فن کے نزدیک ناقابل قبول" ہے؟؟ یا حضرت شاہ صاحب (رح) کو بھی اس کا علم تھا؟ مفتی و قاص رفیع اچھی طرح سوچ سمجھ کر اس کا جواب دیں.

یہاں مفتی و قاص رفیع نے ایک عنوان یہ بھی باندھا ہے:
"طحاوی شریف میں بعض قابل اعتراض عبارات کا علمی و تحقیقی جائزہ"

اس کے تحت لکھتے ہیں کہ :

"امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ نے شرح معانی الآثار میں بعض ایسی روایات نقل کی ہیں کہ جن میں حضرت معاویہ (رض) اور حضرت ابن عباس (رض) کے بارے میں بعض شنیع قسم کے الفاظ مذکور ہیں، مناسب معمول ( صحیح لفظ "معلوم" ہے_ ناقل) ہوتا ہے کہ پہلے ان روایات کا علمی و تحقیقی جائزہ لیا جائے، اور پھر بفرض صحت روایات ہذا کی کوئی معقول اور مناسب توجیہ پیش کی جائے تاکہ الجھا ہوا معاملہ کسی طرح سلجھ جائے"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 556)

اس کے بعد مفتی وقاص رفیع نے امام طحاوی کی نقل کردہ روایات پر مفصل بحث کی ہے، جن میں سب سے اہم بات یہ ہمارے سامنے آئی کہ امام طحاوی (رح) نے حضرت ابن عباس (رض) کے حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں اس قول کو کہ "اصاب انه فقیه" (انہوں نے درست کیا، وہ فقہ ہیں) کو "تقیہ" پر محمول کیا ہے.. یعنی امام طحاوی یہ کہنا چاہتے ہیں کہ حضرت ابن عباس (رض) نے یہ الفاظ اس لیے بولے کہ وہ حضرت معاویہ (رض) کے دور خلافت میں تھے یعنی انہیں خوف تھا، اور وہ ان کی مخالفت نہیں کر سکتے تھے... ہماری رائے میں امام طحاوی (رح) کی یہ رائے نہ صرف حضرت معاویہ (رض) کے حق میں نامناسب ہے بلکہ حضرت ابن عباس (رض) کے حق میں بھی درست نہیں .... ہم اسے امام طحاوی (رح) کا تسامح نہ کہیں تو کیا کہیں؟.

مفتی وقاص رفیع نے آگے خوامخواہ کئی صفحات یہ بتانے کے لئے سیاہ کیے ہیں کہ حضرت سید انور شاہ صاحب (رح) نے جو حضرت ابن عباس (رض) کی بات "اصاب انه فقیه" کے بارے میں یہ فرمایا کہ "یہ حضرت ابن عباس نے چشم پوشی کے لیے اور تسامحاً" فرمایا تھا اس کا کیا مطلب ہے؟ نیز جو امام طحاوی (رح) نے اسے حضرت ابن عباس (رض) کا "تقیہ" لکھا ہے اس سے کیا مراد ہے...

چنانچہ حضرت شاہ صاحب کی بات کی توجیہ یوں کی ہے کہ :

"اس کا مطلب ہے کہ اگر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ یہ فرمادیتے کہ حضرت معاویہ (رض) نے غلط کیا ہے تواس سے حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں طعن و تشنیع اور ہدف و تنقید کا نیا باب کھل جاتا، اس لیے حضرت ابن عباس (رض) نے سائل کو خاموش کرنے کی نیت سے "اغماض و تسامح" سے کام لیا اور حضرت معاویہ (رض) کے اس فعل کی بظاہر تصویب فرمائی اور اعتراض کرنے والے کو بتا دیا کہ وہ ایک مجتہد اور فقیہ ہیں، انہوں نے اپنے اجتہاد سے یہ کام کیا ہے، گو کہ رکعات وتر کی تعداد کے بابت حضرت ابن عباس (رض) کا مذہب حضرت معاویہ (رض) سے یکسر مختلف ہے، اور حضرت معاویہ (رض) کا مذہب آپ کی نظر میں مرجوح ہے، لیکن اس سب کے باوجود حضرت ابن عباس (رض) نے اغماض وتسامح اور چشم پوشی سے کام لیتے ہوئے حضرت معاویہ (رض) کی ذات بابرکات کو طعن و تشنیع اور قدح وملامت کا محل بننے سے محفوظ رکھا"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 566و567)

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع نے شاید ایک ہی بات کو گھما پھرا کر بار بار لکھنے کا نام جواب رکھا ہوا ہے، وہ چونکہ چنانچہ کی بھول بھلیاں لکھ کر سمجھتے ہیں کہ انہوں نے جواب دے دیا... ان کی اس ساری عبارت کا دو لفظوں میں یہی تو مطلب ہے کہ: حضرت شاہ صاحب (رح) کی یہی رائے ہے کہ حضرت ابن عباس (رض) نے حضرت معاویہ (رض) کی تصویب نہیں فرمائی (جبکہ صحیح بخاری میں "اصاب" کے واضح لفظ ہیں) بلکہ انھیں "طعن و تشنیع" سے بچانے کے لیے "بظاہر" تصویب فرمائی... یہ "بظاہر" کا لفظ بھی مفتی وقاص رفیع کی چالاکیوں میں سے ایک چالاکی ہے...

لیکن یہاں میرے ذہن میں ایک نکتہ آیا ہے ...... مفتی وقاص رفیع نے لکھا ہے کہ "حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی نظر میں اگرچہ حضرت معاویہ (رض) کا یہ اجتہاد مرجوح تھا اور اس بارے میں آپ کا مذہب حضرت معاویہ (رض) سے یکسر مختلف تھا، لیکن اس کے باوجود انہوں نے حضرت معاویہ (رض) کو طعن و تشنیع سے بچانے کی خاطر یہ الفاظ فرمائے کہ "اصاب" (انہوں نے درست کیا)... تو کیا مفتی وقاص رفیع

اینڈ کمپنی حضرت معاویہ (رض) اور حضرت علی (رض) کے مشاجرے میں بھی جسے وہ خود "اجتہادی" ہی تسلیم کرتے ہیں... حضرت ابن عباس (رض) کے نقش قدم پر چلتے ہوے حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں یہ کہہ سکتے ہیں کہ "اصاب انه فقيه"؟؟ بات سمجھنے کی ہے... لیکن ان کی سمجھ میں آئے گی جن کے دل میں بغض معاویہ (رض) نہیں... اگر حضرت ابن عباس (رض) یہ جانتے ہوئے کہ (بقول مفتی وقاص رفیع) حضرت معاویہ (رض) کا ایک وتر پڑھنے کا یہ عمل میرے نزدیک درست نہیں، میرے اجتہاد کے خلاف ہے.. ان کے بارے میں "اصاب انه فقيه" فرما سکتے ہوں... کیا اس سے یہ مسئلہ نہیں نکل سکتا کہ "دونوں مجتہدوں کے بارے میں "اصاب" یا "مصيب" کہا جا سکتا ہے"؟؟ جیسے ظاہر ہے یہاں اگر واقعی بقول مفتی وقاص، حضرت ابن عباس (رض) اور حضرت معاویہ (رض) کا اس مسئلہ میں اجتہاد ایک دوسرے سے یک سر مختلف تھا... اور یقینا مفتی وقاص رفیع کے نزدیک دونوں میں سے صرف ایک کا اجتہاد ہی درست ہوگا، دوسرے کا غلط ہوگا... اور مفتی وقاص رفیع کی تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابن عباس (رض) کا اجتہاد اس مسئلہ میں درست تھا.. تو اس کے باوجود حضرت ابن عباس (رض) کا حضرت معاویہ (رض) کو "اصاب" کہنا درست ہوگا یا غلط؟؟ چلیں فرض کرلیں طعن و تشنیع سے حضرت معاویہ (رض) کو بچانے کے لیے ہی سہی... تو کیا مفتی وقاص اینڈ کمپنی دوسرے "اجتہادی" مشاجرات میں حضرت معاویہ (رض) کو طعن و تشنیع سے بچانے کے لیے "اصاب" نہ سہی.. توقف و امساک ہی کا مسلک اختیار کر سکتے ہیں یا نہیں؟؟؟

آگے مفتی وقاص رفیع نے حضرت حسن بصری (رح) کی طرف منسوب ایک غیر مستند قول کے بارے میں پھر بحث شروع کی ہے، کیونکہ شاہ صاحب کشمیری (رح) نے اسی کتاب "فیض الباری" میں ایک جگہ حضرت مغیرہ بن شعبہ (رض) کا ذکر کرتے ہوئے حضرت حسن بصری (رح) کی طرف منسوب یہ قول ذکر کیا ہے اور لکھا ہے کہ:

**"وكان المغيرة من دهاة العرب ، حتى قال الحسن البصري : أفسد الناس اثنان**

، المغیرۃ و عمرو بن العاص" (مغیرۃ "دہاتِ عرب" میں سے تھے، یہاں تک کہ حسن بصری نے کہا کہ : لوگوں میں سب زیادہ فساد مچانے والے دو ہیں، ایک مغیرہ بن شعبہ اور دوسرے عمرو بن العاص)

(فیض الباری، ج 4 ص 79 کتاب الشہادات، دار الکتب العلمیۃ بیروت)

اور یہاں بھی شاہ صاحب نے اس پر کی تبصرہ نہیں فرمایا کہ آیا حسن بصری (رح) سے یہ قول ثابت بھی ہے یا نہیں؟؟؟

مفتی و قاص رفیع کو اس بات کا بھی غصہ ہے کہ اس بات کو لے کر بھی کیوں شاہ صاحب پر اعتراض کیا جاتا ہے، کہتے ہیں کہ انہوں نے تو صرف حسن بصری (رح) کا قول نقل کیا ہے؟ اور انہوں نے اس روایت پر کوئی تبصرہ کرنا مناسب نہ سمجھا..

(دیکھیں مفتی و قاص رفیع کی کتاب: صفحہ 570 ومابعد)

قارئین محترم! جب بھی کوئی مصنف کسی سیاق و سباق میں کوئی ایسی بات ذکر کرے کہ فلاں نے یہ بات کہی ہے اور اس پر کوئی تبصرہ کیے بغیر آگے چلے تو اس سے یہی سمجھا جاتا ہے کہ اسے اس بات پر کوئی اعتراض نہیں، شاہ صاحب نے بھی حسن بصری(رح) کی طرف منسوب اس قول کو "حتی قال الحسن البصری ...." سے بیان کیا اور آگے چلے ... لہٰذا کم از کم ان کا اتنا تسامح تو ہے کہ انہوں نے اس غیر مستند قول کے بارے میں یہ بھی نہ لکھا کہ یہ سنداً صحیح نہیں، جبکہ اس قول میں دو جلیل القدر صحابہ کرام کی تنقیص ہے... خود مفتی و قاص رفیع نے حضرت حسن بصری (رح) کی طرف منسوب اس قول پر تفصیلی لکھا ہے اور اسکی سند کے ایک راوی "زحر بن حصن" کے "مجہول" ہونے کے حوالے پیش کرکے آخر میں نتیجہ نکالا ہے کہ:

"مذکورہ بالا تحقیق سے معلوم ہو گیا کہ قدح صحابہ رضی اللہ عنہ پر مشتمل زیر بحث مذکورہ بالا روایت نہ تو پایۂ ثبوت کو پہنچتی ہے اور نہ ہی اس کی نسبت معروف اور ہر دل عزیز مشور تابعی حضرت امام حسن بصری (رح) کی طرف صحیح معلوم ہوتی ہے، بلکہ یہ روایت مجہول، نا قابل اعتبار اور درجہ احتجاج سے ساقط ہے، واللہ اعلم"

(مفتی و قاص رفیع کی کتاب: صفحہ 580)

لہٰذا جب یہ روایت خود مفتی وقاص رفیع کی تحقیق کے مطابق ناقابل اعتبار ٹھہری تو پھر کیا حضرت شاہ صاحب کشمیری (رح) کا یہ تسامح نہیں کہ آپ نے یہ قول ذکر کردیا جبکہ بقول مفتی وقاص رفیع بھی "اس روایت میں قدح صحابہ" ہے؟؟ اور پھر شاہ صاحب نے یہ بھی نہیں فرمایا کہ یہ روایت پایۂ ثبوت کو نہیں پہنچی؟؟ تو اگر کسی نے اسے شاہ صاحب کا تسامح اور سہو کہہ دیا تو اس پر مفتی وقاص رفیع "گستاخ اکابر" کی پھبتی کیوں کستے ہیں؟؟

مفتی وقاص رفیع کے مبلغ علم، جہالت اور "دجل" کا ایک نمونہ

---

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع نے یہاں ایک عنوان باندھا ہے: "تاکید المدح بما یشبہ الذم" اور اس کے نیچے دو پیراگراف یہ ثابت کرنے کے لیے لکھے ہیں کہ "یہ الفاظ تو شاہ صاحب نے حضرت مغیرہ بن شعبہ (رض) کی تعریف اور مدح کے طور پر نقل کیے ہیں اور یہ بھی تعریف و مدح کی ایک قسم ہے کہ بظاہر الفاظ سے ذم اور برائی نظر آتی ہے لیکن در حقیقت وہ تعریف و توصیف ہوتی ہے.. ...آپ مفتی وقاص رفیع کی یہ تحریر پڑھیں اور ان کی ذہنی حالت زار کا اندازہ لگائیں، لکھتے ہیں:

"دہاۃ اصل میں کہتے ہیں چالاک اور ہوشیار آدمی کو جسے کوئی دوسرا شخص دھوکہ نہ دے سکے اور وہ اپنی ذہانت و زیرکی کے سبب کسی کے نرغے میں نہ آتا ہو (مفتی وقاص کو یہ بھی علم نہیں کہ دھاۃ ... جمع ہے "داھیۃ" کی، جو کہ "دھاء" سے ہے، اور "دھاء" کہتے ہیں "عقل" کو یوں "داھیۃ" کہتے ہیں "عقل مند آدمی" کو، دیکھیں: لسان العرب: باب الدال المھملۃ، ج 14 ص 275 دار صادر بیروت_ ناقل) حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں جو یہ لفظ نقل کیا ہے تو اس سے حضرت شاہ صاحب کا ان کی تعریف و توصیف کرنا اور ان کا مقام صحابیت بیان فرمانا مقصود ہے کہ وہ کوئی عام اور سادہ قسم کے آدمی نہیں تھے کہ دوران جنگ کسی کے دھوکے اور نرغے میں آجاتے بلکہ وہ تو جنگ کے جملہ امور اور اس کی خفیہ چالوں کے سمجھنے میں بڑے ہوشیار اور چالاک اور زیرک قسم کے آدمی تھے، اس ضمن میں حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ: بلکہ حضرت حسن بصری (رح) نے تو یہاں تک

کہہ دیا ہے کہ : لوگوں میں سب سے زیادہ فساد پھیلانے والے حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ ہیں.....

حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا اس قول کے نقل کرنے سے یہ مقصد ہر گز نہیں ہے کہ وہ ان دونوں حضرات کو مفسد اور فتنہ پرداز سمجھتے ہیں، بلکہ مقصد صرف ان کی ہوشیاری بتانا تھا، اس لیے انہوں نے حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کا قول نقل کردیا، اور چوں کہ حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کے مقام و مرتبہ کے پیش نظر اس بات پر یقین کرنا خاص مشکل ہے (کہ انہوں نے ایسا فرمایا ہو_ناقل) اس لیے شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے (بجائے اس قول کی تردید کرنے یا یہ فرمانے کے کہ حضرت حسن بصری سے ایسی بات کا صدور مشکل ہے_ناقل) حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کے دفاع میں ان کی اس روایت پر تبصرہ کرنا کوئی ضروری خیال نہیں فرمایا" (مفتی و قاص رفیع کی کتاب: صفحہ 571)

قارئین محترم! آپ نے یہ دونوں پیراگراف پڑھے؟آپ کو کچھ سمجھ آئی؟ مفتی وقاص رفیع ہمیں یہ منطق سمجھا رہے ہیں کہ حضرت شاہ صاحب تو حضرت مغیرہ بن شعبہ (رض) کی تعریف و توصیف فرما رہے ہیں، اور اسی تعریف و توصیف کو بیان فرماتے ہوے انہوں نے حضرت حسن بصری (رح) کا یہ قول لکھا ہے کہ : "لوگوں میں سب سے زیادہ فساد پھیلانے والے حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ ہیں"... لاحول ولا قوۃ الا باللہ... اور پھر مفتی صاحب ساتھ یہ بھی سمجھانا چاہتے ہیں کہ "اس بات کا یقین کرنا کہ ایسی تعریف و توصیف حضرت حسن بصری جیسی بلند مرتبہ شخصیت سے صادر ہوئی ہو خاصا مشکل ہے" (اگر یہ تعریف و توصیف ہے تو پھر حضرت حسن بصری سے یہ الفاظ صادر ہونے کا یقین کیوں مشکل ہے؟_ناقل) اسی وجہ سے شاہ صاحب نے حضرت حسن بصری (رح) کے دفاع میں اس روایت پر کوئی تبصرہ کرنا ضروری خیال نہ کیا...

تو مفتی و قاص رفیع کی اس "مفتیانہ" منطق کا خلاصہ یہ نکلا کہ جن تنقیصی الفاظ کا حضرت حسن بصری (رح) کے بلند مرتبہ شخصیت سے صدور کا یقین کرنا ہی مشکل ہے، انہی الفاظ کو بیان کرکے حضرت شاہ صاحب (رح) نے حضرت مغیرہ بن شعبہ (رض) اور حضرت عمرو بن العاص (رض) کی تعریف و توصیف فرمائی ہے اور ان کا مقام صحابیت بیان فرمایا ہے.. بتائیں یہ حضرت شاہ صاحب کی وکالت ہے یا ان پر جرح ہے؟؟؟

پھر مفتی و قاص رفیع نے چونکہ اپنی کتاب میں شاہ صاحب (رح) کی عربی عبارت غلط نقل کی تھی کہ اصل لفظ ہیں "وكان المغيرة من دهاة العرب" (مغیرہ تو عرب کے عقل مند لوگوں میں سے ہیں)، لیکن مفتی و قاص نے "العرب" کی جگہ "الحرب" لکھ ڈالا، جس کا ترجمہ بنتا ہے "مغیرہ، جنگی امور کے بارے میں عقل و ہوشیاری والے تھے"، مفتی و قاص رفیع نے اسی غلطی کی بنیاد پر آگے یہ تشریح کی ہے کہ "شاہ صاحب نے جو یہ لفظ نقل کیا ہے اس سے حضرت شاہ صاحب کا ان کی تعریف و توصیف کرنا اور ان کا مقام صحابیت بیان فرمانا مقصود ہے کہ وہ کوئی عام اور سادہ قسم کے آدمی نہیں تھے کہ دوران جنگ کسی کے دھوکے اور نرغے میں آجاتے بلکہ وہ تو جنگ کے جملہ امور اور اس کی خفیہ چالوں کے سمجھنے میں بڑے ہوشیار اور چالاک اور زیرک قسم کے آدمی تھے"، جبکہ یہاں "جنگ" یا "حرب" کا کوئی ذکر اذکار سرے سے ہے ہی نہیں، مفتی و قاص رفیع نے "فیض الباری" دیکھی ہی نہیں اور پہلے "العرب" کو "الحرب" سے تبدیل کیا اور پھر "جنگی امور" کا ذکر لے بیٹھے ... ایسی عقل پر، ایسے علم پر، اور ایسی اکابر کی وکالت پر رونے کے سوا کیا ہی کیا جاسکتا ہے؟.

اہم نوٹ: قارئین محترم! یہاں آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ مفتی و قاص رفیع نے باقاعدہ تحقیق کے بعد حضرت حسن بصری (رح) کی طرف منسوب اس روایت کو مجہول راوی کی بیان کردہ اور ناقابل اعتماد لکھا ہے اور ثابت کیا ہے ... لیکن وہ کہتے ہیں نہ کہ "جھوٹے کا حافظہ نہیں ہوتا" .. یہی مفتی و قاص رفیع اپنی اسی کتاب میں پہلے "شیخ عبدالحق محدث دہلوی" کی عبارات کی بحث میں ان کا دفاع کرتے ہوئے یہ لکھ چکے ہیں: (شیخ عبدالحق دہلوی نے بھی حضرت حسن بصری (رح) کی طرف منسوب یہی قول اپنی کتاب میں نقل کیا تھا، جس پر اعتراض کیا گیا تھا)، وہاں مفتی و قاص نے لکھا تھا:

"اور اس بات میں تو کوئی شک ہی نہیں کہ حضرت عمرو بن العاص نے حضرت علی کو ناکام بنانے کی جو تدبیر (تحکیم) اختیار کی تھی وہ واقعتاً امت میں چند در چند فتنوں اور رخنوں کے پیدا ہونے کا سبب بنی تھی"......

(پھر مفتی وقاص رفیع نے اپنے حق میں مولانا سعید احمد اکبر آبادی کی کتاب سے ایک اقتباس نقل کرنے کے بعد لکھا تھا)

"ان الفاظ سے خود معلوم ہوتا ہے کہ جو لوگ تحکیم کی تجویز کو پیش کر رہے تھے ان کی نیتوں میں خلوص نہیں تھا (یعنی حضرت عمرو بن العاص اور دوسرے صحابہ کی نیتوں کو اب مفتی وقاص جیسا آج کا لونڈا ٹٹول رہا ہے_ناقل) اور وہ وقتی طور پر اس بہانہ سے اپنا کام نکالنا چاہتے تھے، اور حضرت علی (رض) بھی اچھی طرح سمجھتے تھے کہ یہ تحکیم کی پیش کش نیک نیتی پر مبنی نہیں بلکہ خدع وفریب پر مبنی ہے (دیکھیں اس لونڈے کی صحابہ کرام کی طرف خدع وفریب کی نسبت_ناقل)"

آگے لکھا تھا:

"نتیجہ اس کا بھی اسلام کے حق میں نہایت خطرناک نکلا جس کا سب سے زیادہ الم ناک پہلو یہ تھا کہ اب تک مسلمانوں میں حضرت علی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) کے حامیوں کی دو جماعتیں تھیں (اس مفتی کو علم ہی نہیں کہ سب سے بڑی جماعت تو ان صحابہ کی تھی جو غیر جانبدار رہے تھے_ناقل)، اب خوارج کے نام سے ایک اور فرقہ پیدا ہو گیا جو دونوں کا شدید مخالف اور دشمن تھا، اب ذرا تصور کیجیے! حضرت علی (رض) کو ناکام کرنے کی ایک تدبیر (تحکیم) جو فاتح اجنادین عمرو بن العاص (رض) کے دماغ نے سوچی تھی کس طرح امت میں چند در چند فتنوں اور رخنوں کے پیدا ہونے کا سبب ہوئی"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب کے صفحات 456 تا 458)

مفتی وقاص کو چاہیے کہ وہ یہ شعر گنگنائیں:

اچھا تھا گھر کی آگ بجھانے میں مرتے ہم

افسوس! اپنی جان بچانے میں مر گئے

# اکابر کے نادان وکیل : (قسط 21)

-------------------

مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب "حضرت امیر معاویہ (رض) اور عباراتِ اکابر" کے صفحہ نمبر 581 سے حضرت مفتی محمد کفایت اللہ دہلوی (رح) کے ایک فتوے میں حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں لکھے گئے چند الفاظ پر بات شروع کی ہے، تفصیل اس کی یہ ہے کہ حضرت مفتی صاحب (رح) کے پاس ایک استفتاء آیا جس میں چند دیگر امور کے علاوہ یہ سوال بھی کیا گیا کہ :

"حضرت معاویہ (رض) کی نسبت غصبِ خلافت کا الزام نیز یزید کو آپ کا ولی عہد سلطنت باوجود اس کے فسق و فجور کے بنانا جس کو بعض سنی بھی کہتے ہیں کس حد تک درست ہے" (کفایۃ المفتی، جلد 1 صفحہ 238، دار الاشاعت کراچی)

چنانچہ اس استفتاء کے مذکورہ سوال کے جواب میں حضرت مفتی کفایت اللہ صاحب (رح) نے جو جواب تحریر فرمایا وہ یہ ہے:

"حضرت امیر معاویہ (رض) نے حضرت امام حسن (رض) سے صلح کر لی تھی اور اس کے بعد وہ جائز طور پر خلافت کے حامل تھے، انہوں نے یزید کے لیے بیعت لینے میں غلطی کی، کیونکہ یزید سے بہتر اور اولی وافضل افراد موجود تھے...."

(کفایت المفتی، جلد 1 صفحہ 238)

اس عبارت میں مفتی صاحب نے حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں صراحتاً لکھا ہے کہ "انہوں نے یزید کے لئے بیعت لینے میں غلطی کی"، (واضح رہے کہ لفظ صرف "غلطی" لکھا ہے، اجتہادی غلطی نہیں لکھا_ناقل).

قارئین محترم! مفتی صاحب کا یوں ایک جلیل القدر صحابی کی طرف "قطعی غلطی" کی نسبت کرنا محل نظر ہے، امام ابو عبداللہ محمد بن احمد القرطبیؒ (م 671ھ) لکھتے ہیں

**"لَا يَجُوزُ أَنْ يُنْسَبَ إِلَى أَحَدٍ مِنَ الصَّحَابَةِ خَطَأٌ مَقْطُوعٌ بِهِ، إِذْ كَانُوا كُلُّهُمُ اجْتَهَدُوا فِيمَا فَعَلُوهُ وَأَرَادُوا اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ، وَهُمْ كُلُّهُمْ لَنَا أَئِمَّةٌ"**

کسی صحابی کی طرف قطعی طور پر غلطی کی نسبت کرنا جائز نہیں کیونکہ ان سب نے جو کیا وہ اس میں مجتہد تھے اور ان کا ارادہ اللہ کی رضا تھی، وہ سب ہمارے امام ہیں.

(الجامع لأحکام القرآن للقرطبیؒ، ج 19، ص 382 و 383، مؤسسۃ الرسالۃ)

اور یہاں مفتی کفایت اللہ دہلوی (رح) جس چیز کو حضرت معاویۃ (رض) کی غلطی لکھ رہے ہیں اس بات پر اُس وقت موجود صحابہ کرام کی اکثریت نے ان کی رائے سے اتفاق کیا تھا، جتنے بھی تاریخی مصادر دیکھ لیں، آپ کو صرف چار (یا بعض جگہ پانچ) صحابہ کے بارے میں ہی یہ ملے گا کے انہوں نے ولی عہدی کی اس تجویز سے اختلاف کیا، کوئی چھٹا نام نہیں ملے گا، اور جب حضرت معاویہ (رض) کا انتقال ہو گیا اور یزید کی امارت کے لیے بیعت کا وقت آیا تو ان چار یا پانچ میں سے بھی ہمیں صرف دو (حضرت حسین و حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہم) ہی ایسے ملتے ہیں جو اپنے اختلاف پر قائم رہے... یوں جب مفتی کفایت اللہ صاحب (رح) یہ لکھتے ہیں کہ: "حضرت معاویہ (رض) نے یزید کی بیعت لینے میں غلطی کی" تو وہ تمام صحابہ کرام و تابعین بھی اس غلطی میں شامل ہو جاتے ہیں جو ولی عہدی کی تجویز کے مشورے میں حضرت معاویہ (رض) کے ساتھ شریک تھے، اور جنہوں نے ولی عہدی کی بیعت سے اختلاف نہ کیا اور جنہوں نے بعد میں یزید کی امارت کی بیعت کی.... حضرت مفتی صاحب (رح) کے فتوے کی زد میں یہ سب آتے ہیں، اور اس فتوے کی رو سے ہمیں یہ ماننا پڑے گا کہ اس وقت موجود صحابہ کرام و تابعین کی اکثریت نے اس غلطی پر اتفاق کر لیا.

ہم سمجھتے ہیں کہ حضرت مفتی کفایت اللہ صاحب (رح) کے یہ الفاظ جن میں انہوں نے حضرت معاویہ (رض) کی طرف قطعی غلطی کی نسبت کی ہے، اس وقت کے جمہور صحابہ و تابعین کے حق میں مفتی صاحب کا تسامح ہے...

پھر مفتی صاحب نے اس غلطی کی وجہ یہ بیان کی ہے کہ "کیوں کہ یزید سے بہتر اور اولی و افضل افراد موجود تھے"، مفتی صاحب کی یہ بات بھی محل نظر ہے، کیونکہ اہل سنت کے نزدیک یہ ضروری نہیں کہ جو مرتبے میں سب سے افضل و اولی ہو اسے ہی امیر یا خلیفہ بنایا جائے، امام اہل سنت حضرت مولانا عبدالشکور لکھنوی (رح) لکھتے ہیں کہ:

"خلیفہ کے لیے اپنے زمانے میں سب سے افضل ہونا بھی ضروری نہیں، بلکہ صرف یہ دیکھنا ہوگا کہ مقاصد خلافت اس سے انجام پائیں" (مجموعہ تفسیر آیات قرآنی، "تحفہ خلافت" صفحہ 79، مطبوعہ تحریک خدام اہل سنت جہلم)

نیز لکھتے ہیں:

"خلیفہ کے لیے اپنے زمانے میں سب سے افضل ہونا بھی ضروری نہیں، بلکہ اگر دو شخص ہوں، ایک افضل دوسرا مفضول، لیکن مفضول میں مقاصد خلافت انجام دینے کی قابلیت افضل سے زیادہ ہو تو ایسی صورت میں مفضول کو خلیفہ بنانا اولی ہے"

(حوالہ بالا، صفحہ 80)

غور کریں! کبھی غیر افضل کو خلیفہ بنانا "اولی" بھی ہوتا ہے..

لہٰذا مفتی کفایت اللہ صاحب (رح) کی یہ وجہ بھی ان کی انفرادی رائے تو ہو سکتی ہے، اہل سنت کا یہ مسلک نہیں کہ خلیفہ صرف وہی بن سکتا ہے جو سب سے افضل و اولی ہو، اس لیے یزید کی ولی عہدی کو حضرت معاویہ (رض) کی "غلطی" بتانا درست نہیں، ہاں اگر مفتی صاحب نے اپنی رائے یہ دی ہوتی کہ "ان کی رائے میں یہ غیر اولی تھا" تو بات اور تھی، لیکن یہاں تو اسے صاف "غلطی" لکھا ہے. جو اس وقت کے جمہور صحابہ کرام کے موقف کے بھی خلاف ہے.

اب بجائے اس کے کہ مفتی وقاص رفیع، مفتی کفایت اللہ (رح) کے ان الفاظ کو "غیر محتاط" یا ان کا "تسامح" تسلیم کرتے، انہوں نے الٹا اس کی دور از کار تاویلیں شروع کر دیں، ملاحظہ ہوں:

سب سے پہلے مفتی وقاص رفیع نے یہ لکھا ہے کہ:

"تو اس کا جواب یہ ہے کہ اس غلطی سے رائے، تدبیر، اور نتائج کی اجتہادی غلطی مراد ہے، جس پر بعض صحابہ و تابعین حضرات نے محض مسلمانوں کو باہمی افتراق و انتشار اور خانہ جنگی سے بچانے کے لیے ایک نیک مصلحت کے تحت یزید کی ولی عہدی کی بیعت کر لی تھی" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 584)

میں اسے یہاں مفتی وقاص رفیع کا "دجل" ہی کہوں گا، وہ کس درجہ دھوکہ دہی کا ثبوت دے رہے ہیں کہ "<u>بعض صحابہ</u> نے یزید کی ولی عہدی کی بیعت کر لی تھی"، میرا مفتی وقاص رفیع اینڈ کمپنی کو کھلا چیلنج ہے کہ جب حضرت معاویہ (رض) نے اپنی زندگی میں یزید کی ولی عہدی کی تجویز صحابہ کے سامنے رکھی تو مجھے چار یا پانچ کے سوا کسی ایک صحابی کا نام بتائیں جس نے ولی عہدی کی اس تجویز سے اختلاف کیا ہو اور یہ بیعت نہ کی ہو؟؟ دیدہ باید... حافظ ابن کثیر (رح) لکھتے ہیں:

"فَبَايَعَ لَهُ النَّاسُ فِي سَائِرِ الْأَقَالِيمِ، إِلَّا عَبْدَ الرَّحْمَنِ بْنَ أَبِي بَكْرٍ وَعَبْدَ اللهِ بْنَ عُمَرَ وَالْحُسَيْنَ بْنَ عَلِيٍّ وَعَبْدَ اللَّهِ بْنَ الزُّبَيْرِ وَابْنَ عَبَّاسٍ"

(حضرت معاویہ (رض) نے جب اپنے بیٹے یزید کے لیے بیعت لینے کی تحریک شروع کی) تو تمام صوبوں میں تمام لوگوں نے اس کی بیعت کر لی سوائے ان پانچ حضرات کے، حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر، حضرت عبداللہ بن عمر، حضرت حسین بن علی حضرت عبداللہ بن زبیر اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم اجمعین) (البدایۃ والنہایۃ، جلد 11 صفحہ 307 دار ہجر للطباعۃ)

جناب مفتی وقاص رفیع صاحب! آپ کو ایسے جھوٹ زیب نہیں دیتے، اور پھر کیا آپ کو ان 99% فیصد صحابہ و تابعین نے خود یہ بتایا ہے کہ انہوں نے اس ولی عہدی کی بیعت پر اتفاق صرف خانہ جنگی کی وجہ سے کیا تھا؟؟؟ خدا کا خوف کریں، غیر صحابہ اکابر کے تسامحات اور غلطیوں کا دفاع کرتے ہوئے جھوٹ تو نہ بولیں..

اور قارئین محترم! جھوٹے کا حافظہ نہیں ہوتا، یہاں آپ نے دیکھا کہ مفتی وقاص رفیع لکھتے ہیں کہ "بعض صحابہ نے یہ بیعت کرلی تھی"... اور پھر اسی صفحے پر اگلے پیراگراف میں لکھتے ہیں کہ:

"اس لیے بعض صحابہ نے یزید کی اس نامزدگی کی خوب کھل کر مخالفت کی"

(دیکھیں مفتی وقاص رفیع کی کتاب کا صفحہ 584)

اب اگر مفتی وقاص رفیع کی پہلی بات درست ہے کہ "یزید کی ولی عہدی کی بیعت بعض صحابہ وتابعین نے کی تھی" تو یہاں مفتی موصوف لکھ رہے ہیں کہ "بعض صحابہ نے اس نامزدگی کی مخالفت کی"....... یعنی اس کی بیعت بھی بعض نے کی، اور مخلفت بھی بعض نے.... کچھ نہ سمجھے خدا کرے کوئی.

اور یہاں یہ بات بیان کرنا بھی ضروری ہے کہ جن چار یا پانچ حضرات صحابہ نے شروع میں یزید کی ولی عہدی کی تجویز کی مخالفت کی تھی انہوں نے بھی یزید کی ذات کی وجہ سے نہ کی تھی، بلکہ تاریخ کی کتب کھنگال لیں، ان کا اختلاف اس طریق ولی عہدی پر تھا نہ کہ یزید کی ذات پر... اور پھر حضرت معاویہ (رض) کی وفات کے بعد جب عملی طور پر یزید کی امارت کی بیعت ہوئی تو ان پانچ میں سے ایک حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر (رض) تو وفات پاچکے تھے، باقی چار میں سے حضرت عبداللہ بن عمر (رض) نے یزید کی بیعت کرلی تھی، اور حضرت عبداللہ بن عباس (رض) کے بارے میں بھی آتا ہے کہ انہوں نے بھی بیعت کرلی تھی، باقی صرف دو حضرات بچتے ہیں تمام صحابہ میں سے حضرت حسین رضی اللہ عنہ اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما، ان کے علاوہ کوئی تیسرا صحابی مفتی وقاص رفیع نہیں بتا سکتے جس نے یزید کی بیعت کی مخالفت کی ہو...

حافظ ابن حجر عسقلانی (رح) ایک جگہ حضرت عبداللہ بن عمر (رض) کے یزید کی بیعت کرنے کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

" وَبَايَعَ لِابْنِهِ يَزِيدَ بَعْدَ مَوْتِ مُعَاوِيَةَ لِاجْتِمَاعِ النَّاسِ عَلَيْهِ"

حضرت عبداللہ بن عمر (رض) نے حضرت معاویہ (رض) کی وفات کے بعد آپ کے بیٹے یزید کی بیعت کرلی کیونکہ اس پر لوگوں کا اتفاق ہو چکا تھا. (فتح الباری، جلد 13 صفحہ 195 المکتبۃ السلفیۃ)

لیجئے! حافظ ابن حجر تو یہ لکھ رہے ہیں کہ حضرت معاویہ (رض) کی وفات کے بعد یزید کی امارت پر لوگوں کا اجماع ہو چکا تھا... اب مفتی وقاص رفیع کی مانیں یا ان اکابر کی؟؟ ذرا سوچ کر جواب دیں.

پھر دوبارہ مفتی وقاص رفیع نے اسی دجل کا ثبوت دیتے ہوئے لکھا ہے کہ:
" باقی رہی بات ان بعض صحابہ و تابعین کی جنہوں نے یزید کی بیعت کی تھی تو اس کا جواب یہ ہے کہ ان حضرات نے محض مسلمانوں کو باہمی افتراق و انتشار اور خانہ جنگی سے بچانے کے لیے ایک نیک مصلحت کے تحت بحالات موجودہ یزید کی بیعت کی تھی"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 584)
یہاں پھر مفتی وقاص رفیع نے لفظ "بعض صحابہ" لکھا ہے، جبکہ وہ یا ان کے پیچھے بیٹھے پردہ نشین یزید کی ولی عہدی کی بیعت سے اختلاف کرنے والوں میں پانچ کے علاوہ کوئی چھٹا نام نہیں بتا سکتے، اور یزید کی امارت کی بیعت نہ کرنے والوں میں دو کے علاوہ کوئی تیسرا اصحابی نہیں بتا سکتے... یہ ہمارا چیلنج ہے.. ہاں اگر مفتی وقاص رفیع کے نزدیک اس وقت صرف پانچ چھ صحابہ ہی زندہ تھے تو پھر یقینا "پانچ صحابہ" جمہور صحابہ ہی بنتے ہیں، اور پھر یزید کی امارت کی بیعت کے وقت اگر صرف تین صحابہ ہی زندہ تھے تو پھر یقینی طور پر "دو صحابی" جمہور ہی بنتے ہیں، لیکن اگر اس وقت صحابہ کی تعداد اس سے کہیں زیادہ تھی، اور یقینی طور پر زیادہ تھی تو پھر مفتی وقاص رفیع کا یزید کی ولی عہدی کی بیعت کرنے والوں کو "بعض صحابہ" بتانا یقینا انتہائی درجے کا دجل و فریب ہے جو اس "سبائیت گزیدہ" گروہ کا خاصہ ہے.
پھر دھوکہ دہی دیکھیں کہ یہ راگ الاپا جاتا ہے کہ "ان صحابہ نے بیعت کی تھی انہوں نے صرف خانہ جنگی اور فتنہ سے بچنے کے لیے بیعت کی تھی"... میرا مفتی وقاص رفیع اینڈ کمپنی سے سوال ہے کہ یہ بات آپ کو ان بیعت کرنے والا صحابہ کرام نے خود بتائی ہے کہ ہم اس بیعت سے متفق تو نہیں لیکن ہم صرف خانہ جنگی سے بچنے کے لیے بیعت کر رہے ہیں، یا یہ مفتی وقاص رفیع اور ان کے پیران و مرشدین کی اپنی رائے ہے؟؟؟ اگر

ان صحابہ کرام نے یہ خود فرمایا ہے تو ان سب کی زبان سے یہ بات ثابت کریں.. یا اپنی بات ان کے منہ میں ڈالنے کی کوشش نہ کریں.

قارئین محترم! ہماری بحث یہاں یزید کی ذات سے ہر گز نہیں، اور نہ ہی یہاں ہم اس پر بات کر رہے ہیں کہ وہ اچھا تھا یا برا، ہم نے یہ چند گزارشات صرف مفتی وقاص رفیع کی علمی خیانت بتانے کے لیے کر دی ہیں.

آگے مفتی وقاص رفیع نے دو تین ایسے حوالے پیش کیے ہیں کہ فلاں نے لکھا ہے کہ حضرت معاویہ (رض) کے لیے افضل یہ تھا کہ وہ اس معاملے کو شوری کے سپرد کر دیتے.. لیکن اس بات کا مفتی کفایت اللہ صاحب (رح) کے فتوے میں لکھے الفاظ سے کیا تعلق؟؟؟ بفرض محال اگر ایک منٹ کے لیے یہ مان بھی لیا جائے کہ حضرت معاویہ (رض) نے ایک افضل و اولی کام کی جگہ غیر افضل لیکن ہر لحاظ سے جائز کام کیا تو کیا اسے "غلطی" کہا جائے گا؟؟ یا "غیر مستحسن و غیر اولی"؟؟ اور پھر ہماری رائے یہ ہے کہ اُس وقت کے حالات کے تناظر میں حضرت معاویہ (رض) نے ہر گز کوئی غیر اولی کام بھی نہیں کیا اور نہ یہ ان کی رائے کی غلطی تھی، اہل سنت کے نزدیک خلیفہ کا سب سے افضل ہونا ضروری ہی نہیں، اور اس میں حضرت معاویہ (رض) کو اس وقت کے جمہور صحابہ و تابعین کی تائید بھی حاصل ہوئی تھی.
آخر میں مفتی وقاص رفیع پھر اپنی تکلیف کا یوں اظہار کرتے ہیں کہ:
"پس ثابت ہوا کہ حضرت مفتی صاحب قدس سرہ کا حضرت معاویہ (رض) کے اس اقدام کو غلط کہنا اپنی جگہ بالکل صحیح اور درست ہے، اس لیے کہ اہل سنت والجماعت صحابہ کرام کے بارے میں عصمت کا عقیدہ نہیں رکھتے، بلکہ ان کے گناہ و معصیت کے صدور کے قائل ہیں، البتہ انھیں مغفور ضرور مانتے ہیں.. لیکن یہاں پر تو گناہ اور معصیت کا نام بھی نہیں بلکہ غلطی کا ذکر ہے، تو اس میں شک ہی کیا ہے کہ یہ حضرت معاویہ (رض) کی ایک اجتہادی غلطی تھی کہ انہوں نے یزید جیسے شخص کو اپنا ولی عہد مقرر کیا، جس نے خلافت کو ملوکیت میں بدل دیا اور اس کے عہد میں ایسے بدترین نتائج برآمد ہوئے کہ جن کا تصور کرنا بھی مشکل ہے، بالخصوص

واقعہ کربلا، جنگ حرہ اور کعبہ پر سنگ باری یہ ایسے واقعات ہیں کہ انہوں نے پوری دنیائے اسلا کو لرزہ براندام کردیا"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 585 — 586)

تو قارئین محترم! یہ ہیں مفتی وقاص رفیع کے اصلی اندر کے جذبات ... میں اس پر کچھ زیادہ لکھنا نہیں چاہتا..
لیکن صرف مفتی وقاص رفیع کو آئینہ دکھانے کے لئے ان کی خدمت میں ایک استفتاء لکھتا ہوں ... :

جی بالکل اہل سنت، صحابہ کرام کے بارے میں عصمت کا عقیدہ نہیں رکھتے، اور صحابہ کرام میں وہ چند چار پانچ حضرات بھی شامل ہیں جنہوں نے ولی عہدی کی اس تجویز سے اختلاف کیا تھا، اور وہ دو بھی ہیں جنہوں نے یزید کی بیعت نہ کی بلکہ اس کے خلاف خروج کیا... تو مفتی صاحب! ذرا فتویٰ دیں اس شخص کے بارے میں جو کہے کہ: میرے نزدیک ولی عہدی کی اس تجویز سے اختلاف کرنے والوں سے اجتہادی غلطی ہوئی، اور اسی طرح حضرت حسین (رض) اور حضرت عبداللہ بن زبیر (رض) سے بھی اجتہادی غلطی ہوئی... نیز حرہ کے واقعہ میں بیعت توڑ کر حاکم وقت کے خلاف خروج کرنے والوں سے بھی اجتہادی غلطی ہوئی... ان اجتہادی غلطیوں کی وجہ سے ایسے واقعات ہوئے جنہوں نے پوری دنیائے اسلام کو لرزہ براندام کردیا، اور کئی قیمتی جانوں کا ضیاع ہوا، ہم اسے صرف ان چند حضرات کی اجتہادی غلطی ہی کہتے ہیں کوئی معصیت یا گناہ نہیں کہتے، اور اہل سنت کے نزدیک صحابہ کرام معصوم نہیں، ان سے تو گناہ بھی ہو سکتا ہے".

تو فرمائیں مفتی وقاص رفیع صاحب! جمہور صحابہ سے ان چند اختلاف کرنے والے صحابہ کرام کی طرف اس بارے میں "اجتہادی غلطی" منسوب کرنے والوں پر آپ "یزیدی" یا "ناصبی" کا فتویٰ تو نہیں ٹھوکیں گے؟؟ اگر آپ اپنے آپے سے باہر ہو جائیں گے اور یقینا ہو جائیں گے تو فرمائیں کہ یہ جو آپ بار بار یہ آوازہ کستے ہیں کہ "اہل سنت کے نزدیک کوئی صحابی معصوم نہیں، اس لیے اگر کسی نے حضرت معاویہ کی طرف غلطی یا گناہ کی نسبت کردی تو اس میں کیا غلط ہے" یہ قانون صرف حضرت معاویہ (رض) اور ان جمہور صحابہ کے لئے ہی ہے جنہوں نے یزید کی ولی عہدی سے اتفاق کیا، یا اس قانون کا اطلاق کوئی ان چار پانچ صحابہ پر بھی کر سکتا ہے جنہوں نے اختلاف کیا؟؟ یاد رکھیں! اصول سب کے لیے ہوتے ہیں.. بینوا توجروا.

مفتی وقاص رفیع نے ایک بات یہ بھی لکھی ہے کہ :

" اس میں شک ہی کیا ہے کہ یہ حضرت معاویہ (رض) کی ایک اجتہادی غلطی تھی کہ انہوں نے یزید جیسے شخص کو اپنا ولی عہد مقرر کیا، جس نے خلافت کو ملوکیت میں بدل دیا"

تو ہم عرض کرتے ہیں کہ ، اسی یزید کے بیٹے "معاویہ ثانی" نے اپنے آپ کو خلافت سے الگ کرلیا اور مسلمانوں کی خلافت ان کے سپرد کردی تھی... یوں اگر حضرت معاویہ (رض) یا یزید بن معاویہ نے آپ کے بقول "خلافت کو ملوکیت میں تبدیل کردیا تھا" تو انھیں حضرت معاویہ (رض) کے پوتے اور اسی یزید کے بیٹے نے اپنی ملوکیت کو واپس کردیا تھا.. اس کے بعد تمام مسلمانوں کا فرض تھا کہ وہ اسے واپس خلافت میں تبدیل کرلیتے .......... لہٰذا خلافت کو ملوکیت میں تبدیل کرنے کی قیامت تک کی ذمہ داری حضرت معاویہ (رض) یا یزید پر نہیں ڈال جاسکتی.. اور یہ بھی اپنی جگہ ایک حقیقت ہے کہ "یزید بن معاویہ" نے کسی کو بھی اپنا جانشین یا ولی عہد مقرر نہیں کیا تھا، تفصیل کا یہ مقام نہیں..اب یہ مفتی وقاص تحقیق کرکے بتائیں کہ اس کے بعد مسلمان "امارت" کو واپس "خلافت" میں تبدیل کیوں نہ کرسکے؟.

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 22)

------------------

قارئین محترم! صحابہ کرام (رض) جس مقدس گروہ کا نام ہے وہ امت کے عام افراد امت کی طرح نہیں، وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور امت کے درمیان ایک خاص واسطہ ہونے کی وجہ سے ایک خاص امتیازی مقام اور عام امت سے امتیاز رکھتے ہیں، یہ مقام وامتیاز ان کو قرآن وسنت کی نصوص وتصریحات سے عطا ہوا ہے اور اسی لئے امت کا اس پر اجماع ہے، اس کو تاریخ کی صحیح وسقیم روایات کے انبار میں گم نہیں کیا جاسکتا.
بقول حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب (رح) "اگر کوئی روایت ذخیرہ احادیث میں بھی ان کے اس مقام و شان کو مجروح کرتی ہو تو وہ بھی قرآن وسنت کی نصوص صریحہ اور اجماع امت کے مقابلے میں مجروح و متروک ہوگی، تاریخی روایات کا تو کہنا ہی کیا ہے" (مقامِ صحابہ، ص 31).

اس میں کوئی شک نہیں کہ جماعت صحابہ کے تمام افراد مرتبہ و مقام اور فضیلت کے لحاظ سے برابر نہیں، سابقون اولون کا اپنا مقام ہے، بدری صحابہ کرام کی اپنی فضیلت ہے، عشرہ مبشرہ کا اپنا مرتبہ ہے، لیکن "مرتبہ صحابیت" میں تمام برابر ہیں، فرق مراتب اپنی جگہ لیکن قرآن وسنت میں صحابہ کرام کے جو عمومی فضائل و مناقب بیان ہوے ہیں ان میں ہر صحابی بلا امتیاز داخل ہے. "رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ" اور "وکلا وعد اللہ الحسنی" جیسے الہی تمغے پوری جماعت صحابہ کے لیے ہیں.
یہ بات بھی ذہن میں رہے کہ قرآن وحدیث میں جہاں بھی صحابہ کرام کے کسی خاص گروہ یا طبقہ کی صحابہ کرام کی دوسری جماعت پر کسی فضیلت کا ذکر ہے تو اسے یوں نہیں بیان کیا گیا کہ "فلاں گروہ، فلاں گروہ سے کم تر ہے" بلکہ یوں بیان کیا گیا ہے کہ "فلاں گروہ، دوسرے سے برتر ہے" مثلاً جہاں فتح مکہ سے پہلے اللہ کی راہ میں خرچ کرنے والوں اور قتال کرنے والوں اور فتح مکہ کے بعد خرچ کرنے اور قتال کرنے والوں کا ذکر ہے تو، پہلے گروہ کے بارے میں "الئك اعظم درجة من الذين انفقوا من بعد وقاتلوا" کے الفاظ ہیں (کہ جنہوں نے فتح مکہ سے پہلے خرچ کیا اور قتال کیا، وہ بعد میں خرچ کرنے اور قتال کرنے والوں سے درجہ

میں بڑے ہیں)، اسے یوں نہیں بیان کیا کہ "بعد میں انفاق کرنے اور قتال کرنے والے، پہلے کرنے والوں سے درجے میں کم ہیں"، اور ساتھ ہی آگے "وکلاً وعد اللہ الحسنی" بھی فرمایا ہے کہ (اللہ نے اچھائی کا وعدہ سب سے کر رکھا ہے)... جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر کہیں صحابہ کرام کے درمیان انفرادی مقام و مرتبہ بیان کرنے کی ضرورت پیش آئے تو اسے یوں تعبیر کیا جائے گا کہ مثلاً "حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، صحابہ کرام میں سب سے افضل ہیں"، تعبیر یوں نہ کی جائے کہ "تمام صحابہ کرام، حضرت ابوبکر سے کم درجے کے ہیں".

خاص طور پر غیر صحابہ کے لیے تو اس بات کی اہمیت اور بھی بڑھ جاتی ہے کہ وہ صحابہ کرام کے مراتب بیان کرتے ہوئے احتیاط برتیں اور ایسی تعبیرات نہ اختیار کریں جن کے الفاظ سے کسی بھی صحابی کی تنقیص نکل سکتی ہو، کہ ہم غیر صحابہ کو تو تمام صحابہ کرام کا احترام اور ذکر بالخیر کا حکم ہے.

عرض کرنے کا مقصد یہ ہے کہ کبھی علم و فضل میں بڑی ہستی سے بھی لفظی تعبیرات کی حد تک ایسے کلمات نکل جاتے ہیں جن کا مقصد شاید کسی صحابی کی تنقیص تو نہیں ہوتا، لیکن وہ الفاظ اور تعبیر بظاہر ایسی ہوتی ہے کہ اس سے تنقیص کا گمان ہوتا ہے، تسامحات کسی سے بھی ہو سکتے ہیں، اگر اہل سنت کے نزدیک صحابہ کرام معصوم نہیں جن کو "رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ" کی سند مل چکی تو غیر صحابہ اکابر و بزرگان سے تسامح اور غلطی کیوں نہیں ہو سکتی جن کے لیے تو اللہ نے ایسی کوئی سند بھی نہیں دی؟.

مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب کے صفحہ نمبر 587 سے امام اہل سنت مولانا عبدالشکور لکھنوی (رح) کی طرف منسوب چند عبارات پر بات شروع کی ہے، آیئے ان کا جائزہ لیتے ہیں.

مولانا قاضی مظہر حسین صاحب (رح) نے بروایت مولانا محمد منظور نعمانی (رح) حضرت مولانا عبدالشکور لکھنوی (رح) کا ایک قول بایں الفاظ نقل کیا ہے کہ آپ نے حضرت علی مرتضی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) کے درجات کا فرق بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

"حضرت علی مرتضی رضی اللہ عنہ سابقین اولین کی بھی پہلی صف کے اکابر میں ہیں، اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اگرچہ صحابی ہونے کی حیثیت سے ہمارے سر کے تاج ہیں لیکن حضرت علی مرتضی (رض) سے ان کی کیا نسبت، ان کی مجلس میں اگر صف نعال میں بھی حضرت معاویہ (رض) کو جگہ مل جائے تو ان کے لئے سعادت اور باعث فخر ہے"

(امام اہل سنت کے مختصر حالات زندگی، بقلم قاضی مظہر حسین صاحب، تحفہ خلافت، صفحہ 15 و 16، مطبوعہ تحریک خدام اہل سنت جہلم)

ہمارے خیال میں کسی بھی دو صحابہ کے درمیان درجہ و مرتبہ کے بیان کے لیے ایسی تعبیر مناسب نہیں، کہ "فلاں صحابی کو تو اگر فلاں صحابی کی مجلس میں صف نعال میں بھی جگہ مل جائے تو ان کے لیے سعادت کی بات ہے"... ذہن میں رہے کہ "نعال" جمع ہے "نعل" کی، اور "نعل" جوتے کو کہا جاتا ہے، یوں "صف نعال" کا مطلب ہے "جوتوں کی صف"... بلکہ مجھے یقین ہے کہ اگر بالفرض میں یوں کہوں کہ "حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ تو جلیل القدر صحابی ہیں، مولانا عبدالشکور لکھنوی، مولانا محمد منظور نعمانی اور قاضی مظہر حسین صاحبان کا علم و فضل اور بزرگی ہمارے سر آنکھوں پر، لیکن حضرت معاویہ (رض) سے انھیں کیا نسبت؟ ان کی مجلس میں اگر ان حضرات کو صف نعال میں بھی جگہ مل جائے تو ان کے لیے سعادت اور فخر کا باعث ہے" تو مفتی وقاص رفیع اینڈ کمپنی کو میری یہ تعبیر بھی اچھی نہیں لگے گی.. اور شاید وہ مجھ پر ان اکابر کی بے ادبی کا فتویٰ بھی لگا دیں.. اگرچہ یہاں ایک "صحابی" اور خیر القرون کے بہت بعد کے غیر صحابہ اکابر کا موازنہ کیا گیا ہے... اب آپ خود اندازہ فرمالیں کہ مولانا لکھنوی (رح) کی یہ تعبیر (کم از کم تعبیر اور الفاظ کی حد تک) نامناسب ہے یا نہیں؟؟ جبکہ وہ ایک ہی جماعت یعنی "صحابہ" کے دو افراد کا موازنہ کر رہے ہیں... جو

دونوں "رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ" اور "وکلا وعد اللہ الحسنی" کے خطاب رکھتے ہیں... کیا یہاں "حضرت علی رضی اللہ عنہ کی مجلس (مجلس نبوی نہیں_ناقل) کی صف نعال میں جگہ ملنے کا ذکر.. اور وہ بھی "اگر" کے ساتھ مناسب تھا؟ وہ بھی ایک صحابی رسول (ص) کے بارے میں؟؟ اور پھر ایسے الفاظ کہ "حضرت علی (رض) سے ان کو کیا نسبت"؟ جبکہ وہ دونوں ایک ہی جماعت صحابہ سے تعلق رکھتے ہیں.

بے شک حضرت علی (رض) قدیم الاسلام ہیں، خلفاء ثلاثہ کے بعد تمام مسلمانوں سے افضل ہیں، لیکن حضرت معاویہ (رض) مفضول ہونے کے باوجود ان کی مجلس کی "صف نعال" میں نہیں آتے، حضرت علی (رض) کی منقبت اور فضیلت بیان کرنے کے لیے ایسی تعبیرات کی ضرورت ہی نہیں، اور نہ ہی حضرت معاویہ (رض) کا مقام گھٹا کر پیش کرنے اور انھیں حضرت علی (رض) کی مجلس کی "صف نعال" میں رکھنے سے حضرت علی (رض) کی فضیلت میں کوئی اضافہ ہوتا ہے.

کوئی منافق ہی حضرت علی (رض) کے فضل و شرف میں شک کر سکتا ہے، وہ یقینا علم و فضل اور تقوی کے پہاڑ ہیں، مگر حضرت معاویہ (رض) کے شرف صحابیت اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھ کر کتابت اور دیگر خدمات انجام دینے کے علاوہ بالخصوص حجۃ الوداع کے موقع پر طواف زیارت کی ادائیگی کے لیے منی سے مکہ آتے ہوئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ردیف بننے (ایک ہی سواری پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ پیچھے بیٹھنے) کی سعادت حاصل کرنے والے صحابی کو حضرت علی (رض) کی مجلس کی "صف نعال" میں جگہ دینا اور وہ بھی "اگر جگہ مل جائے" کی مشروط تعبیر کے ساتھ "نامناسب" اور "غلو" ہی ہے، یہ بات اگر واقعی مولانا لکھنوی (رح) نے یوں ہی فرمائی ہے جیسے روایت کی جاتی ہے تو ہم اس تعبیر کو مولانا کا "تسامح" ہی کہتے ہیں.

صحابہ کرام کو اس نقطۂ نظر سے نہیں دیکھنا چاہیے کہ ہر ایک دوسرے کے ساتھ کیسا تھا، بلکہ انہیں اس زاویہ نظر سے دیکھنا چاہئے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ وہ کیسے تھے؟.

اور حیرت کی بات یہ ہے کہ مولانا لکھنوی (رح) کی اس تعبیر کو بعض حضرات نے جن میں مولانا لکھنوی کے نبیرہ پروفیسر عبد الحیی لکھنوی بھی شامل ہیں مولانا لکھنوی کا اعتدال، مسلک وسط اور سب سے بڑا امتیاز قرار دیا ہے..

نوٹ : مولانا لکھنوی کی طرف منسوب اس مقولہ کو پاکستان میں "حب اہل بیت" کی آڑ میں صحابہ کرام پر تنقید کے لیے مشہور بعض لوگوں نے خاص طور پر نقل کیا ہے، جنہوں نے پاکستان میں ایسا لٹریچر ڈھونڈھ کر خاص اہتمام سے شائع کروایا ہے جس میں حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ساتھیوں کی تنقیص پائی جاتی ہے ... (تفصیل پھر کبھی).

مفتی وقاص رفیع نے مولانا لکھنوی (رح) کی اس تعبیر کا دفاع کرتے ہوئے سب سے پہلے جو عنوان باندھا ہے اس پر غور فرمائیں:

"امام اہل سنت رحمۃ اللہ علیہ کے زیر بحث قول کی مختلف توجیہات"

یعنی مفتی وقاص رفیع بھی یہ تسلیم کرتے ہیں کہ مولانا لکھنوی کی یہ تعبیر" قابل توجیہ " ہے.... اس کے بعد "امام اہل سنت کے زیر بحث جملہ کی بہترین توجیہ "کے عنوان سے مفتی وقاص رفیع نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ : "صف نعال" کا ترجمہ "جوتوں کی صف" کرنا غلط ہے، بلکہ علماء لغت نے اس کا ترجمہ اس صف سے سے کیا ہے جو باہر کی جانب اہل مجلس کے جوتے اتارنے کی جگہ سے متصل ہو" اور اس پر مفتی وقاص رفیع نے غیاث اللغات کا حوالہ دیا ہے.

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 591) .

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع کان ایک طرف سے پکڑیں یا دوسری طرف سے، کوئی فرق نہیں پڑتا، جب آپ خود یہ نقل کر رہے ہیں کہ "صف نعال" وہ صف ہوتی ہے جو اصل مجلس سے باہر اس جگہ پر ہوتی ہے جہاں اہل مجلس جوتے اتارتے ہیں" تو اس تعبیر کے مفہوم میں کیا فرق پڑا؟؟ پھر بھی یہی مطلب ہوا ناں کہ

"حضرت علی (رض) کی مجلس میں اگر حضرت معاویہ رض) تشریف لائیں تو ان کو اگر مجلس سے باہر اہل مجلس کے جوتے اتارنے کے مقام پر بھی جگہ مل جائے تو یہ ان کے لیے سعادت اور شرف کی بات ہے".. یا کوئی اور مفہوم ذہن میں آتا ہے؟

نیز ہم یہاں یہ بات اپنے قارئین کے علم میں لانا چاہتے ہیں کہ ایک کتاب ہے "تذکرہ کاتب وحی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ" مصنف کا نام ہے "قاری قیام الدین الحسینی"، اس پر حضرت سید نفیس الحسینی شاہ صاحب (رح) نے تقریظ لکھی تھی، اس تقریظ میں حضرات نفیس شاہ صاحب نے بھی بحوالہ مولانا محمد منظور نعمانی صاحب بعنوان "امام اہل سنت کا غیر معمولی اعتدال" حضرت لکھنوی کا یہی (حضرت علی (رض) کی مجلس میں صف نعال میں جگہ ملنے والا) قول نقل کیا ہے، اور دعا فرمائی ہے کہ "اللہ تعالی سب مسلمانوں کو راہ حق و اعتدال نصیب فرمائے"

(دیکھیں: تذکرہ کاتب وحی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ، صفحہ 19 — 20) .

چنانچہ قاری قیام الدین صاحب نے اسی "معتدل قول" کو اپنی کتاب کے آخر میں زیر عنوان "گر فرق مراتب نہ کنی زندیقی" "صف نعال" کی وضاحت کے ساتھ ان الفاظ سے نقل کر دیا کہ:

"ان کی مجلس میں اگر صف نعال (جوتوں کی صف) میں حضرت معاویہ کو جگہ مل جائے تو ان کے لیے سعادت اور باعث فخر ہے" (تذکرہ کاتب وحی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ، صفحہ 237)

ملاحظہ فرمائیں، قاری قیام الدین صاحب خود "صف نعال" کی وضاحت "جوتوں کی صف" سے کر رہے ہیں ...اور پھر یہاں "اگر فرق مراتب نہ کنی زندیقی" کا عنوان دیا ہے، یعنی جو ان کے نزدیک حضرت معاویہ (رض) کو حضرت علی (رض) کی مجلس میں "جوتوں کی صف" میں بیٹھنے کے قابل نہ مانے وہ زندیق ہے...

تو اب بتائیں ہم مفتی وقاص رفیع کی تاویلات قبول کریں یا اس کتاب کی تشریح قبول کریں جس پر "اکابرین" کی تقاریظ ہیں؟؟

پھر خود مفتی وقاص رفیع لکھتے ہیں:

"اور دوسرے یہ کہ امام اہل سنت مولانا عبدالشکور لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ قول اپنے حقیقی معنوں پر محمول نہیں، بلکہ مجازی معنوں پر محمول ہے، جس کا مطلب یہ ہے کہ حضرت علی (رض) صف اول کے صحابہ میں سے ہیں اور حضرت معاویہ (رض) آخری صفوں کے صحابہ میں سے ہیں" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 591)

یعنی مفتی وقاص رفیع تسلیم کرتے ہیں کہ مولانا لکھنوی (رح) کے ان الفاظ اور اس تعبیر کو اگر اس کے حقیقی معنوں پر محمول کیا جائے تو یہ واقعی نامناسب ہے.. اسی لیے تو وہ اسے مجازی معنوں میں محمول کر رہے ہیں، ظاہر ہے مجازی معنی وہیں لیا جاتا ہے جہاں حقیقی معنی لینا ممکن نہ ہو..

پھر قارئین محترم توجہ فرمائیں کہ مولانا لکھنوی (رح) کی طرف منسوب اس قول میں صحابہ کرام کی صفوں کا تذکرہ نہیں ہو رہا یا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس میں بیٹھے صحابہ کرام کی صفوں کا ذکر نہیں ہو رہا، بلکہ "حضرت علی (رض) کی مجلس" کی صفوں کا تذکرہ ہو رہا ہے، اور یہ بتایا جا رہا ہے کہ حضرت علی (رض) کی مجلس کی صفوں میں اگر حضرت معاویہ (رض) کو اس صف میں بھی جگہ مل جائے جو مجلس کے باہر اہل مجلس کے جوتے اتارنے کی جگہ کے پاس ہے تو یہ ان کے لیے سعادت کی بات ہو گی.... اور حضرت علی (رض) کی مجلس میں صحابہ، غیر صحابہ، اور وہ لوگ بھی ہوتے تھے جو اوپر اوپر سے اپنے آپ کو آپ کا جانثار کہتے تھے لیکن اندر سے مسلمانوں کے دشمن تھے... اور ظاہر ہے یہ سب لوگ حضرت علی (رض) کے لشکری تھے، تو یقینی طور پر یہ لوگ آپ کی مجلس کی پہلی صفوں میں ہی بیٹھتے ہوں گے، تو حضرت لکھنوی (رح) جب حضرت معاویہ (رض) کو حضرت علی (رض) کی مجلس سے بھی باہر جوتے اتارنے کی جگہ کے پاس والی صف میں بٹھا رہے ہیں تو کیا یہ ذہن میں نہیں آتا کہ وہ غیر صحابی بھی جو اس مجلس میں ان سے آگے والی صفوں میں بیٹھتے تھے حضرت معاویہ (رض) سے افضل تھے؟؟؟ بات سوچنے کی ہے..

اس کے بعد مفتی وقاص رفیع نے (صفحہ نمبر 591 سے ہی) ایک نیا فریب دینے کی کوشش کی ہے، امام حاکم (رح) کی کتاب "علوم الحدیث" کے حوالے سے یہ لکھا ہے کہ انہوں نے صحابہ کرام (رض) کو بارہ طبقات میں تقسیم کیا ہے.. اور پھر نتیجہ یوں نکالا ہے کہ:

"مولانا عبدالشکور لکھنوی (رح) نے انہی فرق مراتب کو سامنے رکھتے ہوئے ایک بلیغ استعارے میں حضرت علی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) کا باہمی مقام و مرتبہ بیان فرمایا ہے، اس سے مراد ہرگز نہیں کہ واقعی حضرت معاویہ (رض) اگر حضرت علی (رض) کی مجلس میں تشریف لائیں تو انہیں جوتوں کی جگہ ملے گی یا وہ حضرت علی (رض) کی مجلس میں جوتوں کی جگہ میں بیٹھنے کے قابل ہیں" ...... (آگے لکھتے ہیں) ... یہ تو آپ نے ملاحظہ فرما لیا (یعنی امام حاکم کے بیان کردہ صحابہ کے بارہ طبقات میں_ناقل) کہ فتح مکہ سے پہلے اسلام قبول کرنے والے صحابہ کو علماء نے طبقات صحابہ کے دسویں طبقہ میں شمار کیا ہے، اور حضرت معاویہ (رض) کے اسلام لانے سے متعلق یہ بات کتب تواریخ میں قطعی طور پر مذکور ہے کہ انہوں نے عمرة القضاء سنہ 7 ہجری کے موقع پر اسلام قبول کر لیا تھا... (آگے لکھا کہ) ... پس جب حضرت معاویہ (رض) کا شمار صحابہ کرام کے دسویں طبقہ میں ہوتا ہے تو اور حضرت علی (رض) کا شمار پہلے طبقہ میں ہوتا ہے تو ایسے میں حضرت معاویہ (رض) کو حضرت علی (رض) کے مرتبہ کے برابر یا اس کے قریب کیوں کر رکھا جا سکتا ہے؟".

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 594 و 595)

قارئین محترم! نہ جانے مفتی وقاص رفیع ہمیں "صحابہ کرام کے طبقات" کیوں سمجھا رہے ہیں؟ یا اگر امام حاکم (رح) نے یہ طبقات بیان کر کے آخر میں یوں لکھا ہوتا کہ "صحابہ کرام کے ان طبقات میں آخری طبقات والے صحابہ کرام کو اگر پہلے طبقہ والے صحابہ کرام کی مجلس کے باہر اہل مجلس کے جوتوں سے ملی صف میں بھی جگہ مل جائے تو ان کے لیے باعث سعادت و شرف ہے" تو مفتی صاحب کو یہ حوالہ چنداں مفید ہو سکتا تھا، اور جو مفتی وقاص یہ کہہ رہے ہیں کہ "تو ایسے میں حضرت معاویہ (رض) کو حضرت علی (رض) کے

مرتبہ کے برابر یا اس کے قریب کیوں کر رکھا جاسکتا ہے؟" تو وہ یہ بتائیں کہ یہ کس نے کہا ہے کہ حضرت علی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) برابر ہیں؟؟؟ یہاں تو بات ہی حضرت علی (رض) کی مجلس کی صفوں کی ہو رہی ہے، ان صفوں میں مثلاً ہمیں حضرت عثمان (رض) کے خلاف خروج کرنے والے باغی بھی نظر آتے ہیں جنہوں نے ایک خلیفہ راشد کو شہید کیا... اور جن سے قصاص لینے کے معاملے پر جنگ جمل و صفین کے سانحے ہوئے... بلکہ ان میں سے کچھ حضرات تو مختلف اہم عہدوں پر بھی فائز ہو گئے تھے (یاد رہے اس میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ہم متہم نہیں کر رہے، اس وقت حالات ہی ایسے تھے کہ یہ لوگ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ارد گرد حاوی تھے، اور حضرت علی رضی اللہ عنہ چاہتے ہوئے بھی ان کے خلاف اقدام نہ کر پا رہے تھے، اس بات کو اسی تناظر میں لیا جائے)... تو حضرت علی (رض) کی مجلس میں ظاہر ہے ان کے اپنے لشکری اور اپنے حکام اگلی صفوں میں ہی بیٹھے ہوں گے ... اور اس مجلس کی "صف نعال" میں اگر حضرت معاویہ (رض) کو بٹھایا جا رہا ہے تو ہم اس تعبیر کو نامناسب، اور تسامح کہیں تو ہم پر اکابر کے گستاخ کا فتویٰ کیوں لگتا ہے؟؟ مفتی وقاص رفیع ذرا ٹھنڈے دل سے سوچیں.... کہ وہ کیوں حضرت لکھنوی (رح) کی طرف منسوب اس قول کی ایسی توجیہات کر رہے ہیں کہ "ان کی مراد مجازی معنی ہے".. یا "ان کا مقصد طبقات صحابہ کا بیان تھا".... جبکہ وہ خود بھی سمجھتے ہیں کہ اپنے ظاہری الفاظ میں یہ تعبیر واقعی نامناسب ہے.

پھر مفتی وقاص رفیع نے امام حاکم کے حوالے سے صحابہ کے 12 طبقات لکھے ہیں، اور خود لکھا ہے کہ حضرت معاویہ (رض) ان میں سے "دسویں" طبقے میں آتے ہیں، یوں دسواں طبقہ تو "صف نعال" پھر بھی نہیں بنتا.... کیونکہ صف نعال تو بہ اقرار مفتی وقاص رفیع "وہ آخری صف ہوتی ہے جو مجلس سے باہر جوتوں کے ساتھ ہوتی ہے" اور یہاں دسویں طبقے کے بعد دو طبقے صحابہ کے اور بھی ہیں... اگر مفتی وقاص کی منطق کو ہی لے لیا جائے تو "صف نعال" یا باہر والی آخری صف "بارہواں طبقہ" یا اس کے بعد والوں کی بنے گی.....

# مفتی وقاص رفیع کی ایک علمی خیانت اور ایک جہالت

---------------

مفتی وقاص رفیع کا دعوی ہے کہ انہوں نے اپنی کتاب، قاضی محمد طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب "حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین" کے جواب میں لکھی ہے، چنانچہ مولانا عبدالشکور لکھنوی (رح) کی عبارات کی بحث میں ہی قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے نبیرہ حضرت مولانا عبدالشکور لکھنوی، پروفیسر عبدالحیی لکھنوی کی کتاب "امام اہل سنت علامہ عبد الشکور فاروقی لکھنوی، حیات وخدمات" سے چند عبارات نقل کی تھیں، جن میں حضرت معاویہ (رض) کی طرف سے یزید کو اپنا ولی عہد بنانے کا ذکر تھا، اسی ضمن میں پروفیسر عبدالحیی لکھنوی نے پہلے تو یہ لکھا کہ " :

"اب رہا یہ سوال کہ ایسے فاسق وفاجر شخص (یعنی یزید_ناقل) کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے مسلمانوں کا امیر کیسے بنادیا؟ تو اس کے بارے میں یہی کہا جاسکتا ہے کہ وہ معذور تھے، اور انھیں صحیح صورت حال کا علم نہ ہو سکا، اس لیے ان کا یہ فیصلہ کسی بدنیتی پر مبنی نہیں تھا بلکہ ایک قسم کی خطائے اجتہادی پر مبنی تھا" پھر آگے پروفیسر عبدالحیی فاروقی صاحب نے علامہ ابن حجر مکی کے حوالے سے یہ نقل کیا ہے کہ :

"لیکن اس کے باوجود بعض (صحابہ) سے ایسی باتیں صادر ہوئی ہیں جو ان کے مرتبہ کے لائق نہ تھیں، جیسے حضرت معاویہ (رض) نے یزید کو خلیفہ بنادیا، بیٹے کی شدید محبت نے اس کے کمالات ان کی نظر میں جما دیے تھے، اور اس کے عیوب ان کی نذر سے پوشیدہ کردیے تھے، حالانکہ اس کے عیوب آفتاب سے بھی زیادہ روشن تھے، پس یہ بات حضرت معاویہ (رض) کے حوالے سے لغزش تھی (جس پر) اللہ ان کو بخش دے گا....."

اس کے بعد پروفیسر عبدالحیی لکھنوی صاحب لکھتے ہیں (نہ کہ قاضی طاہر ہاشمی صاحب) کہ :

"مذکورہ تفصیل سے یہ عیاں ہوگیا کہ یزید میں فسق تھا اور حضرت معاویہ (رض) سے انھیں امیر بنانے میں خطأ اجتہادی ہوئی تھی، تطہیر الجنان کا اردو ترجمہ کرکے حضرت لکھنوی (یعنی مولانا عبدالشکور لکھنوی_ناقل)

نے دو بار اسے شائع کیا تھا مگر اس مقام پر انہوں نے کوئی اختلافی نوٹ نہیں لگایا جس سے معلوم ہوا کہ وہ بھی اس رائے سے متفق تھے ورنہ ضرور اس کے خلاف اپنی رائے تحریر کرتے"

(امام اہل سنت علامہ عبدالشکور فاروقی لکھنوی، حیات وخدمات، ص 627 — 628)

قارئین محترم! آپ نے پڑھا کہ حضرت مولانا عبدالشکور لکھنوی (رح) کے نبیرہ، پروفیسر عبدالحیی صاحب نے اس تحریر سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ مولانا عبدالشکور لکھنوی (رح) اس رائے سے متفق تھے کہ یزید کے عیوب سورج سے بھی زیادہ روشن تھے اور پھر پروفیسر عبدالحیی صاحب نے ان "آفتاب سے بھی زیادہ روشن عیوب" کی تشریح یوں خود کردی کہ "مذکورہ تفصیل سے عیاں ہوگیا کہ یزید میں فسق تھا اور حضرت معاویہ (رض) سے اسے امیر بنانے میں خطأً اجتہادی ہو گئی"، مفہوم یہ نکلا کہ یزید کا فسق سورج سے بھی زیادہ روشن تھا لیکن اس کے باوجود حضرت معاویہ (رض) نے اسے خلیفہ نامزد کردیا. (قارئین محترم! آپ پروفیسر عبدالحیی فاروقی صاحب کی عبارت ایک بار پھر پڑھ لیں، پہلے انہوں نے جو ابن حجر مکی کے حوالے سے بات نقل کی ہے اور پھر "مذکورہ تفصیل سے عیاں ہوگیا" سے اس کی جو مزید تشریح کی، اگر وہ مفہوم نہیں بنتا جو میں سمجھا ہوں تو میری اصلاح کردی جائے میں آپ کا ممنون ہوں گا)..

اور پھر پروفیسر صاحب نے یہ نتیجہ نکالا کہ "چونکہ ابن حجر مکی (رح) کی کتاب " تطہیر الجنان" کا مولانا عبدالشکور لکھنوی (رح) نے دو بار اردو ترجمہ کرکے شائع کیا اور اس جگہ کوئی اختلافی نوٹ نہیں لکھا لہٰذا ثابت ہوا کہ آپ اس بات سے متفق تھے....

نوٹ: یہ پروفیسر عبدالحیی صاحب کا اپنا استنباط ہے، لہٰذا ہم اس بناء پر مولانا عبدالشکور لکھنوی (رح) کے بارے میں یقین سے نہیں کہہ سکتے کہ کیا واقعی ان کی بھی یہی رائے تھی کہ یزید کے عیوب (جس کی تشریح پروفیسر عبدالحیی فاروقی صاحب نے فسق سے کی ہے) سورج سے بھی زیادہ روشن ہونے کے باوجود حضرت معاویہ (رض) نے اسے اپنا ولی عہد بنایا تھا...

لیکن یہاں مفتی وقاص رفیع کی ایک علمی خیانت کی طرف اشارہ مقصود ہے...

علامہ ابن حجر مکی (رح) کی عبارت میں موجود "عیوب" کی وضاحت "فسق" کے ساتھ پروفیسر عبدالحیی فاروقی نبیرہ حضرت عبدالشکور لکھنوی (رح) نے کی ہے، لیکن مفتی و قاص رفیع نے اپنی کتاب میں لکھا ہے کہ:

"یہاں پروفیسر قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے انتہائی دجل و تلبیس سے کام لیا ہے اور قارئین با تمکین کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کی ناکام کوشش کی ہے کہ یزید کے فاسقانہ و فاجرانہ اعمال اور یزید کے عیوب و نقائص کو شئے واحد کے طور پر ذکر کیا ہے"

(مفتی و قاص رفیع کی کتاب: صفحہ 597).

قارئین محترم! جب میں نے قاضی طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب کے اس مقام کو دیکھا تو انہوں نے وہاں پروفیسر عبدالحیی فاروقی صاحب کی عبارت باحوالہ نقل کی ہے اور اسی عبارت میں ان پروفیسر عبدالحیی صاحب نے ابن حجر مکی کی عبارت میں مذکور "عیوب" کی وضاحت "مذکورہ تفصیل سے یہ عیاں ہو گیا کہ یزید میں فسق تھا" کے ساتھ کی ہے... نہ یہ کہ قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے یہ تشریح کی ہے.. تو اب مفتی و قاص رفیع کا "انتہائی دجل و تلبیس سے کام لینے اور قارئین با تمکین کی آنکھوں میں دھول جھونکنے" کا فتویٰ قاضی طاہر ہاشمی صاحب پر نہیں لگتا بلکہ سیدھا "عیوب" کی تشریح "فسق" سے کرنے والے پروفیسر عبدالحیی فاروقی نبیرہ حضرت امام اہل سنت کی طرف متوجہ ہوتا ہے... کہ انہوں نے ہی ان دونوں چیزوں کو "شئے واحد" کے طور پر ذکر کیا ہے...

میرے خیال میں اکابرین کو اگر مفتی و قاص رفیع جیسے ایک دو اور نادان وکیل مل جائیں تو پھر اکابر کو کسی اور دشمن کی ضرورت ہی نہیں...

اور آخر میں مفتی و قاص رفیع کی ایک جہالت بھی ملاحظہ فرمالیں..

اپنی کتاب کے صفحہ 597 پر لکھتے ہیں کہ:

"یزید کے فاسقانہ و فاجرانہ اعمال سے حضرت معاویہ (رض) کے بے خبر ہونے کا مطلب یہ ہے کہ یزید خلیفہ بننے سے پہلے چھپ چھپ کر بعض خلاف شرع امور کا ارتکاب کرتا تھا جس سے حضرت معاویہ (رض) سمیت دیگر صحابہ و تابعین سمیت سب بے خبر تھے" .... (لیکن مفتی وقاص رفیع کو آج چودہ سو سال بعد نہ جانے یہ کیسے علم ہو گیا کہ یزید چھپ چھپ کر یہ کام کرتا تھا؟_ناقل).

اور اگلے صفحے پر مفتی وقاص رفیع لکھتے ہیں:

"چنانچہ ولی عہد بنتے وقت یزید کے فسق و فجور کے واقعات مستور تھے اور وہ کسی کو بھی معلوم نہیں تھے (جو اَب مفتی وقاص پر منکشف ہوئے ہیں_ناقل) ان کا ظہور تو خلافت کے دوسرے اور تیسرے سال میں ہوا، جب اس نے خوب کھل کر خلاف شرع کام کرنے شروع کر دیے، اور بالآخر انہی خلاف شرع کاموں کے باعث مدینہ میں اس کے خلاف خروج ہوا"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 698)

قارئین محترم! غور فرمائیں، مفتی وقاص رفیع کا کہنا ہے کہ یزید کے ولی عہد بنتے وقت اس کا فسق و فجور مستور (یعنی چھپا ہوا) تھا، اس کے فسق و فجور کو کسی کو بھی علم نہ تھا...

تو مفتی وقاص رفیع کی اس بات سے یہ بات تو ثابت ہو گئی کہ یزید کی ولی عہدی کی بیعت کے وقت جن چار پانچ صحابہ کرام نے اس تجویز سے اختلاف کیا تھا اس وقت یزید کا فسق و فجور زیر بحث نہ تھا کیونکہ کسی کو اس بارے میں علم ہی نہ تھا، کیونکہ اگر ان حضرات میں سے کسی ایک نے بھی یہ کہا ہوتا کہ "ہم اس کی ولی عہدی اس لئے قبول نہیں کرتے کہ وہ فاسق و فاجر ہے" تو اس کا فسق و فجور تو "مستور" نہ رہتا بلکہ "ظاہر" ہو جاتا.....اس بات کو ذہن میں رکھیں..آگے اس بات کی ضرورت پیش آئے گی

پھر مفتی وقاص رفیع نے لکھا ہے کہ "اس کے فسق و فجور کا ظہور تو خلافت کے دوسرے اور تیسرے سال میں ہوا".. غور فرمائیں! حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہ) کی وفات رجب سنہ 60 ہجری میں ہوئی، یوں اگر یزید

رجب 60 ہجری میں خلیفہ بنا تو اس کا پہلا سال رجب 61 ہجری میں پورا ہوگا، تو مفتی و قاص رفیع کے بقول اگر اس کے فسق و فجور کا ظہور خلافت کے دوسرے اور تیسرے سال میں ہوا تو اس کا مطلب ہے کہ رجب 61 ہجری کے بعد اس کا فسق و فجور ظاہر ہوا....

اب میرا سوال ہے کہ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ محرم سنہ 61 ہجری تک (جب ابھی یزید کو خلیفہ بنے چار ماہ کے قریب ہی ہوے تھے) بقول مفتی و قاص رفیع یزید کا فسق و فجور مستور ہی تھا اور اس کا ظہور نہیں ہوا تھا ..... تو کیا اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ حضرت حسین رضی اللہ عنہ کا کربلائی خروج یزید کے فسق و فجور کی وجہ سے نہ تھا... کیونکہ وہ تو ابھی مستور ہی تھا... کیا مفتی و قاص رفیع اس بات سے متفق ہیں؟؟؟ (اس سوال پر ہم مولانا محمد امین اکاڑوی کی عبارات کے ضمن میں آگے تفصیلی بات کریں گے ان شاء اللہ).

یہ بھی نوٹ کرلیں کہ مفتی و قاص رفیع کے اکابرین میں "حضرت مولانا قاضی مظہر حسین صاحب (رح) اور حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی صاحب (رح) دونوں نے اس بات کی تصریح کی ہے کہ حضرت حسین رضی اللہ عنہ یزید کے خلاف نکلنے کی وجہ یزید کا فسق تھا (جو بقول مفتی و قاص رفیع اس وقت تک مستور تھا).
قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کی خارجی فتنہ جلد دوم کا صفحہ نمبر 17 (طبع اول) دیکھ لیں.. انہوں نے صاف لکھا ہے کہ:
"حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ نے جو یزید کی بیعت نہ کی اور یزیدی گروہ سے دفاعی جنگ کی نوبت آئی تو یہ سب کچھ یزید کو فاسق سمجھنے کی وجہ سے ہوا"
نیز مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی (رح) کی "تجلیات صفدر، جلد 1 ص 492 طبع اول" دیکھ لیں، لکھا ہے "سیدنا امام حسین (رض) کے اس خروج کی بنیاد یزید کا فسق و فجور تھا"...........
اب مفتی و قاص رفیع کہتے ہیں کہ یزید کا فسق و فجور اس کی خلافت کے دوسرے اور تیسرے سال تک مستور رہا اس کے بعد ظاہر ہوا.. جبکہ مفتی صاحب کے اکابرین فرماتے ہیں کہ اس کا فسق و فجور تو اس کے خلیفہ بنتے تھی

ظاہر ہو چکا تھا اور حضرت حسین (رض) کے اس کی بیعت نہ کرنے نیز اس کے خلاف کربلائی خروج کرنے کا سبب یزید کا فسق و فجور ہی تھا..

بات کس کی درست ہے؟؟ اکابر کی یا مفتی وقاص رفیع کی؟؟

نوٹ: ہماری بحث یہاں یزید کے فسق سے ہرگز نہیں... بلکہ مفتی وقاص رفیع کے مبلغ علم کے بارے میں اپنے قارئین کو بتانا مقصود ہے.

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 23)

------------------

اس قسط کی ابتدا امام احمد بن حنبل (رح) کے ایک قول سے کرتے ہیں، آپ سے سوال ہوا:
"یا ابا عبداللہ ما تقول فیما کان من علي ومعاویه رحمهما الله؟ فقال ابو عبدالله: "ما أقول فیها الا الحسنی رحمهم الله اجمعین" (اے ابو عبداللہ (امام احمد کی کنیت ہے) آپ ان امور کے بارے میں کیا کہتے ہیں جو حضرت علی اور حضرت معاویہ کے مابین وقوع پذیر ہوئے؟ تو امام احمد نے فرمایا: میں سوائے اچھائی کے کچھ نہیں کہتا، اللہ کی ان سب پر رحمت ہو۔ (اسناده صحیح: السنة لأبي بكر الخلال، صفحہ 460)

نوٹ: امام احمد بن حنبل نے اپنی عدالت نہیں لگائی، یہ فیصلہ کرنے نہیں بیٹھے کہ فلاں صحیح تھا اور فلاں غلط؟ فلاں کا اقدام تھا تو "بغاوت" لیکن چونکہ وہ صحابی ہیں اس لیے ہم اسے "اجتہادی خطا" کہتے ہیں، فلاں سے اجتہادی غلطی ہوئی اور فلاں سے نہ ہوئی، فلاں نے نص کی مخالفت کی اور فلاں نے نہیں کی.. بلکہ سکوت و توقف فرمایا اور دونوں پر رحمت بھیجی.... العاقل یکفیه الاشارة.

اب آیئے آگے چلتے ہیں.
مفتی و قاص رفیع نے اپنی کتاب کے صفحہ 599 سے شیخ الحدیث مولانا عبدالرشید نعمانی (رح) کا ذکر شروع کیا ہے، قاضی محمد طاہر ہاشمی صاحب نے ایک واقعہ ذکر کیا تھا کہ: ایک مرتبہ علماء کی ایک مجلس میں مولانا عبدالرشید نعمانی سے عرض کیا گیا کہ "حضرت معاویہ (رض) کو باغی، طاغی، جائر، اور مخطی وغیرہ کہنے کے

بجائے اگر ان کے اس اقدام کو کوئی ایسی مناسب تاویل و توجیہ کرلی جائے جس سے ان کو یہ سب کچھ کہنا نہ پڑے تو کیا زیادہ مناسب نہ ہوگا؟" تو مولانا نعمانی (رح) نے برجستہ جواب دیا : "ہاں! کتاب الحدود میں صحابہ (رض) کے مذکورہ واقعات کی جو توجیہ تم کرسکتے ہو وہ یہاں بھی کرلو.. نیز فرمایا: "حضرت نانوتوی نے لکھا ہے کہ حضرت معاویہ (رض) کوئی اتنے بڑے صحابی نہیں ہیں کہ ان کے ہر قول و فعل ہم توجیہ کرتے پھریں".... (مفتی وقاص رفیع نے یہ واقعہ اپنی کتاب کے صفحہ 599-600 پر نقل کیا ہے اور اس کی تردید نہیں کی).

قارئین محترم! مولانا عبدالرشید نعمانی (رح) کا اشارہ اس طرف تھا کہ چند صحابہ کرام سے گناہ (زنا، قذف وغیرہ) سرزد ہوے تھے جس کی وجہ سے ان پر حد نافذ کی گئی تھی، جس کا ذکر کتب حدیث و فقہ میں "کتاب الحدود" کے اندر ہمیں ملتا ہے، تو جو تاویل ان صحابہ کرام سے صادر ہونے والے ان گناہوں کی ہو سکتی ہے وہی یہاں بھی کرلو... (یعنی جیسے وہاں کوئی تاویل نہیں ہو سکتی ایسے ہی یہاں کسی تاویل کی گنجائش نہیں_ناقل) ... نیز مولانا نعمانی (رح) نے حضرت نانوتوی (رح) کے اسی قول کا حوالہ بھی دے دیا جس پر ہم پہلے بات کرآئے ہیں، اور مفتی وقاص رفیع کی وہاں کی گئی دور از کار تاویل اور غلط ترجمے کا تار پول کھول آئے ہیں..

قارئین محترم! مولانا عبدالرشید نعمانی (رح) کا مشاجرات صحابہ کے ایک "اجتہادی" اختلاف کو بعض صحابہ کرام سے صادر ہونے والے گناہوں پر قیاس کرنا بالکل درست نہیں، ورنہ یہ ماننا پڑے گا کہ حضرت عثمان (رض) کی شہادت کے بعد صحابہ کرام کی اکثریت (بلکہ 99% اکثریت، کیونکہ معروف تابعی حضرت محمد بن سیرین رحمہ اللہ سے صحیح روایت ہے کہ اس وقت دس ہزار کے قریب صحابہ میں سے ان صحابہ کی تعداد چالیس بھی نہیں جو کسی بھی جانب سے شریک ہوے) سے ایسا گناہ سرزد ہوا جس کی کوئی توجیہ و تاویل ممکن ہی نہیں.. بات صرف حضرت معاویہ (رض) کی نہیں، بلکہ صحابہ کرام کی اس ساری جماعت کی ہے جو حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہی... مولانا نعمانی (رح) کی یہ بات حد سے تجاوز اور شاید ان کے اپنے

اندرونی جذبات کے شدت کی وجہ سے ان کے منہ سے نکل گئی .. جن جذبات کا اظہار انہوں نے حضرت نانوتوی (رح) کے حوالے سے خود کر بھی دیا..

ہم پوچھتے ہیں کہ کیا اگر کسی صحابی سے مثلاً زنا ہو گیا تو یہ اس کی "اجتہادی خطا" تھی؟ اور کیا کبھی ایسا ہوا ہے کہ صحابہ کرام کی اکثریت سے ایسا کوئی "اجتماعی گناہ" ہوا ہو جس کا ذکر "کتاب الحدود" میں آیا ہو جس کی طرف نعمانی صاحب اشارہ فرما رہے ہیں؟؟ اس لیے یہ تعبیر انتہائی نامناسب ہے، اگر کوئی رافضی یا سبائی یہ بات کہتا تو اس میں کوئی انہونی بات نہ تھی کہ وہ تو تمام صحابہ کرام کو ایسا ہی ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ ان کی اکثریت ایسی ویسی تھی، صرف معدودے چند لوگ ہی مخلص تھے، لیکن ایک سنی عالم کے طور پر شہرت رکھنے والے کے منہ سے ایسی بات نکلنا سمجھ سے بالاتر، غلط اور غلو ہی ہے.

لیکن قربانی جائیں، مفتی وقاص رفیع پر، وہ کہتے ہیں:

" مولانا نعمانی رحمۃ اللہ علیہ کے موقف کی توضیح "

" خلیفہ برحق یعنی حضرت علی المرتضیٰ (رض) کے خلاف جو ناحق خروج کر کے حضرت معاویہ (رض) سے خطا صادر ہوئی ہے اس کی وجہ سے فی نفسہ یقیناً بغاوت کے مرتکب ہوے ہیں اور اسی وجہ سے جمہور علماء سلف و خلف نے فقہی اصطلاح کے اعتبار سے انھیں " باغی " کہا ہے، لیکن چوں کہ وہ ایک صحابی مجہتد تھے اور ان کا یہ عمل ان کی اجتہادی رائے سے وجود میں آیا تھا اگرچہ ان کا یہ اجتہاد غلط ہی تھا، اس لیے ان کے مجتہد ہونے کی بناء پر ان کے اس عمل کو فقہی اعتبار سے بغاوت کہا جائے گا نہ کہ عرف عام کے اعتبار سے، نیز چوں کہ ان کا یہ اجتہاد غلطی پر مبنی تھا اس لیے اس اجتہاد میں انھیں مجتہد مخطی مان کر فقہی اعتبار سے باغی ضرور کہیں گے، اس کے علاوہ اور کوئی تاویل ایسی ممکن ہی نہیں کہ جس کی وجہ سے انہیں باغی و خاطی وغیرہ کہنے کے بجائے ان کے اس اقدام کو کسی طرح درست کہا جاسکے... چنانچہ حضرت معاویہ (رض) کے اس اقدام کو اگر فی نفسہ حقیقت کے آئینہ میں دیکھا جائے تو بلا شبہ ان کا یہ عمل خروج کے زمرے میں آتا ہے، اور وہ اس اقدام کی وجہ سے فقہی اصطلاح کے اعتبار سے باغی کہلائیں گے "

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 600)

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع کی اس تقریباً نصف صفحے کی عبارت میں آپ دیکھیں کہ کتنی بار لفظ "باغی" اور "فقہی باغی" آیا ہے، اور کتنی بار لفظ "خروج" اور "ناحق خروج" آیا ہے وار کتنی بار لفظ "بغاوت" اور "خاطی" آیا ہے... اس کے بعد آیئے مفتی وقاص رفیع کے اس فلسفے کا جائزہ لیتے ہیں..

مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب میں بار بار حضرت معاویہ (رض) پر "ناحق خروج" کرنے کا الزام لگایا ہے... کیا میں پوچھ سکتا ہوں کہ "خروج" کیا ہوتا ہے؟ اگر تو خروج یہ ہوتا ہے کہ کسی وجہ سے کسی ایسے حاکم کی بیعت سے الگ رہنا جس کی بیعت پر جمہور مسلمانوں کا اتفاق نہ ہوا ہو تو پھر یہ "ناحق خروج" صرف حضرت معاویہ (رض) کا ہی جرم نہیں بلکہ جن کے ساتھ حضرت علی (رض) کا جنگ جمل میں آمنا سامنا ہوا انہوں نے بھی "ناحق خروج" ہی کیا ہوگا، اور صحابہ کرام کا وہ گروہ جو اس وقت اکثریت میں تھا یعنی جو غیر جانبدار رہے، نہ انہوں نے حضرت علی (رض) کی بیعت کی اور نہ ہی کسی بھی طرف سے جنگ میں حصہ لیا، وہ بھی مفتی وقاص رفیع کی "فقہ" کی رو سے "ناحق خروج" کا مرتکب ہوگا... یوں اس وقت کے جمہور صحابہ کرام پر "ناحق خروج" کا "وقاصی فتویٰ" لگتا ہے..
نیز مفتی وقاص رفیع کے اس فتوے سے وہ لوگ بھی مستفید ہو سکتے ہیں جو حضرت حسین (رض)، حضرت عبداللہ بن زبیر (رض) اور واقعہ حرہ میں یزید کی بیعت توڑنے والوں کو "باغی" کہتے ہیں.. کیونکہ فقہی اصول صرف "صحابی خلیفہ" کے بارے میں ہی نہیں بلکہ ہر امیر کے بارے میں ہیں.. ذہن میں رہے کہ یزید کی ولی عہدی اور پھر اس کی امارت کی بیعت اس وقت موجود صحابہ اکثریت نے کرلی تھی (اس کی وجہ مفتی وقاص رفیع اینڈ کمپنی جو بھی بتائیں لیکن یہ حقیقت ہے)... جبکہ حضرت علی (رض) کی بیعت سے اس وقت کی صحابہ کرام کی اکثریت الگ رہی تھی.. یوں حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہنے والے تو بعد میں "فقہی باغی" بنیں گے، یزید کی بیعت سے الگ رہنے والے اور اسکے خلاف خروج کرنے پہلے بنیں گے.. تو

میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ مفتی وقاص رفیع ان لوگوں کو کیا جواب دیں گے؟؟ جو مفتی وقاص رفیع کے اسی فلسفے کو بنیاد بنا کر یزید کی بیعت سے الگ رہنے والوں اور اس کے خلاف خروج کرنے والوں کو "باغی" کہنے لگیں؟؟ جبکہ خود مفتی وقاص رفیع ہمیں بتا آئے ہیں کہ اس وقت تک یزید کا فسق مستور تھا، کسی کو نہیں پتہ تھا کہ وہ فاسق ہے.

نیز یہ بھی یاد رہے کہ مفتی وقاص رفیع کو اچھی طرح علم ہے کہ علماء اہل سنت نے "فاسق حاکم" کے خلاف خروج کو بھی ناجائز لکھا ہے اور اس پر اہل سنت کا اجماع بھی بتایا ہے... مثلاً امام نووی (رح) لکھتے ہیں:

" وَأَمَّا الْخُرُوجُ عَلَيْهِمْ وَقِتَالُهُمْ فَحَرَامٌ بِإِجْمَاعِ الْمُسْلِمِينَ وَإِنْ كَانُوا فَسَقَةً ظَالِمِينَ وَقَدْ تَظَاهَرَتِ الْأَحَادِيثُ بِمَعْنَى مَا ذَكَرْتُهُ وَأَجْمَعَ أَهْلُ السُّنَّةِ أَنَّهُ لَا يَنْعَزِلُ السُّلْطَانُ بِالْفِسْقِ"

(حاکموں کے) خلاف خروج کرنا اور ان سے جنگ کرنا حرام ہے اور اس پر مسلمانوں کا اجماع ہے، اگرچہ وہ (حاکم) فاسق اور ظالم ہی کیوں نہ ہوں، اس بات کی تائید میں بہت سی احادیث بھی وارد ہیں، اور اہل سنت کا اس پر اجماع ہے کہ بادشاہ اگر فسق کا ارتکاب کرے تو وہ معزول نہیں ہو جاتا...

(نووی شرح مسلم، جلد 12 صفہ 229، دار احیاء التراث العربی، بیروت)

(اس پر مزید حوالے بھی موجود ہیں.. یہ صرف نمونے کے طور پر دیا گیا ہے)

تو فرمائیں مفتی وقاص رفیع صاحب! آپ حضرت حسین (رض)، حضرت عبداللہ بن زبیر (رض) اور اہل حرہ کے خروج کی کیا توجیہ و تاویل کریں گے؟؟ ان پر یہ اصول لاگو کریں گے کہ "کسی بھی حاکم کے خلاف خروج جائز نہیں اگرچہ وہ فاسق ہی کیوں نہ ہو" یا نہیں؟ جبکہ وہ حاکم بھی ایسا ہو جس کی حکومت کو اس وقت کے صحابہ اور مسلمانوں کی اکثریت نے قبول کر لیا ہو؟؟

اور اگر "ناحق خروج" سے مراد یہ ہے کہ "کسی حاکم یا خلیفہ کے خلاف جنگ کی غرض سے نکلنا" تو معاف کیجیے گا آپ جو بار بار "ناحق خروج" کا نعرہ لگاتے ہیں وہ غلط ہے، نہ ہی جنگ جمل میں حضرت ام المؤمنین حضرت عائشہ وحضرات طلحہ وزبیر (رضی اللہ عنہم) نے حضرت علی (رض) کے خلاف کوئی پیش قدمی یا لشکر کشی کی تھی اور نہ ہی جنگ صفین میں حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ساتھیوں نے حضرت علی (رض) کی طرف کسی قسم کی کوئی لشکر کشی کی تھی... بلکہ دونوں جگہ لشکر کشی حضرت علی (رض) کے لشکر کی طرف سے ہوئی تھی... لہٰذا آپ پہلے حضرت معاویہ (رض) کے اقدام کو "خروج" تو ثابت کریں پھر ہمیں "فقہی بغاوت" اور "عرفی بغاوت" کے فلسفے سمجھائیں.

پھر آپ نے جو یہ لکھا ہے کہ "جمہور علماء سلف وخلف نے فقہی اصطلاح کے اعتبار سے حضرت معاویہ (رض) کو باغی کہا ہے"، تو میرا سوال ہے کہ آپ کے نزدیک اس وقت موجود صحابہ کرام وتابعین بھی "علماء سلف و خلف" میں شامل ہیں یا نہیں؟ وہ لوگ جن کے سامنے یہ سب واقعات ہوے، سب سے پہلے ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ ان کا کیا موقف تھا؟

آیئے کچھ حوالے آپ کے سامنے رکھتا ہوں.

علامہ ابن حزم اندلسی رحمہ اللہ (متوفی 456ھ-) لکھتے ہیں:

الْكَلَام فِي حَرْب عَليّ من حاربه من الصَّحَابَة رَضِي الله عَنْهُم

(قَالَ أَبُو مُحَمَّد) اخْتلف النَّاس فِي تِلْكَ الْحَرْب على ثَلَاث فرق فَقَالَ جَمِيع الشِّيعَة وَبَعض المرجئة وَجُمْهُور الْمُعْتَزلَة وَبَعض أهل السّنة أَن عليا كَانَ الْمُصِيب فِي حربه وكل من خَالفه على خطأ وَقَالَ وَاصل بن عَطاء وَعَمْرو بن عبيد وَأَبُو الْهُذيْل وَطَوَائِف من الْمُعْتَزلَة أَن عليا مصيبا فِي قِتَاله مَعَ مُعَاوِيَة وَأهل النَّهر ووقفوا فِي قِتَاله مَعَ أهل الْجمل وَقَالُوا إِحْدَى الطَّائِفَتَيْنِ مخطئة وَلَا نَعْرِف أَيهمَا هِيَ وَقَالَت الْخَوَارِج عَليّ الْمُصِيب فِي قِتَاله أهل الْجمل وَأهل صفّين وَهُوَ مخطيء فِي قِتَاله أهل النَّهر وَذهب سعد بن أبي وَقاص وَعبد الله بن عمر وَجُمْهُور الصَّحَابَة إِلَى الْوُقُوف فِي عَليّ وَأهل الْجمل وَأهل صفّين وَبِه يَقُول

جُمْهُور أهل السّنة وَأَبُو بكر بن كيسَان وَذهب جمَاعَة من الصَّحَابَة وَخيَار التَّابِعين وَطَوَائِف مِمَّن بعدهمْ إِلَى تصويب محاربي عَلِيّ من أَصْحَاب الْجمل وَأَصْحَاب صفّين وهم الْحَاضِرُونَ لقتاله فِي الْيَوْمَيْنِ الْمَذْكُورين وَقد أَشَارَ إِلَى هَذَا أَيْضا أَبُو بكر بن كيسَان

ترجمہ: حضرت علی (رض) کی دوسرے صحابہ کے ساتھ جو جنگیں ہوئیں اس بارے میں لوگوں کا اختلاف ہے اور ان کے تین (بڑے) گروہ ہیں.

تمام شیعہ، بعض مرجئہ، جمہور معتزلہ اور بعض اہل سنت کہتے ہیں کہ حضرت علی (رض) ان جنگوں میں درست تھے اور وہ تمام لوگ جو آپ کے مد مقابل تھے وہ غلطی پر تھے، (پھر اس گروہ میں سے) واصل بن عطاء، عمرو بن عبید، ابو الہذیل اور معتزلہ کے بہت سے گروہ کہتے ہیں کہ جہاں تک حضرت علی (رض) کی حضرت معاویہ (رض) اور اہل نہر کے ساتھ جنگ کا تعلق ہے تو ان میں حضرت علی (رض) درست تھے (اور دوسرے غلط تھے) لیکن آپ کی جو جنگ اہل جمل (حضرت عائشہ وطلحہ وزبیر رضی اللہ عنہم کے ساتھ) ہوئی اس میں ایک گروہ صحیح اور دوسرا غلط تھا لیکن کون صحیح اور کون غلط تھا؟ یہ ہم نہیں جانتے، لہٰذا ہم اس بارے توقف کرتے ہیں، اور خوارج کہتے ہیں کہ جنگ جمل و صفین میں حضرت علی (رض) ہی حق پر اور درست تھے، لیکن اہل نہر کے ساتھ جنگ میں وہ غلط تھے.

حضرت سعد بن ابی وقاص، حضرت عبداللہ بن عمر اور جمہور صحابہ کرام (رضی اللہ عنہم) کا موقف ہے کہ ہم جنگ جمل اور جنگ صفین دونوں کے بارے میں توقف کرتے ہیں (یعنی ہم یہ فیصلہ نہیں دیتے کہ کون صحیح تھا اور کون غلط_ناقل) اور جمہور اہل سنت اور ابو بکر بن کیسان کا یہی مسلک ہے.

جبکہ صحابہ اور خیار تابعین کی ایک جماعت اور ان کے بعد بہت سے لوگوں کا یہ مسلک ہے کہ جمل اور صفین دونوں جنگوں میں حضرت علی (رض) کے مد مقابل لڑنے والے "مصیب" یعنی صحیح موقف پر تھے، اور یہ لوگ (یعنی جو صحابہ اور تابعین یہ موقف رکھتے ہیں_ناقل) ان دونوں جنگوں میں شریک تھے، اس بات کی طرف بھی ابوبکر بن کیسان نے اشارہ کیا ہے. (الفصل فی الملل والنحل، جلد 4 صفحہ 119 – 120، مکتبۃ الخانجی، مصر)

مفتی وقاص رفیع صاحب! غور سے یہ الفاظ پڑھیں.. ابن حزم نے "جمہور صحابہ اور جمہور اہل سنت" کا مسلک یہ بتایا ہے کہ "ہم اس بارے میں توقف کرتے ہیں" یعنی کہ ہم مفتی وقاص رفیع اور مولانا عبدالرشید نعمانی (رح) کی طرح لوگوں کو "کتاب الحدود" کی مثالیں دے کر ایک فریق کو ضرور باغی نہیں کہتے بلکہ توقف کرتے ہیں. ...

پھر عرض ہے کہ اسلاف، صرف گنتی کے وہی چند رازی وغزالی نہیں جنہوں نے حضرت معاویہؓ وغیرہ کو قاتلِ عمارؓ اور باغی قرار دیا ہے بلکہ وہ ہزاروں صحابہؓ وتابعینؒ بھی اسلاف ہی ہیں اور سب بعد والوں سے بڑھ کر اسلاف ہیں، اور بعد والی ساری امت کے اسلاف ہیں، جنہوں نے حضرت عمارؓ کی شہادت کا واقعہ اپنی آنکھوں سے دیکھ کر بھی حضرت معاویہؓ وغیرہ کو قاتلِ عمارؓ اور باغی قرار نہیں دیا، چنانچہ:۔

الف:... سب سے پہلے حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ کو ہی لیجئے! یہ بُغاۃ وخوارج کے احکام میں قُدوہ مانے جاتے ہیں اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے ان کی براہِ راست مڈھ بھیڑ ہوئی، حضرت عمار رضی اللہ عنہ انہی کی طرف سے لڑتے ہوئے صفین میں شہید ہوئے، لیکن اس کے باوجود انہوں نے حضرت معاویہؓ وغیرہ کو "فقہی باغی" نہیں ٹھہرایا، ورنہ وہ تحکیم قبول نہ کرتے، نیز رفعِ مصاحف یا ارسالِ مصحف کے جواب میں "نعم! انا اولیٰ بذالک، بیننا وبینکم کتاب اللہ" (البدایہ والنہایہ، ص273/ج7) نہ فرماتے بلکہ یہ فرماتے کہ حضرت عمارؓ کو قتل کرکے تم ازرُوئے حدیث نبوی باغی قرار پاچکے ہو (اور بقول مفتی وقاص رفیع "فقہی وشرعی باغی" ثابت ہوچکے ہو) اور باغیوں کے حق میں یہی مُصحف "فقاتلوا التي تبغي حتیٰ تفيءَ الی امر اللہ" کا فیصلہ دے چکا ہے، للٰذا مزید اب کسی فیصلے کی ضرورت نہیں، بس یا تو بیعت کرکے میری اطاعت قبول کرو یا پھر اسی مصحف کے فیصلے کے مطابق آخر تک تم سے یوں ہی قتال جاری رکھا جائے گا۔ لیکن حضرت علیؓ یوں نہیں فرماتے بلکہ جنگ بندی قبول کرلیتے اور آخرکار مہادنہ (صلح) پر راضی

ہو جاتے ہیں، جو اس بات کی واضح دلیل ہے کہ وہ، حضرت معاویہؓ اور ان کے ساتھیوں کو اس "فقہی باغی" نہ سمجھتے تھے۔

نیز اس کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ صاحبِؒ ہدایہ نے یہ مسئلہ بیان کیا ہے کہ باغیوں اور ڈاکوؤں میں سے جو مارا جائے اس پر نماز جنازہ نہ پڑھی جائے گی اور دلیل یہ دی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے باغیوں کی نماز جنازہ نہ پڑھی تھی... ومن قُتل من البُغاةِ او قُطّاعِ الطریقِ لم یُصلَّ علیہ لِانَّ علیاً لم یُصَلِّ علی البُغاةِ... (ہدایہ، ص184/ج1، باب الشہید) اور ادھر تاریخ سے ثابت ہے کہ حضرت علیؓ نے اصحابِ صفین کے قیدیوں میں سے فوت ہونے والوں پر نماز جنازہ پڑھی تھی اور مدِ مقابل مشاجراتی لشکریوں نے ایک دوسرے کے مقتولین کی تجہیز و تکفین میں حصہ لیا تھا، چنانچہ:۔

1:... عقبہ بن علقمہ کہتے ہیں کہ میں جنگِ صفین میں حضرت علیؓ کے ساتھ حاضر تھا، ان کی خدمت میں حضرت معاویہؓ کے ساتھیوں میں سے پندرہ قیدی لائے گئے، ان میں سے جو فوت ہوا اس کو غسل و کفن دے کر اس پر حضرت علیؓ نے نماز جنازہ پڑھی (تلخیص ابن عساکر، ص74/ج1، بحوالہ رحماء بینہم، ص 168/ج5)۔

2:... حضرت مفتی محمد شفیع صاحب (رح) لکھتے ہیں کہ: "متعدد موّرخین نے نقل کیا ہے کہ جنگِ صفین وغیرہ کے موقع پر دن کے وقت فریقین میں جنگ ہوتی اور رات کے وقت ایک لشکر کے لوگ دوسرے لشکر میں جا کر ان کے مقتولین کی تجہیز و تکفین میں حصہ لیا کرتے" (البدایۃ والنہایۃ، بحوالہ مقامِ صحابہ، ص133)

.

اس سے یہ بات بخوبی ثابت ہو جاتی ہے کہ حضرت علیؓ کے نزدیک اصحابِ صفین، فقہی و شرعی باغی نہ تھے ورنہ وہ ان کی تجہیز و تکفین نہ کرتے، ان پر نماز جنازہ نہ پڑھتے، لشکر مرتضویؓ کے لوگ لشکرِ معاویہؓ کے مقتولین کی تجہیز و تکفین میں حصہ نہ لیتے، کیونکہ صاحبِ ہدایہ کے بقول حضرت علیؓ نے باغیوں پر نماز جنازہ نہیں پڑھی تھی۔

3 : ... حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرح ان کے مخلص لشکری بھی حضرت معاویہؓ اور ان کے لشکریوں کو "فقہی باغی" نہ سمجھتے تھے، کیونکہ یہ سب بھی قرآن مجید کو حَکَم بنانے اور جنگ بند کرنے پر راضی ہو گئے تھے، ان میں سے کسی ایک سے بھی حضرت معاویہؓ کے خلاف حدیثِ قتلِ عمارؓ سے استدلال کرکے ان کو باغی قرار دینا اور پھر اس بنا پر ان سے جنگ جاری رکھنے کا مشورہ دینا بسندِ معتبر منقول نہیں، بلکہ صحیح بخاری (ص602،451/ج1 وص1087/ج2) اور صحیح مسلم (ص106/ج2) کی روایت کے مطابق تو حضرت سہل بن حنیف رضی اللہ عنہ نے صفین میں جنگ بندی کے بعد پر ایک سلسلۂ گفتگو میں اپنے ہی ساتھیوں سے یہاں تک فرمادیا تھا کہ "اتہموا رأیکم علی دینکم" وفی روایۃ "اتہموا انفسکم" یعنی اپنی ہی رائے کو الزام لگاؤ، حالانکہ حضرت سہلؓ، بدری صحابی اور حضرت علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ کے مواخاتی بھائی ہیں، صفین میں انہی کی طرف سے بنفسِ نفیس موجود تھے، حدیثِ قتلِ عمارؓ اور واقعۂ قتلِ عمارؓ سے بخوبی واقف تھے، اگر یہ حضرات، حضرت معاویہؓ اور ان کے ساتھیوں کو ہی باغی اور قاتلِ عمارؓ سمجھتے ہوتے تو نہ تو وہ قرآن کو حَکَم بنانے اور جنگ بند کرنے پر راضی ہوتے اور نہ حضرت سہلؓ ان کو "اتہموا رأیکم" کا مشورہ ہی دیتے۔

4: ... تمام غیر جانبدار صحابہؓ وتابعینؒ بھی حضرت معاویہؓ وغیرہ کو "الفئۃ الباغیۃ" کا قطعی مصداق اور "فقہی باغی" نہ سمجھتے تھے، ورنہ وہ اس واقعہ کے بعد غیر جانبدار نہ رہتے بلکہ قرآن کے حکم "فقاتلوا التی تبغی..." پر عمل کرنے کے لئے کمربستہ ہو جاتے، حالانکہ وہ جیسے قتلِ عمارؓ سے پہلے غیر جانبدار تھے ایسے ہی اس کے بعد بھی بدستور غیر جانبدار ہی رہے۔

5 : ... اہلِ خِربتَا، جو دس ہزار ایسے نفوس پر مشتمل تھے جو بقول حافظ ابن کثیر (رح) "سادۃ الناس ووجوہہم" تھے (البدایۃ، ص252/ج7) جن میں حضرت مسلمۃ بن مُخَلَّد اور حضرت معاویہ بن حُدیج (رضی اللہ عنہما) جیسے صحابہ بھی تھے، یہ لوگ، حضرت علیؓ اور حضرت معاویہؓ کے درمیان معاملہ صاف ہونے تک گو حضرت علیؓ کے لئے بیعت کرنے میں متوقف تھے، اسی لئے صفین میں عملاً شریک نہ ہوئے تھے، مگر ابتداءً معتقد انہی کے تھے اور انہی کے گورنرِ مصر حضرت قیس بن سعد رضی اللہ عنہ کے مطیع وفرمانبردار تھے،

انہوں نے حضرت عمار رضی اللہ عنہ کی شہادت کا واقعہ بہت قریب سے دیکھا تھا لیکن اس کے باوجود جب مصر کے دوسرے علوی گورنر یعنی محمد بن ابی بکرؓ کی غلط پالیسی نے ان کو برہم کر دیا تو وہ دس ہزار کے دس ہزار "وجوه الناس" حضرت معاویہؓ سے مل گئے، ان میں سے دس بیس بھی حضرت علی المرتضیٰؓ کے ساتھ نہ رہے، جس کا مطلب اس کے سوا اور کچھ نہیں آتا کہ یہ دس ہزار "سادة الناس" بھی حضرت معاویہؓ اور ان کے لشکر کو "فقھی باغی" اور "الفئۃ الباغیۃ" کا مصداق نہ سمجھتے تھے ورنہ وہ قرآن کے حکم "فقاتِلُوا التي تَبغِي حتّٰى تفيءَ الى امر الله" سے یوں اجتماعی بغاوت نہ کرتے اور یوں یکدم حضرت علیؓ سے کَٹ کر حضرت معاویہؓ سے نہ مل جاتے۔

6 : ... یہ تو اسلاف تھے اُس دور کے جس دور کا یہ واقعہ تھا، بعد کے اسلاف کی بھی ایک جماعت، حضرت معاویہؓ وغیرہ صحابہؓ کے بجائے خوارج کے نام سے سبائیوں کو ہی "تقتلك الفئة الباغية" والی حدیث کا مصداق سمجھتی رہی ہے، چنانچہ حافظ ابن حجرؒ اور حافظ عینیؒ نے علامہ مہلبؒ (م 435ھ) اور حافظ ابن بطالؒ (م449ھ) کے حوالہ سے حدیث کا یہ مصداق نقل کرکے (اصل عبارت حافظ ابن حجرؒ کی نقل کے مطابق یہ ہے: "وقال ابن بطال تبعاً للمهلب: انما يصح هذا في الخوارج الذين بَعثَ اليهم عليٌ عمّاراً يدعوهم الى الجماعة ولايصح فی احد من الصحابة") ساتھ ہی یہ تصریح بھی کی ہے کہ :۔

"وتابعه علىٰ هذا الكلام جماعة من الشُراح" یعنی علامہ مہلبؒ کی پیروی میں حافظ ابن بطالؒ نے حدیث کا جو یہ مصداق بیان کیا ہے اس میں وہ تنہا نہیں ہیں بلکہ شراح حدیث کی پوری ایک جماعت بھی اس میں ان کی ہمنوا ہے۔

(فتح الباری، ص542/ج1۔ عمدۃ القاری، ص209/الجزء الرابع، باب التعاون فی بناء المسجد)

شراح حدیث کی اس جماعتِ متقدمین کا بیان کردہ حدیث کا یہ مصداق، صحیح ہے یا غلط؟ اس وقت اس سے بحث نہیں بلکہ اس وقت تو صرف یہ بتانا ہے کہ اسلاف میں حضرت معاویہؓ وغیرہ کو حضرت عمارؓ کا

قاتل اور "الفئۃ الباغیۃ" کا مصداق ٹھہرانے اور "فقھی باغی" کہنے والے ہی نہیں بلکہ وہ بھی ہیں جو ان کو باغی اور قاتلِ عمارؓ نہیں ٹھہراتے۔

پھر بات گزشتہ ادوار کے اسلاف تک ہی محدود نہیں بلکہ ہمارے دور کے اکابر وعلماء کی بھی ایک جماعت، حضرت معاویہؓ کے بجائے سبائیوں کو ہی حضرت عمارؓ کا قاتل اور "الفئۃ الباغیۃ" کا مصداق قرار دیتی رہی ہے۔

7 : ... چنانچہ ملاحظہ ہو کہ ہمارے دور کے محدثِ بے بدل، فقیہِ بے مثل، علامہ ٔزمان، محققِ دوران حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی (رح)، اسی حدیث پر گفتگو کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں:۔

"بات یہ ہے کہ جس طرح حضرت علیؓ کی فوج میں بلوائی قاتلانِ عثمانؓ حیلہ ٔوتدبیر سے شامل ہوگئے تھے، ممکن ہے اسی طرح کچھ بلوائی فوج معاویہؓ میں بھی شامل ہوگئے ہوں، اور انہوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو بدنام کرنے کے لئے حضرت عمارؓ کو قتل کردیا ہو، جس کی ایک دلیل تو یہی ہے کہ قتلِ عمارؓ کے بعد بھی بات جہاں کی تہاں ہی رہی اور کوئی فیصلہ نہ ہوا، یہاں تک کہ تحکیم پر فریقین راضی ہوگئے، حضرت علیؓ نے بھی اس وقت یہ نہیں کہا کہ قتلِ عمارؓ سے میرا حق پر ہونا واضح ہوچکا ہے، اب کسی تحکیم کی ضرورت نہیں رہی، دوسرے وفاء الوفاء میں اس حدیث کو بزار وغیرہ کے حوالہ سے یوں بیان کیا گیا ہے "یا عمار، لا یقتلک اصحابي ، تقتلک الفئۃ الباغیۃ" (اے عمار! تم کو میرے صحابی قتل نہ کریں گے بلکہ باغی گروہ قتل کرے گا) اس حدیث میں جماعت باغیہ کو صحابہ کے مقابلہ میں لایا گیا ہے، جس سے معلوم ہوا کہ جماعت باغیہ، صحابہ کے علاوہ کوئی (اور) جماعت تھی، اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا صحابی ہونا قطعی ہے، پس ان کو قاتلِ عمارؓ کہنا ایسا ہی غلط ہے جیسا کہ حضرت علیؓ کو قاتلِ عثمانؓ کہنا غلط ہے، اور باغی گروہ اس وقت بالاتفاق وہ بلوائی تھے جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قاتل تھے، پس وہی گروہ، قاتلِ عمارؓ تھا جو خفیہ طریقہ سے فوج معاویہؓ میں شامل ہوگیا تھا، واللہ اعلم۔

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے قتلِ عمارؓ کی خبر سن کر صاف فرمادیا تھا کہ :

"میری فوج میں سے کسی نے بھی حضرت عمارؓ کو قتل نہیں کیا، میری فوج میری تابعدار ہے اور میں نے اسے سخت تاکید کر رکھی تھی کہ حضرت عمارؓ پر کوئی ضرب نہ آنے پائے، نہ اُن پر کوئی ہتھیار اٹھائے، ہاں فوج علیؓ ان کی تابعدار نہیں ہے یہ انہی کا فعل معلوم ہوتا ہے وہی قاتلِ عمارؓ ہیں، بہرحال حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ باغی نہ تھے وہ طالبِ قصاصِ دم (خون) عثمانؓ تھے... الخ"۔

(براءۃِ عثمان، از ص65 تا 67)

## تنبیہ

واضح رہے کہ حضرت مولانا عثمانی (رح) نے اس حدیث پر اپنی مایۂ ناز کتاب "اعلاء السنن" (ص50/ج15) میں بھی گفتگو فرمائی ہے جو بظاہر اُن کی مذکورہ تحقیق کے خلاف معلوم ہوتی ہے، لیکن مذکورہ بالا ان کی تحقیق چونکہ "اعلاء السنن" کی تصنیف سے تقریباً تیس سال بعد کی اور اس موضوع پر شاید ان کی آخری تحریر ہے (کیونکہ "اعلاء السنن" کی تالیف سے فراغت کی تاریخ 26 ربیع الثانی 1357ھ ہے، جبکہ "براءۃِ عثمان" کی تاریخ تصنیف 2 محرم 1387ھ ہے) اس کے تقریباً سات برس بعد آپ کی وفات ہے (کیونکہ "براءۃِ عثمان" کی تاریخِ تصنیف 2 محرم 1387ھ ہے جبکہ ان کی تاریخِ وفات ذوقعدہ 1394ھ ہے)، لہٰذا "اعلاء السنن" کی تحریر کے مقابلہ میں ان کی "براءۃِ عثمان" والی مذکورہ تحقیق ہی راجح، مقبول، معتبر اور اُس سابقہ تحریر کے لئے ناسخ ہے۔

8 : ... ہمارے دور کے ایک اور محقق حضرت مولانا سید نور الحسن شاہ صاحب بخاری (رح) اسی سلسلے میں رقمطراز ہیں:۔

"تو حقیقت یہ ہے کہ سیدنا عمار کی قاتل، سبائی باغی پارٹی ہے، ملعون سبائی پارٹی، الفئۃ الباغیۃ!! بلکہ حقیقت تو یہ ہے کہ صرف حضرتِ عمارؓ کے نہیں، حضرت طلحہ وزبیر اور جمیع شہداء جمل وصفین کے قاتل یہی خارجی ملعون ہیں، حتیٰ کہ سیدنا حضرت علیؓ کے قاتل بھی، یہی سبائی مردود ہیں... یہی باغی ٹولی ہے، فئۃ فاغیۃ!"۔

آگے ابن حجرؒ اور حضرت علیؓ سے اس کا ثبوت پیش کر کے لکھتے ہیں:۔

"در حقیقت ابن سبا کی خارجی ٹولی کسی کی بھی حامی نہ تھی، یہ ملعون لوگ نہ حضرت عثمانؓ کی ذات کے دشمن تھے نہ حضرت علیؓ کی ذات کے دوست، دراصل یہ اسلام کے دشمن تھے اور اسلام سے یہودیت کا انتقام لینے کے لئے مسلمانوں میں خلاف وشقاق کا یہ سارا منصوبہ بنایا، پہلے امامِ مظلومؓ کو گھر میں شہید کیا، پھر جنگِ جمل میں حضرت طلحہ، حضرت زبیر اور دس ہزار مسلمانوں کا خون پیا، پھر صفین میں حضرت عمار اور ہزاروں مسلمانوں کے خون سے اپنے ہاتھ رنگے اور گھر میں حضرت علی کو شہید کر کے ان کے لہو سے اپنی پیاس بجھائی (رضی اللہ عنہ وارضاہ) ، تو یہ سارے کرتوت اسی سازشی ٹولی، اسی سبائی پارٹی، فئہ باغیہ کے ہیں، لعنہم اللہ"۔

آگے ابن تیمیہؒ سے اس کی تائید نقل کر کے "لمحہ فکریہ" کے زیرِ عنوان تحریر فرماتے ہیں کہ:

"اہلِ علم وفہم اور اربابِ فکر ونظر کو اس حقیقت پر توجہ مبذول کرنا چاہئے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمارؓ کے قاتلوں کو باغی ٹولی فرمایا ہے، تقتلک الفئۃ الباغیۃ، اور حضرت معاویہؓ اور ان کی جماعت کو فرمایا ہے، فئتین عظیمتین، تو فئہ باغیہ اور چیز ہے اور فئہ عظیمہ اور چیز، فئہ باغیہ باغی ٹولی، ملعون سبائی پارٹی ہے اور فئہ عظیمہ، حضرت معاویہؓ اور ان کی عظیم جماعت"۔

(عادلانہ دفاع، از ص213تا 216/ج2۔ نیز دیکھئے علامہ خالد محمود صاحب کے "خطباتِ خالد"، ص569،670/ج1 وص572/ج1)

9 : ... اسی طرح مناظرِ اہل سنت حضرت مولانا علامہ عبدالستار صاحب تونسوی (رح) نے بھی بڑی صراحت کے ساتھ الفئۃ الباغیہ کا مصداق، حضرت عثمانؓ کے قاتل سبائی مفسدوں کو ہی قرار دیا ہے، چنانچہ زیرِ عنوان "قاتل، سبائی ملعون تھے نہ کہ حضرت معاویہؓ" ، انہوں نے لکھا ہے:

"بعض حضرات کو حضرت عمارؓ بن یاسر کی شہادت سے یہ غلط فہمی ہو جاتی ہے کہ حضرت معاویہؓ کو ضرور باغی سمجھنا چاہئے، کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمارؓ کو فرمایا تھا **تقتلک الفئۃ الباغیۃ**، تجھے باغی گروہ قتل کرے گا، مگر یہ حضرات دوسری حدیث پر غور نہیں فرماتے جس میں حضور

صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا: يا عمار لا يقتلك اصحابي تقتلك الفئة الباغية: اے عمار! تجھے میرے صحابہ میں سے کوئی قتل نہ کرے گا بلکہ تجھے باغی جماعت قتل کرے گی، جس سے مراد حضرت سیدنا عثمانؓ خلیفہ راشد کے خلاف بغاوت کرنے والی جماعت ہے۔ چنانچہ حضرت معاویہؓ نے یہی تاویل کی تھی کہ میرے ساتھی میرے فرمانبردار ہیں، میں نے ان کو حضرت عمارؓ کے قتل سے منع کیا ہوا تھا لیکن حضرت علیؓ کے ساتھ ایسے لوگ ہیں جو ان کے نافرمان ہیں، حضرت عمارؓ کو انہوں نے قتل کیا ہے، اور واقعی وہی باغی لوگ تھے جو سیدنا عثمانؓ کے قاتل اور حضرت طلحہؓ وزبیرؓ کے قاتل اور فئہ باغیہ کے صحیح اور اصلی مصداق تھے، وہی حضرت عمارؓ کے قاتل تھے، انہی کے حق میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا کہ وہ فئہ باغیہ ہوگا جو فتنہ وفساد کا موجب اور جہنمی قسم کے لوگ ہوں گے، حضرت معاویہؓ کی طرف یہ تاویل منسوب کرنا غلط ہے کہ انہوں نے فرمایا تھا کہ حضرت علیؓ ان کو میدانِ جنگ میں لائے ہیں لہٰذا وہی ان کے قاتل ہیں، یہ محض سبائی افتراء ہے جو کہ سبائیوں نے از خود بنا کر حضرت معاویہؓ اور حضرت علیؓ کی طرف منسوب کیا ہے، حضرت عمارؓ کے قاتل نہ حضرت علیؓ ہیں نہ حضرت معاویہؓ ہیں، کیونکہ یہ حضرات یقینا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی ہیں اور کوئی صحابی، حضرت عمارؓ کا قاتل نہیں ہوسکتا، اسلام میں اولاً وبالذات باغی جماعت وہی ہے جو حضرت عثمان ذی النورینؓ جیسے رحیم وکریم خلیفہ راشد کی خلافتِ راشدہ کے خلاف بغاوت کی مجرم ہو کر فئہ باغیہ کا حقیقی مصداق بنی۔ جس قدر احادیث اور روایات، فئہ باغیہ کے متعلق ہیں وہ سب انہی مفسدین کے حق میں ہیں، دوسرے حضرات کے حق میں ان روایات کو بیان کرنا محض غلط فہمی اور اجتہادی غلطی ہے"۔ (مدلل جواب، از ص76 تا 78)

نوٹ: جبکہ مفتی وقاص رفیع کی ضد یہ ہے کہ قاتلین عثمان (رض) تو باغی تھے ہی نہیں ... (جیسا کہ علامہ تفتازانی کی عبارات کی بحث میں گزرا)

ان حقائق وواقعات سے یہ بات بخوبی ثابت ہو گئی کہ اسلاف میں صرف، حضرت معاویہؓ اور ان کی جماعت کو حضرت عمارؓ کا قاتل اور "الفئۃ الباغیۃ" کا مصداق اور "فقہی باغی" قرار دینے والے ہی نہیں بلکہ وہ بھی ہیں جو ان کو یہ کچھ قرار دنہیں دیتے۔

بنابریں جن اسلافِ متأخرین نے حضرت معاویہؓ اور ان کی جماعت کو ہی قاتلِ عمارؓ اور فقہی باغی ٹھہرایا ہے، اگر ان کے اس فیصلے کو قابلِ تاویل نہ مانا جائے بلکہ قابلِ حجت ہی فرض کرلیا جائے تو تب بھی ان کے اس فیصلے کو نہ اپنانا، اسلاف پر بدگمانی اور گمراہی کا راستہ ہر گز نہیں ہوسکتا، کیونکہ یہ تو تب ہوسکتا تھا جبکہ اس سلسلے میں اسلاف کا صرف یہی ایک موقف ہوتا، حالانکہ ابھی معلوم ہوچکا کہ اس سلسلے میں اسلاف کا صرف یہ ایک موقف نہیں بلکہ حضرت معاویہؓ اور ان کی جماعت کو قاتل وباغی نہ ٹھہرانے والا ایک دوسرا موقف بھی ہے، جب اس سلسلے میں اسلاف کے دو موقف ہوئے تو ان میں سے جس موقف کو بھی اختیار کیا جائے وہ، اسلاف کا ہی موقف کہلائے گا، ان میں سے کسی کو بھی اس کے مدِ مقابل دوسرے موقف کے حوالہ سے اسلاف کی تغلیط وتردید، ان پر بے اعتمادی وبدگمانی اور گمراہی کا راستہ ہر گز ہر گز نہیں کہا جاسکتا بلکہ ایسا کہنا اور سوچنا بجائے خود مغالطہ دہی، خود فریبی بلکہ گمراہی کا راستہ ہے، لہٰذا اس شبہ کی حیثیت ایک بہت بڑے مغالطہ انگیز اغلوطے سے زیادہ کچھ نہیں۔

نیز مفتی وقاص رفیع صاحب خود اپنی کتاب کے شروع میں (صفحہ 59) پر ہمیں یہ بتاتے ہیں کہ:

"دونوں فریقین کے درمیان حرب وضرب کے سلسلے کو ختم کرنے کے لیے مراسلت ومکاتبت ہوئی جس کے نتیجے میں سنہ 40 ہجری کے وسط میں بین الفریقین (یعنی حضرت معاویہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہما دونوں کے درمیان_ناقل) صلح ہو گئی، اور یہ صلح درج ذیل تفصیلات پر مشتمل تھی:

1: عراق کا ملک اور اس کے ملحقات حضرت علی المرتضی (رض) کے حکم کے تابع ہوں گے.

2: ملک شام اور اس کے ملحقات حضرت معاویہ (رض) کے تحت ہوں گے.

3: کوئی ایک فریق دوسرے فریق کے علاقہ پر فوج کشی اور غارت گری نہیں کرے گا.

4: ہر فریق ایک دوسرے کے خلاف قتال سے گریز کریں گے، اور کسی ایک فریق کے علاقہ میں دوسرا فریق اپنی فوج نہں بھیجے گا.

تو مفتی وقاص رفیع صاحب! یہ جس معاہدہ کا آپ نے ذکر کیا ہے، یہ جنگ صفین کے بعد کا ہے، اس سے پہلے حضرت عمار بن یاسر (رض) کی شہادت ہو چکی تھی، اور آپ حضرات کے فلسفہ کے مطابق اگر پہلے کسی کے ذہن میں کوئی شک بھی تھا کہ کون ٹھیک ہے اور کون غلط، تو اب وہ بھی دور ہو چکا تھا کہ معلوم ہو چکا تھا کہ "الفئۃ الباغیۃ" کون ہے... یہ یقینی طور پر معلوم ہو چکا تھا کہ حضرت معاویہ (رض) "فقہی باغی" ہیں... تو فرمائیں.. ایک "فقہی وشرعی باغی" کے ساتھ حضرت علی (رض) نے یہ یہ اوپر مذکور معاہدہ کیا، کیا یہ باغیوں کے بارے میں قرآنی حکم کے مطابق تھا یا نہیں؟ کیا آپ یہ کہنا چاہیں گے کہ حضرت علی (رض) نے ایک "فقہی وشرعی باغی" کے ساتھ یہ معاہدہ کیا اور اس کے ساتھ علاقے تقسیم کر لیے؟؟

آپ کو یہ گتھی سلجھانی ہوگی...

پھر خود مفتی وقاص رفیع، حضرت علی (رض) کی شہادت کے بعد حضرت حسن (رض) اور حضرت معاویہ ) (رض) کی صلح کے بارے میں لکھ آئے ہیں کہ:

"حضرت حسن (رض) نے حضرت معاویہ (رض) کو ایک خط لکھا جس میں ان کے سامنے صلح کی تجویز رکھی، اور چند شرطیں رکھیں کہ اگر وہ اس کو قبول کرلیں تو وہ امارت سے حضرت معاویہ (رض) کے حق میں دست بردار ہو جائیں گے، اور مسلمان خون ریزی سے بچ جائیں گے، حضرت معاویہ (رض) نے آپ کی تمام شرطیں کھلے دل سے قبول فرمائیں، اور ان کا پوری طرح ایفاء کیا، اور حضرت حسن (رض) نے حضرت معاویہ (رض) سے صلح کرکے امر خلافت آپ کے سپرد کر دیا اور خود خلافت جیسے عظیم مگر انتہائی نازک عہدے سے علیحدہ ہو گئے"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 62)

مفتی وقاص رفیع صاحب فرمائیں کہ:

کیا حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے ایک فقہی طور پر "باغی" کو صلح کے لیے خط لکھا تھا؟ اور پھر چند شرطوں کے قبول کرنے کے عوض اپنی امارت سے دست برداری کا لکھا تھا؟ کیا "فقہی باغی" کے ساتھ ایسے ہی معاملہ کرنے کا حکم ہے؟؟

اس قسط کے آخر میں ایک حوالہ اور بھی پڑھتے جائیں..

شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

**فَلَا رَيْبَ أَنَّهُ اقْتَتَلَ الْعَسْكَرَانِ: عَسْكَرُ عَلِيٍّ وَمُعَاوِيَةَ بِصِفِّينَ، وَلَمْ يَكُنْ مُعَاوِيَةُ مِمَّنْ يَخْتَارُ الْحَرْبَ ابْتِدَاءً، بَلْ كَانَ مِنْ أَشَدِّ النَّاسِ حِرْصًا عَلَى أَنْ لَا يَكُونَ قِتَالٌ، وَكَانَ غَيْرُهُ أَحْرَصَ عَلَى الْقِتَالِ مِنْهُ. وَقِتَالُ صِفِّينَ لِلنَّاسِ فِيهِ أَقْوَالٌ: فَمِنْهُمْ مَنْ يَقُولُ: كِلَاهُمَا كَانَ مُجْتَهِدًا مُصِيبًا، كَمَا يَقُولُ ذَلِكَ كَثِيرٌ مِنْ أَهْلِ الْكَلَامِ وَالْفِقْهِ وَالْحَدِيثِ، مِمَّنْ يَقُولُ: كُلُّ مُجْتَهِدٍ مُصِيبٌ، وَيَقُولُ: كَانَا مُجْتَهِدَيْنِ. وَهَذَا قَوْلُ كَثِيرٍ مِنَ الْأَشْعَرِيَّةِ وَالْكَرَّامِيَّةِ وَالْفُقَهَاءِ وَغَيْرِهِمْ، وَهُوَ قَوْلُ طَائِفَةٍ مِنْ أَصْحَابِ أَبِي حَنِيفَةَ وَالشَّافِعِيِّ وَأَحْمَدَ وَغَيْرِهِمْ، وَتَقُولُ الْكَرَّامِيَّةُ: كِلَاهُمَا إِمَامٌ مُصِيبٌ، وَيَجُوزُ نَصْبُ إِمَامَيْنِ لِلْحَاجَةِ.**

**وَمِنْهُمْ مَنْ يَقُولُ: بَلِ الْمُصِيبُ أَحَدُهُمَا لَا بِعَيْنِهِ، وَهَذَا قَوْلُ طَائِفَةٍ مِنْهُمْ.**

**وَمِنْهُمْ مَنْ يَقُولُ: عَلِيٌّ هُوَ الْمُصِيبُ وَحْدَهُ، وَمُعَاوِيَةُ مُجْتَهِدٌ مُخْطِئٌ، كَمَا يَقُولُ ذَلِكَ طَوَائِفُ مِنْ أَهْلِ الْكَلَامِ وَالْفُقَهَاءِ أَهْلِ الْمَذَاهِبِ الْأَرْبَعَةِ.**

"بلاشک صفین میں حضرت علی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) کے لشکروں کا ٹکراؤ ہوا، لیکن جنگ اختیار کرنے والے (یعنی ابتداء کرنے والے) حضرت معاویہ (رض) نہ تھے، بلکہ آپ تمام لوگوں میں سے اس بات کے خواہاں تھے کہ جنگ نہ ہو، جبکہ ان کے علاوہ دوسرے لوگ یہ چاہتے تھے کہ جنگ ہو جائے.

اور صفین کی جنگ کے بارے میں لوگوں کے تین قول ہیں.

پہلا قول: ان میں سے کچھ وہ ہیں جو کہتے ہیں کہ وہ دونوں (یعنی حضرت علی و حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما) مجتہد مصیب تھے (یعنی اپنے اپنے اجتہاد میں ٹھیک تھے)، یہ قول متکلمین و فقہاء و محدثین میں سے بہت سے

لوگوں کا ہے جن کا یہ کہنا ہے کہ ہر مجتہد مصیب ہی ہوتا ہے، اور کہتے ہیں کہ (چونکہ) وہ دونوں ہی مجتہد تھے (اس لیے دونوں مصیب تھے)، یہی قول ہے اشعریہ، کرامیہ اور فقہاء میں سے بہت سوں کا اور ان کے علاوہ دوسروں کا، نیز یہی قول ہے امام ابو حنیفہ، امام شافعی اور امام احمد کے اصحاب میں سے ایک جماعت کا.

دوسرا قول: کچھ یہ کہتے ہیں کہ ان دونوں میں سے صرف ایک ہی "مجتہد مصیب" تھے، لیکن کون تھے؟ اس کی تعیین نہیں کر سکتے، یہ بھی ان میں ہی ایک جماعت کا قول ہے.

تیسرا قول: ان میں وہ بھی ہیں جو یہ کہتے ہیں کہ حضرت علی (رض) ہی مصیب تھے اور حضرت معاویہ (رض) مجتہد مخطی تھے، جیسے کہ متکلمین اور چاروں مذاہب کے فقہاء کی کئی جماعتوں کا قول ہے.

(منہاج السنۃ، صفحہ 447، جلد 4، طبع السعودیۃ)

تو ملاحظہ فرمائیں، امام ابن تیمیہ نے اس بارے تین اقوال ذکر فرمائے ہیں، اور تینوں ہی اہل سنت کے اقوال بتائے ہیں، لہٰذا یہ رٹ لگانا کہ اہل سنت کا صرف اس پر اجماع ہے کہ ان دونوں مجتہد صحابیوں میں سے صرف ایک مصیب تھے اور دوسرے غلط، اور مصیب یقینی طور پر حضرت علی (رض) تھے اور حضرت معاویہ (رض) یقینی طور پر غلط تھے اور فقہی باغی تھے ... یہ دعوی غلط ہے .. بلکہ یہ تین اقوال میں سے صرف ایک قول ہے.

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 24)

مفتی وقاص رفیع نے لکھا ہے:

"اور اگر بالکل ہی حضرت معاویہ (رض) کو غلطی سے پاک مان لیا جائے تو پھر اس صورت میں حضرت علی (رض) کی خلافت کا ناحق ہونا لازم آئے گا، بایں حیثیت کہ حضرت علی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) دونوں گروہوں میں سے ایک گروہ کے موقف کا درست اور دوسرے گروہ کے موقف کا غلط ہونا لازم آئے گا، تو اب اگر حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ساتھیوں کو (جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت نافذ ہونے کے قائل نہیں تھے) غلطی سے مبرا تسلیم کرکے مجتہد مصیب مان لیا جائے تو اس صورت میں خلیفہ بر حق یعنی حضرت علی (رض) کی خلافت کا عدم نفاذ لازم آئے گا، اور یہ بات اجماع امت اور مسلک اہل سنت کے خلاف ہے" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 600)

قارئین محترم! غور فرمائیں، جس بات کا قطعی فیصلہ اس وقت موجود صحابہ کرام کی اکثریت (جن میں سابقون اولون بھی تھے) نہ کر سکی اور انہوں نے توقف اختیار کیا، اس کا فیصلہ آج مفتی وقاص رفیع اپنی عدالت میں کرنا چاہتے ہیں، نیز مفتی وقاص کی یہ منطق ہی غلط ہے کہ "دو مجتہدین میں سے ایک کو صحیح اور دوسرے کو غلط کہنا اور ثابت کرنا ضروری و لازمی ہے"، یہ ممکن ہے کہ اپنی اپنی جگہ دونوں مجتہد مصیب ہی ہوں، مثلاً امام شافعی کا اجتہاد ان کے پیروکاروں کے نزدیک درست ہے، اور امام ابو حنیفہ کا اجتہاد، احناف کے نزدیک درست ہے، یوں دونوں اجتہاد اپنی اپنی جگہ درست ہوئے، اب یہاں یہ ادھار کھائے بیٹھنا کہ نہیں ہمیں تو ضرور ایک کو "مجتہد مصیب" اور دوسرے کو "مجتہد مخطی" ثابت ہی کرنا ہے، یہ اصول اجتہاد کے خلاف ہے .. اس کی ایک مثال وہ قصہ ہے جو کتب احادیث میں منقول ہے کہ چند صحابہ کرام کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ کی قریبی ایک بستی کی طرف کسی کام سے بھیجا، اور ہدایت فرمائی کہ "تم نے عصر کی نماز اس بستی میں جا کر پڑھنی ہے"، وہ لوگ ابھی اس بستی میں نہیں پہنچے تھے کہ سورج غروب کے قریب ہو گیا اور

عصر کا وقت نکلنے لگا، ان صحابہ کرام میں اختلاف ہوا، بعض نے کہا کہ عصر کا وقت نکلا چاہتا ہے ہمیں عصر کی نماز یہیں راستے میں پڑھ لینی چاہئے، نبی کرام صلی اللہ علیہ وسلم نے جو یہ فرمایا تھا کہ "عصر اس بستی میں جا کر پڑھنا" اس سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا مقصد یہ تھا کہ جلدی جاؤ تاکہ عصر تک وہاں پہنچ جاؤ، جبکہ دوسرے فریق کا موقف یہ تھا کہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "عصر بستی میں جا کر پڑھنی ہے تو چاہے وقت نکل جائے ہم وہیں جا کر پڑھیں گے"، دونوں نے اپنا اپنا اجتہاد کیا، چنانچہ کچھ نے عصر کی نماز راستے میں ہی عصر کے وقت میں ادا کرلی، اور دوسروں نے بعد میں بستی میں جا کر قضا پڑھی... مدینہ واپسی پر دربار نبوی میں یہ قضیہ پیش ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی فریق کو بھی غلط نہیں فرمایا...

اب اگر وہاں مفتی وقاص رفیع کی عدالت ہوتی تو وہ وہاں بھی کہتے کہ "یہ ہو ہی نہیں سکتا کہ دونوں کے اجتہاد کو صحیح کہا جائے، ایک کو غلط کہنا لازمی ہے"..

تو عرض کرنے کا مقصد یہ ہے کہ مفتی وقاص رفیع "اجماع امت" کا لفظ بولتے ہیں، کیا ان کے نزدیک صحابہ کرام کی وہ اکثریت امت میں شامل نہیں جو حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہی؟ اور جنہوں نے "توقف" والا مسلک اپنایا اور کسی فریق کو بھی صحیح یا غلط نہیں کہا؟؟ مفتی وقاص رفیع صاحب کو سب سے پہلے یہ ثابت کرنا ہے اس وقت موجود صحابہ کرام کی اکثریت اور جمہور صحابہ کا کیا موقف تھا؟ اس کے بعد ہم آگے چلیں گے..

آپ نے حضرت علی (رض) کی خلافت کے نفاذ اور عدم نفاذ کی بات کی، یہ فرمائیں کہ اس وقت جمہور صحابہ کرام جنہوں نے حضرت علی (رض) کی خلافت کی بیعت نہ کی تھی (جس میں غیر جانبدار اور جنگ جمل و صفین میں حصہ لینے والے سب شامل ہیں) وہ حضرت علی (رض) کی خلافت کے "عمومی نفاذ وانعقاد" کے قائل تھے یا نہیں؟ اگر تھے تو پھر انہوں نے بیعت کیوں نہ کی؟ اور اگر نہیں تھے تو پھر اس وقت کے جمہور صحابہ کے بارے میں آپ کیا کہتے ہیں؟ کیا آپ ان سب کو "فقہی باغی" کہتے ہیں؟ کیا ان کے سامنے وہ "نصوص" نہ تھیں جن کی بنیاد پر آپ حضرت علی (رض) کی خلافت کا "عمومی نفاذ" ثابت کرنا چاہتے ہیں؟؟

اس وقت اختلاف یہی تو تھا کہ "حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد دور فتنہ کے جن حالات میں حضرت علی (رض) کی چند حضرات نے بیعت کی ہے، اس کا اس وقت تک "عمومی انعقاد" نہیں ہو سکتا جب تک دوسرے تمام "اہل حل و عقد" بھی بیعت نہ کرلیں، لہٰذا ان صحابہ کی رائے میں اس وقت تک حضرت علی (رض) کا حکم صرف ان پر ہی نافذ العمل تھا جنہوں نے ان کی بیعت کی تھی... اس قضیہ کو ہمیں اس وقت کے صحابہ کرام کی نظر سے دیکھنا ہے، نہ کہ بعد والوں کی نظر سے.. ہاں یہ بات اپنی جگہ حقیقت ہے کہ حضرت علی (رض) کی ذات اور خلفاء ثلاثہ کے بعد آپ کی افضیلت سے کسی کو نہ انکار تھا اور نہ کسی نے انکار کیا تھا..

(خلافت کے "مطلق انعقاد" اور "عموم انعقاد" کی بحث حضرت نانوتوی نے کی ہے، اگر مفتی وقاص رفیع کو شوق ہو تو وہ پڑھ لیں)

مفتی وقاص رفیع صاحب نے اپنی کتاب میں ایک جگہ لکھا ہے کہ:

"حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد مدینہ کے مہاجرین و انصار کی اکثریت نے جب سیدنا علی المرتضی (رض) کی بیعت کرلی تو...." (صفحہ 54)

یہاں میرا سوال یہ ہے کہ یہ بتائیں کہ جب حضرت عثمان (رض) کی شہادت کا سانحہ ہوا، اور جب باغیوں نے مدینہ میں آپ کا محاصرہ کیا تھا، اس وقت مدینہ میں کتنے مہاجرین و انصار موجود تھے؟ اور ان میں سے کس کس نے حضرت علی (رض) کی بیعت کی تھی (جسے مفتی وقاص اکثریت سے تعبیر کر رہے ہیں) اور کس کس نے نہیں کی تھی (جسے اقلیت کہا جارہا ہے)..

آیئے میں آپ کو ایک حوالہ پیش کرتا ہوں، جس سے شاید آپ کو میری بات اچھی طرح سمجھ آجائے گی..

حافظ ابن تیمیہ نے ایک جگہ اس حدیث شریف کے بارے میں بات کرتے ہوئے جس کا مفہوم ہے کہ "جو مر گیا اس حال میں کہ اس کا کوئی امام نہ تھا تو وہ جاہلیت کی موت جیسی موت مرا" امام احمد بن حنبل (رح) سے نقل کرتے ہیں کہ آپ سے پوچھا گیا کہ اس کا کیا مطلب ہے؟ تو آپ نے فرمایا:

"فَقَالَ: تَدْرِي مَا الْإِمَامُ؟ الْإِمَامُ الَّذِي يُجْمِعُ عَلَيْهِ الْمُسْلِمُونَ، كُلُّهُمْ يَقُولُ: هَذَا إِمَامٌ؛ فَهَذَا مَعْنَاهُ"

آپ نے فرمایا: کیا تم جانتے ہو "امام" سے کیا مراد ہے؟ امام سے مراد وہ ہے جس پر تمام مسلمانوں کا اجماع ہو، جس کے بارے میں سب کہیں کہ یہ امام ہے، یہ اس کا مطلب ہے.

(منہاج السنۃ، ج1 ص529)

پھر آگے خلیفہ اول حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت کا تذکرہ کرتے ہوئے بہت اہم بات لکھی ہے:

"وَلَوْ قُدِّرَ أَنَّ عُمَرَ وَطَائِفَةً مَعَهُ بَايَعُوهُ، وَامْتَنَعَ سَائِرُ الصَّحَابَةِ عَنِ الْبَيْعَةِ، لَمْ يَصِرْ إِمَامًا بِذَلِكَ، وَإِنَّمَا صَارَ إِمَامًا بِمُبَايَعَةِ جُمْهُورِ الصَّحَابَةِ، الَّذِينَ هُمْ أَهْلُ الْقُدْرَةِ وَالشَّوْكَةِ. وَلِهَذَا لَمْ يَضُرَّ تَخَلُّفُ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ؛ لِأَنَّ ذَلِكَ لَا يَقْدَحُ فِي مَقْصُودِ الْوِلَايَةِ، فَإِنَّ الْمَقْصُودَ حُصُولُ الْقُدْرَةِ وَالسُّلْطَانِ اللَّذَيْنِ بِهِمَا تَحْصُلُ مَصَالِحُ الْإِمَامَةِ، وَذَلِكَ قَدْ حَصَلَ بِمُوَافَقَةِ الْجُمْهُورِ عَلَى ذَلِكَ".

اگر (بالفرض) ایسا ہوتا کہ حضرت عمر (رض) اور ان کے ساتھ جو لوگ تھے (یعنی سقیفہ بنی ساعدہ میں_ناقل) صرف انہوں نے آپ کی بیعت کی ہوتی، اور باقی سارے صحابہ بیعت سے رکے رہتے تو آپ (یعنی حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ_ناقل) اس طرح امام نہ بنتے، وہ امام بنے ہی جمہور صحابہ کی بیعت سے تھے، جو قدرت و شوکت والے تھے (اب یہاں سوال ہوتا تھا کہ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ نے تو پھر بھی کچھ عرصے تک آپ کی بیعت نہ کی تھی، تو اس کا جواب دیتے ہیں کہ) ایک ان کا (کچھ مدت تک) پیچھے رہنا کوئی مضر نہیں، کیونکہ مقصد خلافت میں اسے سے کوئی خلل نہیں آیا، کیونکہ خلافت کا مقصد قدرت اور غلبہ کا حصول ہے، اور ان دونوں چیزوں کے ساتھ امامت کے مصالح حاصل ہوتے ہیں، اور یہ چیز جمہور کی موافقت سے حاصل ہو گئی تھی. (حوالہ بالا)

قارئین محترم! اس سے یہ بات سمجھ آتی ہے کہ اگرچہ شروع میں امام (خلیفہ یا حاکم) کا انتخاب چند لوگ بھی کر سکتے ہیں، لیکن اس کے بعد جمہور اہل حل و عقد کی تائید ضروری ہے، امام ابن تیمیہ (رح) نے صاف لکھا ہے کہ "اگر بالفرض سقیفہ بنی ساعدہ میں حضرت عمر (رض) اور دوسرے چند حضرات کی بیعت کے بعد باقی لوگ حضرت ابو بکر (رض) کی بیعت نہ کرتے تو آپ بھی امام نہ بنتے"... لہٰذا امامت کے "عمومی انعقاد"

اور "عمومی نفاذ" کے لیے اس وقت کے تمام اہل حل و عقد اور اہل شان و شوکت یا ان کی اکثریت کا اس اولین بیعت کی تائید کرنا بھی ضروری ہے..

اب آپ حضرت عثمان (رض) کے محاصرے اور آپ کی شہادت کے وقت کے حالات ذہن میں لائیں، مدینہ منورہ میں چند صحابہ کرام ہی تھے، بہت سے توحج کے لیے گئے ہوے تھے اور کئی دوسرے علاقوں میں تھے، ورنہ باغیوں کی جرءت ہی مدینہ پر حملہ کرنے کی نہ ہوتی... حضرت عثمان (رض) کی شہادت کے بعد، جبکہ مدینہ انھیں باغیوں اور قاتلوں کے نرغے میں تھا حضرت علی (رض) کی بیعت وہ چند صحابہ کرتے ہیں، جنھیں مفتی وقاص رفیع "مدینہ کے مہاجرین وانصار کی اکثریت" سے تعبیر کر رہے ہیں (ساتھ ہی وہ باغی اور قاتل بھی بیعت کرتے ہیں)، وہ زمانہ کوئی سیٹلائٹ کا زمانہ تو تھا نہیں کے ویڈیو لنک یا ٹیلفون کے ذریعے رابطے کرکے دوسرے علاقوں میں موجود اصحاب حل و عقد کی تائید حاصل کی جاتی...

حضرت علی (رض) کی رائے یہ تھی کہ مدینہ میں جن بعض حضرات نے میری بیعت کرلی ہے، اس سے میری خلافت کا عمومی نفاذ ہو گیا ہے، اسی کے پیش نظر آپ نے بہت سے علاقوں کے گورنروں کو معزول کرنے کے احکامات بھی دے دیے.

جبکہ دوسرے صحابہ کرام کا یہ موقف تھا کہ حضرت علی (رض) کی خلافت کا "عمومی نفاذ وانعقاد" اس وقت تک نہیں ہوگا جب تک باقی تمام اہل حل و عقد بھی آپ کی بیعت نہ کریں، لہٰذا جنہوں نے آپ کی ابھی بیعت نہیں کی، ان پر آپ کے احکام لاگو نہیں ہوتے...

پھر بد قسمتی یہ کہ حضرت عثمان (رض) کے قاتل اور وہ بلوائی بھی حضرت علی (رض) کی بیعت کرتے ہیں ،اور آپ کے ارد گرد نظر آتے ہیں، اس بھی کچھ اور غلط فہمیاں پیدا ہوئیں.. جس کے نتیجے میں سب سے پہلے جنگ جمل اور اس کے بعد انہی قاتلوں سے قصاص کے مسئلے پر ہی جنگ صفین ہوئی. (بلکہ بقول مفتی وقاص رفیع، سوئے اتفاق سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا انتخاب انہی کے ہاتھوں ہوا کہ جن کے دامن دمِ عثمان رضی اللہ عنہ سے داغ دار تھے، اس لئے صحابہ کی ایک بڑی جماعت نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت

کرنے کو دمِ عثمان رضی اللہ عنہ کے قصاص کے حصول کی شرط کے ساتھ مشروط کردہ، دیکھیں مفتی وقاص کی کتاب: صفحہ 45) .

اب ان حالات کے تناظر میں ہمیں دیکھنا ہے کہ ان صحابہ کرام کا کیا موقف تھا جو حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہے، ان کا موقف یہی تھا کہ "چونکہ ابھی حضرت علی (رض) کی خلافت کا عموم انعقاد اور عمومی نفاذ نہیں ہوا اس لیے ہم پر آپ کا حکم ماننا لازم نہیں" ............. اور یہ صحابہ آخر وقت تک اپنے موقف پر ہی رہے اور انہوں نے حضرت علی (رض) کی بیعت نہ کی... (الا ماشاء اللہ اگر ایک دو نے بعد میں کر لی ہو تو وہ مستثنی ہیں) .

یہ تھا جانبین کا موقف... اور دونوں طرف صحابہ کرام ہیں، بلکہ "توقف" کرنے والے اکثریت میں ہیں... مفتی وقاص رفیع آج ان سب کو ضرور "باغی" اور "غلطی پر" ثابت کرنے پر مصر ہیں... اور "اجماع امت" کا نام تو لیتے ہیں لیکن صحابہ کرام کی اس وقت کی اکثریت کا موقف نہیں بتاتے کہ کیا تھا؟ کیا صحابہ کرام اہل سنت سے خارج ہیں؟ .

ہم یہ ہر گز نہیں کہہ رہے کہ حضرت معاویہ (رض) یا وہ تمام صحابہ (رض) جو حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہے، یا انہوں نے توقف کیا، وہ معصوم ہیں، اور ان سے غلطی کا امکان نہیں، جیسا کہ مفتی وقاص رفیع نے فرض کر لیا ہے، بلکہ ہمارا موقف یہ ہے کہ جب اہل سنت نے صحابہ کرام کے اس اختلاف کو "اجتہاد" پر مبنی تسلیم کیا ہے، تو دو مجتہدین میں سے کسی ایک کو قطعی طور پر "غلط" اور دوسرے کو قطعی طور پر "درست" کہنا یہ اصول اجتہاد کے خلاف ہے، یا تو صحابہ کرام کے ان "اجتہادی مشاجراتی مواقف" کو "اجتہادی" نہ تسلیم کیا جائے، بلکہ اسے صریح طور پر "حق" و "باطل" کا اختلاف قرار دیا جائے، یا اگر اسے اجتہادی اختلاف کہنا ہے تو پھر اصول اجتہاد کی رو سے کسی بھی مجتہد کی یقینی "خطا" یا "صواب" کا فیصلہ کرنے سے گریز کیا جائے، اور اس بارے میں توقف و امساک کیا جائے... حضرت علی (رض) کا موقف اپنی جگہ درست تھا، اور دوسرے صحابہ کرام بھی اپنی اپنی جگہ اپنے دلائل کی روشنی میں اپنے آپ کو غلط نہ سمجھتے تھے... مفتی وقاص رفیع اینڈ کمپنی کیوں ان کے فیصلے چکانے پر ادھار کھائے بیٹھے ہیں؟؟ ہاں اگر وہ حضرت علی (رض)

کو معصوم عن الخطأ والنسیان سمجھتے ہیں، یا ان کی خلافت کو "منصوص من اللہ" خیال کرتے ہیں تو الگ بات ہے... ہم تو کسی کی بھی طرف غلطی کی نسبت نہیں کرتے... اور ان کا فیصلہ اللہ پر چھوڑتے ہیں...

ہمیں اعتراض ہے تو اس بات پر کہ ایک طرف بار بار یہ کہا جاتا ہے کہ:

"اہل سنت کا عقیدہ یہی ہے کہ حضرت علی (رض) مجتہد مصیب تھے اور حضرت معاویہ (رض) مجتہد مخطی" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 601)

اور دوسری طرف ساتھ ہی یہ کہہ دیا جاتا ہے کہ "حضرت معاویہ فقہی اصطلاح کے اعتبار سے باغی کہلائے گئے" (صفحہ 601)

یہ کیسی "فقہی بغاوت" ہے جو "اجتہادی خطا" ہے؟ فقہ کی کس کتاب میں یہ لکھا ہے کہ "فقہی بغاوت کی ایک قسم اجتہادی خطا ہے"???

آگے مفتی وقاص رفیع نے لکھا ہے کہ:

"اگر ہمت ہے تو مولانا نعمانی کو کوسنے کے بجائے ان کی دلیل کا جواب دیں"

تو ہم عرض کرتے ہیں کہ اگر مفتی وقاص میں ہمت ہے تو وہ "فقہی بغاوت" کو "اجتہادی خطا" ثابت کریں ...، اگر ان میں ہمت ہے تو وہ یہ ثابت کریں کہ "فقہی باغی" کو ایک اجر ملتا ہے (مجتہد مخطی والا)، اگر ان میں ہمت ہے تو وہ یہ ثابت کریں کہ "اجتہادی اختلافات میں کسی بھی مجتہد کو اس دنیا میں قطعی طور پر مخطی یا مصیب کہا جا سکتا ہے"... اگر ان میں ہمت ہے تو وہ ثابت کریں کہ حضرت معاویہ (رض) نے حضرت علی (رض) کے خلاف خروج کیا تھا".. اگر ان میں ہمت ہے تو یہ ثابت کریں کہ "فقہی بغاوت" کی تعریف صرف حضرت معاویہ (رض) پر ہی صادق آتی ہے، اور کسی پر نہیں آتی..

باقی نعمانی صاحب کا "اجتہادی مشاجراتی اختلاف" کے سلسلے میں "کتاب الحدود" کا حوالہ دینا ہی درست نہیں تو اس کا جواب کیا دیا جائے???

اور پھر مفتی وقاص رفیع نے خود ہی مولانا عبدالرشید نعمانی (رح) کی دلیل کا جواب بھی تو دیا ہے.. نعمانی صاحب نے اپنے حق میں حضرت نانوتوی (رح) کی بات پیش کی تھی کہ:

"حضرت نانوتوی نے لکھاہے کہ حضرت معاویہ (رض) کوئی اتنے بڑے صحابی نہیں کہ ان کے ہر قول و فعل کی ہم توجیہ کرتے پھریں"...

مفتی وقاص رفیع اس کا جواب دیتے ہیں کہ:

"حضرت نانوتوی کی طرف اس بات کی نسبت کرنا خلاف تحقیق ہے، لگتا یوں ہے کہ مولانا نعمانی صاحب نے یہ تحقیق انور النجوم ترجمہ قاسم العلوم سے نقل کی ہے جو اس کے مترجم مولانا انوار الحسن شیر کوٹی سے دوران ترجمہ سہواً و نسیاناً غلط ترجمانی کے نتیجے میں واقع ہوئی ہے" (صفحہ 601)

تو مفتی وقاص رفیع خود تسلیم کرتے ہیں کہ مولانا نعمانی (رح) نے جو یہ بات حضرت نانوتوی کی طرف منسوب کی یہ خلاف تحقیق ہے... اور یہ غلطی مولانا شیر کوٹی (فاضل دار العلوم دیوبند_ناقل) کو لگی تھی، اسی کو مولانا نعمانی نے نقل کر دیا...

اب ہم اور کیا کہیں؟؟ اگر مولانا نانوتوی کی بات مولانا نعمانی "خلاف تحقیق" نقل کر سکتے ہیں تو اور کسی بات میں غلطی کیوں نہیں کھا سکتے؟؟

(مولانا نانوتوی کی اس عبارت پر ہم مفصل کلام پہلے کر آئے ہیں، اور مفتی وقاص رفیع کی اس باطل تاویل کا تار پول کھول آئے ہیں)

# اکابر کے نادان وکیل : (قسط: 25)

------------------

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع کی کتاب "حضرت امیر معاویہ (رض) اور عباراتِ اکابر" کا میں نے بڑے انہماک اور توجہ سے مطالعہ کیا ہے، میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ مفتی موصوف نے اپنی کتاب میں کئی دوسری کتب سے مواد لے کر من وعن نقل کر دیا ہے اور اس کام میں انہیں یہ بھی یاد نہ رہا کہ وہ اپنی کتاب میں پہلے کیا کیا لکھ آئے ہیں اور بعد میں کیا لکھ رہے ہیں، آیئے پہلے مفتی وقاص رفیع کی اسی کتاب سے چند اقتباس پڑھتے ہیں اس کے بعد ہم اصل موضوع پر بات کریں گے.

مفتی وقاص رفیع نے حضرت عثمان (رض) کی شہادت کے بعد کے حالات کا نقشہ اپنے قلم سے کچھ یوں کھینچا ہے:

"حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی الم ناک شہادت کے بعد حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ مسلمانوں کے چوتھے خلیفہ راشد مقرر ہوئے، لیکن افسوس کہ آپ کا انتخاب ایک انتہائی پر آشوب اور ہنگامی دور میں ہوا، اور سوئے اتفاق کہ انہی لوگوں کے ہاتھوں ہوا کہ جن کے دامن دم عثمان (رض) کے داغ سے داغ دار تھے، اس لئے صحابہ کی ایک بڑی جماعت نے آپ (رض) کے ہاتھ پر بیعت کرنے کو دم عثمان (رض) کے قصاص کے حصول کی شرط کے ساتھ مشروط کر دیا....الخ"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 44 — 45)

غور فرمائیں! مفتی وقاص رفیع "بقلم خود" لکھ رہے ہیں کہ:

1: حضرت علی (رض) کا انتخاب ایک پر آشوب اور ہنگامی دور میں ہوا.

2: آپ کا انتخاب انہی لوگوں کے ہاتھوں ہوا جن کے دامن دمِ عثمان (رض) کے خون سے داغ دار تھے.

3: اور یہی وجہ بنی کہ صحابہ کرام کی ایک بڑی جماعت نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کرنے کو قصاص عثمان (رض) کے ساتھ مشروط کر دیا.

تو یوں مفتی وقاص ہمیں بتلا رہے ہیں کہ حضرت علی (رض) کا انتخاب قاتلین عثمان (رض) کے ہاتھوں سے ہوا.... (میں اس پر کوئی تبصرہ نہیں کرتا)

اب یہ پڑھیں:

"حضرت عثمان (رض) کی شہادت کے بعد مدینہ کے مہاجرین وانصار کی اکثریت نے جب سیدنا علی المرتضی (رض) سے بیعت کرلی تو ان کی دیکھا دیکھی میں باغی بھی حضرت علی (رض) کی بیعت پر آمادہ ہو گئے، حضرت علی (رض) چوں کہ ان لوگوں سے دل برداشتہ اور ناخوش تھے اس لیے انہوں نے بر سر عام ان کی بیعت لینے سے انکار کر دیا، لیکن جب صورت حال اور زیادہ پیچیدہ ہو گئی اور مسلمانوں میں عام خانہ جنگی کا اندیشہ پیدا ہو گیا تو حالات کی نزاکت کے پیش نظر حضرت علی (رض) نے ان لوگوں کی بیعت قبول کرلی" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 54)

توجہ فرمائیں! پہلے لکھا کہ:

"آپ کا انتخاب انہی لوگوں کے ہاتھوں ہوا جن کے دامن دمِ عثمان (رض) کے خون سے داغ دار تھے اور یہی وجہ بنی کہ صحابہ کرام کی ایک بڑی جماعت نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کرنے کو قصاص عثمان (رض) کے ساتھ مشروط کر دیا"

اب لکھتے ہیں کہ:

"حضرت عثمان (رض) کی شہادت کے بعد مدینہ کے مہاجرین وانصار کی اکثریت نے جب سیدنا علی المرتضی (رض) سے بیعت کرلی تو ان کی دیکھا دیکھی میں باغی بھی حضرت علی (رض) کی بیعت پر آمادہ ہو گئے".

مفتی وقاص رفیع خود بھی تذبذب میں ہیں کہ حضرت علی (رض) کا انتخاب قاتلین عثمان (رض) کے ہاتھوں ہوا یا مہاجرین وانصار کے ہاتھوں؟؟؟

مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب کے صفحہ نمبر 47 پر حضرت علی (رض) کی اپنے بیٹے حضرت حسن (رض) کو رحلت کے وقت کی گئی وصیت یوں نقل کی ہے:

"بیٹا! حضرت معاویہ (رض) کی امارت قبول کرنے سے ہر گز نفرت نہ کرنا، ورنہ باہم کشت و خون ریزی دیکھوگے".

پھر اگلے صفحے پر لکھا کہ "حضرت علی (رض) کی شہادت کے بعد شیعانِ علی (رض) نے حضرت حسن (رض) کو حضرت معاویہ (رض) سے لڑنے پر آمادہ کرنا چاہااور زور دیا تو آپ کو اپنے والد محترم کی یہ نصیحت یاد آ گئی، اس لئے آپ نے فرمایا:

" میرے والد ماجد مجھ سے فرما چکے ہیں کہ حضرت معاویہ (رض) ایک دن خلیفہ ہو کر رہیں گے، خود ہم کتنی ہی بڑی فوج لے کر ان کے مقابلے میں نکلیں، لیکن غالب وہی رہیں گے، کیوں کہ منشائے خداوندی کو ٹالا نہیں جا سکتا"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 48)

ملاحظہ فرمائیں! مفتی وقاص رفیع جن حضرت معاویہ (رض) کو اپنی کتاب میں جگہ جگہ "فقہی باغی" لکھتے ہیں، انہی کے بارے میں حضرت علی (رض) اپنے بیٹے کو وصیت کرتے ہیں کہ ان کی امارت سے نفرت نہ کرنا، بلکہ یہ فرماتے ہیں کہ ان کا خلیفہ بننا منشائے خداوندی ہے، اور یہ ہو کر رہے گا، تم چاہے جتنی بڑی فوج لے کر ان کے مقابلے میں نکلو پھر بھی غالب وہی رہیں گے، یہ نہیں فرماتے کہ بیٹا وہ "فقہی و شرعی باغی" ہیں، ان کے ساتھ ہر گزاس وقت تک صلح نہ کرنا جب تک وہ اپنی بغاوت سے توبہ نہ کرلیں اور اللہ کے امر کی طرف نہ لوٹ آئیں... (میں اس پر بھی تبصرہ نہیں کرتا)

اب لگے پڑھیئے ! اپنی کتاب کے صفحہ نمبر 49 پر مفتی وقاص رفیع، حضرت معاویہ (رض) اور حضرت حسن (رض) کے مابین صلح کے بارے میں بات کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ :

"اسے حسن اتفاق ہی کہیے کہ ابھی حضرت حسن (رض) نے حضرت معاویہ (رض) سے صلح کرنے کا دل میں سوچا ہی تھا کہ حضرت معاویہ (رض) بھی اپنے دل میں آرزوئے صلح لئے بے چین و بے قرار ہو رہے تھے، آپ (یعنی حضرت معاویہ_ناقل) سے رہا نہ گیا، اس لئے آپ نے حضرت حسن مجتبی (رض) سے پہلے ہی تحریک صلح ان کے سامنے پیش کر دی اور اس کے بعد ایک سادہ کاغذ پر اپنی مہر ثبت فرما کر حضرت حسن (رض) کی خدمت میں یہ کہلا بھیجا کہ آپ جتنی شرطیں چاہیں اس پر لکھ دیں مجھے منظور ہیں" ... (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 49)

غور فرمائیں ! اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت حسن (رض) نے ابھی صلح کرنے کا صرف سوچا ہی تھا کہ حضرت معاویہ (رض) کی طرف سے تحریک صلح آ گئی ..

اب یہ پڑھیں :

"حضرت حسن (رض) نے حضرت معاویہ (رض) کو ایک خط لکھا، جس میں ان کے سامنے صلح کی تجویز رکھی اور چند شرائط رکھیں کہ اگر وہ اس کو قبول کر لیں تو وہ امارت سے حضرت معاویہ (رض) کے حق میں دست بردار ہو جائیں گے"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 64)

یہاں سے معلوم ہوا کہ، صلح کی تجویز پہلے حضرت حسن (رض) کی طرف ایک خط کی صورت میں گئی تھی ...

اب درست کونسی بات ہے؟ یہ مفتی وقاص ہی بہتر جانتے ہیں یا وہ جہاں سے مفتی وقاص نے یہ متضاد باتیں نقل کی ہیں..

یہ صرف چند مثالیں ہیں مفتی وقاص رفیع کی کتاب سے، ایسے اور بھی بہت سے تضادات ہیں، لہٰذا میں سو فیصد یقین سے کہہ سکتا ہوں کہ مفتی وقاص رفیع نے نہ کبھی مشاجرات صحابہ کے موضوع کا بالاستیعاب مطالعہ کیا ہے، اور نہ ان کی اس موضوع سے کماحقہ واقفیت ہی ہے، انہوں نے ادھر ادھر سے، اقتباسات اکٹھے کیے، اور انھیں ترتیب دے کر کتاب تیار کر ڈالی، شاید انہیں "احساس برتری" ہو گیا ہے کہ وہ مدرسہ عربیہ رائے ونڈ کے فاضل ہو کر ہر فن مولی بن چکے ہیں اسی علمی گھمنڈ میں انھیں یہ علم ہی نہ ہو سکا کہ وہ پہلے کیا لکھ آئے ہیں اور بعد میں کیا لکھ رہے ہیں.
ہمارا مفتی وقاص رفیع کو مشورہ ہے کہ وہ خود اپنی اس کتاب کا از سر نو جائزہ لیں، انھیں خود اپنی ہی کتاب کسی سے "سبقاً" پڑھنے کی ضرورت ہے..

اب آیئے واپس آتے ہیں اصل موضوع کی طرف.. مفتی وقاص رفیع اور ان کے ہمنوا جو اکثر "فقہی بغاوت" کا نعرہ لگاتے ہیں اس کے لیے ان کی سب سے بڑی دلیل یہ ہے کہ "چونکہ حضرت عمار بن یاسر (رض) جنگ صفین میں حضرت علی (رض) کی طرف سے لڑتے ہوئے شہید ہوئے تھے، اور حضرت عمار (رض) کے بارے میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمادیا تھا کہ انہیں ایک باغی ٹولی قتل کرے گی، لہٰذا ثابت ہوا کہ حضرت معاویہ (رض) اور ان کا لشکر باغی تھے"... (ملخصاً)

اب یہاں سوال ہوتا تھا کہ جنگ صفین میں تو وہ دشمنان اسلام بھی موجود تھے جو پہلے حضرت عثمان (رض) کے خلاف بغاوت کر چکے تھے اور جن کے ہاتھ ان کے خون سے داغدار تھے، جن کے ہاتھوں (بقول مفتی

وقاص رفیع) حضرت علی (رض) کا انتخاب بھی ہوا، اور جن کے بارے میں خود مفتی وقاص نے جنگ صفین کے موقع پر مساعی صلح کے زیر عنوان لکھا ہے کہ :

"ہر چند کہ اس موقع پر بعض اکابر نے دونوں فریقوں کے درمیان رفع نزاع اور صلح کی مساعی کیں، لیکن ان مخلصین حضرات کے علاوہ عوامی قسم کے بہت سے شریر عناصر بھی یہاں موجود تھے جو اپنی جبلتی شر پسندی اور فطرتی فساد انگیزی کے سبب فریقین کو ایک دوسرے سے قریب کرنے کے بجائے الٹا ان میں بد ظنی پھیلانے، انھیں ایک دوسرے سے دور کرنے اور معاملہ سلجھانے کے بجائے مزید الجھا دینے اور صلح کے بجائے قتال قائم رکھنے پر مصر ہوئے" (صفحہ 58).

تو یہ کیوں ممکن نہیں کہ دوران جنگ جب ہزاروں لوگ ایک دوسرے سے بر سرپیکار تھے، انھی فسادیوں نے حضرت عمار (رض) کو شہید کر دیا ہو .. اور چونکہ حدیث میں "باغی ٹولی" کا ہی ذکر ہے، تو یہ تو پہلے سے "مستند اور پکے ٹھکے" باغی تھے.

تو اس کا جواب یہ دیا جاتا ہے کہ :

"اس بات پر تمام علمائے اہل سنت والجماعت کا اتفاق ہے کہ حضرت عمار (رض)، حضرت معاویہ (رض) کے ایک افسر حضرت ابوالغادیہ (رض) کے ہاتھوں شہید ہوئے" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 62)

لہٰذا ثابت ہوا کہ "باغی ٹولی یا گروہ" حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ساتھیوں کا ہی تھا...

تو آیئے اس دلیل کا جائزہ لیتے ہیں.

میں زیادہ تفصیلی بات نہیں کرونگا کہ اس پر بہت سے علماء محققین نے بہت کچھ لکھا ہے، بلکہ مختصر طور پر چند نکات آپ کے سامنے رکھوں گا..

وہ حدیث جس میں یہ ذکر ہے کہ حضرت عمار (رض) کو ایک باغی ٹولی قتل کرے گی، اس کے مکمل الفاظ صحیح بخاری میں یوں ہیں:

وَيْحَ عَمَّارٍ، تَقْتُلُهُ الفِئَةُ البَاغِيَةُ، يَدْعُوهُمْ إِلَى الجَنَّةِ، وَيَدْعُونَهُ إِلَى النَّارِ

(افسوس! عمار کو باغی ٹولی قتل کرے گی، یہ انہیں جنت کی طرف بلائے گا اور وہ اسے آگ (جہنم) کی طرف بلائیں گے)

اور صحیح بخاری ہی کی ایک دوسری روایت میں یوں ہیں:

وَيْحَ عَمَّارٍ تَقْتُلُهُ الفِئَةُ البَاغِيَةُ، عَمَّارٌ يَدْعُوهُمْ إِلَى اللَّهِ، وَيَدْعُونَهُ إِلَى النَّارِ

(افسوس! عمار کو باغی ٹولی قتل کرے گی، یہ انہیں اللہ کی طرف بلائے گا اور وہ اسے آگ یعنی جہنم کی طرف بلائیں گے)

عام طور پر اس حدیث کے صرف یہ الفاظ ہی نقل کیے جاتے ہیں کہ "عمار کو ایک باغی ٹولی قتل کرے گی".. اور اگلے الفاظ نقل نہیں کیے جاتے کہ اس ٹولی کی ایک علامت بھی اس حدیث میں بیان ہوئی ہے.. اور وہ یہ ہے کہ "وہ ٹولی جہنم کی طرف بلانے والی ہو گی"...

اب آیئے صحیح بخاری کی ایک اور حدیث پڑھتے ہیں:

3608 - حَدَّثَنَا الحَكَمُ بْنُ نَافِعٍ، حَدَّثَنَا شُعَيْبٌ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، قَالَ: أَخْبَرَنِي أَبُو سَلَمَةَ، أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «لاَ تَقُومُ السَّاعَةُ حَتَّى يَقْتَتِلَ فِئَتَانِ دَعْوَاهُمَا وَاحِدَةٌ» وفی روایة "دَعْوَتُهُمَا وَاحِدَةٌ"

(قیامت اس وقت تک قائم نہ ہو گی جب تک ایسے دو گروہوں کی آپس میں جنگ نہ ہو جائے جن دونوں کا دعوی ایک ہی ہو گا وفی روایۃ "دعوتهما واحدة" کہ ان دعوت ایک ہی ہو گی)

ان دونوں جماعتوں سے مراد شارحین نے حضرت علی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) کی جماعتیں لی ہیں، چنانچہ اس کی شرح میں حافظ ابن حجر لکھتے ہیں:

وَوَصَفَهُمَا فِي الرِّوَايَةِ الْأُخْرَى بِالْعِظَمِ أَيْ بِالْكَثْرَةِ وَالْمُرَادُ بِهِمَا مَنْ كَانَ مَعَ عَلِيٍّ وَمُعَاوِيَةَ لَمَّا تَحَارَبَا بِصِفِّينَ

ان دونوں گروہوں کو دوسری روایت میں عظیم یعنی بڑی جماعتوں کے ساتھ بھی بیان کیا گیا ہے، اور ان دونوں جماعتوں سے مراد حضرت علی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) کی جماعتیں ہیں جب ان کے درمیان صفین میں جنگ ہوئی.

(فتح الباری، جلد 6 صفحہ 616، نیز دیکھیں ارشاد الساری للقسطلانی جلد 10 صفحہ 89)

اگر اس سے مراد واقعی یہی دو جماعتیں ہیں تو یہ حدیث صاف بتا رہی ہے کہ ان دونوں گروہوں کی دعوت ایک ہی ہوگی، نہ یہ کہ ایک کی دعوت جہنم کی طرف اور دوسری کی جنت کی طرف.

اور ہمیں تو حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ساتھیوں کی ایک ہی "دعوت" کا علم ہے اور وہ بھی شہید مظلوم خلیفہ راشد حضرت عثمان (رض) کے قصاص کی دعوت، اگر یہ "جہنم کی طرف دعوت" تھی تو واضح بتایا جائے

.

پھر خود حضرت علی (رض) سے بھی منقول ہے کہ آپ نے جنگ صفین میں دونوں طرف کے مقتولین کے بارے میں فرمایا:

"قَتْلَانَا وَقَتْلَاهُمْ فِي الْجَنَّةِ" ترجمہ: ہمارے اور حضرت معاویہ (رض) دونوں کے مقتولین جنتی ہیں.

(مصنف ابن ابی شیبۃ، جلد 7 صفحہ 552 مکتب الرشید الریاض)

یہ حوالہ مفتی وقاص رفیع نے بھی اپنی کتاب کے صفحہ 47 پر نقل کیا ہے، تو اگر دونوں طرف کے مقتولین کو حضرت علی (رض) جنتی فرما رہے ہیں تو پھر حضرت معاویہ (رض) کے ساتھیوں کی دعوت جہنم کی طرف کیسے ہوئی؟؟ کیا دوسروں کو جہنم کی دعوت دینے والا خود جنتی ہوگا؟

کچھ حضرات نے یہ تاویل کی ہے کہ "حضرت معاویہ (رض) کی دعوت خلیفہ بر حق کی بغاوت کی تھی اس لیے اسے جہنم کی طرف دعوت سے تعبیر کیا گیا ہے" تو یہ مفہوم لغو ہے.. کیونکہ حضرت معاویہ (رض) نے ہر گز حضرت عمار (رض) کو یہ دعوت نہ دی تھی کہ تم لوگ حضرت علی (رض) کی خلافت کے خلاف اٹھ کھڑے ہو اور ان کی بیعت توڑ دو، ان کے خلاف خروج کرو.. بلکہ وہ خود بھی حضرت علی (رض) کی خلافت کو قبول کرنے کے لیے تیار تھے.. اختلاف جو تھا وہ خود مفتی و قاص رفیع نے اپنی کتاب میں (شرح نہج البلاغۃ کے حوالے سے) ایک جگہ یوں بیان کیا ہے:

"ہمارے معاملہ کی ابتداء یوں ہوئی کہ ہمارا اہل شام (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ) سے ایک مقابلہ ہوا، اور ظاہر ہے کہ ہمارا اور ان کا اللہ ایک ہے، ہمارا اور ان کا نبی ایک، ہمارا اور ان کا اسلام ایک (یہاں مفتی و قاص رفیع نے جو عربی عبارت حاشیہ میں لکھی ہے اس لحاظ سے ترجمہ درست نہیں کیا، عبارت ہے: ودعوتنا في الاسلام واحدة.. کہ ہم دونوں کی اسلام میں دعوت ایک ہے_ناقل)، اللہ و رسول کی تصدیق میں نہ ہم اپنے کو ان سے زیادہ کہتے ہیں اور نہ وہ اپنے آپ کو ہم سے زیادہ سمجھتے ہیں، بلکہ معاملہ دونوں کا ایک ہی ہے، صرف دم عثمان (رض) کے بارے میں ہم میں اور ان میں اختلاف ہوا ہے، اور ہم اس (دم عثمان) سے بری ہیں"

(مفتی و قاص رفیع کی کتاب: صفحہ 47)

تو مفتی و قاص رفیع کے نقل کردہ حضرت علی (رض) کے اس فرمان میں بھی یہ بیان ہے کہ ہماری اور ان کی اسلام میں دعوت بھی ایک ہی ہے.. اختلاف صرف حضرت عثمان (رض) کے دم اور قصاص میں ہے.. تو پھر یہ کیسے ممکن ہے کہ حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ساتھیوں کی دعوت "جہنم" کی طرف ہو؟؟

لہٰذا خود اسی حدیث میں بیان کردہ ایک علامت سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ "باغی ٹولی" حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ساتھیوں کی نہیں ہو سکتی..

نوٹ: کچھ حضرات نے اس حدیث کے مختلف طرق سے مختلف الفاظ نقل کرکے مزید علامات بھی گنوائی ہیں اور ثابت کیا ہے کہ یہ علامات حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ساتھیوں میں نہیں پائی جاتیں، اس کی تفصیل کا یہ موقع نہیں، نیز کچھ حضرات نے اس حدیث پر سنداً و درایتاً بھی بحث کی ہے...

اب اگر اس حدیث کی رو سے حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ساتھیوں کو "فقہی و شرعی باغی" ثابت کرنا ہے تو پھر یہ بھی تسلیم کرنا ہوگا کہ ان کی دعوت جہنم کی طرف تھی.. اور یہ بتانا ہوگا کہ قصاص عثمان (رض) کا مطالبہ "جہنم کی طرف" دعوت کیسے تھا؟.. پھر دوسری حدیث اور حضرت علی (رض) کے فرمان میں جو ان دونوں جماعتوں کی دعوت کو ایک ہی فرمایا گیا ہے اس کا کیا مطلب ہوگا؟؟
لہٰذا ہم سمجھتے ہیں کہ حضرت معاویہ (رض) کو قاتلِ عمارؓ اور فقہی و شرعی باغی نہ قرار دیا جائے ورنہ دوسری حدیثِ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کی تغلیط و تکذیب لازم آئے گی جو احادیثِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر بے اعتمادی بلکہ بدگمانی ایک راستہ ہے۔

اب رہی یہ بات جو مفتی وقاص رفیع نے لکھی ہے کہ: "تمام علمائے اہل سنت والجماعت کا اتفاق ہے کہ حضرت عمار (رض)، حضرت معاویہ (رض) کے ایک افسر حضرت ابوالغادیہ (رض) کے ہاتھوں شہید ہوئے"
.

تو اس سلسلے میں جو سب سے پہلے نمبر پر روایت پیش کی جاتی ہے وہ یہ ہے:
أَخْبَرَنَا عَفَّانُ بْنُ مُسْلِمٍ قَالَ: أَخْبَرَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ: أَخْبَرَنَا أَبُو حَفْصٍ وَكُلْثُومُ بْنُ جَبْرٍ عَنْ أَبِي غَادِيَةَ قَالَ: سَمِعْتُ عَمَّارَ بْنَ يَاسِرٍ يَقَعُ فِي عُثْمَانَ يَشْتِمُهُ

بِالْمَدِينَةِ قَالَ: فَتَوَعَّدْتُهُ بِالْقَتْلِ قُلْتُ: لَئِنْ أَمْكَنَنِي اللَّهُ مِنْكَ لأَفْعَلَنَّ. فَلَمَّا كَانَ يَوْمُ صِفِّينَ جَعَلَ عَمَّارٌ يَحْمِلُ عَلَى النَّاسِ. فَقِيلَ هَذَا عَمَّارٌ. فَرَأَيْتُ فُرْجَةً بَيْنَ الرِّئَتَيْنِ وَبَيْنَ السَّاقَيْنِ. قَالَ فَحَمَلْتُ عَلَيْهِ فَطَعَنْتُهُ فِي رُكْبَتِهِ. قَالَ: فَوَقَعَ فَقَتَلْتُهُ. فَقِيلَ قَتَلْتَ عَمَّارَ بْنَ يَاسِرٍ. وَأُخْبِرَ عَمْرُو بْنُ الْعَاصِ فَقَالَ: [سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ - صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وسلم - يقول إِنَّ قَاتِلَهُ وَسَالِبَهُ فِي النَّارِ] . فَقِيلَ لِعَمْرِو بْنِ الْعَاصِ: هُوَ ذَا أَنْتَ تُقَاتِلُهُ. فَقَالَ: إِنَّمَا قَالَ قَاتِلَهُ وَسَالِبَهُ.

**(الطبقات الکبری لابن سعد)**

اس کا خلاصہ یہ کہ ابو غادیہ کہتے ہیں: میں نے (حضرت) عمار بن یاسر کو دیکھا کہ وہ حضرت عثمان (رض) کو مدینہ میں گالیاں دے رہے تھے، تو میں نے ان سے کہا کہ اگر اللہ نے مجھے تم پر قابو دیا تو میں تمہیں قتل کروں گا... تو جب صفین کا دن آیا تو میں نے عمار بن یاسر کو قتل کر دیا... الخ.

قارئین محترم! اس روایت کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ یہ " صحیح الاسناد" ہے، لہٰذا ثابت ہوا کہ حضرت عمار (رض) کو قتل کرنے والے ابو الغادیہ ہی ہیں..

تو عرض ہے کہ اس روایت کے متن میں سخت قسم کی نکارت پائی جاتی ہے، کیونکہ اس میں یہ بھی ہے کہ "حضرت عمار (رض) مدینہ منورہ میں خلیفہ راشد حضرت عثمان بن عفان (رض) کو گالیاں دیا کرتے تھے..

نوٹ: اس روایت میں "یشتم عثمان" کا لفظ ہے، مفتی محمد شفیع صاحب (رح) عربی کے لفظ "سَبّ" اور "شَتم" کے درمیان فرق بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"لفظ "سبّ" کا ترجمہ اردو میں عموماً گالی دینا کیا جاتا ہے جو اس لفظ کا صحیح ترجمہ نہیں کیونکہ گالی کا لفظ اردو میں فحش کلام کے لئے آتا ہے حالانکہ لفظ "سبّ" عربی زبان میں اس سے زیادہ عام ہے، ہر اس کلام کو "سبّ" کہا جاتا ہے جس سے کسی کی تنقیص ہوتی ہو، گالی کے لیے ٹھیٹ لفظ عربی میں "شتم" آتا ہے"

(مقام صحابہ، صفحہ 44، ادارۃ المعارف کراچی)

تو کیا اب اس روایت کو صحیح سمجھ کر ہم یہ بھی مان لیں کہ حضرت عمار (رض) واقعی مدینہ منورہ میں حضرت عثمان (رض) کو گالیاں دیا کرتے تھے؟؟ ہر گز نہیں، ہمارے نزدیک یہ روایت حضرت عمار (رض) جیسے ایک جلیل القدر صحابی پر بھی ایک بڑا الزام لگا رہی ہے لہٰذا یہ متناً منکر ہے.. اسی لیے یہی روایت جب امام احمد بن حنبل نے اسی سند کے ساتھ اپنی مسند میں نقل فرمائی تو یوں فرمائی:

17776 - حَدَّثَنَا عَفَّانُ، قَالَ: حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، قَالَ: أَخْبَرَنَا أَبُو حَفْصٍ، وَكُلْثُومُ بْنُ جَبْرٍ، عَنْ أَبِي غَادِيَةَ، قَالَ: قُتِلَ عَمَّارُ بْنُ يَاسِرٍ فَأُخْبِرَ عَمْرُو بْنُ الْعَاصِ، قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: " إِنَّ قَاتِلَهُ، وَسَالِبَهُ فِي النَّارِ "، فَقِيلَ لِعَمْرٍو: فَإِنَّكَ هُوَ ذَا تُقَاتِلُهُ، قَالَ: إِنَّمَا قَالَ: قَاتِلَهُ، وَسَالِبَهُ ..
(مسند احمد، مؤسسة الرسالة)

(ابو غادیہ کہتے ہیں کہ: جب حضرت عمار (رض) کو قتل کیا گیا تو حضرت عمرو بن العاص (رض) کو اس کی خبر دی گئی... الخ)

ملاحظہ فرمائیں! پوری سند وہی ہے، لیکن اس میں نہ حضرت عمار (رض) کے مدینہ میں حضرت عثمان (رض) کو "شتم" یعنی گالی دینے کا ذکر ہے اور نہ ہی ابو غادیہ کی اس بات کا ذکر ہے کہ میں نے انھیں قتل کیا ہے.. جس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ امام احمد کے نزدیک اس روایت میں یہ اضافہ منکر تھا اسی لئے انہوں نے اسے ذکر نہ کیا..

لہٰذا اگر اس روایت کی بنیاد پر کسی نے یقینی طور پر یہ نتیجہ نکالا ہے کہ "حضرت عمار (رض) کی شہادت ابو الغادیہ کے ہاتھوں ہوئی" تو اسے یہ بھی تسلیم کرنا ہوگا کہ حضرت عمار (رض) واقعی حضرت عثمان (رض) کو مدینہ میں گالیاں دیا کرتے تھے.. ہم تو یہ بات کبھی بھی تسلیم نہیں کر سکتے..

یہاں مجھے امام نووی (رح) کی ایک بات یاد آ رہی ہے، آپ نے لکھا ہے:

"وَلَسْنَا نَقْطَعُ بِالْعِصْمَةِ إِلَّا لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلِمَنْ شَهِدَ لَهُ بِهَا لَكِنَّا مَأْمُورُونَ بِحُسْنِ الظَّنِّ بِالصَّحَابَةِ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمْ أَجْمَعِينَ وَنَفْيِ كُلِّ رَذِيلَةٍ عَنْهُمْ وَإِذَا انْسَدَّتْ طُرُقُ تَأْوِيلِهَا نَسَبْنَا الْكَذِبَ إِلَى رُوَاتِهَا"

(ہم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور جن کے معصوم ہونے کی آپ نے گواہی دی ہے، ان کے علاوہ کسی اور کی عصمت کے ہرگز قائل نہیں، لیکن ہم اس بات کے مامور ہیں کہ تمام صحابہ کرام کے ساتھ حسن ظن رکھا جائے، اور ان سے ہر بری بات کی نفی کی جائے (جو ان کے شایان شان نہ ہو_ناقل) اور اگر (کسی روایت میں موجود_ناقل) ایسی کسی بات کی کسی معقول تاویل کے تمام راستے مسدود ہو جائیں تو (پھر بھی ہم صحابی کو بچائیں گے_ناقل) اور اس روایت کے راویوں کی طرف جھوٹ کی نسبت کریں گے.

(نووی شرح مسلم، جلد 12 صفحہ 72) باب حکم الفیء، طبع دار احیاء التراث العربی بیروت).

اس کے علاوہ یہ بھی ذہن میں رہے کہ اس روایت میں جو "ابو غادیہ" کا لفظ آیا ہے، کسی نے اسے "ابو الغادیہ الجھنی" بتایا ہے اور کسی نے "ابو الغادیہ المزنی" لکھا ہے، امام حاکم نے اپنی مستدرک میں ایک طویل روایت نقل کی ہے، (روایت نمبر: 5657، جلد 3 صفحہ 434 طبع دار الکتب العلمیۃ بیروت) اس روایت میں مفتی وقاص رفیع کے "مغازی و تاریخ میں بلا شبہ امام" محمد بن عمر الواقدی کے حوالے سے ایک روایت یہ ذکر کی ہے کہ (كَانَ الَّذِي قَتَلَ عَمَّارًا أَبُو غَادِيَةَ الْمُزَنِيُّ) حضرت عمار کو ابو الغادیہ المزنی نے قتل کیا، پھر آگے ایک اور سند سے یہ تین نام ذکر کیے ہیں کہ (وَكَانَ أَقْبَلَ إِلَيْهِ ثَلَاثَةُ نَفَرٍ: عُقْبَةُ بْنُ عَامِرٍ الْجُهَنِيُّ، وَعُمَرُ بْنُ الْحَارِثِ الْخَوْلَانِيُّ، وَشَرِيكُ بْنُ سَلَمَةَ) ان تینوں نے حضرت عمار (رض) کو قتل کیا (عقبہ بن عامر جہنی، عمر بن حارث خولانی اور شریک بن سلمہ).

قصہ مختصر یہ کہ اس بات کا کوئی قطعی ثبوت نہیں کہ حضرت عمار (رض) کی شہادت ضرور حضرت معاویہ (رض) یا ان کے ساتھیوں کے ہاتھوں سے ہوئی.. اگر کسی شارح نے یہ لکھا ہے تو یہ اس کا اپنا استنباط ہے.. حدیث شریف میں صرف یہ ہے کہ وہ شہادت ایسی باغی ٹولی کے ہاتھوں ہو گی جو جہنم کی طرف دعوت دینے والی ہو گی، نیز حدیث کے الفاظ سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ وہ ٹولی پہلے سے باغی ہو گی، یہ نہیں کہ حضرت عمار (رض) کو قتل کرنے کے وہ باغی بنے گی..

پھر خود حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ساتھیوں نے حضرت عمار (رض) کے قتل کے الزام سے انکار کیا تھا جیسے حضرت علی (رض) نے حضرت عثمان (رض) کے قتل سے اپنے آپ کو بری فرمایا تھا..

لہٰذا حضرت معاویہ (رض) کسی بھی طرح "شرعی وفقہی باغی" نہیں بنتے...

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 26)

------------------

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع اینڈ کمپنی، جن کا محبوب مشغلہ صحابہ کرام کے درمیان ہونے والے مشاجرات کے بارے میں عدالتیں لگا کر غلط اور صحیح کے فیصلے چکانا ہے، ان کا طریق کار یہ ہے کہ پہلے حضرت معاویہ (رض) اور ان تمام حضرات کو جو کسی بھی وجہ سے حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہے، باغی، خاطی، امام حق کے خلاف ناحق خروج کرنے والے، قرآن وسنت کو مہجور کرنے والے، خطائے منکر کا ارتکاب کرنے والے.. وغیرہ وغیرہ زبردستی ثابت کیا جائے، اور یہ سب کچھ انھیں ثابت کرنے کے بعد کہہ دیا جائے کہ حقیقت میں تو یہ حضرات یہی کچھ تھے لیکن چونکہ وہ صحابی ہیں اس لیے اس سب کو ہم ان کی "اجتہادی خطا" کہیں گے.

جبکہ جن اسلاف نے "اجتہادی خطا" کی بات کی ہے انہوں نے یہ آخری حد مقرر کی ہے، کہ مشاجرات صحابہ میں اول تو سکوت و توقف اختیار کیا جائے کیونکہ احوط واسلم واولی یہی ہے، لیکن اگر کبھی کسی مجبوری کے تحت اس بارے کچھ کہنا ہی پڑے تو بھی آخری حد "اجتہادی خطا" ہے، اس سے آگے کچھ نہیں کہنا... انہوں نے یہ موقف نہیں اپنایا کہ حقیقت میں تو وہ تمام صحابہ جنہوں نے حضرت علی (رض) کا ساتھ نہیں دیا، باغی، خاطی، جائر، امام حق کے خلاف خروج کرنے والے، نصوص کی مخالفت کرنے والے ہی تھے... لیکن ہم ان کے مقام صحابیت کو مد نظر رکھتے ہوئے ان کے ان تمام افعال کو "اجتہادی خطا" کہتے ہیں...

آپ نے غور فرمایا ہوگا کہ ان دونوں نظریوں میں زمین وآسمان کا فرق ہے، اسلاف نے مشاجرات کے بارے میں آخری حد "اجتہادی خطا" بتائی ہے، اور ہمارے آج کے مفتی وقاص جیسے محققین ان صحابہ کو پہلے زبردستی

باغی وطاغی وخاطی بناتے ہیں..اور پھر ان پر احسان کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ "اگر یہی اعمال کسی عام شخص سے صادر ہوتے تو اس پر گناہ کبیرہ اور فسق کا اطلاق کیا جاتا، مگر یہاں چونکہ شرف صحابیت بھی ہے اس لیے ہم اس کا لحاظ کرتے ہوئے ان کے اس کام کو خطائے اجتہادی قرار دیتے ہیں" (ملحضاً: مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 631)

بلکہ مفتی وقاص رفیع نے تو اپنی کتاب کے آخر میں یہ سرخی جمائی ہے کہ:

"نص سے ثابت ہونے والی خطائے اجتہادی کو، خطائے اجتہادی نہ کہیں تو اور کیا کہیں" (صفحہ 631) ...

یہاں میرا سوال ہے کہ جس بات کا غلط ہونا "نص" سے ثابت ہو جائے کیا وہ "اجتہادی خطا" کہلاتی ہے؟؟ اور اگر اجتہادی خطا اسی کا نام ہے کہ "نص سے اس کا غلط ہونا ثابت ہو جائے تو پھر صرف "خطا" کیا ہے؟؟ کیا نص کی مخالفت "اجتہادی خطا" ہوا کرتی ہے؟؟

پھر جس نص کی بناء پر مفتی وقاص حضرت معاویہ (رض) کو مخطی و باغی ثابت کرنے کا دعوا کر رہے ہیں کیا یہ نصوص صحابہ کرام کی اس اکثریت کے علم میں نہ تھیں جو حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہے؟؟ اگر انھیں ان نصوص کی سمجھ نہ آئی اور بعد والوں کو آئی تو صاف بتایا جائے، اور اگر ان کے سامنے بھی یہ تمام نصوص تھیں لیکن اس کے باوجود وہ حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہے یا غیر جانبدار رہے تو بھی صاف بتایا جائے کہ جان بوجھ کر نص کی مخالفت کا کیا حکم ہے؟؟؟ مفتی وقاص رفیع اس کا صاف جواب دیں..

اجتہادی خطا تو "حق کے دائرے میں" ہی ہوتی ہے، اسی لیے اس پر مجتہد کو ایک اجر ملتا ہے، کیا کسی نص کی مخالفت پر بھی ایک اجر ملتا ہے؟؟

مفتی وقاص رفیع ایک جگہ لکھتے ہیں کہ:

"پس حضرت معاویہ (رض) اور ان کے ساتھیوں کے اس غلط اقدام کی بناء پر سوائے اس کے اور کچھ ممکن نہیں کہ انہیں لشکر علوی کے مقابلہ میں باغی اور خاطی قرار دیا جائے، اور یہی موقف تمام اہل سنت کا ہے جسے مولانا عبدالرشید نعمانی نے نقل کیا ہے"

(صفحہ 601)

بالکل جھوٹ ... اہل سنت کا موقف مشاجرات صحابہ میں سب سے پہلے سکوت و توقف ہے، دوسرے مرحلے میں "اجتہادی خطا" سے آگے کچھ نہیں، یہ آخری حد ہے، بلکہ اگر کسی نے حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں "خطائے منکر" کا لفظ بھی بولا ہے تو علماء اہل سنت نے اس پر نقد کیا ہے، اور مفتی وقاص رفیع نے بار بار باغی وخاطی لکھا ہے اور کبھی لکھا ہے کہ "انھیں باغی ضرور کہیں گے"، یہ کون سے تمام اہل سنت کا مذہب ہے کہ انھیں باغی ضرور کہیں گے ؟؟؟

پھر ایک ہے اہل سنت کا مذہب و عقیدہ اور ایک ہے اکابرین اہل سنت کی ذاتی آراء اور تحقیقات، دونوں کی حیثیت بالکل الگ الگ ہے، اول کی بنیاد اصول و قواعد پر ہے جبکہ شخصی آراء کی بنیاد اپنے اپنے جذبات ہیں، مطلب یہ کہ مسلک اہل سنت الگ چیز ہے اور سنی اکابر واصاغر کی اپنی ذاتی اور شخصی آراء ایک جدا چیز ہے، نام مسلک کا لیا جاتا ہے اور منوائی ہم سے ان کی ذاتی رائے جاتی ہے خواہ ٹھیک ہو یا غلط، اگر ان حضرات کی کسی غلط رائے کو رد کرنا خروج عن اہل السنۃ ہے تو صحابہ کرام پر اس طرح رائے زنی کرنا کہ ان کو ایک ہی سانس میں باغی، طاغی، ظالم، جائر وغیرہ کہہ ڈالا جائے یہ بھی سبائیت ہے، اگر بات کرنی ہے تو آئیں پہلے بغاوت کی جامع مانع تعریف کریں، امام کے خلاف خروج کیا ہوتا ہے وہ بتائیں، ہمیں یہ بتائیں کہ کسی حاکم کے خلاف خروج کن کن حالات میں جائز ہے اور کن کن حالات میں ناجائز ہے، اس کے بعد ان اصول کی بنیاد پر بات کریں.. اور پھر جہاں جہاں آپ کے اصول کی رو سے بغاوت کی تعریف فٹ بیٹھتی ہو وہاں اسے نافذ کریں... لیکن ہمیں باور یہ کروایا جاتا ہے کہ پہلی صدی ہجری میں اگر کوئی باغی ہوا ہے تو وہ صرف اور صرف حضرت معاویہ (رض) ہی ہوئے ہیں، اور اگر کسی اور پر بھی فقہی وشرعی بغاوت کی تعریف لاگو ہونے لگے تو اس وقت تعریف بدل دی جاتی ہے یا ہمیں صحابہ کرام کا مقام و مرتبہ یاد کروا کر کہا جاتا ہے کہ توبہ کرو، کانوں کو ہاتھ لگاؤ...... صحابہ کو باغی کہتے ہو؟ لکھنے والوں نے یہ لکھ دیا کہ "اسلام میں سب سے پہلی بغاوت حضرت معاویہ نے کی تھی" اور مفتی وقاص رفیع اس بات کی وکالت کرنے کے لیے میدان میں آگئے.. اور یہ ثابت

کرنے لگے کہ حضرت عثمان (رض) کو شہید کرنے والے تو باغی تھے ہی نہیں... کتنے دکھ کی بات ہے کہ قاتلین عثمان (رض) کے بارے میں یہ ثابت کیا جارہا ہے کہ انہوں نے بغاوت کی ہی نہ تھی... اور حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں اس پر زور لگایا جارہا ہے کہ انہیں باغی کہنا لازمی ہے...

الغرض! بات اصولوں پر ہوگی، اگر کسی کو "مجتہد" تسلیم کرنا ہے تو پھر اصول اجتہاد کا لحاظ کرنا ہوگا، اگر کسی کو باغی بنانا ہے تو بھی اصول بغاوت مقرر کرنے ہوں گے اور پھر آگے چلنا ہوگا...

# اکابر کے نادان وکیل : ( قسط: 27 )

------------------

مفتی وقاص رفیع (فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ) نے اپنی کتاب "حضرت امیر معاویہ (رض) اور عباراتِ اکابر" کے صفحہ 606 سے مولانا محمد امین صفدر اکاڑوی (رح) کی چند عبارات پر بات شروع کی ہے، مفتی وقاص رفیع نے اوکاڑوی صاحب کے بارے میں لکھا ہے کہ "وہ اپنے زمانے کے بہترین مناظر، نامور محقق اور کثیر التصانیف عالم تھے، آپ کے طرز استدلال، قوت گرفت، حاضر جوابی کے سامنے کوئی بڑے سے بڑا عالم بھی نہیں ٹھہر سکتا تھا" (حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 608) نیز مفتی وقاص رفیع نے انہیں "مناظر اسلام" کا خطاب بھی دیا ہے..

قارئین محترم! ایک بہترین محقق کے خاصیات میں سے ایک خاصیت یہ بھی ہے کہ وہ جب کسی روایت سے اپنے حق میں استدلال کرے تو اچھی طرح تحقیق کرلے کہ اس روایت کی حیثیت کیا ہے؟ سچی بھی ہے یا جھوٹے راویوں کی بیان کردہ ہے؟ اور اگر وہ اپنے کسی دعوے کی دلیل میں کوئی روایت (بنا اس کی حیثیت کی طرف اشارہ کیے) بیان کرتا ہے تو یہی سمجھا جائے گا کہ وہ اس روایت کو صحیح سمجھتے ہوئے ہی اس سے استدلال کر رہا ہے... ایک "محقق" کے لیے یہ کافی نہیں کہ وہ حدیث یا تاریخ کی کسی کتاب میں موجود کسی موضوع یا غیر مستند اور ناقابل اعتبار روایت سے استدلال کرے، اور جب اس پر اعتراض کیا جائے تو اسے یہ کہہ کر بری الذمہ قرار دیا جائے کہ "محقق صاحب" نے تو فلاں کتاب سے یہ روایت نقل کی ہے، اگر اعتراض کرنا ہے تو اس اصل کتاب والے پر کیا جائے، اور اگر یہ روایت جھوٹی ہے تو بھی جس کی کتاب میں ہے اس پر اعتراض کیا جائے، ایسی باطل تاویلیں فرق باطلہ اکثر کرتے ہیں.

مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی صاحب، حضرت معاویہ (رض) کے بیٹے یزید کا تعارف کرواتے ہوئے ایک جگہ لکھتے ہیں:

"طبرانی میں ہے کہ یزید نوجوانی میں ہی شراب پیتا تھا اور نوجوانوں والی حرکتیں کرتا تھا، جب حضرت معاویہ (رض) کو علم ہوا تو حضرت معاویہ نے نرمی سے نصیحت فرمائی کہ: بیٹا! ایسے کام نہ کرو کہ جس سے مروت ختم ہو جائے، دشمن خوش ہوں، دوست برا سمجھیں، اور فرمایا کہ: کم از کم دن بھر ایسی باتوں سے صبر کیا کرو، اور جب رات آتی ہے تو رقیب کی آنکھ بند ہو جاتی ہے، کتنے فاسق ہیں کہ دن عبادت میں گزارتے ہیں اور رات لذت و عیش میں گزارتے ہیں..."

(تجلیاتِ صفدر، جلد 1 صفحہ 520 طبع اول جمعیت اشاعت العلوم الحنفیہ فیصل آباد)

پھر مولانا اوکاڑوی نے اس کے بعد اپنی طرف سے یہ الفاظ بھی لکھے ہیں:

"باپ کی اس نصیحت پر عمل کرتے ہوئے یزید اپنے فسق کو چھپانے لگا" (حوالہ بالا) اور اوکاڑوی صاحب چونکہ یزید کو شرابی، زانی ثابت کر رہے ہیں اس لیے یہ روایت انہوں نے اپنی دلیل میں پیش کی ہے اور اس پر کوئی تبصرہ نہیں کیا کہ اس روایت کی حیثیت کیا ہے؟ لٰہذا یقینی طور پر وہ اس روایت کو صحیح سمجھ کر ہی پیش کر رہے ہیں.

قارئین محترم! آپ اس روایت کے الفاظ پر غور فرمائیں، اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے:

1: یزید نوجوانی میں بھی شرابی تھا اور حضرت معاویہ (رض) کے علم میں یہ بات آگئی تھی کہ وہ شراب پیتا ہے.

2: حضرت معاویہ (رض) نے اسے (سختی سے نہیں) بلکہ نرمی سے سمجھایا کہ ایسے کام نہ کرو جس سے دشمن خوش ہوں اور دوست اسے برا سمجھیں.

3: پھر فرمایا کہ (چلو اگر تم یہ کام چھوڑ نہیں سکتے تو) پھر دن بھر صبر کرلیا کرو، اور جب رات آئے تو یہ کام کرلیا کرو کیونکہ رات کو کوئی دیکھتا نہیں.

4: اوکاڑوی صاحب کے بقول باپ کی اس نصیحت پر عمل کرتے ہوئے یزید اپنے فسق کو چھپانے لگا.

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع اینڈ کمپنی ہمیں یہ سبق پڑھاتے ہیں کہ یزید کا فسق و فجور حضرت معاویہ (رض) کی زندگی میں "مستور" تھا، اور کسی کو اس کے بارے میں علم نہ تھا، اس لیے حضرت معاویہ (رض) اور ان تمام صحابہ کرام پر کوئی اعتراض نہیں آتا جنہوں نے یزید کی ولی عہدی کی تجویز دی، اس تجویز کو قبول کیا اور اس کی بیعت کی، اور یہاں اوکاڑوی صاحب کی پیش کردہ اس روایت سے صاف یہ معلوم ہوتا ہے کہ یزید تو نوجوانی سے شرابی تھا اور یہ بات حضرت معاویہ (رض) کے علم میں تھی، اور انہوں نے بجائے اسے سختی سے روکنے کے نرمی کے ساتھ یہ نصیحت کی تھی کہ ایسے کام دن میں نہیں بلکہ رات کو کیے جاتے ہیں جب کوئی دیکھنے والا نہیں ہوتا..

خدا کے لیے! سوچیں کیا یہ حضرت معاویہ (رض) جیسے جلیل القدر صحابی کی ذات پر بہتان ہے یا نہیں؟؟ اوکاڑوی صاحب کو یزید کی ایسی تیسی کرتے ہوئے یہ بھی بھول گیا کہ ان کی "تحقیق" کی زد میں کون کون آ رہا ہے؟؟

اب ہونا تو یہ چاہیے تھا کہ "مناظر اسلام صاحب" کی اس دلیل سے چونکہ جماعت صحابہ، خاص طور پر حضرت معاویہ (رض) کی ذات پر بہت بڑا الزام آ رہا ہے اس لئے اسے اوکاڑوی صاحب کا تسامح اور غلطی مان لیا جاتا.. لیکن قربان جائیں مفتی وقاص رفیع پر، ملاحظہ فرمائیں کیا فرماتے ہیں:

"یہ روایت اصل میں معجم طبرانی کی ہے، اور مولانا اوکاڑوی (رح) نے وہیں سے نقل کی ہے، لیکن ہاشمی صاحب (یعنی قاضی طاہر ہاشمی صاحب_ناقل) نے غالباً طبرانی کا نام لینا اس وجہ سے گوارہ نہیں کیا تاکہ کہیں اس روایت کی صحت کا کسی درجہ میں کوئی ثبوت ہی نہ مل جائے".

(حضرت معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 610)

قارئین محترم! ہمارا دعوی ہے کہ مفتی وقاص رفیع نے بھی یہ روایت امام طبرانی کی کسی بھی کتاب میں نہیں دیکھی..اور اوکاڑوی صاحب نے صرف "طبرانی" لکھا ہے "معجم طبرانی" نہیں لکھا، یہ "معجم" کا لفظ مفتی وقاص رفیع نے اضافہ کیا ہے، نیز اوکاڑوی صاحب نے یہ بھی نہیں لکھا کہ یہ روایت "طبرانی" کی کس کتاب میں ہے، فرض کریں اگر قاضی طاہر ہاشمی صاحب یہ بھی ذکر کر دیتے کہ اوکاڑوی صاحب نے یہ روایت طبرانی کے حوالے سے پیش کی ہے تو بھی مفتی وقاص رفیع طبرانی کی کسی کتاب سے یہ روایت ان الفاظ کے ساتھ نہیں دکھا سکتے.. ہم نے طبرانی کی تمام کتب چھان ماری ہیں ہمیں یہ روایت ان الفاظ کے ساتھ کہیں نہیں ملی، مفتی وقاص رفیع نے بھی یقیناً "شاملہ" کو چھانا ہوگا، اور ان کے انداز سے لگ رہا ہے کہ وہ اس روایت کی حقیقت کو جانتے ہیں..اسی لیے تو ایسے الفاظ لکھ رہے ہیں کہ "اس روایت کی صحت کا کسی درجہ میں ثبوت" ... کیا مفتی وقاص رفیع، امام طبرانی کی کسی کتاب سے یہ روایت ان الفاظ کے ساتھ دکھا کر ہماری مدد کر سکتے ہیں؟ ہم ممنون ہوں گے.

ممکن ہے اب مفتی وقاص رفیع کہیں کہ یہ بات "البدایۃ والنہایۃ" میں لکھی ہے کہ یہ روایت طبرانی نے نقل کی ہے (اور اوکاڑوی صاحب نے یہیں آگے ایک بات میں "البدایہ" کا حوالہ دیا ہے جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے بھی طبرانی سے براہ راست نقل نہیں کی بلکہ البدایہ میں ہی طبرانی کا نام دیکھا ہوگا. واللہ اعلم)... تو عرض ہے کہ ثابت ہوا کہ نہ اوکاڑوی صاحب نے اور نہ ہی مفتی وقاص رفیع نے یہ زحمت کی کہ دیکھ تو لیں کہ یہ روایت طبرانی میں ہے بھی یا نہیں؟ ممکن ہے حافظ ابن کثیر (رح) سے بھی سہو ہو گیا ہو؟..

اگر اسی کا نام "تحقیق" ہے اور "اپنے زمانے کے نامور محقق" کا یہ حال ہے تو ہم طالب علموں کی تحقیق کیسی ہو گی؟؟

چلیں مفتی وقاص رفیع صاحب! اب ہماری تحقیق بھی پڑھ لیں، اور ہمیں یقین ہے کہ آپ بھی یہ بات جانتے ہیں اور آپ نے جان بوجھ کر یہاں "فریب" سے کام لیا ہے، البدایۃ والنہایۃ میں حافظ ابن کثیر نے جہاں یہ روایت نقل کی ہے اس کی سند یوں لکھی ہے:

"وَقَالَ الطَّبَرَانِيُّ: حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ زَكَرِيَّا الْغَلَابِيُّ، ثَنَا ابْنُ عَائِشَةَ، عَنْ أَبِيهِ......"

(طبرانی کہا کہ: ہم سے محمد بن زکریا الغلابی نے بیان کیا، اس نے کہا کہ ہم سے ابن عائشۃ نے بیان کیا، اس نے اپنے باپ سے.... آگے یہ روایت مذکور ہے) (البدایۃ والنہایۃ، جلد 11 صفحہ 641، دار ہجر)

قارئین محترم! یہ بات اہل علم جانتے ہیں کہ محدثین ومؤرخین اپنی نقل کردہ روایات کی سند اسی لیے بیان کردیتے ہیں تاکہ تحقیق کرنے والے اچھی طرح چھان پھٹک کرکے جو بات صحیح ہو اسے لے لیں اور جو صحیح ثابت نہ ہو اسے نہ لیں.. اب یہاں اگرچہ ہمارے ناقص علم کے مطابق حافظ ابن کثیر (رح) سے "طبرانی" کا نام لکھنے میں سہو ہوا ہے (کم از کم مجھے طبرانی کی کسی دستیاب کتاب میں یہ روایت اس سند کے ساتھ نہیں ملی، اور مجھے اپنی تحقیق پر اصرار بھی نہیں) لیکن حافظ ابن کثیر (رح) کی عبارت سے یہ تو معلوم ہو گیا کہ اس روایت میں "محمد بن زکریا الغلابی" راوی ہے، اور اس راوی کے بارے میں:

1: امام دارقطنی (رح) فرماتے ہیں کہ "یضع الحدیث" یہ حدیثیں گھڑتا ہے.

(سؤالات الحاکم للدار قطنی، صفحہ 148، مکتبۃ المعارف، الریاض)

2: امام ذہبی (رح) لکھتے ہیں "محمد بن زكريا الغلابي كذاب" محمد بن زکریا الغلابی بڑا جھوٹا ہے.

(میزان الاعتدال، جلد 3 صفحہ 166 دار الفکر بیروت)

3: امام ابن جوزی (رح) نے ایک جگہ اسی راوی کی ایک روایت ذکر کرکے لکھا ہے "ھذا حدیث موضوع وضعه محمد بن زکریا" یہ من گھڑت حدیث ہے جسے محمد بن زکریا نے گھڑا ہے.

(الموضوعات لابن الجوزی، جلد 1 صفحہ 418، المکتبۃ السلفیۃ، المدینۃ).

قارئین محترم! اس روایت میں یہ تو ایک کذاب اور حدیثیں گھڑنے والا راوی ہے، نیز اگر اس کی مکمل سند دست یاب ہو تو ممکن ہے اس میں اور بھی ایسے ہی راوی ہوں، لہٰذا یہ روایت باطل اور من گھڑت ہے.

اور ہمیں یقین ہے کہ مفتی وقاص رفیع بھی یہ بات جانتے ہیں.. اسی لیے وہ آگے لکھتے ہیں:

" بہر حال اس روایت کی بھی اسنادی حیثیت جو بھی ہو بہر حال اس سے اتنا ضرور ثابت ہوتا ہے کہ یہ روایت کسی نہ کسی درجہ میں ثابت ضرور ہے، موضوع اور من گھڑت نہیں ہے، اور یزید سے مذکورہ بالا فاسقانہ اعمال کا ارتکاب ضرور ہوا ہے کہ بلا شبہ وہ نوجوانی میں ہی شراب پینے لگ گیا تھا اور نوجوانوں والی حرکتیں اس نے کرنی شروع کردی تھیں، جب حضرت معاویہ (رض) کو اس کی ان حرکتوں کا علم ہوا تو انہوں نے اس کو نرمی سے سمجھایا کہ ایسی حرکتیں کرنی چھوڑ دو، لیکن اگر یہ حرکتیں کرنی ہی ہیں تو پھر کم از کم رات کو کرلیا کرو.. "

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 610) .

ملاحظہ فرمائیں! دجل وفریب کی انتہاء، ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ مفتی وقاص رفیع اس روایت کی سند پر اپنی تحقیق پیش کرتے اور پھر ثابت کرتے کہ یہ روایت کسی نہ درجہ میں ثابت ضرور ہے.... لیکن برا ہو "اکابر پرستی" کا کہ جس روایت کی سند میں "کذاب" اور "وضاع" راوی ہوں، اور جس روایت سے حضرت معاویہ (رض) پر اتنا گھناؤنا الزام آتا ہو، مفتی وقاص رفیع یہ کہنے کے لیے تیار نہیں کہ ہاں یہ روایت جھوٹی ہے اور (بقول مفتی وقاص) "اپنے زمانہ کے بہترین محقق" اوکاڑوی صاحب نے اگر یہ بات جانتے بوجھتے نقل کی ہے تو یہ انہوں نے یزید کی آڑ میں حضرت معاویہ (رض) پر حملہ کیا ہے، اور اگر "محقق" صاحب نے بلا تحقیق ہی "طبرانی" کے حوالے سے یہ نقل کردیا ہے تو یہاں ان سے تسامح اور غلطی ہو گئی ہے .. لیکن صد افسوس کہ مفتی وقاص رفیع نے خود یہ "سبائی مجلس" پڑھ دی کہ "اس روایت کی اسنادی حیثیت جو بھی ہو لیکن واقعہ ایسا ہی ہے" .... جیسے مفتی وقاص رفیع خود وہاں موجود تھے اور یزید کو جوانی میں شراب پیتے اور حضرت معاویہ

(رض) کو اس کا علم ہونے اور پھر اسے رات کو شراب پینے کی نصیحت کرنے کا واقعہ مفتی وقاص کے سامنے ہی ہوا ہے..

قارئین محترم! اندازہ کریں، جس شخص کے نزدیک جلیل القدر صحابی حضرت معاویہ (رض) کی یہ حیثیت ہے کہ وہ لکھتا ہے کہ روایت چاہے جھوٹی ہو لیکن واقعہ ایسا ہی ہے کہ حضرت معاویہ (رض) نے یزید کی شراب نوشی کا علم ہونے پر اسے دن کو نہ پینے بلکہ رات کو پینے کا مشورہ دیا، اور پھر اس شرابی کو اپنا ولی عہد بھی بنایا، اور اس وقت موجود صحابہ کرام کی 99% اکثریت نے اس سے اختلاف نہیں کیا وہ اپنے آپ کو "اہل سنت کا وکیل" باور کرواتا ہے.. اور جو دلیل کے ساتھ ثابت کرے کہ یہ روایت جھوٹی ہے اور کسی سبائی نے گھڑی ہے، اور اوکاڑوی صاحب نے یہ روایت اپنے حق میں پیش کرکے جانے ان جانے میں رافضیت و سبائیت کی مدد کی ہے تو اسے "ناصبی" کہا جائے...

پھر مفتی وقاص رفیع کی مزید حماقت ملاحظہ فرمائیں، اس جھوٹی او باطل روایت کو درست فرض کرتے ہوئے عنوان لکھا ہے "حضرت معاویہ کے موقف کی وضاحت" اور اس کے نیچے لکھا ہے:

"اس سے حضرت معاویہ (رض) کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ واقعی دن کو ان فاسقانہ اعمال سے پہلو تہی کیا کرو اور جب رات کو رقیب کی آنکھ بند ہو جائے تو پھر اس قسم کی غلط حرکتیں کرلیا کرو، بلکہ حضرت معاویہ (رض) از راہ تہدید وتنبیہ یزید کو ان فاسقانہ اعمال سے مکمل طور پر بچنے کی ترغیب دے رہے ہیں کہ اول تو ان فاسقانہ اعمال کا ارتکاب کسی بھی وقت کسی بھی صورت نہیں کرنا چاہیے لیکن اگر کرنا ہی ہو تو کم از کم رات کو آدمی کرے، جب رقیب کی آنکھ بند ہو جاتی ہے اور دن کو نہ کرے کہ اس سے آدمی کی مروت ختم ہو جاتی ہے، دوست پریشان ہوتے ہیں اور دشمن خوش ہوتے ہیں"

(حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 610 – 611)

قارئین محترم! آپ نے دیکھا کہ وہی بات جو اوکاڑوی صاحب نے ایک جھوٹی اور باطل روایت کی بناء پر لکھی تھی، مفتی وقاص رفیع نے بھی "چونکہ چنانچہ" کے ساتھ وہی بات لکھی ہے....

مفتی و قاص رفیع نے اپنی کتاب کے ٹائٹل پیج کی پیشانی پر سورۃ الحجرات کی آیت کریمہ لکھی ہے کہ "اے ایمان والو! اگر کوئی فاسق تمہارے پاس کوئی خبر لے کر آئے تو اچھی طرح تحقیق کر لیا کرو".. لیکن افسوس کہ "محمد بن زکریا الغلابی" جیسے کذاب اور وضاع راوی کی بات کو تو مفتی و قاص رفیع "کسی نہ کسی درجہ میں ثابت" تسلیم کر رہے ہیں اور پھر حضرت معاویہ (رض) کی طرف منسوب اس جھوٹی بات کی وضاحتیں ان کی طرف سے پیش کر رہے ہیں، اور پھر وضاحت میں بھی گھما پھرا کر وہی بات کر رہے ہیں.

جبکہ یہی مفتی و قاص رفیع اپنی اسی کتاب میں صراحت کے ساتھ لکھ آئے ہیں کہ :

""یزید خلیفہ بننے سے پہلے چھپ چھپ کر بعض خلاف شرع امور کا ارتکاب کرتا تھا (جیسے مفتی و قاص اس کے عینی گواہ ہیں_ ناقل) جس سے حضرت معاویہ (رض) سمیت دیگر صحابہ و تابعین سمیت سب بے خبر تھے"

(حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 597)

پھر اگلے صفحے پر لکھا کہ :

"چنانچہ ولی عہد بنتے وقت یزید کے فسق و فجور کے واقعات مستور تھے اور وہ کسی کو بھی معلوم نہیں تھے" (صفحہ 598)

اور یہاں اوکاڑوی صاحب نے طبرانی یا ابن کثیر کا نہیں بلکہ اپنا تبصرہ یوں کیا ہے کہ :

" باپ کی اس نصیحت پر عمل کرتے ہوئے یزید اپنے فسق کو چھپانے لگا"

اب مفتی و قاص رفیع کی کون سی بات درست ہے؟ ولی عہد بننے سے پہلے یزید کی شراب نوشی اور دیگر فاسقانہ اعمال سے حضرت معاویہ (رض) اور دیگر صحابہ بے خبر تھے یا با خبر تھے؟؟ اگر بے خبر تھے تو پھر اوکاڑوی صاحب تو فرماتے ہیں کہ " باپ کی اس نصیحت پر عمل کرتے ہوئے یزید اپنے فسق کو چھپانے لگا"؟؟ یعنی انہیں اچھی طرح یزید کی شراب نوشی اور فاسقانہ اعمال کا علم تھا..... کسی نے درست ہی کہا کہ :

اذا فاتك الحياء فافعل ما شئتَ ... بے حیا باش وہر چہ خواہی کن..

اور پھر مفتی و قاص رفیع کی یہ بات بھی پڑھیں کہ :

"چنانچہ یزید کا نوجوانی میں شراب پینے اور نوجوانوں والی حرکتیں کرنے کا واقعہ حضرت معاویہ (رض) کے دور کا ہے کہ جس میں حضرت معاویہ (رض) نے اسے نرمی سے نصیحت فرمائی اور از راہ تہدید و تنبیہ فرمایا کہ اگر یہ کام کرنے ہی ہیں تو کم از کم رات کو کرلیا کرو البتہ دن کو نہ کیا کرو" (حضرت امیر معاویہ و عباراتِ اکابر، صفحہ 612) ... شرم تم کو مگر نہیں آتی

پھر یہ نوجوانوں والی حرکات کیا ہوتی ہیں؟ مفتی وقاص بھی خود نوجوان ہیں، انھیں چاہیے تھا کہ اس کی بھی تفصیل بتاتے، نیز حضرت معاویہ (رض) اس وقت خلیفہ وقت تھے، ان کے پاس سارا اختیار تھا، وہ یزید سے ڈرتے نہ تھے کہ اسے یوں تہدید کرتے کہ چلو اگر ضروری یہ کام کرنے ہی ہیں تو رات کو کیا کرو دن میں احتیاط کیا کرو، بلکہ تہدید یوں ہوتی کہ اگر مجھے آئندہ پتہ چلا تو تم پر شرب خمر کی حد جاری کروں گا، بلکہ جب انھیں پتہ چلا تو اس وقت بھی اسے سزا دیتے .... لیکن برا ہو "سبائی" جراثیم کا کہ انھیں یزید کی ایسی تیسی کرنے سے غرض ہے چاہے اس سے کسی صحابی پر بھی حرف آتا ہو ... اور اگر کوئی صحابہ کرام کا دفاع کرنے آئے تو اسے "یزیدی" اور "ناصبی" کے فتووں کا سامنا ہوتا ہے.

آگے مفتی وقاص رفیع نے اوکاڑوی صاحب کے دفاع میں ایک جواب یہ دیا ہے کہ:

"مولانا اوکاڑوی کا حضرت معاویہ (رض) کے متعلق یہ عقیدہ ہر گز نہیں تھا کہ انہوں نے واقعی یزید کو اس قسم کی نصیحت کی فرمائی ہے کہ دن کو اس قسم کے فاسقانہ اعمال مت کیا کرو، بلکہ رات کو جب رقیب کی آنکھ بند ہو جائے تب کرلیا کرو، بلکہ جس طرح مولانا عبدالغفور سیال کوٹی صاحب نے یزید کی مدح سرائی اور اس کی تعریف و توصیف میں ہر قسم کی روایات جمع کرکے اس کی مدح و تحسین فرمائی ہے تو اسی طرح مولانا اکاڑوی نے بھی جواب بالمثل کے طور پر یزید کے جملہ فاسقانہ و فاجرانہ افعال شنیعہ و عمال قبیحہ سے متعلق ہر قسم کی روایت جمع کرکے اس کے فسق و فجور اور اس کے کردار سے پردہ چاک کیا ہے"

(حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 611)

قارئین محترم! اگر تو مفتی وقاص رفیع کو امین اوکاڑوی صاحب نے عالم برزخ سے یہ بات بتائی ہے تو انھیں چاہئے تھا کہ وہ اس کا حوالہ دیتے، ورنہ اوکاڑوی صاحب کی "تجلیات صفدر" آج بھی شائع ہو رہی ہے، اس میں اوکاڑوی صاحب کا یہ "کھلا خط بنام ابو ریحان عبدالغفور" آج بھی موجود ہے، اس میں یہ بات اسی طرح موجود ہے (یہ خط تجلیات صفدر طبع اول فیصل آباد کے صفحہ 514 تا 530 پر اور مکتبہ امدادیہ ملتان سے طبع شدہ تجلیات صفدر کی جلد 1 کے صفحہ 563 تا 578 پر پڑھا جا سکتا ہے) پھر نہ جانے مفتی وقاص رفیع ہمیں کیوں فریب دے رہے ہیں؟ کیا وہاں اوکاڑوی صاحب نے یہ لکھا تھا کہ "میرے نزدیک اگرچہ یہ روایت باطل یا غیر مستند ہے اور میرا یہ عقیدہ نہیں، میں تو صرف مولانا ابو ریحان کے جواب میں یزید کی ایسی تیسی کرنے کے لیے جھوٹ سچ ہر قسم کی روایات لکھ رہا ہوں"؟؟؟

پھر کیا عجیب منطق ہے اوکاڑوی صاحب کے اس وکیل کی، کہتے ہیں کہ: مولانا ابو ریحان سیالکوٹی نے چونکہ یزید کی مدح و توصیف میں ہر قسم کی روایات جمع کی تھیں اس لیے اوکاڑوی صاحب نے جواب بالمثل کے طور پر وہی کام کیا اور ہر قسم کی روایت پیش کر دیں"...

قارئین محترم! کیا "اپنے زمانہ کے نامور محقق" ایسے ہی ہوتے ہیں کہ وہ اپنے مدمقابل کی پیش کردہ کسی غیر مستند بات یا باطل روایات کو تحقیق سے باطل اور غیر مستند ثابت کرنے کے بجائے خود بھی جھوٹی اور باطل روایات پیش کرنا شروع کر دیں؟؟

نوٹ: ہمارا مقصد یہاں یزید کے فسق یا شراب نوشی پر بحث کرنا نہیں، ، ورنہ ہم آج کے سبائیت گزیدہ سنی نما محققین کی تحقیق کا مکمل پوسٹ مارٹم کرتے۔ یہاں صرف قارئین محترم کے علم میں اضافے کے لئے اتنی وضاحت کریں گے کہ اوکاڑوی صاحب کے اس خط کا قصہ کچھ یوں ہے کہ ان کا ایک مضمون بہ عنوان "سیدنا حسین رضی اللہ عنہ" ماہنامہ "الخیر ملتان" میں محرم 1416 ہجری میں چھپا تھا، اس مضمون کی چند باتوں پر جامعہ بنوری ٹاؤن کے فاضل اور مولانا محمد یوسف بنوری (رح) کے ایک تلمیذ مولانا محمد امین اورکزئی رحمۃ اللہ علیہ (جو بعد میں ایک واقعہ میں شہید ہو گئے) نے "الخیر" کے مدیر مولانا محمد حنیف جالندھری صاحب کو ایک خط لکھا تھا، وہ خط جالندھری صاحب نے اوکاڑوی صاحب کو دے دیا، اس کے جواب میں اوکاڑوی

صاحب نے " کھلا خط بنام مولانا محمد امین اورکزئی" لکھ دیا (یہ بھی تجلیات صفدر میں اسی جگہ موجود ہے)، مولانا محمد امین اورکزئی شہید (رح) اور مولانا ابوریحان عبدالغفور سیالکوٹی (رح) دونوں جامعہ بنوری ٹاؤن کے ساتھی اور حضرت بنوری (رح) کے پرانے شاگردوں میں سے تھے .. تو اس کے بعد مولانا ابوریحان عبدالغفور سیالکوٹی (رح) نے اوکاڑوی صاحب کو ایک خط بھیجا، جو مورخہ 15 اکتوبر 1995ء کو انھیں بذریعہ ڈاک ارسال کیا گیا، اور اس کے دو ماہ بعد ماہ نامہ "نقیب ختم نبوت" بابت ماہ دسمبر 1995 تا مارچ 1996ء قسط وار شائع ہوا تھا، اوکاڑوی صاحب نے اس خط کا جواب مولانا ابوریحان سیالکوٹی (رح) کو نہیں بھیجا تھا جیسا کہ مولانا ابوریحان (رح) نے انھیں بذریعہ ڈاک ارسال کیا تھا، بلکہ اکتوبر 1996 میں "تجلیات صفدر" کے پہلے ایڈیشن کی جلد اول میں شائع کروادیا ...

مولانا ابوریحان عبدالغفور سیالکوٹی (رح) نے ہر گز ہر گز اپنے خط میں یزید کی مدح و توصیف نہیں کی تھی اور نہ ہی اس خط کا یہ موضوع ہی تھا بلکہ اس خط میں اوکاڑوی صاحب کا اس بارے میں "غلوّ" زیر بحث تھا، ایسا غلوّ جس سے حضرت معاویہ (رض) اور اس یزید کی ولی عہدی کی تائید کرنے والے صحابہ کرام پر زد پڑتی تھی ...

میرا دعوا ہے کہ مفتی وقاص رفیع نے مولانا ابوریحان سیالکوٹی (رح) کا وہ خط پڑھا ہی نہیں، بس یونہی یہ پھلجڑی چھوڑ دی ہے کہ "چونکہ سیالکوٹی صاحب نے اپنے خط میں یزید کی مدح و توصیف میں ہر قسم کی روایات پیش کی تھیں، اس لیے اوکاڑوی صاحب نے بھی جواب میں ہر قسم کی روایات پیش کردیں".... بلکہ اوکاڑوی صاحب تو مولانا ابوریحان (رح) کے خط میں اٹھائے گئے علمی سوالات کا تسلی بخش جواب بھی نہ دے سکے، جسے مزید تحقیق کا شوق ہو اس کے لیے مولانا ابوریحان (رح) کا خط پڑھنا نہایت ضروری ہے.

قارئین محترم! خوش قسمتی سے ابھی حال ہی میں مولانا ابوریحان عبدالغفور سیالکوٹی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی 2010ء) کا تقریباً 700 صفحات پر مشتمل ایک مجموعہ مضامین بنام "دفاع سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ" شائع ہوا ہے، اس میں اوکاڑوی صاحب کے نام ان کا لکھا ان کا وہ خط مکمل موجود ہے، اور ساتھ ہی اس کے جواب میں اوکاڑوی صاحب کا لکھا وہ کھلا خط بھی پورا نقل کیا گیا ہے اور حاشیے میں مرتب کی طرف سے اوکاڑوی کھلے خط کا مکمل پوسٹ مارٹم بھی کردیا گیا ہے .... نیز اس اوکاڑوی خط کے جواب الجواب میں مولانا ابوریحان رحمۃ

اللہ علیہ نے جو خط اوکاڑوی صاحب کو مورخہ 27 ربیع الثانی 1418 ہجری کو بذریعہ ڈاک بھیجا تھا وہ بھی اب شائع کردیا گیا ہے، میرا مفتی وقاص رفیع اور اپنے تمام قارئین کو مشورہ ہے کہ وہ ان تمام خطوط کا مطالعہ کرلیں... ان شاء اللہ طبیعت صاف ہو جائے گی..

# اکابر کے نادان وکیل : (قسط: 28)

------------------

مولانا محمد امین اوکاڑوی (رح) مزید لکھتے ہیں:

"حضرت مغیرہ بن شعبہ (المتوفی 50 ہجری) کو حضرت معاویہ (رض) نے بوجہ کبر سنی امارت کوفہ سے معزول کر دیا اور ارادہ کیا کہ سعید بن العاص کو "اس" کی جگہ گورنر بنایا جائے، تو مغیرہ (رض) اس پر نادم ہوئے اور انہوں نے آکر یزید کو کہا کہ تم اپنے باپ سے مطالبہ کرو کہ وہ تمہیں ولی عہد بنا دے، تو یزید نے باپ سے عرض کر دیا، معاویہ (رض) نے پوچھا کہ تمہیں یہ مشورہ کس نے دیا ہے؟ یزید نے کہا: مغیرہ بن شعبہ (رض) نے، معاویہ (رض) کو مغیرہ (رض) کا یہ مشورہ بہت پسند آیا اور "اس" کو امارت کوفہ پر برقرار رکھا اور "اسے" حکم دیا کہ یزید کی ولی عہدی کے لیے کوشش کرو، حضرت مغیرہ (رض) نے یہ کوشش شروع کر دی".

(پھر اوکاڑوی صاحب یہ بیان کرتے ہیں کہ آخر کار پانچ کے سوا باقی تمام صحابہ نے یزید کی ولی عہدی کی بیعت کر لی تھی) اور آگے لکھتے ہیں:

"ان پانچ حضرات کو حضرت معاویہ (رض) دھمکاتے ڈراتے رہے"

(تجلیات صفدر، جلد 1 صفحات 521 – 522 طبع اول)

قارئین محترم!

اوکاڑوی صاحب کی اس تحریر کو ایک بار پھر پڑھیں، اس میں انہوں نے کہیں حوالہ نہیں دیا کہ یہ بات انہوں نے کس کتاب سے نقل کی ہے، نیز اس پیراگراف میں اوکاڑوی صاحب نے تین بار حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں "اس" کا لفظ لکھا ہے، (ایک "اس کی جگہ"، دوسرا "اس کو امارت کوفہ پر" اور

تیسرا "اسے حکم دیا" میں، میں نے نیچے لائن لگا دی ہے)، غور فرمائیں! یہ ان صحابی کے بارے میں انداز تکلم ہے جو غزوہ خندق کے سال مسلمان ہوئے اور بیعت رضوان میں شریک ہوئے.

بہر حال! اوکاڑوی صاحب کی اس تحریر سے یہ باتیں سمجھ آتی ہیں:

1: حضرت معاویہ (رض) نے حضرت مغیرہ (رض) کو کبر سنی کی وجہ سے کوفہ کی امارت سے معزول کر دیا تھا.

2: حضرت مغیرہ (رض) نے یزید سے کہا کہ تم اپنے والد (یعنی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ) سے مطالبہ کرو کہ وہ تمہیں اپنا ولی عہد مقرر کر دیں.

3: یزید نے جب یہ بات اپنے والد سے کہی، تو انہوں نے پوچھا کہ تمہیں یہ مشورہ کس نے دیا ہے؟ یزید نے حضرت مغیرہ (رض) کا نام لیا، تو حضرت معاویہ (رض) نے خوش ہو کر انہیں دوبارہ کوفہ کا امیر مقرر کر دیا.

4: نیز حضرت معاویہ (رض) نے حضرت مغیرہ (رض) کے ذمہ یہ کام لگایا کہ وہ یزید کو ولی عہد مقرر کرنے کی کوششیں کریں، جو انہوں نے شروع کر دیں.

5: آخر کار پانچ کے سوا باقی تمام صحابہ نے یزید کی ولی عہدی کی بیعت کر لی.

6: جن پانچ نے بیعت نہ کی انہیں حضرت معاویہ (رض) دھمکاتے ڈراتے رہے.

قارئین محترم! جو اردو عبارت اوکاڑوی صاحب نے لکھی ہے، کیا کسی بھی باشعور انسان کو اس سے یہ مفہوم سمجھ نہیں آتا کہ حضرت مغیرہ (رض) کو چونکہ حضرت معاویہ (رض) نے امارت سے معزول کر دیا تھا اس لیے انہوں نے یہ چال چلی کہ یزید سے یہ کہا کہ وہ اپنے والد کے پاس جا کر ولی عہدی کا مطالبہ کرے، پھر حضرت معاویہ (رض) کو یہ مشورہ پسند آتا ہے اور اس کے انعام میں وہ حضرت مغیرہ (رض) کو واپس امیر بنا دیتے ہیں، اور ان کے ذمہ یزید کی ولی عہدی کے لیے راہ ہموار کرنے کا کام لگاتے ہیں جو بقول اوکاڑوی صاحب ، حضرت مغیرہ (رض) نے شروع بھی کر دیا؟ پھر کیا اس میں صاف یہ نہیں لکھا کہ "جن پانچ صحابہ نے یزید کی ولی عہدی کی بیعت کسی وجہ سے نہیں کی تھی انھیں حضرت معاویہ (رض) دھمکاتے ڈراتے رہے؟ یقیناً

یہی مفہوم ہے اس عبارت کا، اس عبارت میں دو صحابہ کے بارے میں شکوک پیدا کیے گئے ہیں کہ ایک نے تو اپنی امارت بچانے کے لیے یزید کو یہ مشورہ دیا، اور دوسرے نے اس مشورے پر خوشی کا اظہار کیا اور اس کے بدلے امارت واپس کر دی (ایک قسم کی رشوت کا تصور ذہن میں آتا ہے) نیز پھر اپنے بیٹے کی ولی عہدی کی بیعت نہ کرنے والوں کو ڈراتے دھمکاتے رہے.

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع نے یہاں قاضی طاہر ہاشمی صاحب کے بارے میں کہ جنہوں نے اوکاڑوی صاحب کی یہ توہین آمیز عبارت نقل کی تھی، یوں ہرزہ سرائی کی ہے:

"یہ پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب کا خبث باطن اور ان کی اکابر دشمنی ہے کہ وہ ہر سیدھی چیز کو الٹی نگاہ سے دیکھتے ہیں اور اکابر کی جو تحقیق یزیدیت ازم اور ناصبیت ازم کے خلاف پڑ رہی ہو وہ اس کو ہر طرح سے رد کرنے کے درپے ہو جاتے ہیں"

(حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 614)

میں عرض کرتا ہوں کہ جہاں تک "خبث باطن" کی بات ہے تو حضرت معاویہ اور حضرت مغیرہ بن شعبہ (رضی اللہ عنہما) کے بارے میں "خبث باطن" تو مذکورہ عبارت سے واضح ہے... ہاں اگر مفتی وقاص رفیع "سبائی آنکھ" سے دیکھیں گے تو انھیں شاید یہ "منقبت صحابہ" ہی نظر آئے... لہٰذا "باطن" کے اصلاح کی ضرورت مفتی وقاص رفیع کو ہے نہ کہ ان کو جنہوں نے اوکاڑوی صاحب کی اس توہین آمیز عبارت پر اعتراض کیا..

اور جہاں تک بات ہے "اکابر کی یزیدیت ازم اور ناصبیت ازم" کے خلاف پڑ رہی بات کی تو معاف کیجیے گا! اگر "ردِ یزیدیت و ناصبیت" اس کا نام ہے کہ صحابہ کرام کو خود غرض اور سازشی ثابت کیا جائے تو مفتی وقاص رفیع کی یہ بات درست ہے، ممکن ہے ان کے نزدیک "ردِ یزیدیت" اسی کا نام ہو، لیکن ہمارے نزدیک "رد یزیدیت و ناصبیت" کا نام لے کر صحابہ کرام کے بارے میں بکواس کرنا "خدمت سبائیت" ہے اور کچھ نہیں

... میں نے اوکاڑوی صاحب کی یہ بات بار بار پڑھی ہے، مجھے تو اس میں کسی قسم کا "ردیزیدیت و ناصبت" کہیں نظر نہیں آیا، بلکہ نظر آیا ہے تو حضرت مغیرہ (رض) کو خود غرض ثابت کرنا اور حضرت معاویہ (رض) کا اپنے بیٹے کو ولی عہد مقرر کرنے کے لیے کوشش کرنے کے بدلے ایک معزول امیر کو دوبارہ امارت پر بحال کرنا اور پھر اس کی بیعت نہ کرنے والوں کا دھمکانا ڈرانا ہی سمجھ آیا ہے... اس میں معلوم نہیں کیسے "رد یزیدیت و ناصبت" ہے؟؟؟ شاید اوکاڑوی صاحب اور ان کے وکیل مفتی وقاص رفیع کے نزدیک حضرت معاویہ اور حضرت مغیرہ (رضی اللہ عنہما) "یزیدی اور ناصبی" تھے، جن پر اوکاڑوی نکتہ چینی کو "ردیزیدیت و رد ناصبیت" کا نام دیا جارہا ہے۔

اب آئیں دیکھتے ہیں، مفتی وقاص رفیع کس طرح اوکاڑوی صاحب کی اس عبارت کا دفاع کررہے ہیں، لکھتے ہیں:

"دراصل مولانا اوکاڑوی (رح) نے یہ واقعہ البدایۃ والنہایۃ سے نقل کیا ہے (جس پر قرینہ مولانا موصوف کے ترجمہ کے الفاظ ہیں) اور ابن خلدون اور کامل ابن اثیر میں بھی اس واقعہ کے بعض حصوں کا ذکر ہے، لیکن نہ تو البدایۃ والنہایۃ میں کسی ایسی بات کا ذکر ہے کہ جس کی بناء پر حضرت مغیرہ بن شعبہ (رض) کی اس تجویز کو ذاتی مفاد پر مبنی قرار دیا جائے اور نہ ہی مولانا اوکاڑوی (رح) نے ترجمہ میں کسی ایسی بات کی طرف اشارہ کیا ہے، بلکہ البدایۃ والنہایۃ میں تو اور بھی زیادہ واضح اور صاف طور پر لکھا ہوا ہے کہ: حضرت مغیرہ بن شعبہ (رض) نے حضرت معاویہ (رض) کے پاس خود آکر امارت کوفہ سے استعفاء دیا تھا"

(حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 614)

قارئین محترم! اوکاڑوی صاحب نے ہرگز نہیں لکھا کہ "میں نے یہ افسانہ البدایۃ والنہایۃ سے نقل کیا ہے"، یہ مفتی وقاص رفیع کا اپنا گمان ہے، پھر ملاحظہ فرمائیں! مفتی وقاص رفیع خود لکھتے ہیں کہ: "البدایۃ والنہایۃ میں تو اور بھی زیادہ واضح اور صاف طور پر لکھا ہوا ہے کہ: حضرت مغیرہ بن شعبہ (رض) نے حضرت معاویہ

(رض) کے پاس خود آکر امارت کوفہ سے استعفاء دیا تھا"، تو اگر البدایۃ والنہایۃ میں صاف طور پر یہ لکھا تھا کہ حضرت مغیرہ (رض) نے خود "استعفاء" دیا تھا، تو اوکاڑوی صاحب نے تو یہ لکھا تھا کہ : " حضرت مغیرہ بن شعبہ کو حضرت معاویہ (رض) نے بوجہ کبر سنی امارت کوفہ سے معزول کر دیا"، کیا "معزول کرنا" اور "خود استعفاء دینا" ایک ہی چیز ہوتی ہے؟؟ اگر اوکاڑوی صاحب نے یہ کہانی "البدایۃ والنہایۃ" سے نقل کی ہوتی تو وہ "معزول کرنا" نہ لکھتے .... مفتی وقاص رفیع نے سب کو اپنے جیسا علمی بونا ہی سمجھ رکھا ہے جو وہ فریب پر فریب دیتے ہیں.

اور مزے کی بات، مفتی وقاص رفیع نے آگے خود "البدایۃ والنہایۃ" کی عبارت لکھی ہے اور اس کا ترجمہ کرنے کے بعد لکھا ہے:

"اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت معاویہ (رض) نے حضرت مغیرہ بن شعبہ (رض) کو امارت کوفہ سے از خود معزول نہیں کیا بلکہ حضرت مغیرہ بن شعبہ (رض) نے خود اپنے ضعف اور کبر سنی کی وجہ سے استعفاء پیش کر دیا تھا، تاریخ کے اولین مآخذ میں تو واقعہ صرف اتنا ہی ہے" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 615)

قارئین محترم! مجھے سمجھ نہیں آرہی کہ مفتی وقاص رفیع، اوکاڑوی صاحب کا دفاع کر رہے ہیں یا انھیں جھٹلا رہے ہیں؟؟ اوکاڑوی صاحب نے جو افسانہ لکھا ہے اس میں تو صاف لکھا ہے کہ "حضرت معاویہ (رض) نے حضرت مغیرہ (رض) کو معزول کیا تھا"......... اور مفتی وقاص رفیع یہ ثابت کر رہے ہیں کہ انہوں نے خود استعفاء دیا تھا.

اس کے بعد مفتی وقاص رفیع نے اوکاڑوی عبارت پر آنے والے اصل اعتراض کا جواب دینے کے بجائے ادھر ادھر کی دور از کار تاویلات کی ہیں اور بجائے اوکاڑوی صاحب کی اردو عبارت پر بات کرنے کے وہ ابن کثیر اور ابن اثیر کی عبارات کو لے کر بیٹھے ہیں، اور پھر ان کی عبارات کے دو مفہوم بیان کرتے ہیں جن کی کوئی

ضرورت ہی نہیں کیونکہ یہ واقعہ ہی سرے سے غیر مستند اور ناقابل اعتبار ہے.. اس کا خلاصہ میں عرض کر دیتا ہوں..

مفتی وقاص رفیع نے "البدایہ والنہایہ" سے جو عربی عبارت لکھی ہے اس کے ابتدائی الفاظ ہیں: "فروی ابن جریر عن طریق الشعبی ........" کہ یہ بات "ابن جریر طبری" نے "شعبی" کے واسطے سے ذکر کی ہے..... یعنی حافظ ابن کثیر (رح) نے یہ بتا دیا کہ یہ بات میں نے "ابن جریر طبری" سے نقل کی ہے، اور جب ہم تاریخ طبری دیکھتے ہیں کہ تو ہمیں سنہ 56 ہجری کے واقعات میں اس قسم کی ایک روایت ملتی ہے جس میں اس واقعہ کا ذکر ہے، لیکن اس روایت کے الفاظ اس سے کافی مختلف ہیں جو اوکاڑوی صاحب نے لکھے ہیں.... اور وہاں بھی "حضرت معاویہ (رض) کے حضرت مغیرہ (رض) کو معزول کرنے" کا ذکر نہیں بلکہ ان کے "استعفاء" کا ہی ذکر ہے... وہ روایت ان الفاظ سے شروع ہوتی ہے:

"حَدَّثَنِي الْحَارِثُ، قَالَ: حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا أَبُو إِسْمَاعِيلَ الهمداني وعلي بن مُجَاهِدٍ، قَالا: قَالَ الشَّعْبِيّ: قدم الْمُغِيرَة عَلَى مُعَاوِيَة واستعفاه وشكا إِلَيْهِ الضعف، فأعفاه....."

(ابن جریر طبری کہتے ہیں) مجھ سے حارث نے بیان کیا، وہ کہتے ہیں ہم سے علی بن محمد نے بیان کیا، وہ کہتے ہیں ہم سے ابو اسماعیل الہمدانی اور علی بن مجاہد دونوں نے بیان کیا، ان دونوں نے کہا کہ ہم سے شعبی نے کہا کہ: حضرت مغیرہ، حضرت معاویہ کے پاس آئے اور کمزوری کی بناء پر اپنا استعفاء پیش کیا جو انہوں نے قبول کر لیا ...الخ...

(تاریخ طبری، جلد 5 صفحہ 301 دار التراث بیروت)

ایک تو ملاحظہ فرمائیں، یہاں بھی "استقعاء" پیش کرنے کا ذکر ہے نہ کہ "معزولی" کا، لہٰذا اوکاڑوی صاحب نے یہ "معزولی" والی بات کہاں سے لی؟ اس کا کوئی پتہ نہیں.

اب آیئے اس روایت کے راویوں پر ایک نظر ڈالتے ہیں، شعبی سے روایت کرنے والے دو راوی ہیں، ایک ہے "علی بن مجاھد" اور دوسرا ہے "ابو اسماعیل الھمدانی"، علی بن مجاہد سے مراد اگر تو "علی بن مجاہد بن مسلم بن رفیع الکابلی" ہے تو اس کے بارے میں امام یحییٰ بن معین نے فرمایا ہے کہ: کان یضع الحدیث... وہ حدیثیں گھڑا کرتا تھا، نیز فرمایا کہ: اس نے مغازی کی ایک کتاب لکھی تھی اور ہر بات کی سند خود گھڑا کرتا تھا... امام ابو حاتم رازی نے یحییٰ بن ضریس کے حوالے سے نقل کیا ہے کہ: "علی بن مجاھد کذّاب" کہ علی بن مجاہد بڑا جھوٹا ہے... امام ذہبی نے بھی اسے "احد الضعفاء" ضعیف راویوں میں سے ایک.. لکھا ہے... تفصیل کے لیے دیکھیں: (تہذیب التہذیب، جلد 7 صفحہ 377/ میزان الاعتدال، جلد 3 صفحہ 152 و جلد 4 صفحہ 525 نیز دیکھیں " صحیح و ضعیف تاریخ الطبری، جلد 9 صفحہ 126 دار ابن کثیر بیروت).

اور اگر "علی بن مجاہد" سے مراد یہ "کابلی" نہیں تو پھر یہ مجھول ہے... اسی طرح دوسرا راوی "ابو اسماعیل الہمدانی" بھی مجھول ہی ہے اس کا کوئی ذکر اذکار ہمیں نہیں ملا.

تو دوستو! یہ ہے اس اوکاڑوی افسانے کی حقیقت... جو اوکاڑوی صاحب نے بغیر کسی حوالے اور بغیر کسی کتاب کا حوالہ دیے لکھا ہے.. اور یقیناً ان کے نزدیک یہ افسانہ سچا اور صحیح تھا تو انہوں نے اتنے اعتماد سے لکھ دیا اور کسی کتاب کا حوالہ دینے کی بھی ضرورت نہ محسوس کی.

مفتی وقاص رفیع اپنے ہوش و حواس کھو بیٹھے

---

قارئین محترم! آپ نے دیکھا کے مولانا محمد امین اوکاڑوی صاحب (رح) نے صاف طور پر یہ لکھا تھا کہ:

"حضرت مغیرہ بن شعبہ کو حضرت معاویہ (رض) نے بوجہ کبر سنی امارت کوفہ سے معزول کر دیا اور ارادہ کیا کہ سعید بن العاص کو "اس" کی جگہ گورنر بنایا جائے"

اور مفتی وقاص رفیع نے اس جھوٹی روایت پر بات کرتے ہوئے اس کا "دوسرا مفہوم" یہ بیان کیا ہے کہ "حضرت مغیرہ (رض) نے خود استعفی پیش کیا تھا"... اور پھر قربان جائیں مفتی وقاص رفیع پر کہ وہ لکھتے ہیں:

"خود ہمارا اور مولانا اوکاڑوی سمیت تمام علمائے اہل سنت کا ضمیر یہ کہتا ہے کہ حضرت مغیرہ بن شعبہ (رض) کی جلالت شان اور ان کے مقام صحابیت کے پیش نظر دوسرا مفہوم اختیار کیا جائے" (حضرت معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 617)

یعنی اوکاڑوی صاحب نے "عالم برزخ" سے مفتی وقاص رفیع کو یہ پیغام بھیجا ہے کہ "بیٹا! میں نے تو جو لکھا تھا ناں کہ: حضرت معاویہ (رض) نے حضرت مغیرہ (رض) کو معزول کیا تھا.. تو اس بارے میں میرا ضمیر یہ کہتا تھا کہ انہوں نے معزول نہیں کیا تھا بلکہ انہوں نے خود استعفاء دیا تھا.......... اللہ اللہ کیا زبردست وکالت ہے اکابر کی.

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 29)

------------------

اپنی کتاب کے صفحہ نمبر 618 سے مفتی وقاص رفیع نے حضرت مولانا قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کی بات شروع کی ہے، سب سے پہلے تو حضرت قاضی صاحب (رح) کے ہاتھوں ہونے والے ایک قتل کی بات کا ذکر ہے، لیکن چونکہ اس کا تعلق قاضی صاحب کی ذات کے ساتھ ہے اس لئے میں اس پر کوئی تبصرہ نہیں کروں گا۔

دوسرے نمبر پر مفتی وقاص رفیع نے "حق چار یار" کے نعرے پر بات شروع کی ہے، اور دعوا کیا ہے کہ یہ کوئی نئی چیز نہیں بلکہ قرن اول سے اہل سنت کا یہی اعتقاد چلا آرہا ہے... چنانچہ مفتی وقاص رفیع لکھتے ہیں:

"حق چار یار سے مراد خلافت راشدہ موعودہ کا اثبات ہے.. اس میں شک نہیں کہ حضرت حسن مجتبی (رض) اور حضرت معاویہ (رض) سمیت خلفاء وغیر خلفاء صحابہ ہی برحق ہیں، کوئی مومن بالقرآن ان کے برحق ہونے کی نفی نہیں کر سکتا، لیکن حق چار یار کا جو نعرہ حضرات خلفائے اربعہ (رض) کے حق میں خصوصیت کے ساتھ لگایا جاتا ہے تو یہ ہرگز نئی چیز نہیں، بلکہ قرن اول سے اہل سنت کا یہی اعتقاد چلا آرہا ہے"

(حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 619 – 620).

اس کے بعد مفتی وقاص رفیع نے امام طحاوی (م 321 ہجری)، امام ابوالحسن اشعری (م 324 ہجری)، امام جوینی (م 478 ہجری)، امام غزالی (م 505 ہجری)، امام عبدالغنی المقدسی (م 600 ہجری)، علامہ ابن قدامہ حنبلی (م 620 ہجری)، امام جلال الدین سیوطی (م 911 ہجری) کی چند عبارات پیش کی ہیں، لیکن ان میں سے کوئی بھی "قرن اول" سے تعلق نہیں رکھتا، جبکہ مفتی وقاص رفیع نے دعوی یہ کیا ہے کہ:

"حق چار یار کا جو نعرہ حضرات خلفائے اربعہ (رض) کے حق میں خصوصیت کے ساتھ لگایا جاتا ہے تو یہ ہر گز نئی چیز نہیں، بلکہ قرن اول سے اہل سنت کا یہی اعتقاد چلا آرہا ہے"، پھر جتنی بھی عبارات مفتی وقاص رفیع نے پیش کی ہیں ان میں یہ تو بیان ہے کہ "حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان اور حضرت علی رضی اللہ عنہم اجمعین خلفاء راشدین ہیں"، لیکن کسی نے بھی یہ نہیں لکھا کہ "خلافت راشدہ" کا نعرہ لگا کر اس کے جواب میں "حق چار یار" کہنا ہے ... ہمارا اعتراض اس مخصوص نعرے پر ہے نہ کہ اس پر کہ خلفاء اربعہ "خلفاء راشدین" ہیں یا نہیں.. ہمیں ثبوت اس نعرے کا درکار ہے، کیا یہ نعرے بھی ان حضرات نے لگائے تھے جن کے حوالے مفتی وقاص رفیع نے دیے ہیں؟؟، یاد رہے کہ اس نعرے کا پہلا حصہ "خلافت راشدہ" عربی الفاظ پر مشتمل ہے، جبکہ دوسرے حصے میں "چار یار" فارسی کے لفظ ہیں.

مفتی وقاص رفیع پوچھتے ہیں کہ: "کیا محولہ بالا اکابر اور ان جیسے دیگر تمام حضرات علمائے حق اہل سنت ناقدین معاویہ (رض) میں شامل ہیں؟"

تو عرض ہے کہ: اگر تو کسی نے یہ نعرہ اس غرض سے لگایا ہو کہ مقصد حضرت معاویہ (رض) کی خلافت کو غیر راشدہ ثابت کرنا ہو تو وہ یقینا ناقدین میں شامل ہیں، اور قاضی مظہر صاحب کی بات خود مفتی وقاص رفیع نے یوں نقل کی ہے کہ:

"چار یار سے وہی چار خلفاء راشدین مراد ہیں جن کو قرآنی وعدہ کے تحت اللہ تعالی نے خلافت راشدہ عطا فرمائی ہے، اس خلافت راشدہ کے اعلان کے جواب میں چار یار پکارا جاتا ہے، اور قرآن کی خلافت راشدہ کا مصداق صرف یہی چار خلفاء ہیں"

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 622)

مزید لکھتے ہیں:

"حضرت حسن (رض) گو خلیفہ برحق ہیں، اور ان کی صلح کے بعد حضرت امیر معاویہ (رض) بھی خلیفہ برحق ہیں، اور ان کو رشد و ہدایت کی وجہ سے تو خلیفہ راشد کہہ سکتے ہیں، لیکن قرآن کی مراد کے تحت ان کو خلیفہ راشد نہیں کہہ سکتے کیونکہ یہ خلافت راشدہ مہاجرین اولین کے ساتھ مختص ہے" (حوالہ بالا).

ہمیں قاضی مظہر صاحب (رح) کی اس تحقیق سے اختلاف ہے... کیونکہ:

1: قرآن کریم میں ہر گز ایسی کوئی آیت نہیں جس میں ہو کہ "صرف چار کے لیے خلافت راشدہ کا وعدہ ہے".

2: اگر قاضی صاحب کا اشارہ "آیت استخلاف" کی طرف ہے تو اس میں بھی چار کی تحدید پر اصرار درست نہیں، بہت سے مفسرین نے آیت استخلاف کا خطاب عام امت کے لیے لیا ہے، (جن میں امام قرطبیؒ، حافظ ابن کثیر، حکیم الامت حضرت تھانوی، اور دیگر شامل ہیں)، یعنی امت کے جن افراد میں بھی آیت استخلاف میں بیان کردہ شرط "ایمان اور عمل صالح" پائی جائے، اور انھیں استخلاف فی الارض، تمکین دین اور امن بعد الخوف (تینوں کا مجموعہ) عطا ہو تو وہ اس آیت کے وعدے میں داخل ہیں، ہاں یہ وعدہ سب سے پہلے خلفاء اربعہ (رض) کی صورت میں ظہور میں آیا، وہ سب سے پہلے اس میں داخل ہیں (اگرچہ بعض اکابر نے یہ بھی لکھا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دور میں آیت استخلاف میں مذکورہ تین چیزوں کا مجموعہ نہیں پایا گیا، مولانا عبدالشکور لکھنوی رحمہ اللہ نے تفسیر آیت استخلاف میں اس بات کا دو تین بار ذکر کیا ہے جس کا حوالہ ہم پہلے نقل کر چکے ہیں) لیکن ہم حضرت علی (رض) کو بھی اس وعدے میں شامل ہی سمجھتے ہیں.

3: لہٰذا قاضی صاحب کا یہ لکھنا کہ "آیت استخلاف کے وعدے کا مصداق صرف چار ہی ہیں" یہ ان کا موقف ہے، جبکہ ان سے پہلے کے بہت سے مفسرین نے اس وعدے کو چار کے ساتھ خاص نہیں کیا، ہم حضرت قاضی صاحب کے موقف سے اختلاف کا حق رکھتے ہیں.

4: دراصل قاضی صاحب آیت تمکین کو آیت استخلاف کے ساتھ ملا کر اپنا استدلال مکمل کرتے ہیں، جبکہ یہ دونوں آیات الگ الگ ہیں، آیت تمکین میں وعدہ نہیں، بلکہ وہاں مہاجرین کی صفات بیان ہو رہی ہیں اور یہ بیان ہو رہا ہے کہ یہ لوگ ایسے ہیں کہ اگر ہم انھیں زمین میں تمکین (حکومت) دیں تو یہ فلاں فلاں کام کریں گے، جبکہ آیت استخلاف میں وعدہ کا ذکر ہے، لہٰذا آیت تمکین کے ساتھ آیت استخلاف کو خاص کرنا یہ قاضی صاحب کا اپنا اجتہاد و استنباط ہے.

5: "خلافت راشدہ" کے جواب میں "حق چار" کہنا، اس سے یہی سمجھ آتی ہے کہ "صرف چار یار کی خلافت ہی راشدہ ہے، ان کے علاوہ کسی کی بھی خلافت راشدہ نہیں"، اگر اس نعرے سے یہ مفہوم نہ سمجھ آرہا ہوتا تو پھر یہ تاویل کرنے کی کیا ضرورت پیش آئی کہ "اس سے مراد قرآن کی موعودہ خلافت" ہے؟؟ جبکہ یہ بھی محل نظر تاویل ہے، یہ صرف اس تفسیر کے مطابق صحیح ہے جس میں اس آیت کا خطاب آیت استخلاف کے نزول کے وقت موجود مومنین و صالحین کو بتایا گیا ہے، لیکن جن مفسرین نے یہ خطاب عام امت کے لیے لیا ہے اس کی رو سے یہ بات بھی درست نہیں کہ قرآن کے موعودہ خلفاء صرف چار ہیں.

6: یہ خلافت راشدہ حق چار کا نعرہ یا اصطلاح قرن اول میں ہمیں کہیں نظر نہیں آتی، اگر یہ نعرہ دور صحابہ میں ہوتا تو پھر کیا وجہ تھی کہ حضرت علی (رض) کی خلافت پر اس وقت کے صحابہ کا اتفاق نہ ہو سکا اور آدھے سے زیادہ صحابہ حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہے؟؟

7: قاضی صاحب کا یہ لکھنا کہ "قرآن کی مراد کے تحت حضرت حسن (رض) اور حضرت معاویہ (رض) کو خلیفہ راشد نہیں کہہ سکتے کیونکہ یہ خلافت راشدہ مہاجرین اولین کے ساتھ مختص ہے"، یہ بات قرآن کی کسی آیت میں نہیں، بلکہ "خلافت راشدہ" کا لفظ ہی قرآن میں نہیں، البتہ تمام صحابہ کرام کو "الراشدون" ضرور کہا گیا ہے.

مفتی وقاص رفیع مزید لکھتے ہیں:

"گویا حق چار یار کا نعرہ خلافت راشدہ منصوصہ کے حق میں قید احترازی کے طور پر لگایا جاتا ہے، بعد کے خلفاء کے برحق ہونے سے قید احترازی کے طور پر ہرگز نہیں لگایا جاتا" (صفحہ 623)

مجھے نہیں معلوم کہ مفتی وقاص رفیع نے "خلافت راشدہ منصوصہ" کا لفظ کس معنی میں استعمال کیا ہے؟ کیونکہ اہل سنت اور شیعہ کا اختلاف ہی اس بات میں ہے کہ ان کے نزدیک "امام" کا منصوص ہونا ضروری ہے، اور وہ کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے بعد حضرت علی (رض) کی خلافت و امامت پر نص فرمادی تھی، جبکہ اہل سنت کہتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی پر بھی صریح نص نہیں فرمائی تھی،

اور نہ ہی خلیفہ کا منصوص من اللہ ہونا ضروری ہے، بلکہ مسلمان جسے اپنا خلیفہ بنالیں وہی خلیفہ اور امام بن جاتا ہے...

پھر اگر حضرت قاضی صاحب (رح) اور ان کے وکیل مفتی و قاص رفیع یہ تسلیم کرتے ہیں کہ "رشد و ہدایت کی وجہ سے حضرت حسن (رض) اور حضرت معاویہ (رض) کو بھی خلیفہ راشد کہہ سکتے ہیں" نیز ان کو بھی "خلیفہ بر حق" مانتے ہیں، تو پھر یہ کیوں کہتے ہیں کہ "خلافت راشدہ چار میں بند ہے"؟؟ اور اگر اس سے مراد ان کی "قرآن کی موعودہ خلافت" ہے تو پھر نعرہ یوں لگایا کریں "خلافت موعودہ و منصوصہ حق چار یار".

اس وقت میرے سامنے حضرت قاضی مظہر حسین صاحب (رض) کی ایک اور تحریر موجود ہے، اس میں قاضی صاحب اپنی اس رائے کے حق میں استدلال کر رہے ہیں کہ خلافت راشدہ موعودہ صرف چار میں ہی منحصر ہے، اسی ضمن میں لکھتے ہیں:

"اور چونکہ وعدہ خداوندی حکومت و خلافت کا مومنین و صالحین ہی کے لیے تھا اس لئے ثابت ہوا کہ ارادہ خداوندی میں یہی تھا کہ ان اصحاب اربعہ کو ہی منصب خلافت عطا کیا جائے گا، اس لیے ان چار یار کی خلافت راشدہ موعودہ کا کوئی مومن بالقرآن انکار نہیں کر سکتا. بر عکس اس کے اگر "منکم" اور "الذین اخرجوا من دیارھم" کو نظر انداز کر دیا جائے اور اس وعدہ خلافت کو عام رکھا جائے تو سب سے پہلے ان خلفاء کا مومنین صالحین ہونا ثابت کرنا پڑے گا، پھر اس کے بعد ان کو خلفاء راشدین تسلیم کیا جائے گا اور <u>خلفاء اربعہ کے بعد تو کسی خلیفہ کے بارے میں یہ ثابت کرنا مشکل ہو جائے گا کہ وہ مومنین صالحین میں سے تھے</u>"

(موعودہ خلافت راشدہ اور حضرت معاویہ کے نادان حامی، غالی گروہ، صفحہ 39 شائع کردہ تحریک خدام اہل سنت پاکستان)

قارئین محترم!

حضرت قاضی صاحب (رح) کی اس تحریر کو دوبارہ پڑھیں، وہ فرماتے ہیں کہ اگر آیت استخلاف میں کیے گئے وعدہ کو عام رکھا جائے تو پھر خلفاء اربعہ کے بعد ہر خلیفہ کے بارے میں پہلے یہ ثابت کرنا پڑے گا کہ وہ مومن اور صالح ہے، اس کے بعد جا کر اسے خلیفہ راشد کہنے کی باری آئے گی، نیز قاضی صاحب لکھتے ہیں کہ: خلفاء

اربعہ کے بعد تو کسی خلیفہ (بشمول حضرت معاویہ و حضرت حسن رضی اللہ عنہما) کے بارے میں یہ ثابت کرنا مشکل ہو جائے گا کہ وہ مومنین صالحین میں سے تھے... (اگر اس اردو عبارت کا یہ مفہوم میں غلط سمجھا ہوں تو میری اصلاح کر دی جائے، قاضی صاحب نے یہ عبارت صاف اردو میں لکھی ہے جو آپ کے سامنے ہے).

مجھے نہیں معلوم کہ حضرت قاضی صاحب کے اس استدلال کا مقصد کیا ہے؟ جب آیت استخلاف میں وعدہ خلافت ہے ہی مومنین صالحین سے تو کوئی غیر مومن یا غیر صالح اس آیات کا مصداق بن کیسے سکتا ہے؟ یعنی اگر کسی کے بارے میں یہ ثابت ہو جائے کہ وہ مومن نہیں، یا صالح نہیں تو وہ تو خود بخود اس آیت میں کیے گئے وعدے سے نکل جائے گا.. اسی طرح اگر کوئی مومن صالح ہو، لیکن اس کی حکومت میں باقی دو چیزیں "تمکین دین" اور "امن" نہ ہو تو بھی وہ اس آیت میں نہیں آئے گا.. پھر آخر قاضی صاحب کو یہ بات لکھنے کی ضرورت کیوں پیش آئی؟؟ میں یہ نہیں سمجھ سکا کہ قاضی صاحب کو کم از کم حضرت معاویہ (رض) اور حضرت حسن (رض) کو مومن صالح ثابت کرنا آخر کیوں مشکل لگ رہا ہے؟؟

دراصل قاضی صاحب "آیت تمکین" اور "آیت استخلاف" دونوں کو ملا کر اپنا نتیجہ نکال رہے ہیں، اور آیت استخلاف کی تفسیر آیت تمکین سے کر رہے ہیں جو کہ محل نظر ہے، یہ دونوں الگ الگ سورتوں کی الگ الگ آیات ہیں، ایک دوسرے کی تفسیر نہیں.

مفتی وقاص رفیع، قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کی اس عبارت کا دفاع کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"حضرت قاضی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی اس عبارت سے یہ ہرگز ثابت نہیں ہوتا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ مومنین صالحین میں سے نہیں تھے، کیونکہ اگر وہ مومن صالح ہوتے تو پھر انھیں ضرور خلیفہ راشد تسلیم کر لیا جاتا، بلکہ مطلب یہ ہے کہ وہ مومنین صالحین میں سے تھے اور خلیفہ برحق تھے، اور ان کو رشد و ہدایت کی وجہ سے تو خلیفہ راشد کہہ سکتے ہیں لیکن قرآن کی مراد کے تحت ان کو خلیفہ راشد ہرگز نہیں کہہ سکتے اس لیے کہ یہ خلافت راشدہ صرف مہاجرین اولین کے ساتھ مختص ہے اور حضرت معاویہ (رض) مہاجرین اولین میں سے نہیں ہیں.. اور دوسرے یہ کہ حضرت قاضی صاحب (رح) کی اس عبارت میں تو حضرت معاویہ

(رض) کی ذات کی طرف اشارہ تک نہیں، اس لیے کہ وہ تو قیامت تک آنے والے علی الاطلاق تمام مسلمان حکم رانوں کی بات کر رہے ہیں...."

(حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 624)

قارئین محترم! میری گزارش ہے کہ آپ ایک بار پھر وہ الفاظ پڑھیں جو حضرت قاضی مظہر حسین صاحب (رح) نے لکھے ہیں:

"اور خلفاء اربعہ کے بعد تو کسی خلیفہ کے بارے میں یہ ثابت کرنا مشکل ہو جائے گا کہ وہ مومنین صالحین میں سے تھے"

قاضی صاحب نے "خلفاء اربعہ کے بعد" ہر خلیفہ کے بارے میں یہ لکھا ہے کہ ان کو مومنین صالحین میں سے ثابت کرنا مشکل ہو جائے گا، کیا اس میں حضرت معاویہ (رض) اور حضرت حسن (رض) ہیں یا نہیں؟ یقیناً شامل ہیں، کہ قاضی صاحب نے "خلفاء اربعہ" کے علاوہ تمام کو ایک ہی لاٹھی سے ہانکا ہے.. پھر نہ جانے مفتی و قاص اتنی ڈھٹائی کے ساتھ کیسے لکھتے ہیں کہ: "مطلب یہ ہے کہ وہ مومنین صالحین میں سے تھے اور خلیفہ برحق تھے" اور "اس عبارت میں حضرت معاویہ کی ذات کی طرف اشارہ تک نہیں"؟؟ قاضی صاحب خلفاء اربعہ کے بعد تمام خلفاء کے بارے میں یہ لکھ رہے ہیں کہ "ان کو مومنین صالحین میں سے ثابت کرنا مشکل ہو جائے گا" اور حضرت معاویہ (رض) تو خلفاء اربعہ میں سے نہیں، پھر یہ ان کی طرف اشارہ کیوں نہیں؟، اور پھر مفتی و قاص اس کا مطلب یہ بیان کر رہے ہیں کہ: "مطلب یہ ہے کہ وہ مومنین صالحین میں سے تھے".... یہ سراسر مفتی و قاص رفیع کا دھوکہ اور فریب ہے اس کے سوا کچھ نہیں.

یاد رہے! ہم یہ نہیں کہتے کہ حضرت قاضی صاحب (رح) کا واقعی یہ عقیدہ تھا کہ حضرت معاویہ (رض) اور حضرت حسن (رض) مومن صالح نہیں یا ان کو مومن صالح ثابت کرنا مشکل ہے، بلکہ ہمارا کہنا یہ ہے کہ قاضی صاحب کی یہ تعبیر کم از کم الفاظ کی حد تک درست نہیں، انھیں ایسی تعبیر اختیار کرنی نہیں چاہیے تھے، جبکہ انھیں بھی علم تھا کہ بہت سے قدیم و جدید مفسرین نے آیت استخلاف کا خطاب ساری امت کے لئے عام مانا ہے، قاضی صاحب کی "خارجی فتنہ" میں لکھی گئی ایسی ہی غیر محتاط عبارات و تعبیرات سے دشمنان صحابہ

نے بھی خوب استدلال کیے ہیں، جن کا جواب دینے کے لیے قاضی صاحب کو "دفاع حضرت معاویہ" نامی کتاب بھی لکھنی پڑی تھی.

نوٹ: فرض کریں اگر کوئی خارجی، حضرت قاضی صاحب کے اسی طریق استدلال کو آگے بڑھاتے ہوئے یہ کہے کہ: "آیت استخلاف کا مصداق حضرت علی رضی اللہ عنہ نہیں ہو سکتے، کیونکہ آپ کے دور خلافت میں آیت استخلاف میں مذکور تین چیزوں کا مجموعہ نہیں پایا گیا" (جیسا کہ یہ بات مولانا عبدالشکور لکھنوی رحمہ اللہ نے بھی لکھی ہے) تو حضرت قاضی صاحب کے لئے یہ ثابت کرنا مشکل ہو جائے گا کہ وہ اس آیت کا مصداق ہیں... تو کیا ہم اس خارجی کے اس استدلال کے پیش نظر اس آیت کا مصداق صرف خلفاء ثلاثہ میں ہی منحصر کر دیں گے؟؟ ہرگز نہیں.

الغرض! آیت استخلاف سے خلفاء اربعہ کا خلیفہ برحق ہونا ثابت کرنا اور بات ہے، اور یہی تمام مفسرین نے کیا ہے، لیکن اس آیت کو صرف چار کے ساتھ خاص کرنا اور اس پر اصرار کرنا یہ درست نہیں، کیونکہ اس میں مفسرین کے اقوال مختلف ہیں.. آپ کسی ایک قول کو ترجیح تو دے سکتے ہیں لیکن قطعیت کے ساتھ ایک قول کو درست اور باقیوں کو غلط نہیں قرار دے سکتے.

آگے پڑھیئے! مفتی وقاص رفیع کیا لکھتے ہیں:

"ہاں! حضرت قاضی صاحب (رح) کا حضرت معاویہ (رض) کو اصطلاحی خلیفہ راشد قرار دینے والوں کو حامیان یزید کہنا ایک حقیقت ہے، یہ نیا عقیدہ وہی لوگ الاپ رہے ہیں جو دراصل یزیدی ہیں، اور اس طرح یزید پلید کی حکومت کو خلافت راشدہ کا تسلسل ثابت کرنا چاہتے ہیں"

(حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 628)

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع اور ان کا ہمنوا سبائیت کے جراثیم سے متاثرہ گروہ جب لاجواب ہو جاتا ہے تو "یزیدی یزیدی" کا وظیفہ پڑھنا شروع کر دیتا ہے، ورنہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو خلیفہ راشد کہنے سے یزید کو خلیفہ راشد کہنا کیسے لازم آتا ہے؟ یوں تو پھر خود قاضی صاحب نے حضرت معاویہ (رض) اور حضرت حسن (رض) کو خلفائے راشدین میں شمار کیا ہے (اگرچہ یہ قید لگائی ہے کہ وہ قرآن کے موعودہ نہیں) دیکھیں

خارجی فتنہ، جلد اول، صفحہ 38 اور صفحہ 648 طبع اول، تو اب میرا سوال ہے کہ قاضی صاحب کے اسی "لغوی معنوں میں" اگر حضرت معاویہ (رض) کو "خلیفہ راشد" تسلیم کیا جائے تو کیا اس سے بھی یزید کا انہی لغوی معنوں میں خلیفہ راشد ہونا لازم آئے گا یا نہیں؟ اگر آئے گا کیا مفتی وقاص رفیع کی منطق یہاں بھی چلے گی؟ کیا اس سے یزید کی خلافت کا "لغوی خلافت راشدہ" کا تسلسل ہونا ثابت ہوگا؟ اور اگر نہیں ہوگا تو پھر مفتی وقاص رفیع کا یہاں "یزیدیت" کا راگ الاپنا چہ معنی دارد؟.

اور یہ بھی عرض کروں کہ سلف میں ایسے بھی ہیں جنہوں نے حضرت معاویہ (رض) کو بھی خلفاء راشدین میں سے شمار کیا ہے، مثال کے طور پر علامہ ابن خلدون نے حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں لکھا ہے کہ: "فھو من الخلفاء الراشدین" کہ وہ خلفاء راشدین میں سے ہیں (تاریخ ابن خلدون، جلد 2 صفحہ 650 دار الفکر بیروت)، تو کیا مفتی وقاص رفیع کے نزدیک ابن خلدون بھی (مفتی وقاص اینڈ کمپنی کے اصطلاحی) یزیدی ہیں؟؟.

پھر یہ "اصطلاحی خلافت راشدہ" کیا چیز ہوتی ہے؟ یہ "خلافت راشدہ" کا لفظ نہ ہی آیت تمکین میں ہے اور نہ ہی آیت استخلاف میں، پھر خلافت راشدہ کو "اصطلاحی و لغوی" میں تقسیم کرنا کس بنیاد پر ہے؟؟ اگر خلافت کی قسمیں کرنی ہی تھیں تو "خلافت موعودہ وغیر موعودہ" یا "خلافت علی منہاج النبوۃ" وغیرہ پر ہی اکتفا کیا جاتا.

حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے کسی شخص کے مستحق خلافت ہونے کی دس شرطیں گنوائی ہیں، اور پھر لکھا ہے کہ:

"الحاصل جب یہ شرطیں کسی شخص میں پائی جائیں تو وہ مستحق خلافت سمجھا جائے گا، اور اگر اس کو (اہل حل و عقد) خلیفہ بنائیں اور اس کے ہاتھ پر بیعت کریں تو وہ خلیفہ راشد ہوگا" (ازالۃ الخفاء مترجم، جلد 1 صفحات 18 تا 23، نیز جلد 2 صفحہ 330).

نوٹ: حضرت شاہ صاحب نے ان شرطوں میں یہ تو ذکر کیا ہے کہ: وہ مسلمان ہو، کافر نہ ہو، عاقل ہو، مجنون نہ ہو، بالغ ہو، نابالغ نہ ہو، مرد ہو، عورت نہ ہو، آزاد ہو، غلام نہ ہو، متکلم، سمیع و بصیر ہو، گونگا بہرہ اور اندھا نہ ہو، بہادر ہو، بزدل نہ ہو، عادل اور صاحب مروت ہو، یعنی کبیرہ گناہوں سے پرہیز کرنے والا ہو، صغیرہ پر اصرار کرنے والا نہ ہو، مجتہد ہو (حضرت شاہ صاحب کے نزدیک صحابہ کے زمانے میں مجتہد ہونے کے لئے صرف علم قرآن اور حفظ حدیث کافی تھا)، اور پدری نسب سے قریشی ہو... لیکن یہ شرط کہیں نہیں کہ "وہ مہاجرین اولین یا سابقون اولون میں سے ہو".

لہٰذا کسی کے خلیفہ راشد ہونے نہ ہونے کا پہلے بھی یہی معیار اور قاعدہ تھا اور اب بھی یہی ہے، اور آئندہ بھی یہی رہے گا، اس کے علاوہ اور کوئی خاص قاعدہ قانون کسی کے خلیفہ راشد ہونے کے لیے سنی مسلک میں نہ پہلے کبھی ضروری قرار دیا گیا ہے اور نہ ہی آئندہ اسے ضروری قرار دیا جا سکتا ہے.

اسی طرح حضرت شاہ ولی اللہ (رح) نے خلیفہ راشد کے فرائض بھی بیان کیے ہیں، (تفصیل کے لیے ازالۃ الخفاء مترجم، جلد 1 صفحہ 28 تا 30 نیز جلد 2 صفحہ 330 دیکھ جا سکتے ہیں) اور جو مسلمان حکمران خلیفہ راشد کے یہ فرائض بخوبی ادا کرے وہ "خلیفہ راشد" ہے.

# اکابر کے نادان وکیل : (قسط: 30)

------------------

اس کے بعد مفتی وقاص رفیع نے ایک عنوان یوں قائم کیا ہے:

" قاضی صاحب (رح) پر حضرت علی (رض) کو منصب نبوت پر فائز کرنے کا اعتراض"...

قارئین محترم! اس کا پس منظر یہ ہے کہ جناب قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کی کتاب "خارجی فتنہ طبع اول" میں ایک عبارت یوں لکھی ہے:

"آیت استخلاف کے تحت صحیح انتخاب سے بہ حکم و رضائے خداوندی منصب نبوت پر فائز ہونے والے خلیفہ راشد حضرت علی المرتضی (رض) نے اپنی بیعت کا مطالبہ کیا تو حضرت معاویہ (رض) نے قاتلین حضرت عثمان (رض) کو ان کے سپرد کرنے اور قصاص کی شرط پیش کردی"

(خارجی فتنہ، حصہ اول، صفحہ 481 طبع اول).

اس عبارت میں حضرت علی (رض) کے "منصب نبوت" پر فائز ہونے کے الفاظ لکھے ہیں، اس کی طرف قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے یوں اشارہ کیا تھا کہ:

"حضرت معاویہ (رض) کی مخالفت کرتے کرتے قاضی صاحب نے حضرت علی (رض) کو منصب نبوت پر بھی فائز کردیا فیاإسفاه"..

اور اس کے ساتھ ہی قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے یہ بھی لکھ دیا تھا کہ:

"ظاہر ہے یہ کتابت کی غلطی ہے" (سیدنا معاویہ کے ناقدین، صفحہ 305)

قارئین محترم!

ہم بھی یہی سمجھتے ہیں کہ حضرت قاضی مظہر حسین صاحب (رح) یقیناً "منصب خلافت" لکھنا چاہتے ہوں گے، اور کتابت کی غلطی سے یہ "منصب نبوت" لکھا گیا، اور خود قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے بھی یہ لکھ دیا تھا،

لیکن اکابر کے نادان وکیل مفتی وقاص رفیع یہ ماننے کے لئے تیار نہیں کہ یہ کتابت کی غلطی ہے، بلکہ وہ یہ ثابت کرنے کے درپے ہیں کہ یہ عبارت اسی طرح "منصب نبوت پر فائز ہونے والے" ہی درست ہے، وہ لکھتے ہیں:

"حضرت علی (رض) کے منصب نبوت پر فائز ہونے کا مطلب.. دیگر خلفاء ثلاثہ (رض) کی طرح حضرت علی (رض) کے منصب نبوت پر فائز ہونے کا وہ مطلب نہیں جو پروفیسر آں موصوف نے مراد لے رکھا ہے، بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ دیگر حضرات خلفائے ثلاثہ سمیت حضرت علی (رض) کی خلافت مطلق حکومت نہیں بلکہ خلافت علی منہاج النبوۃ ہے اور امت مسلمہ شروع ہی سے ان چاروں خلفاء کو جانشین رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) اور ان کی خلافت کو تتمہ "مصطفوی" سمجھتی آئی ہے...."

(حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 629)

اس کے بعد مفتی وقاص رفیع نے ایک مثال پیش کی ہے کہ:

"اس کی مثال ایسی ہی ہے جیسے کہ آج کل مدارس سے نئے فارغ التحصیل ہونے والے فضلاء کرام کو یہ کہا جاتا ہے کہ اب آپ منصب نبوت کے امین و وارث ہیں یا جیسے تبلیغی جماعت والے کہتے ہیں کہ دعوت و تبلیغ نبیوں والا کام ہے جو اللہ تعالی نے اس امت کے ہر فرد کے ذمہ لگایا ہے تو اب اس کا یہ مطلب ہر گز نہیں کہ یہ حضرات منصب نبوت پر فائز ہو گئے ہیں"

(صفحہ 629 – 630)

قارئین محترم! میں مفتی وقاص رفیع سے پوچھتا ہوں کہ اگر قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کے الفاظ میں ایسا کچھ نہیں تھا تو پھر آپ کو یہ وضاحت کرنے کی ضرورت کیوں پیش آ رہی ہے کہ "اس کا مطلب یہ ہے کہ، چونکہ چنانچہ "؟؟؟ چاروں خلفاء میں سے کسی کے بارے میں یہ نہیں کہا جاتا کہ وہ "منصب نبوت پر فائز ہو گئے تھے"... انھیں جانشین یا خلیفہ ہی کہا جاتا ہے، اسی لیے "علی منہاج النبوۃ" کا لفظ بولا جاتا ہے صرف "نبوۃ" نہیں بولا جاتا، نیز مفتی وقاص رفیع نے جو مثال دی ہے اس میں نئے فارغ ہونے والے فضلاء کو یہ

نہیں کہا جاتا کہ "آپ اب منصب نبوت پر فائز ہو چکے ہیں" (اگر مفتی و قاص رفیع کو کسی نے یہ کہا ہو تو اس کا ہمیں علم نہیں)، بلکہ علوم نبوت کے امین و وارث کہا جاتا ہے، اسی طرح تبلیغی جماعت والے بھی یہ نہیں کہتے کہ "دعوت و تبلیغ کرنے سے کوئی منصب نبوت پر فائز ہو جاتا ہے" بلکہ یوں ہی کہا جاتا ہے کہ یہ نبیوں والا کام ہے...

آگے مفتی و قاص رفیع لکھتے ہیں:

"حاصل یہ کہ حضرت قاضی صاحب (رح) نے حضرت علی (رض) کے لیے جو منصب نبوت پر فائز ہونے کے الفاظ بولے ہیں تو اس سے دیگر حضرات خلفائے ثلاثہ (رض) سمیت حضرت علی (رض) کی خلافت کا علی منہاج النبوۃ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خلافت کا تتمہ مصطفویہ ہونا مراد لیا ہے، آپ کا (نعوذ باللہ) نبی ہونا مراد نہیں لیا، ہاں زیادہ سے زیادہ اس بارے میں یہ کہا جاسکتا ہے کہ حضرت قاضی صاحب (رح) اس جگہ کوئی زیادہ واضح تعبیر اختیار فرماتے تو بہتر تھا مگر کون سا مصنف ایسا ہے کہ جس کا ہر ہر حرف کامل و اکمل ہو؟" (مفتی و قاص رفیع کی کتاب، صفحہ 630)

قارئین محترم! آپ خود فیصلہ فرمائیں، قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے تو خود یہ لکھ دیا تھا کہ (ظاہر ہے یہ کتابت کی غلطی ہے)، اگر مفتی و قاص رفیع بھی یہی تسلیم کر لیتے تو انھیں اتنی لمبی چوڑی چیستان لکھنے کی ضرورت ہی نہ تھی، لیکن انہوں نے اکابر کی ہر صحیح و غلط بات کے دفاع کا ٹھیکہ لے رکھا ہے اس لیے وہ اس پر ڈٹ گئے کہ ہاں یہ لفظ قاضی مظہر صاحب نے لکھے ہیں اور درست لکھے ہیں... لیکن چونکہ ان کا ضمیر بھی گواہی دے رہا تھا کہ یہ تعبیر نامناسب ہے تو آخر انہیں بھی یہ لکھنا پڑا کہ: "حضرت قاضی صاحب اگر اس کی جگہ کو زیادہ واضح تعبیر اختیار فرماتے تو بہتر تھا"..... یہ ہیں اکابر کے نادان وکیل.

اسکے بعد مفتی و قاص رفیع نے اپنی کتاب کے آخری ورق پر اپنے دل میں چھپی "سبائیت" کا اظہار کیا ہے، واقعہ یوں ہے کہ قاضی مظہر حسین صاحب (رح) نے ایک فرضی اعتراض کا جواب دیتے ہوئے لکھا تھا کہ "حضرت علی (رض) کے اجتہادی صواب اور حضرت معاویہ (رض) کی اجتہادی خطا کا یقینی ہونا نص سے ثابت ہے، اور دلیل کے طور پر قاضی صاحب نے سورۃ الحج کی آیت تمکین اور سورۃ النور کی آیت استخلاف کا حوالہ دیا تھا...

اور پھر شاہ عبدالقادر محدث دہلوی (رح) کی تفسیر کا حوالہ دے کر لکھا تھا کہ "حضرت دہلوی نے واضح فرمادیا کہ جو کوئی ان چاروں خلفاء کی خلافت کا منکر ہو وہ بے حکم یعنی نافرمان ہے".. (ملخصاً: ماہنامہ حق چار یار، مارچ اپریل 1993ء قسط نمبر 13 ومشاجرات صحابہ اور راہ اعتدال جلد دوم صفحہ 253 تا 264 طبع 2013ء)

نوٹ: اگر واقعی شاہ عبدالقادر نے یہی لکھا ہے کہ "جو کوئی ان چاروں کی خلافت کا منکر ہو وہ بے حکم اور نافرمان ہے" تو یہ ان تمام صحابہ کرم پر زبردست حملہ ہے جنہوں نے حضرت علی (رض) کی بیعت نہیں کی تھی اور جو اس بات کے قائل تھے کہ حضرت علی (رض) کی خلافت پر چونکہ تمام اہل حل وعقد کا اتفاق نہیں ہوا اس لیے آپ کی خلافت کا عام انعقاد نہیں ہوا... شاہ عبدالقادر صاحب کے اس فتوے کی رو سے وہ تمام صحابہ "بے حکم اور نافرمان" ثابت ہوتے ہیں... اور قاضی صاحب نے بھی یہ حوالہ نقل کرکے یہی ثابت کرنے کی کوشش کی ہے. فیاإسفاہ.

اس پر قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے لکھا تھا کہ:

"اس طرح قاضی صاحب نے حضرت معاویہ (رض) کی خطأ "نص" سے ثابت کردی، معلوم نہیں کہ جو خطأ "نص" سے ثابت ہو تو اسے "خطائے اجتہادی" کیوں کر قرار دیا جاتا ہے"؟

تو یہاں مفتی وقاص رفیع اپنے تقیہ کی چادر اتار کر "مکمل سبائی" کا روپ دھار کر لکھتے ہیں:

"تو حضرت معاویہ کی (یہاں مفتی وقاص رفیع نے ساتھ رضی اللہ عنہ بھی نہیں لکھا_ناقل) نص قرآنی سے ثابت ہونے والی خطائے اجتہادی کو خطائے اجتہادی نہ کہیں تو پھر اور کیا کہیں؟، حضرت معاویہ (رض) کی جو خطأ خلیفہ برحق یعنی حضرت علی (رض) کے خلاف ناحق خروج کی صورت میں واقع ہوئی تھی تو درحقیقت وہ حدیث عمار تقتلك الفئة الباغية کی رو سے بالاجماع بشری خطأ تھی، لیکن حضرت معاویہ (رض) کے شرف صحبت اور علم وفضل کی بناء پر اسے خطائے اجتہادی کہا جاتا ہے، اگر یہی خطأ کسی عام شخص سے صادر

ہوتی تو اس پر گناہ کبیرہ اور فسق کا اطلاق کیا جاتا، مگر یہاں حضرت معاویہ (رض) کا شرف صحابیت اور آپ کا علم و فضل یہ لازم کرتا ہے کہ اگر فسق و معصیت کے اطلاق سے مفر کی کوئی شکل ہو تو اسے اختیار کیا جائے اور وہ واحد شکل یہی ہے کہ حضرت معاویہ (رض) کی اس خطاٗ کو خطائے اجتہادی قرار دیا جائے.."

(حضرت امیر معاویہ اور عباراتِ اکابر، صفحہ 613)

پھر آگے غور سے پڑھیں کیا لکھتے ہیں:

"یہ تو علماء اہل سنت والجماعت کی انتہائی احتیاط ہے کے انہوں نے حضرت معاویہ (رض) کی انتہائی تعظیم و تکریم سے کام لیا ہے اور کوشش کی ہے کہ ان کے اس عمل کی وجہ سے کسی بھی طرح ان پر فسق و معصیت کا اطلاق نہ ہونے دیا جائے مگر ناصبیت کہاں اس پر راضی ہوتی ہے؟ بلکہ وہ تو مصر ہے اس بات پر کہ حضرت معاویہ (رض) کو بہر حال مصیب ہی مانا جائے چاہے کسی نص شرعی اور حدیث متواتر کا حلیہ ہی کیوں نہ بگاڑنا پڑے" (صفحہ 631 – 632)

قارئین محترم! یہ ہے اس سبائی ذاکر مفتی وقاص رفیع کی کتاب کا خلاصہ، میرا سوال یہ کہ جن علماء اہل سنت کا یہ مفتی ذکر کر رہا ہے کیا وہ علماء اہل سنت ان صحابہ کرام سے زیادہ نصوص کو سمجھنے والے تھے جن صحابہ کرام نے حضرت علی (رض) کی بیعت نہ کی تھی؟ یاد رہے ان میں صرف حضرت معاویہ (رض) ہی اکیلے نہیں، بلکہ اس وقت موجود صحابہ کرام کی اکثریت نے حضرت علی (رض) کی بیعت نہ کی تھی، تو جو نصوص قاضی مظہر صاحب کو نظر آئیں اور جن کی دوہائی مفتی وقاص رفیع دے رہا ہے وہ ان صحابہ سے مخفی کیسے رہ گئیں؟.

پھر میرا مفتی وقاص رفیع سے سوال ہے کہ پہلے یہ تو ثابت کرو کہ حضرت علی (رض) کی خلافت جس طرح منعقد ہوئی اس پر اس وقت صحابہ کرام کا اتفاق ہوا تھا؟ یا چلو یہ ثابت کرو کہ صحابہ کرام کی اکثریت نے اس طریقے سے خلافت منعقد ہونے پر اتفاق کیا تھا؟؟ جو مفتی وقاص رفیع نے "بالاجماع" کا لفظ بولا ہے، یہ اجماع کہاں سے شروع ہوتا ہے؟؟ سب سے پہلے ہمیں یہ دکھایا جائے کہ اس وقت موجود صحابہ کرام کا اس پر اجماع تھا کہ حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ رہنے والے نصوص کی مخالفت کی وجہ سے یقینی غلطی پر ہیں... ہمارا چیلنج ہے...

اور تو اور، خود قاضی مظہر حسین صاحب (رح) نے تسلیم کیا ہے کہ:

"دور صحابہ میں تو حضرت علی المرتضی کو ان آیتوں (یعنی آیت تمکین و آیت استخلاف_ناقل) کا مصداق قرار دینے میں اشکال تھا، کیونکہ حضرت علی (رض) کی حیات کے آخری لمحے تک اس وقت کوئی قطعی فیصلہ نہیں کیا جاسکتا تھا کہ آپ ہی مصداق ہیں..." (خارجی فتنہ، جلد اول، صفحہ 372 طبع اول)

پھر مفتی وقاص رفیع یہ بتائے کہ حدیث "تقتلك الفئة الباغية" میں کس لفظ کا ترجمہ ہے کہ "حضرت عمار (رض) کو حضرت معاویہ (رض) نے قتل کیا تھا"؟ آپ کئی سو سال بعد ہونے والے شارحین کی تشریحات کو بنیاد بنا کر ایسی بات کر رہے ہیں جبکہ حدیث میں ایسی کوئی بات نہیں... اور "فئۃ باغیۃ" جو جہنم کی طرف بلانے والی تھی اس کے بارے میں ہم پہلے عرض کر آئے ہیں... نیز یہ فرمائیں کہ چلو فرض کر لیا کہ حضرت عمار (رض) کے قتل سے پہلے شاید وہ صحابہ کرام جو حضرت علی (رض) کی بیعت سے الگ تھے شک و شبہ میں ہوں، لیکن حضرت عمار (رض) کی شہادت کے بعد جب بقول مفتی وقاص رفیع یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہو گئی کہ حضرت معاویہ (رض) یقینا غلط ہیں تو ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ وہ تمام صحابہ اب حضرت علی (رض) کی بیعت کر لیتے، اب ان کے پاس کیا جواز تھا؟؟ لیکن ایسا نہیں ہوا... (کسی اکا دکا واقعے کی بات نہیں کر رہا)، تو فرمائیں! جو بات آپ کو سمجھ آئی وہ ان صحابہ کو کیوں نہ سمجھ آئی؟

پھر یہ بتائیں کہ آپ کے بقول حضرت عمار (رض) کی شہادت کے بعد "نص سے ثابت ہو گیا کہ حضرت معاویہ (رض) باغی ہیں اور غلطی پر ہیں" تو جب تک معاملہ شک میں تھا تو حضرت علی (رض) ان سے جنگ کرتے ہیں، اور جب معاملہ کھل گیا تو حضرت علی (رض) تحکیم قبول فرماتے ہیں اور جنگ بندی پر رضامند ہوتے ہیں، یہ کیوں نہ فرمایا کہ "باغیوں کے ساتھ اس وقت تک قتال کا حکم ہے جب تک وہ اللہ کے امر کی طرف نہ لوٹ آئیں"؟؟ کیا حضرت علی (رض) نے اللہ کے حکم کی مخالفت کی؟

نیز یہ فرمائیں کہ آپ نے خود اپنی کتاب میں لکھا ہے کہ:

"جنگ صفین کے بعد اور اپنی شہادت سے پہلے سنہ 40 ہجری کے وسط میں حضرت علی (رض) نے ایک اتفاق کے تحت حضرت معاویہ (رض) کی امارت بعض علاقوں پر تسلیم کرلی تھی" (دیکھیں مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 59) .

تو فرمائیں، کہ حضرت علی (رض) کو بھی ان نصوص کی سمجھ آئی تھی کہ نہیں؟ یا انہوں نے جان بوجھ کر (نص سے ثابت شدہ ایک باغی) کے تحت اسلامی ریاست کے کئی علاقے دے دیے؟؟

اس کے بعد حضرت علی (رض) کے فرزند اور آپ کے جانشین حضرت حسن (رض) نے (باقرار مفتی وقاص رفیع، دیکھیں ان کی کتاب: صفحہ 64) حضرت معاویہ (رض) کو صلح کے لئے خط لکھا تھا، اور بالآخر اپنی خلافت سے دست بردار ہو کر حضرت معاویہ رض) کے ہاتھ پر بیعت فرما لی تھی، مفتی وقاص رفیع بتائیں کہ "نصوص قرآنیہ وحدیثیہ" کی مخالفت کرنے والے کے ساتھ ایسا برتاؤ کیا جاتا ہے؟؟ یا حضرت حسن (رض) کو ان نصوص کی تشریح و تفسیر کا درست علم ہی نہ تھا، یہ تو قاضی مظہر حسین صاحب (رح) اور مفتی وقاص رفیع کو سمجھ آئیں؟.

پھر مفتی وقاص رفیع نے یہاں پھر یہ جھوٹ بولا ہے کہ "حضرت معاویہ (رض) نے حضرت علی (رض) کے خلاف خروج ناحق کیا تھا"، یا تو مفتی وقاص رفیع کو کسی نے "خروج" کا معنی ومطلب ہی نہیں بتایا، یا وہ جان بوجھ کر تجاہل عارفانہ کے طور پر بار بار یہ لفظ دہراتے ہیں، میرا چیلنج ہے کہ مفتی وقاص رفیع اینڈ سبائی پارٹی ثابت کردے کہ "حضرت معاویہ (رض) نے حضرت علی(رض) کے خلاف خروج کیا ہو"، لشکر کشی تو حضرت علی (رض) نے فرمائی تھی، اور نہ ہی حضرت معاویہ (رض) نے جنگ میں ابتداء کی تھی، مفتی وقاص رفیع اپنے ممدوح قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کا ہی ایک حوالہ پڑھ لیں، انہوں نے لکھا ہے:

"حضرت معاویہ (رض) کے لشکر والوں نے جنگ میں ابتداء نہیں کی یہاں تک کہ انہوں نے (یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لشکر نے_ناقل) ابتداء کی، اور اسی وجہ سے اشتر نخعی نے کہا تھا کہ وہ فریق مخالف جنگ میں ہمارے خلاف اس لیے کامیاب ہورہے ہیں کہ ہم نے ان سے جنگ کرنے میں ابتداء کی تھی"....

(آگے اسی صفحے پر علامہ ابن تیمیہ کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ) : "حضرت معاویہ (رض) نے متوقع خطرات کے تحت دفاعی جنگ لڑی ہے".

(خارجی فتنہ، جلد اول، صفحہ 365 طبع اول)

مفتی وقاص رفیع صاحب! آپ جیسے علمی بونے سمجھتے ہیں کے چار لفظ پڑھ کر ایسی بکواس کرتے پھریں گے اور ہمیں یہ بتائیں گے کہ یہ علماء اہل سنت کا احسان ہے کہ حضرت معاویہ (رض) کی اس صریح نصوص کی مخالفت کو صرف ان کے شرف صحابیت کا لحاظ کرتے ہوئے خطائے اجتہادی کہتے ہیں ورنہ یہ تو گناہ کبیرہ اور فسق ہی تھا .... آپ کھل کر سامنے تو آئیں.. ہم آپ کو بتائیں گے کہ انھیں علماء اہل سنت میں ایسے "ائمہ اہل سنت" بھی ہیں جنہوں نے صراحت کے ساتھ لکھا ہے کہ "آیت استخلاف سے صرف تین خلفاء کی خلافت ثابت ہوتی ہے" اور "اس آیت میں مذکورہ تین شرطوں کا مجموعہ حضرت علی (رض) کے دور میں نہیں پایا گیا"... تو آپ کے لیے پھر حضرت حضرت علی (رض) کی خلافت ہی آیت استخلاف سے ثابت کرنا مشکل ہو جائے گا .. اسلئے ہمیں "علماء اہل سنت" کی دھونس نہ دیں... صحابہ کرام سب سے بڑے اکابر ہیں، مسلک اہل سنت، اصول کا نام ہے، کسی عالم کی ذاتی رائے کا نام نہیں، اگر آپ میں ہمت ہے تو اس دور میں موجود صحابہ کرام کے جو موقف تھے ان پر بات کریں... اگر اس وقت آدھے سے زیادہ یا بقول بعض اکثر صحابہ کرام غیر جانبدار رہے اور حضرت حضرت عمار (رض) کی شہادت کے بعد بھی بدستور غیر جانبدار رہے اور انہوں نے حضرت علی (رض) کی بیعت نہ کی تو ثابت ہوا کہ ان نصوص سے جو آپ اور آپ کی "سبائی پارٹی" ثابت کرنے پر زور دے رہی ہے وہ مفہوم ان صحابہ کے ذہن میں نہیں آیا تھا... یا اگر آیا تھا تو نعوذ باللہ وہ سب صریح نصوص کی مخالفت کرتے رہے.. کیا کہتے ہیں؟

کیا آپ کا یہی خیال ہے کہ بقول ابن حزم و ابن تیمیہ (رحمہا اللہ) جمہور صحابہ کرام و تابعین اخیار کی جس جماعت کا موقف ان مشاجرات میں "توقف" یا حضرت معاویہ (رض) کو مصیب سمجھنے کا تھا انہوں نے نعوذ باللہ "کسی نص شرعی اور حدیث متواتر کا حلیہ بگاڑ دیا تھا"؟؟؟

یاد رہے! یہ سوال اپنی جگہ قائم ہے جس کا جواب مفتی وقاص رفیع نے نہیں دیا کہ "جب ایک خطأ نص سے ثابت ہو جائے تو اسے "اجتہادی خطا" کیسے کہتے ہیں؟ اور "نص کی صریح مخالفت" خطائے اجتہادی ہے تو پھر صرف "خطأ" کیا ہوتی ہے؟؟

اگر یہی سوال اس "سبائیت گزیدہ پارٹی" سے کوئی منکر صحابہ کرے تو یہ اس کا کیا جواب دیں گے؟ وہ کہے گا کہ میں تو حضرت معاویہ (رض) کے شرف صحابیت کا قائل ہی نہیں، لہٰذا مجھے اصل حکم بتائیں تو جناب مفتی وقاص رفیع وہاں کیا فتویٰ دیں گے؟؟ بینوا توجروا.

رہی یہ بات کہ دو مجتہدوں میں سے ایک کا مصیب اور دوسرے کا مخطی ہونا لازمی ہے، تو یہ آپ کا دھوکہ ہے، یہ ممکن ہے کہ اپنی اپنی جگہ الگ الگ حیثیت سے دونوں مجتہد مصیب ہی ہوں.. تفصیل پہلے عرض کر چکا ہوں، اجتہادی اختلاف میں قطعیت کے ساتھ مصیب اور مخطی کا فیصلہ کم از کم اس دنیا میں نہیں ہو سکتا، اور جیسا کہ امام قرطبیؒ (رح) کے حوالہ سے پہلے میں بیان کر آیا ہوں کہ "کسی بھی صحابی کی طرف قطعی خطأ کی نسبت کرنا جائز نہیں"، نیز ابن حزم (رح) کے حوالے سے یہ بھی نقل کر آیا ہوں کہ "صحابہ کرام اور تابعین اخیار کی ایک جماعت" کا موقف یہ تھا کہ جنگ جمل و صفین میں حضرت علی (رض) کے مد مقابل حضرات مصیب تھے، تو فرمائیں ان صحابہ و خیار تابعین پر مفتی وقاص رفیع "ناصبی" کا فتویٰ لگائیں گے؟؟

محترم قارئین! سبِّ صحابہؓ اہل سنت کے نزدیک بھی حرام اور اس کا مرتکب اہل السنۃ سے خارج ہی ہوگا (خیر الفتاویٰ، ج1 ص374) اور سبّ، قاضی مظہر حسین صاحب (رح) صاحب کے نزدیک ہی "ہر اس بات کو کہتے ہیں جس سے مخالف برافروختہ ہو اس میں وہ اپنی توہین سمجھے" (حق چار یار، ص6 بابت ماہ محرم سنہ1413ھ/جولائی 1992ء)، تو آپ ہی فرمایئے کہ اگر حضرت معاویہ (رض) اور وہ تمام صحابہ کرام (رض) جنہوں نے حضرت علی (رض) کی بیعت نہ کی آج زندہ ہوتے اور ان کو یہ کہا جاتا کہ آپ مشاجراتی اختلاف میں بطورِ اصل حکم تو گناہ، فسق، شرعی و فقہی بغاوت، اللہ ورسول کے حکم کی مخالفت، اور نصوصِ قرآنیہ وحدیثیہ کی خلاف ورزی کرنے کے ہی مرتکب ہوئے ہیں، کہا تو آپ کو باغی، خاطی، جائر اور آپ کے موقف کو ازروئے نصِ قرآنی درحقیقت بالکل ناجائز ہی جائے گا، ہاں چونکہ آپ صحابہؓ ہیں اس لئے اس کی اس

شرعی و فقہی بغاوت اور گناہ کو ہم "اجتہادی خطأ" کہیں گے، تو کیا اس سے ان کو انقباض نہ ہوتا؟ اگر ہوتا تو کیا مفتی وقاص رفیع کی یہ ساری باتیں سبِّ صحابہؓ کے ضمن میں نہیں آتیں؟ .

مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب میں نہایت زیادتی کرتے ہوئے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں "فقہی باغی" کے الفاظ بھی استعمال کیے ہیں، جبکہ یہی قاضی مظہر حسین صاحب (رح) تو لکھتے ہیں کہ:

"یہاں یہ ملحوظ رہے کہ حضرت معاویہؓ وغیرہ کے لئے جہاں لفظ باغی کا اطلاق کرتے ہیں اس سے مراد صورتاً بغاوت ہوتی ہے نہ کہ حقیقتاً"۔

(خارجی فتنہ، ص297/ج1)

نوٹ: یہ الگ بات ہے کہ انہی قاضی صاحب (رح) نے ایک جگہ یہ بھی لکھا ہے کہ حضرت علیؓ نے حضرت معاویہؓ سے جو قتال کیا تھا وہ انہوں نے قرآن کے حکم "فقاتلوا التي تبغي" کی تعمیل میں کیا تھا، چنانچہ لکھتے ہیں کہ جب حضرت معاویہؓ نے خلیفہ راشد موعود حضرت علیؓ کی اطاعت نہ کی بلکہ:

"بجائے اطاعت کے الٹا آپ کے معزول ہونے اور دوبارہ انتخاب ہونے کا مطالبہ کیا تو حضرت علیؓ نے قرآن کے حکم فقاتلو التي تبغي پر عمل کیا یعنی امامِ وقت کے خلاف جو بغاوت کرنے والے ہیں ان سے رجوع الی الحق تک قتال کرو"۔

(خارجی فتنہ، ص560/ج1)

اب معلوم نہیں یہ قرآنی حکم "حقیقی بغاوت" کا ہے یا "صوری بغاوت" کا؟)

یہ عقدہ اب مفتی وقاص رفیع ہی کھولیں کہ کیا "فقہی بغاوت" حقیقی بغاوت ہوتی ہے یا صرف "صورتاً" ہوتی ہے؟؟ اور قرآن میں "فقاتلوا التي تبغی...." والا حکم "حقیقی باغیوں" کے بارے میں ہے یا "صورتاً باغیوں" کے لیے بھی ہے؟.

چلتے چلتے انہی قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کی یہ بات بھی پڑھتے جائیں:

"جہاں تک حضرت علی المرتضی رفع تنازع کے لیے رواداری کر سکتے تھے آپ نے فرمائی چنانچہ حکمین کا تقرر تسلیم کرلیا، اس لئے کہ آپ فریق ثانی یعنی حضرت معاویہ (رض) کو حقیقتاً باغی قرار نہیں دیتے تھے (بوجہ ان کے اجتہادی اختلاف کے)....الخ"

(خارجی فتنہ، جلد اول، صفحہ 454 طبع اول)

مفتی وقاص رفیع فرمائیں کہ کیا قاضی صاحب کی یہ بات درست ہے کہ "حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو حقیقی باغی قرار نہیں دیتے تھے"؟؟

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 31)

------------------

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع نے، قاضی طاہر ہاشمی صاحب کی طرف سے قاضی مظہر حسین صاحب (رح) پر اٹھائے گئے تمام اعتراضات کا جواب نہیں دیا، مثال کے طور پر ایک اعتراض یہ بھی تھا کہ قاضی مظہر حسین صاحب (رح) نے سورہ توبہ کی آیت نمبر 100 "وَالسَّابِقُونَ الْأَوَّلُونَ مِنَ الْمُهَاجِرِينَ وَالْأَنْصَارِ وَالَّذِينَ اتَّبَعُوهُمْ بِإِحْسَانٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمْ وَرَضُوا عَنْهُ وَأَعَدَّ لَهُمْ جَنَّاتٍ تَجْرِي تَحْتَهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا أَبَدًا ذَلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ".

(اور جو مہاجرین اور انصار (ایمان لانے میں سب امت سے) سابق اور مقدم ہیں اور (بقیہ امت میں) جتنے لوگ اخلاص کے ساتھ (ایمان لانے میں) ان کے پیرو ہیں، اللہ ان سب سے راضی ہوا (کہ ان کا ایمان مقبول فرمایا جس پر جزا ملے گی) اور وہ سب اس (اللہ) سے راضی ہوئے (کہ طاعت اختیار کی جس کی جزا سے یہ رضا اور زائد ہو گی) اور اللہ نے ان کے لئے ایسے باغ مہیا کر رکھے ہیں جن کے نیچے نہریں جاری ہوں گی، جن میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے (اور) یہ بڑی کامیابی ہے۔

(تفسیری ترجمہ از حضرت تھانوی رحمہ اللہ).

اس آیت سے حضرت معاویہؓ کے خلاف استدلال کرتے ہوئے پہلے تو انہوں نے یہ بتایا ہے کہ اس آیت میں "اللہ تعالی نے تین طبقوں پر اپنے راضی ہونے کا اعلان فرمایا ہے۔ 1: مہاجرین اولین 2: الانصار، ان دو طبقوں کا مقام معیاری ہے 3: تیسرا طبقہ وہ ہے جو مہاجرین وانصار کی پیروی خوش اسلوبی سے کرے (والذین اتبعوہم باحسان)، اس تیسرے طبقے سے رضاء الٰہی مشروط ہے مہاجرین اولین اور انصار کی اچھے طریقے سے پیروی کرنے کے ساتھ" اور پھر حضرت معاویہؓ کے اسی تیسرے طبقے سے ہونے کی تصریح کرتے ہوئے لکھا ہے کہ: "حضرت معاویہؓ نہ تو مہاجرین میں ہیں اور نہ انصار میں، آپ تیسرے طبقہ سے وابستہ ہیں، ان

کے لئے حضرت علی المرتضیٰؓ کی پیروی لازم تھی بوجہ ان کے مہاجرین اولین میں ہونے اور بوجہ خلیفہ ہونے کے، بہر حال از روئے نصِ قرآنی حضرت علیؓ کی پیروی حضرت معاویہؓ پر لازم ہے".

جس کا مطلب یہ ہوا کہ قاضی صاحب کے نزدیک حضرت معاویہؓ سے رضاء الٰہی مشروط تھی مہاجرین وانصار، بالخصوص حضرت علیؓ کے اچھے طریقے سے پیروی کرنے کے ساتھ۔ اب رہی یہ بات کہ انہوں نے رضاء الٰہی کی یہ شرط پوری کی یا نہیں، تو قاضی صاحب کا فرمانا ہے کہ انہوں نے نہ صرف یہ شرط پوری ہی نہیں کی بلکہ اُلٹا حضرت علیؓ کی قولی و عملی مخالفت کی، چنانچہ سلسلہ کلام جاری رکھتے ہوئے تصریح کی ہے کہ:

"لیکن بجائے پیروی کے انہوں نے مخالفت کی اور صرف زبانی مخالفت نہیں کی بلکہ بجائے اطاعت کے قتال کیا" (خواہ دفاعی ہی ہو)۔ (خارجی فتنہ، ص476/ج1)

پھر آگے چل کر قاضی صاحب نے خود ہی اپنے اس استدلال کا خلاصہ بیان کرتے ہوئے تصریح کردی ہے کہ حضرت علی (رض) تو وہ ہیں جن سے اللہ تعالیٰ نے بیعتِ رضوان کے سلسلہ میں بھی اپنے راضی ہونے کا اعلان کیا ہوا تھا، نیز مسابقت اور مہاجرین اولین میں سے ہونے کی وجہ سے بھی وہ "رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ" کے مصداق تھے، لیکن ان کے مقابلہ میں "حضرت معاویہؓ تو والذین اتبعوہم باحسان کے طبقہ میں تھے جن کے لئے اللہ تعالیٰ نے راضی ہونے کے لئے یہ شرط لگائی ہے کہ وہ مہاجرین وانصار کی حسن اسلوب سے پیروی کریں" (خارجی فتنہ، ص548/ج1)

قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کی ان دونوں عبارات سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ "چونکہ حضرت معاویہ (رض) سورہ توبہ کی آیت مذکورہ میں بیان کردہ تیسرے گروہ سے تعلق رکھتے ہیں جن کے ساتھ اللہ کے راضی ہونا مشروط تھا سابقون اولون مہاجرین وانصار کی پیروی کے ساتھ، یوں ان پر حضرت علی (رض) کی پیروی لازم تھی، اور یہ پیروی انہوں نے نہیں کی بلکہ الٹا ان کے ساتھ لڑائی کی.. لہٰذا ان کے ساتھ اللہ کے راضی ہونے

کے لیے جو شرط تھی وہ پوری نہیں ہوئی، اور جب وہ پوری نہیں ہوئی تو اللہ کی رضاء ان کے لیے حاصل نہ ہوئی
....

قارئین محترم! اگر قاضی صاحب کی ان دونوں عبارتوں سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا تو میری اصلاح فرمادیں، میں یہ نہیں کہتا کہ حضرت قاضی صاحب (رح) حضرت معاویہ کو (رضی اللہ عنہ) نہیں کہتے تھے، میرا یہ کہنا ہے کہ ان کی اس عبارت سے جو نتیجہ نکلتا ہے وہ درست نہیں، اور ان کا طریق استدلال حضرت معاویہ (رض) کو "رضی اللہ عنہم ورضواعنہ" سے نکال رہا ہے...

جناب قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے یہ اعتراض اپنی کتاب "سیدنا معاویہ (رض) کے ناقدین" کے صفحہ 303 تا 305 ذکر کیا ہے، اس کا شاید مفتی وقاص رفیع کے پاس کوئی تسلی بخش جواب نہ تھا اس لیے انہوں نے اسے ذکر نہ کرنا ہی مناسب سمجھا.

یاد رہے کہ سورۃ التوبہ کی اس آیت کا مفہوم یہ نہیں کہ اس آیت میں مذکور تیسرے طبقے کے لیے رضاء الٰہی کی شرط، سابقون اولون مہاجرون وانصار کے ہر ہر فرد کی پیروی کے ساتھ مشروط ہے، بلکہ اگر لوگ سابقون اولون مہاجرین وانصار میں سے کسی ایک کی بھی پیروی کرلیں تو یہ ان کے لیے کافی ہے، نیز یہاں پیروی سے مراد کیا ہے؟ ایمان لانے میں پیروی؟ یا ہر ہر عمل میں بھی پیروی؟ تو اس بارے میں مختلف تفاسیر ملتی ہیں، لہٰذا قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کا اس آیت سے حضرت معاویہ (رض) کے لیے خاص حضرت علی (رض) کی پیروی لازم ہونا ثابت کرنا محل نظر ہے، کیونکہ اس آیت میں سابقون اولون مہاجرین وانصار کے کسی خاص فرد کی اتباع باحسان کا ذکر نہیں بلکہ بطور طبقہ ان کی اتباع باحسان مراد ہے، اور حضرت علی (رض) کی بیعت نہ کرنے والوں میں بھی طبقہ سابقون اولون کے صحابہ کرام بھی تھے اس لیے اگر کہا جائے کہ حضرت معاویہ (رض) نے ان کی اتباع کی تھی تو پھر اس کا کیا جواب ہے؟؟ اس کی مزید تفصیل آپ کو حضرت مولانا ابوریحان عبدالغفور سیالکوٹی (رح) کی حال ہی میں آنے والی کتاب "دفاع سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ" میں ملے گی (از صفحہ 312 تا صفحہ 430) جس میں انہوں نے قاضی مظہر حسین صاحب (رح) کے حضرت

معاویہ (رض) کے خلاف چار قرآنی آیات سے استدلال پر سیر حاصل تبصرہ فرمایا ہے یعنی "آیت اولی الامر، آیت اتباع باحسان، آیت تمکین اور آیت استخلاف".

اسی طرح حضرت قاضی مظہر حسین صاحب نے حکمین (حضرت ابو موسی اشعری اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما) کے خلاف شاہ ولی اللہ دہلوی (رح) کی کتاب ازالۃ الخفاء کے حوالے سے ایک غیر مستند حدیث سے استدلال کیا ہے، پہلے عنوان باندھا ہے "حکمین خطاء کریں گے" پھر اس روایت کے یہ عربی الفاظ نقل کیے ہے:

"اخرج البيهقي عن علي رضي الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان بني اسرائيل اختلفوا فلم يزل اختلافهم فيما بينهم حتى بعثوا حكمين فضلّا واضلّا وان هذه الامة مختلفة فلا يزال اختلافهم بينهم حتى يبعثوا حكمين ضلّا وضلّ من اتبعهما ... الخ (پھر قاضی حسین صاحب نے حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت کا اردو ترجمہ یوں کیا ہے) "پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے واقعہ تحکیم کی خبر دی، خصائص میں ہے کہ بیہقی نے حضرت علی (رض) سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بنی اسرائیل میں اختلاف پیدا ہوا جو بڑھتا رہا حتی کہ انہوں نے حکمین (دو ثالث) مقرر کیے تو انہوں نے غلط فیصلہ کیا اور دوسروں کو بھی غلطی میں ڈالا (روایت کے اصل الفاظ میں "فضلّا واضلّا کے الفاظ ہیں جن کا لفظی ترجمہ ہے وہ خود بھی گمراہ ہوئے اور لوگوں کو بھی گمراہ کیا، قاضی صاحب نے اس کا ترجمہ غلطی کرنے سے کیا ہے_ناقل) اور اس امت میں بھی اختلاف بڑھے گا حتی کہ وہ حکمین کو مقرر کریں گے جو غلطی کریں گے اور جو ان کی پیروی کریں گے وہ بھی غلط راہ پر چلیں گے (یہاں بھی "ضلّا وضل من اتبعهما" کے لفظ ہیں، جن کا ترجمہ قاضی صاحب نے غلطی کرنے سے کیا ہے_ناقل) ان ثالثوں کے گمراہ ہونے (یہاں صحیح ترجمہ کیا ہے_ناقل) مراد ہے کہ انہوں نے اپنے اجتہاد میں خطا کی ہے اور ان کی پیروی کرنے والے گمراہ ہوں گے (یہاں بھی درست ترجمہ کیا ہے_ناقل) سے مراد یہ ہے کہ یہ خطا بہت سے مفاسد کا موجب بن گئی.... الخ"

(خارجی فتنہ، جلد اول، صفحہ 456 – 457 طبع اول)

نوٹ: حضرت شاہ ولی اللہ (رح) نے بھی حضرت علی (رض) کی طرف منسوب یہ روایت امام سیوطی کی کتاب "الخصائص الکبری" (دیکھیں: جلد 2 صفحہ 488 طبع دار الکتب الحدیثۃ، قاہرہ) سے بلا سند نقل کی ہے، اور امام سیوطی نے بھی صرف یہ لکھا ہے کہ "اخرج البيهقي" کہ یہ روایت امام بیہقی نے نقل کی ہے ... سند سیوطی نے بھی ذکر نہیں کی.

قارئین محترم! اس روایت میں صریح طور پر دو جلیل القدر صحابہ کرام (حضرت ابو موسی اشعری اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما) کے بارے "ضلا وضل من اتبعهما" کے الفاظ ہیں، جن کا مطلب ہے کہ "وہ خود بھی گمراہ ہوں گے اور جو ان کی پیروی کریں گے وہ بھی گمراہ ہوں گے"، اسی لیے حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ نے اس روایت کے بارے میں لکھا ہے کہ:

"وَهُوَ حَدِيثٌ مُنْكَرٌ جِدًّا وَآفَتُهُ مِنْ زَكَرِيَّا بْنِ يَحْيَى هَذَا، وَهُوَ الْكِنْدِيُّ الْحِمْيَرِيُّ الْأَعْمَى قَالَ يَحْيَى بْنُ مَعِينٍ: لَيْسَ بِشَيْءٍ. وَالْحَكَمَانِ كَانَا مِنْ خِيَارِ الصَّحَابَةِ، وَهُمَا عَمْرُو بْنُ الْعَاصِ السَّهْمِيُّ مِنْ جِهَةِ أَهْلِ الشَّامِ، وَالثَّانِي أَبُو مُوسَى عَبْدُ اللَّهِ بْنُ قَيْسٍ الْأَشْعَرِيُّ، مِنْ جِهَةِ أَهْلِ الْعِرَاقِ، وَإِنَّمَا نُصِبَا لِيُصْلِحَا بَيْنَ النَّاسِ وَيَتَّفِقَا عَلَى أَمْرٍ فِيهِ رِفْقٌ بِالْمُسْلِمِينَ، وَحَقْنٌ لِدِمَائِهِمْ، وَكَذَلِكَ وَقَعَ، وَلَمْ يَضِلَّ بِسَبَبِهِمَا إِلَّا فِرْقَةُ الْخَوَارِجِ..."

یہ حدیث شدید قسم کی منکر ہے، اور اس کی آفت (راوی) زکریا بن یحیٰ کندی حِمیَری نابینا کی وجہ سے ہے، یحیٰ بن معین نے اس کے بارے میں کہا کہ وہ کچھ بھی نہیں، جبکہ حکمین خیار صحابہ میں سے تھے، اور وہ اہل شام کی طرف سے حضرت عمرو بن العاص اور دوسرے اہل عراق کی طرف سے حضرت ابو موسی اشعری تھے، ان دونوں کا تقرر اس لیے کیا گیا تھا کہ وہ لوگوں کے درمیان صلح کروائیں اور کسی ایسی بات پر متفق ہو جائیں جس میں مسلمانوں کے لیے نرمی ہو، اور ان کی خون ریزی سے بچا جائے، چنانچہ ایسا ہی ہوا، ان دونوں کی وجہ سے سوائے خوارج کے کوئی گمراہ نہیں ہوا...

(البدایۃ والنہایۃ، جلد 9 صفحہ 197 دار ہجر).

پھر انہی حافظ ابن کثیر (رح) نے ایک اور جگہ بیہقی کی پوری سند کے ساتھ پہلے تو یہ روایت ذکر کی ہے:

"فَأَمَّا الْحَدِيثُ الَّذِي قَالَ الْبَيْهَقِيُّ فِي " الدَّلَائِلِ ": أَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عَبْدَانَ، أَنَا أَحْمَدُ بْنُ عُبَيْدٍ الصَّفَّارُ، ثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ الْفَضْلِ، ثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ، عَنْ جَرِيرٍ، عَنْ زَكَرِيَّا بْنِ يَحْيَى، عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ يَزِيدَ وَحَبِيبِ بْنِ يَسَارٍ، عَنْ سُوَيْدِ بْنِ غَفَلَةَ قَالَ: إِنِّي لَأَمْشِي مَعَ عَلِيٍّ بِشَطِّ الْفُرَاتِ فَقَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ، صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «إِنَّ بَنِي إِسْرَائِيلَ اخْتَلَفُوا فَلَا يَزَالُ اخْتِلَافُهُمْ بَيْنَهُمْ حَتَّى يَبْعَثُوا حَكَمَيْنِ فَضَلَّا وَأَضَلَّا، وَإِنَّ هَذِهِ الْأُمَّةَ سَتَخْتَلِفُ فَلَا يَزَالُ اخْتِلَافُهُمْ بَيْنَهُمْ حَتَّى يَبْعَثُوا حَكَمَيْنِ، فَيَضِلَّانِ وَيُضِلَّانِ مَنِ اتَّبَعَهُمَا».

اور پھر اس کے بعد لکھا ہے:

"فَإِنَّهُ حَدِيثٌ مُنْكَرٌ وَرَفْعُهُ مَوْضُوعٌ، وَاللَّهُ أَعْلَمُ - إِذْ لَوْ كَانَ هَذَا مَعْلُومًا عِنْدَ عَلِيٍّ لَمْ يُوَافِقْ عَلَى تَحْكِيمِ الْحَكَمَيْنِ حَتَّى لَا يَكُونَ سَبَبًا لِإِضْلَالِ النَّاسِ، كَمَا فِي هَذَا الْحَدِيثِ. وَآفَةُ هَذَا الْحَدِيثِ هُوَ زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيَى، وَهُوَ الْكِنْدِيُّ الْحِمْيَرِيُّ الْأَعْمَى. قَالَ ابْنُ مَعِينٍ: لَيْسَ بِشَيْءٍ".

پس یہ حدیث منکر ہے، اور اس کا رفع (یعنی اگر اسے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان بتایا جائے) تو یہ موضوع ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ اگر یہ بات حضرت علی (رض) کو پہلے سے معلوم ہوتی (جیسا کہ یہ روایت ان کی طرف منسوب ہے_ناقل) تو آپ حکمین کی تحکیم پر کبھی راضی نہ ہوتے تاکہ یہ تحکیم لوگوں کی گمراہی کا سبب نہ بنے جیسا کہ اس حدیث میں بیان ہے، اس حدیث کی آفت زکریا بن یحیٰی کندی حِمیَری نابینا ہے، اس کے بارے میں امام یحیٰی بن معین نے کہا ہے کہ "لیس بشيء" وہ کچھ بھی نہیں.

(البدایۃ والنہایۃ، جلد 10 صفحہ 576).

نوٹ: اس زکریا بن یحیٰی کے بارے میں امام یحیٰی بن معین کا یہ قول کہ وہ "کچھ بھی نہیں" ابوحاتم رازی نے "الجرح والتعدیل" میں ذکر کیا ہے (الجرح والتعدیل، جلد 3 صفحہ 600، طبع دار الکتب العلمیۃ بیروت).

نیز خود قاضی مظہر حسین صاحب (رح) نے اپنی کتاب "بشارۃ الدارین بالصبر علی شہادۃ الحسین" میں سید سلیمان ندوی کے حوالے سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی آیات و معجزات پر لکھی گئی جن کتابوں کو "غیر معتبر" بتایا ہے ان میں بیہقی کی کتاب بھی ذکر کی ہے۔ (بشارۃ الدارین، صفحہ 59 طبع تحریک خدام اہل سنت چکوال، طبع اول، محرم 1395 ہجری)

قارئین محترم! جب حضرت قاضی مظہر حسین صاحب (رح) پر جب یہ اعتراض ہوا کہ جناب! آپ نے دو جلیل القدر صحابہ کرام کے بارے میں "گمراہ ہونے اور گمراہ کرنے" کے الفاظ ایک غیر مستند اور نا قابل احتجاج روایت کی بناء پر نقل کردیے تو بجائے اپنی غلطی تسلیم کرنے کے انہوں نے یہ عذر کیا کہ "میں نے تو یہ ساری عبارت حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی پیش کی تھی، حالانکہ یہ حدیث شریف کے الفاظ تھے اور اس حدیث سے استدلال کرنے والے حضرت شاہ ولی اللہ محدث ہیں، اگر اعتراض ہے تو در اصل حدیث پر ہے اور اس کے بعد حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی پر اس کے بعد میری باری آتی ہے، حضرت شاہ ولی اللہ نے ضلا و اضلا کی مراد بھی واضح کردی ہے کہ ان ثالثوں سے اجتہادی غلطی سرزد ہوگی تو اب اعتراض کی کیا گنجائش باقی رہ جاتی ہے؟" (ملخصاً: کشف خارجیت، صفحہ 445 – 446)

یہاں تو قاضی صاحب یہ لکھ کر جان چھڑا رہے ہیں کہ میں نے تو حضرت شاہ ولی اللہ (رح) کی عبارت پیش کی تھی، لیکن اپنی کتاب "خارجی فتنہ" میں ایک دوسری جگہ وہ یوں لکھتے ہیں:

"حکمین کے فیصلہ کے غلط ہونے کی آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو پیش گوئی فرمائی ہے اور حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے ازالۃ الخفاء میں جس کا ذکر فرمایا ہے وہ حق تعالی کے وعدہ قرآن کی روشنی میں بالکل صحیح ہے"

(خارجی فتنہ، جلد اول، صفحہ 583 طبع اول)

ملاحظہ فرمائیں! یہاں قاضی صاحب اپنی ذمہ داری پر اس روایت کو قرآن کریم کی رو سے صحیح ثابت کر رہے ہیں، اور بالواسطہ یہ بتا رہے ہیں کہ حکمین (رضی اللہ عنہما) نے صریح طور پر قرآن کی مخالفت کی، نیز حضرت علی (رضی اللہ عنہ) پر بھی اس سے الزام آئے گا (جیسا کہ حافظ ابن کثیر نے اسی وجہ سے اس روایت کو غلط

بتایا ہے کہ) اگر آپ کو علم تھا کہ یہ حق تعالی کے وعدہ قرآن کی روشنی میں جان بوجھ کر گمراہی کا راستہ اپنایا جارہا ہے تو آپ تحکیم پر راضی کیوں ہوتے؟؟

ہم سمجھتے ہیں کہ قاضی صاحب کا اس روایت کو بلا تحقیق یوں نقل کر دینا اور پھر اسے صحیح بتانا درست نہیں، قاضی صاحب کا یہ طرز استدلال نہ صرف حضرات حکمین (رض) بلکہ حضرت علی (رض) پر بھی طعن کا دروازہ کھولنا ہے.

اور پھر ان کی یہ توجیہ کرنا کہ "ضلا و اضلا" سے مراد "اجتہادی غلطی" ہے "عذر گناہ، بد تر از گناہ" کے مترادف ہے... جب روایت ہی صحیح نہیں، اور بقول حافظ ابن کثیر اگر اسے مرفوع کہا جائے تو یہ "موضوع" ہے تو پھر اس کی مرادیں بیان کرنا چہ معنی دارد؟.

# اکابر کے نادان وکیل: (قسط: 32)....آخری قسط (02/اگست 2018)

------------------

قارئین محترم! مفتی وقاص رفیع (فاضل مدرسہ عربیہ رائے ونڈ تبلیغی مرکز) کی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر" پر میرے بطور قاری مختصر تبصرہ کی یہ آخری قسط ہے (پہلی قسط مورخہ 14 مئی 2018 کو سوشل میڈیا پر پوسٹ کی گئی تھی اور آج مورخہ 2 اگست 2018 ہے، درمیان میں رمضان المبارک کا پورا مہینہ اس پر کچھ نہیں لکھا گیا تھا)، یہ مفتی وقاص رفیع کی کتاب کا باقاعدہ جواب نہیں، یہ کتاب اس قابل ہی نہیں کہ اس کا باقاعدہ جواب لکھا جائے، تضادات در تضادات، دور از کار اور مضحکہ خیز تاویلات، اور آداب اختلاف سے عاری تحریر کا آخر جواب کیا دیا جائے؟ اور اس پر وقت کیوں برباد کیا جائے؟ نیز چونکہ مفتی وقاص رفیع کا یہ کہنا ہے کہ انہوں نے یہ کتاب قاضی محمد طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب "سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین" کے جواب میں لکھی ہے، اس لیے اس کا جواب الجواب لکھنا یا نہ لکھنا یہ قاضی طاہر ہاشمی کا صوابدیدی اختیار ہے، چونکہ میں تاریخ کا طالب علم ہوں اس لیے اس کتاب کے مطالعہ کے دوران جو نوٹ لکھے انھیں تبصرہ کی صورت میں پیش کر دیا، امید کرتا ہوں کہ مفتی وقاص رفیع صاحب تک اگر میری یہ گزارشات پہنچ جائیں تو وہ ان پر ٹھنڈے دل سے غور کریں گے، اور خاص طور پر انہوں نے اپنی اس کتاب میں جو انداز تخاطب اپنایا ہے اس پر نظر ثانی فرمائیں گے کہ یہ طرز تخاطب کم از کم اہل رائے ونڈ کے طرز سے جوڑ نہیں کھاتا.

میں نے اپنے اس تبصرے میں چند حضرات "راوی صحیح بخاری محدث عبدالرزاق الصنعانی" "امام ابو عبد اللہ محمد بن عبداللہ الحاکم" اور "ابن جریر طبری" پر جان بوجھ کر کوئی تبصرہ نہیں کیا، مفتی وقاص رفیع نے خوامخواہ

عبدالرزاق صنعانی اور حاکم نیشاپوری کی توثیق ثابت کرنے پر ورق سیاہ کیے ہیں، جبکہ قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے ان حضرات کی بطور راوی وثاقت پر کوئی اعتراض نہ کیا تھا، انہوں نے توصاف لکھا تھا کہ:

"یہ ملحوظ رہے کہ کسی راوی کے صادق یا کاذب ہونے کا اس کے مذھب سے کوئی تعلق نہیں ہوتا کیونکہ ائمہ رجال نے جہاں بہت سے سنی راویوں کو جھوٹا قرار دیا ہے وہاں انہوں نے متعدد شیعہ رواۃ کو سچا بھی کہا ہے" (سیدنا معاویہ کے ناقدین، صفحہ 63)

لہٰذا یہاں بات یہ نہیں تھی کہ عبدالرزاق صنعانی ثقہ ہیں یا نہیں؟ یا امام حاکم روایت حدیث میں ثقہ ہیں یا نہیں، بلکہ بات یہ تھی کہ ان حضرات کے حضرت معاویہ (رض) کے بارے میں کیا خیالات تھے..

اور یہ بات اپنی جگہ ایک حقیقت ہے کہ ان دونوں حضرات کو علماء اسماء الرجال نے "شیعہ" یا "تشیع کی طرف مائل" بتایا ہے، مثلاً عبدالرزاق بن ہمام الصنعانی کے بارے میں:

امام عجلی نے لکھا ہے کہ: کان یتشیع" کہ وہ شیعہ تھے (الثقات للعجلی، ج1 صفحہ 302)

امام ابن حبان نے بھی لکھا کہ: ان میں تشیع تھا (الثقات لابن حبان، ج8 صفحہ 412)

ابن عدی نے لکھا کہ: ان کی طرف تشیع کی نسبت کی گئی ہے (الکامل فی الضعفاء، ج8 صفحہ 538)

امام ذہبی نے ایک جگہ لکھا کہ: وفیه تشیع معروف ..اور معروف ہے کہ ان کے اندر تشیع تھا، اور دوسری جگہ لکھا کہ: "قُلتُ کان یتشیع" میں کہتا ہوں کہ ان میں تشیع تھا

(الرواۃ الثقات المتکلم فیهم، ج1 صفحہ 125 اور المغنی في الضعفاء، ج2 صفحہ 393)

اس کے علاوہ ان پر "اختلاط وتدلیس" کی جرح بھی موجود ہے.

اسی طرح امام حاکم نیشاپوری (صاحب مستدرک) کے بارے میں علماء نے لکھا ہے کہ ان میں بھی تشیع تھا، مثلاً:

ابن الجوزی نے لکھا کہ : "كان متشيعاً ظاهر التشيع" وہ ایسے شیعہ تھے جن کا تشیع ظاہر تھا (المنتظم، ج16 صفحہ 134)

ابن تیمیہ نے لکھا کہ : ان کی طرف تشیع کی نسبت کی گئی ہے (منہاج السنۃ، ج7 صفحہ 373)

ابن کثیر نے لکھا کہ :كان فيه تشيع .. ان میں تشیع تھا (البدایۃ والنہایۃ، ج9 صفحہ 243)

ابن الجزری نے لکھا کہ : وہ شیعہ تھے لیکن حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما سے بھی محبت رکھتے تھے (غایۃ النہایۃ، ج2 صفحہ 185)

ابن الوزیر نے لکھا کہ : تمام علماء نے ان کی توثیق کی ہے اس کے باوجود کہ وہ جانتے تھے کہ وہ شیعہ ہیں (الروض الباسم، ج1 صفحہ 237)

امام ذہبی نے پہلے ان کے بارے میں ابو اسماعیل عبد اللہ الانصاری کی وہ بات نقل کی جس میں انہوں نے امام حاکم کے بارے میں کہا کہ : "وہ رافضی خبیث تھے"، پھر امام ذھبی نے اس پر اپنا تبصرہ یوں فرمایا کہ : قلت: الله يحب الانصاف، ما الرجل برافضي، بل شيعي فقط ... میں کہتا ہوں کہ اللہ انصاف کو پسند فرماتا ہے، یہ آدمی (یعنی امام حاکم_ناقل) رافضی نہیں تھے بلکہ صرف شیعہ تھے. (میزان الاعتدال، ج3 صفحہ 603)

میں ابھی اس پر بحث نہیں کرتا کہ ان دونوں حضرات کی طرف "تشیع" کی نسبت صحیح ہے یا غلط، ابھی صرف یہ بتانا مقصود ہے کہ کئی ائمہ نے ان دونوں کی طرف تشیع کی نسبت کی ہے جن میں سے کچھ حوالے میں نے اوپر بیان کیے ہیں.

ہاں یہ بات بھی ملحوظ رہے کہ علماء جرح وتعدیل کے نزدیک "تشیع" اور "رفض" میں فرق ہے، وہ "تشیع" اسے کہتے ہیں کہ کوئی حضرت علی (رض) کی حضرت عثمان (رض) پر افضیلت کا قائل ہو اور یہ کہے کہ حضرت علی (رض) کے ساتھ جن کی بھی جنگ ہوئی وہ سب غلط تھے (تہذیب التہذیب، جلد 1 صفحہ 53 مؤسسة

الرسالۃ) اور امام ذھبی کے بقول "غالی شیعہ" اسے کہا جاتا ہے جو حضرت عثمان، حضرت زبیر، حضرت طلحہ، حضرت معاویہ وغیرہم (رضی اللہ عنہم) کے بارے میں کلام کرے اور ان کی تنقیص کرے (میزان الاعتدال، جلد 1 صفحہ 50، دار الرسالۃ).
جبکہ علماء اسماء الرجال کے نزدیک جسے "رافضی" کہا جاتا ہے اس سے مراد آج کل کا معروف شیعہ ہوتا ہے...

اسی طرح ابن جریر طبری کی شخصیت بھی مختلف فیہ ہے، اگرچہ ان کی طرف منسوب تفسیر اور ان کی تاریخ طبری، قدیم ترین ہیں، لیکن یہ بات بھی اپنی جگہ حقیقت ہے کہ انہوں نے ہر رطب و یابس جمع کر دیا ہے، لیکن انہوں نے اپنی تاریخ طبری میں جو حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہ) کے بارے میں "لعنہ اللہ" (اللہ ان پر لعنت کرے) کے الفاظ نقل کے ہیں جو کسی طرح بھی قابل قبول نہیں، (دیکھیں تاریخ طبری: جلد 11 صفحہ 529 دار التراث بیروت)
اس کے پانچ صفحے بعد طبری نے ایک اور روایت ذکر کی ہے جس میں حضرت معاویہ (رض) اور ان کے بیٹے یزید کا ذکر ہے اور اس میں ان دونوں کے بارے میں "لعنھما اللہ" کے الفاظ نقل کیے ہیں (جلد 11 صفحہ 535)
اگر یہ عبارات واقعی ابن جریر طبری کی ہی ہیں اور الحاقی نہیں تو پھر یہ عذر ہرگز قابل قبول نہیں کہ طبری نے تو روایت نقل کی ہے، خود تو نہیں کہا، کیونکہ ایسی روایت نقل کرنا بھی اپنی جگہ ناقابل قبول ہے.

الغرض! عرض یہ کر رہا تھا کہ میں نے ان مذکورہ بالا تین اشخاص کو چھوڑ کر باقی تقریباً ان تمام حضرات کی عبارات پر تبصرہ کیا ہے اور مفتی وقاص کی طرف سے ان حضرات کی عبارات کی جو تاویلات کی گئی ہیں ان کا جائزہ لیا ہے.
آخر میں چند باتیں بطور خاص عرض کرنا چاہتا ہوں...

- صحابہ کرام (رض) کے درمیان رونما ہونے والے مشاجرات اجتہادی تھے۔

- مجتہد کی خطأ وصواب کا قطعی فیصلہ قیامت تک نہیں ہو سکتا، اس کی خطأ وصواب ظنی ہے۔
- اسی ظنی خطأ وصواب کو بھی اگر کسی وقت بامرِ مجبوری بیان کرنا پڑے تو اندازِ بیان ایسا ہونا چاہیے کہ جانبِ خطأ کی توہین و تنقیص نہ ہوتی ہو، اس کی کسر شان کا کوئی پہلو نہ نکلتا ہو۔
- اجتہادیات میں ہر مجتہد کے لئے اپنے ہی اجتہاد پر عمل کرنا لازم وضروری ہوا کرتا ہے۔
- کسی مخطی مجتہد کا مخطی ہونا بوقت ضرورت بتایا تو جاسکتا ہے لیکن اس کو ضرور بالضرور قطعی ہی بنانے پر ادھار کھائے بیٹھنا قطعاً جائز نہیں ہے۔
- صحابہ کرام (رض) کے اجتہادی خصوصاً مشاجراتی اختلافات پر بوقتِ ضرورت بھی گفتگو کرتے وقت صرف ان فقہی اجتہادی ضابطوں کو ہی پیش نظر رکھ لینا بھی کافی نہیں بلکہ اس کے ساتھ ساتھ ان سے متعلق صریح و صحیح نبوی ارشادات وہدایات کو بھی پیش نظر رکھنا از بس ضروری ہے.

امام احمد بن حنبل (رح) سے سوال کیا گیا کہ : **یا ابا عبدالله ما تقول فیما کان من علي ومعاویۃ رحمہما الله؟ فقال ابو عبدالله: ما أقول فیہا الا الحسنیٰ رحمہم الله أجمعین۔** اے ابو عبداللہ (امام احمد بن حنبل کی کنیت ہے) جو کچھ حضرت علیؓ ومعاویہؓ کے درمیان ہوا آپ اس بارے میں کیا کہتے ہیں؟ تو آپ نے فرمایا: میں اس بارے میں سوائے اچھی بات کے کچھ نہیں کہتا، اللہ کی ان دونوں پر رحمت ہو"۔

(**السنۃ لابی بکر الخلال، الجزء الثانی،** ص460، روایت نمبر713، طبع دار الرایۃ، الریاض)

اس روایت کے نیچے کتاب کے محقق ڈاکٹر عطیہ زہرانی لکھتے ہیں : **"اسنادہ صحیح"، وھذا ھو مذھب السلف واحسان القول فیہم والسکوت عما شجر بینہم۔** اس روایت کی سند صحیح ہے، سلف کا یہی مذہب ہے کہ صحابہ کرامؓ کے بارے میں اچھی بات کی جائے اور جو کچھ ان کے درمیان ہوا اس بارے سکوت اختیار کیا جائے۔

امام ابو عبداللہ محمد بن احمد القُرطبیؒ (رح) لکھتے ہیں :

"لا یجوز ان یُنسب الی أحد من الصحابۃ خطأ مقطوع بہ، اذ کانوا کلہم اجتہدوا فیما فعلوہ، وارادو اللہ عزوجل، وہم کلہم لنا ائمۃ ، وقد تعبّدنا بالکف عما شجر بینہم، وألا نذکرہم الا بأحسن الذکر...الخ"۔ کسی صحابی کی طرف قطعی طور پر غلطی کی نسبت کرنا جائز نہیں کیونکہ ان سب نے جو کیا وہ اس میں مجتہد تھے اور ان کا ارادہ اللہ کی رضا تھی، وہ سب ہمارے امام ہیں، اور ہمیں چاہیے کہ جو کچھ ان کے درمیان ہوا، اس (کو بیان کرنے) سے رک جائیں اور ان سب کا ذکر اچھے طریقے سے کریں۔

پھر اگلے صفحے پر حضرت حسن بصری (رح) کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ آپ سے صحابہؓ کے درمیان ہونے والی لڑائیوں کے بارے میں سوال کیا گیا تو آپ نے فرمایا :

"قتالٌ شہدہ اصحاب محمد صلی اللہ علیہ وسلم وغِبنا، وعلِموا وجہِلنا، واجتمعوا فاتبعنا، واختلفوا فوقفنا"۔ اس لڑائی میں صحابہ کرامؓ موجود تھے اور ہم نہیں تھے، اُن کا جن باتوں میں اختلاف ہوا وہ اُن کا خوب علم رکھتے تھے جبکہ ہم ان باتوں سے جاہل ہیں، جن باتوں پر ان کا اتفاق ہوا ہم ان کی پیروی کرتے ہیں، اور جن باتوں میں ان کا اختلاف ہوا ہم وہاں توقف کرتے ہیں" ۔ (الجامع لأحکام القرآن، ج19، ص382 و383، مؤسسۃ الرسالۃ)۔

امام حافظ ابوالقاسم اسماعیل بن محمد الاصبہانیؒ (م535ھ) لکھتے ہیں :

"ومن السنۃ السکوت عما شجر بین اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ونشر فضائلہم والاقتداء بہم...الخ" سنت (کا مقتضیٰ) یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کے مابین جو اختلافات ہوئے ان کے بارے میں خاموشی اختیار کی جائے، ان کے فضائل بیان کئے جائیں اور ان کی اقتداء کی جائے۔

(الحجۃ فی بیان المحجۃ وشرح عقیدۃ اہل السنۃ، ج1/ص236، دارالرایہ، سعودیہ)

اسی کتاب میں دوسری جگہ یوں رقمطراز ہیں:

"وما جریٰ بین علي ومعاویۃ فقال السلف: من السنۃ السُّکوتُ عمّا شَجر بین اصحاب النبي صلی اللہ علیہ وسلم" حضرت علی اور حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہما) کے مابین

جو اختلافات ہوئے، اس سلسلے میں سلف کا موقف یہ ہے کہ صحابہ کرامؓ کے مابین اختلافات میں خاموشی اختیار کرنا سنت (کا مقتضیٰ) ہے۔

(الحجۃ فی بیان المحجۃ وشرح عقیدۃ اہل السنۃ، ج2/ص526)

امام ابوالحسن علی بن اسماعیل الاشعریؒ (م324ھ) اہل سنت کے عقائد کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں :

"ونتولّیٰ سائر اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ونکفّ عمّا شَجر بینہم" ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام صحابہ سے محبت کرتے ہیں اور ان کے مابین جو اختلافات ہوئے ان (کے بیان کرنے) سے رُک جاتے ہیں (کفِ لسان کرتے ہیں)۔

(الابانۃ عن اصول الدیانۃ، ص11، دار ابن زیدون، بیروت)

امام موفق الدین عبداللہ بن احمد بن قدامۃ المقدسی الحنبلیؒ (م620ھ) لکھتے ہیں :

"ومن السنۃ تولي اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ومحبتہم ، وذکر محاسنہم، والترحم علیہم، والاستغفار لہم، والکف عن ذکر مساوئہم وماشجر بینہم... الخ" سنت (کا مقتضیٰ) ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ سے دوستی اور محبت رکھی جائے اور ان کی خوبیوں کا ذکر کیا جائے، ان کے لئے رحمت کی دعا کی جائے اور ان کے لئے مغفرت مانگی جائے، اور ان کے عیوب اور جو کچھ اختلافات ان کے مابین ہوئے ان کو بیان کرنے سے اپنے آپ کو روکا جائے۔ (لُمعۃ الاعتقاد، ص40، المکتب الاسلامی بیروت)۔

یہ بطورِ نمونہ چند حوالے ذکر کئے گئے ہیں جن سے معلوم ہوا کہ مشاجراتِ صحابہؓ میں اہل سنت کا "حقیقی مسلکِ اعتدال" توقف وامساک اور سکوت ہے، نہ یہ کہ اپنی اپنی عدالتیں لگا کر اور صحابہ کرامؓ کو کٹہرے میں کھڑا کرکے فیصلے صادر کرتے رہیں کہ ان کے اجتہادی اختلافات ومشاجرات میں فلاں قطعی طور پر مخطی تھا اور فلاں مصیب، اور جو اُس زمانے میں موجود صحابہ کرامؓ کی اکثریت اور سلف صالحین کی اتباع میں توقف وامساک کو "احوط واسلم واقویٰ" بتائے، اُس پر "خارجی وناصبی ویزیدی" جیسی پھبتی اڑائی جائے۔

حتیٰ کہ مفتی وقاص رفیع کے مقتدا حضرت قاضی مظہر حسین صاحبؒ نے بھی اصولی طور پر اس بات سے اتفاق کیا تھا (اگرچہ ان کی بعض عبارات سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس اصول پر کاربند نہیں رہے تھے)، چنانچہ لکھتے ہیں :

"احتیاط اسی میں ہے کہ مشاجراتِ صحابہ کا ذکر ہی نہ کیا جائے لیکن اگر کسی ضرورت کے تحت کرنا پڑے تو طرزِ بیان ایسا ہو جس سے کسی صحابی کی تنقیص وتوہین لازم نہ آئے"۔ (خارجی فتنہ طبع اول، ص303،304/ج1)

ایک اور جگہ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب(رح) کے حوالہ سے امام قرطبیؒ(رح) کی عبارت پر تبصرہ نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں :

"حضرت مفتی صاحب (رح) کے مندرجہ تبصرہ کا خلاصہ یہ ہے کہ اسلم اور بہتر تو یہی ہے کہ مشاجراتِ صحابہ کے بارے میں سکوت کیا جائے...الخ"۔ (خارجی فتنہ طبع اول، ص315/ج1)

نوٹ: مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب میں کئی مقامات پر عربی عبارات کا غلط اردو ترجمہ بھی کیا ہے، ہم نے اس پر تبصرہ نہیں کیا ورنہ تبصرہ مزید طویل ہو جاتا.

وآخر دعوانا ان الحمد لله رب العالمين

# "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابرؒ"
# مقدمہ کتاب پر گزارشاتِ معاویہ

## عبدالمنان معاویہ

**(قسط: 1 تا 5.....  5 تا 10 جولائی 2018**

Abdul Manan Maviya

5 July2018 at 10:54

قسط اول

"حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عبارات اکابرؒ" مقدمہ کتاب پر گزارشاتِ معاویہ

عبدالمنان معاویہ

"حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عبارات اکابرؒ" جناب مفتی محمد وقاص رفیع صاحب، فاضل مدرسہ عربیہ تبلیغی مرکز رائے ونڈ لاہور، کی تصنیف ہے، کتاب ہذا آج صبح ہمیں دستیاب ہوئی، صرف مقدمہ کا مطالعہ کیا اور مکرر مطالعہ کیا، جس شوق سے کتاب کا آغاز کیا تھا مقدمہ کتاب پڑھ کر ہمارے شوق کو گھن لگ گیا کہ جناب کیا فرمارہے ہیں، ہم تو سمجھے تھے کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی ذات اقدس کا دفاع ہوگا اور جو ہمارے اکابرین سے سہو ہوا، اس کی مناسب توجیح وتاویل ہوگی، لیکن مقدمہ کتاب سے معلوم ہوا کہ محقق دوراں جناب پروفیسر قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب حفظہ اللہ کی کتاب ناقدین معاویہ کا جواب ہے۔ ہم نے سوچا کہ چلو یہ بھی اچھا ہے کہ قاضی صاحب بھی آخر انسان ہی ہیں اُن کے سمجھنے میں، ان کے مطالعہ یا تحقیق میں کمی واقع ہو سکتی ہے۔ لیکن سچ پوچھئے کہ مقدمہ کتاب نے ہی ہماری نیک تمناؤں پر پانی پھیر دیا ہے۔

ہمیں افسوس اس بات پر بھی ہوا کہ مفتی محمد وقاص رفیع صاحب نے اپنے نام کے ساتھ "مدرسہ عربیہ رائے ونڈ" کی نسبت بھی ظاہر کی ہے، اس سے اہل علم حضرات مفتی صاحب کی کتاب کے مطالعہ کے بعد رائے ونڈ والوں کے بارے میں بھی شکوک وشبہات میں پڑ سکتے ہیں کیونکہ درخت اپنے پھل سے ہی پہچانا جاتا ہے ، ہمیں تو خیر پہلے ہی معلوم تھا کہ مدرسہ عربیہ کے فاضلین کس نفسیاتی مرض میں مبتلاء ہوتے ہیں، ہمارے ایک کزن نے بھی مدرسہ عربیہ سے سندِ فراغت حاصل کی ہے، کسی دوست نے انہیں دعائیہ کلمات کہہ دے کہ "اللہ تجھے ہدایت دے" بس اتنی سی بات پر وہ آپے سے باہر ہوگئے، گویا کہ انہیں کافر کہہ دیا گیا ہو، الامان والحفیظ۔ تو راقم کو ان حضرات کی نفسیاتی کیفیت کا بخوبی علم ہے کہ یہ حضرات اپنے سواء دوسروں کو عالم نہیں

سمجھتے اور یہ نفسیات یہود کی تھی کہ وہ بھی خود کو ”فضلنا علیٰ العالمین“ تصور کرتے تھے۔

مفتی محمد وقاص رفیع صاحب کی کتاب سے ابھی صرف مقدمہ ہی پڑھا ہے،اس میں مفتی صاحب تحریر فرماہیں :۔” چنانچہ موجودہ زمانہ میں اسی طرح کے ایک نئے ٹولے نے جنم لے رکھا ہے جو مشہور صحابی ،کاتب وحی سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی مصنوعی محبت وعقیدت کی آڑ میں ہماری مسلمان نسل کو اپنے اکابر واسلاف سے بُری طرح متنفر اور بدظن کرنے پر تلا ہوا ہے“۔

مفتی صاحب کی معروضات پر ہماری گزارشات ملاحظہ فرمالیں :۔” جس طرح حجۃالاسلام حضرت مولانا قاسم نانوتویؒ ، فقیہ النفس مولانا رشید احمد گنگوہیؒ ، حکیم الامت حضرت تھانویؒ ،امام اہل سنت مولانا عبدالشکور لکھنویؒ ہمارے اکابر ہیں اور ان بزرگوں کے مقابل پروفیسر قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب کی کوئی علمی حیثیت یا تحقیقی قابلیت تسلیم نہیں کی جاسکتی ،تو میرے بھائی اسی طرح حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے بالمقابل حضرات علمائے دیوبند رحمہم اللہ کی کسی بھی قسم کی کوئی حیثیت قابل تسلیم نہیں ،جس طرح آپ پروفیسر قاضی طاہر ہاشمی صاحب کی جرح علیٰ الاکابر کو تسلیم نہیں کرتے تو اگر اسی طرح ہم بھی اکابر کی جرح حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین پر قبول نہیں کرتے ،ذرا انصاف آپ صرف اکابر علمائے دیوبندؒ پر جرح تسلیم نہ کرکے اہل سنت کے فرد اور قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب صحابہ کرامؓ پر جرح تسلیم نہ کرکے ”ناصبی“ کیوں۔۔؟ یہ ضابطہ آپ کا خود ساختہ ہے۔

میرے بھائی ! حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین تو اکابر علمائے دیوبند رحمہم اللہ کے بھی اکابر ہیں ،اگر ہمارے اکابر سے حضرات صحابہ کرامؓ کے بارے میں سبقتِ لسانی یا قلمی سرزد ہو گئی تو ہم اس کی مناسب توجیح یا تاویل کی جائے گی، یا اسے پیش کرکے واضح کیا جائے گا کہ ہم حضرت ..... کی عبارت درج ذیل سے متفق نہیں ہیں، کیونکہ اس عبارت سے صحابہ کرامؓ یا اہل بیت عظامؓ کی شانِ رفیعہ میں توہین وتنقیص کا پہلو نکلتا ہے،ان سے اس باب میں سہو واقع ہوا ہے۔

جہاں تک مفتی محمد وقاص رفیع صاحب کا فرمان ہے کہ :۔” مسلمان نسل کو اپنے اکابر واسلاف سے.بری طرح سے متنفر وبدظن کرنے پر تلا ہوا ہے“۔تو اس کے جواب میں کہا جاسکتا ہے کہ مفتی صاحب اور ان کے

کارپرداز حضرات نسلِ نو کو حضرات صحابہ کرامؓ سے متنفر وبد ظن کرنے پر تلے ہوئے ہیں، مفتی صاحب کا اکابر علمائے دیوبندؒ کے دفاع کی ضرورت تو پیش آئی، لیکن حضرات صحابہ کرامؓ کے دفاع بارے انہوں نے کبھی سوچا تلک نہیں۔۔ یا مفتی صاحب، جناب عبدالمطلب کی طرح فرمائیں گے کہ اونٹ میرے ہیں مجھے واپس کردو اور کعبہ اللہ کا گھر ہے تم جانو اور اللہ۔ مفتی صاحب بھی اسی طرح گویا ہونگے کہ اکابر علمائے دیوبند تو میرے تھے اور صحابہ کرامؓ نبی علیہ السلام کے ہیں تو نبی جانے اور ناقدین صحابہ جانیں۔

مفتی صاحب لکھتے ہیں کہ :۔"سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی مصنوعی محبت وعقیدت کی آڑ میں۔۔۔الخ"۔جناب مفتی صاحب سے پوچھنا یہ تھا کہ آپ دلوں کے بھید کب سے جاننے لگ گئے، اگر بریلوی کہیں کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو علم غیب حاصل ہے تو آپ انہیں مشرک کہیں اور آپ خود لوگوں کے دلوں کی کیفیت کا اظہار کریں تو مومن۔۔۔؟ یہ دو طرح کے رویے کیوں ہیں آپ کے جناب من !

Abdul Manan Maviya

5 July at 13:57

قسط دوم

مقدمہ کتاب پر گزارشاتِ معاویہ

عبدالمنان معاویہ

جناب مفتی محمد وقاص رفیع صاحب لکھتے ہیں کہ :۔" انہیں حضرات میں حویلیاں سے تعلق رکھنے والے ایک صاحب پروفیسر طاہر ہاشمی بھی ہیں، جنہوں نے اپنے مذموم افکار و نظریات اور مکروہ عزائم و خیالات کی بناپر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی محبت و عقیدت کا مصنوعی لبادہ اوڑھ کر اکابر علماء اہل سنت واساطین اُمت کی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق عبارات توڑ مروڑ کر اور ان کا سیاق و سباق حذف کر کے خواہ مخواہ انہیں "ناقدین معاویہؓ" کی فہرست میں شامل کر کے عوام الناس کو ان سے متنفر و بدظن کرنے کا بیڑہ اُٹھا رکھا ہے "۔(حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر : ۳۴)

مفتی صاحب کی عبارات میں چند باتیں قابل غور ولائق توجہ ہیں۔(۱) پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب کے کچھ مذموم افکار و نظریات اور مکروہ عزائم و خیالات ہیں۔

جواب :۔پروفیسر صاحب اگر حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کا دفاع کرے تو اُن کے افکار و نظریات مذموم اور عزائم و خیالات مکروہ قرار دے دیئے گئے اور جو حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو چھوڑ کر اپنے اکابر علماء کا دفاع کرے تو اُس کے افکار و نظریات محمود اور عزائم و خیالات مستحب کیسے قرار دیئے جاسکتے ہیں..؟یہ بات میری سمجھ سے بالا ہے،اگر کسی کو سمجھ آرہی ہے تو ضرور وضاحت فرمادے،کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کا دفاع مذموم و مکروہ ہو اور چودہ صدیوں بعد پیدا ہونے

والے علماء کا دفاع محمود و مستحب کیسے...؟

دوسری بات یہ ہے کہ اگر قاضی صاحب نے عبارات علماء توڑ مروڑ کر پیش کی ہیں تو آپ کو چاہیے کہ وہ عبارات مکمل پیش کر دیں اور اسے آپ کا تعمیری کام قرار دیا جائے گا اور اگر آپ ایسا نہیں کر سکتے تو پھر صرف لفاظی وسب وشتم کو تخریبی کاروائی قرار دیا جائے گا نہ کہ تحقیق۔

شہید ملتِ اسلامیہ، مورخ اسلام حضرت مولانا ضیاء الرحمٰن فاروقی شہید رحمۃاللہ علیہ نے اہل تشیع سے متعلق ایک دستاویز بنام "تاریخی دستاویز" تیار کی، جس میں اہل تشیع کی کم و بیش تین سو کتب کے حوالہ جات درج فرمائے، جن میں" توحید، رسالت و نبوت، عقیدہ ختم نبوت، حضرات خلفائے راشدینؓ اور صحابہ کرامؓ کی توہین، حضرات اہل بیت رسولؐ کی توہین اور متفرق امور"۔ شامل ہیں، تاریخی دستاویز کم و بیش700 صفحات پر مشتمل ہے، اس کے جواب میں اہل تشیع نے 1200 صفحات پر مشتمل کتاب "تحقیقی دستاویز" لکھ ڈالی، جس میں لکھا کہ جو باتیں ہماری کتب میں ہیں یہی یا اس کے قریب تر آپ کی کتب میں بھی موجود ہیں ،فیصلہ آپ کریں، کہ ہمارے بزرگوں سے سہو ہوا، یا ان کی کتابوں میں اہل تشیع نے ایسا مواد ڈالا اور محنت ایسی کی کہ اس مواد کو ہم اپنا قرار دے رہے ہیں، اس لیے قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب نے محنت فرمائی اور ایسا مواد جمع کر کے کہہ دیا کہ یا تو ہمارے بزرگوں سے غلطی ہوئی کہ انہوں نے بلا سوچے سمجھے دوسرے بزرگوں پر بھروسہ کرتے ہوئے حوالہ جات نقل کر دیئے، لیکن اس سے حضرات صحابہ کرامؓ کے خلاف مخالفین کو کیسا زبردست مواد مل رہا ہے، اس عنوان پر غور نہیں کیا، بس یہ قاضی صاحب کی غلطی ہے کہ انہوں نے اس مواد کو یکجاء کر دیا، جو مختلف کتابوں میں تھا۔ مفتی محمد وقاص رفیع صاحب قاضی صاحب کی نیت پر شک کر کے غیب دانی کا دعویٰ کر رہے ہیں جو کہ سراسر غلط ہے اور اپنی حدود سے تجاوز ہے۔

Abdul Manan Maviya

6 July at 00:09

قسط سوم:

مقدمہ کتاب پر گزارشاتِ معاویہ

عبدالمنان معاویہ

جناب مفتی محمد وقاص رفیع صاحب لکھتے ہیں کہ گزشتہ چودہ صدیوں میں کوئی ایک بھی صحابہ کا ایسا دیوانہ پیدا نہیں ہوا جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر نقد کرنے والے ان ناقدین کی زبانوں کو لگام دیتا، ان کا احتساب کرتا اور ان کے خلاف تقریراً یا تحریراً یا احتجاجاً کوئی کاروائی عمل میں لاتا، اور ''ناقدین معاویہ'' نامی کتاب لکھ کر جو سعادت آج پروفیسر طاہر علی ہاشمی صاحب نے اپنی قسمت میں سمیٹی ہے وہ حاصل کرتا؟ آخر یہ امام احمد بن حنبل، امام ابو جعفر طحاوی، امام ابوالحسن اشعری، امام ابو منصور ماتریدی، شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ، امام الحرمین الجوینی، حجۃالاسلام امام غزالی، امام فخر الدین رازی، امام نووی، علامہ شمس الدین ذہبی، علامہ بدر الدین عینی، حافظ ابن حجر عسقلانی، علامہ تاج الدین سبکی، علامہ ابن ہمام حنفی، علامہ ابن حجر ہیتمی، علامہ عبدالعزیز فرہاروی، مولانا سرفراز خان صفدر، علامہ علی شیر حیدری، اور مولانا محمد نافع وغیرہ حضرات کہاں تھے جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر نقد کرنے والے ان ناقدین کی زبانوں کو لگام نہ دے سکے، ان کا احتساب نہ کرسکے، اور آنے والی نسل کو ان کی صحابہ دشمنی سے آگاہ نہ کرسکے؟ جس کا سارا بوجھ آج پروفیسر طاہر علی ہاشمی صاحب کو اپنے ساٹھ سالہ بوڑھے کندھوں پر اٹھانا پڑ رہا ہے''۔ (حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عبارات اکابر: ۳۴)

جواب: (1) مفتی محمد وقاص رفیع صاحب کو مدرسہ عربیہ رائے ونڈ کے فاضل ہیں، لہٰذا وہ پہلے یہ بتائیں کہ

جس انداز میں کام حضرت مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ علیہ نے شروع فرمایا، اسلام کی چودہ صدیوں میں کوئی بھی عالم اس انداز میں کام کیوں نہ کرسکا..؟اور آخر کار مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ علیہ کو یہ غم کھاگیا کہ امت مسلمہ کی اصلاح اس طرح کی جائے..؟کیا اسلام کی چودہ صدیوں میں کوئی بھی ایسا عالم دین، فقیہ ملت، محدث وقت، مفسر قرآں، ولی اللہ نہیں پیدا ہوا جس کے دل میں امت مسلمہ کا غم اس طرح سرایت کرگیا ہو جس طرح مولانا محمد الیاس کے دل میں کرگیا تھا، اور وہ امت مسلمہ کی اصلاح کی غرض سے اس طرح کی کوئی جماعت تشکیل نہ دے پایا... تو کیوں؟

اگر آپ یوں کہیں کہ اللہ تبارک وتعالیٰ جس سے چاہتے ہیں دین کا کام لیتے ہیں تو ہماری طرف سے بھی یہی سمجھ لیں کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت مولانا پروفیسر قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب سے دفاع صحابہؓ کا کام لینے تھا اور وہ باری تعالیٰ لے بھی رہا ہے، اور یہ تو نصیبے کی بات ہے کہ قاضی صاحب دام ظلہم تو دفاع امہات المومنینؓ ، دفاع بنات رسولؐ، دفاع اصحاب رسولؐ کا فریضہ سرانجام دیں، یہ وہ مقدس گروہ ہے جو سب کے سب قرآنی شخصیات ہیں، لیکن آپ کے نصیبے میں کیا آیا، علماء امت جو کہ تاریخی شخصیات ہیں، اوتر شاید ان حضرات کی زندگیوں پر لکھی جانے والی کتب مبالغہ آمیزی سے پاک بھی نہ ہوں۔

(2) جناب مفتی وقاص صاحب آپ چند علمائے کرام کا نام درج فرماکر لکھتے ہیں کہ:۔" حضرات کہاں تھے جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر نقد کرنے والے ان ناقدین کی زبانوں کو لگام نہ دے سکے، ان کا احتساب نہ کرسکے، اور آنے والی نسل کو ان کی صحابہ دشمنی سے آگاہ نہ کرسکے؟ جس کا سارا بوجھ آج پروفیسر طاہر علی ہاشمی صاحب کو اپنے ساٹھ سالہ بوڑھے کندھوں پر اٹھانا پڑرہا ہے"۔ میں کہتا ہوں کہ مبلغ تبلیغی جماعت جناب مولوی طارق جمیل سے جو خطرناک غلطیاں ہوئیں ہیں، اس وقت موجود اکابر علمائے دیوبند میں سے سوائے حضرت مفتی محمد عیسیٰ خان رحمۃ اللہ علیہ، ڈاکٹر مفتی عبدالواحد صاحب مدظلہ اور شیخ التفسیر حضرت مولانا مفتی زرولی خان صاحب حفظہ اللہ کے اور کوئی عالم دین کیوں نہ بولا..؟اور سب کے سب بزرگ ہیں، عمر رسیدہ ہیں ، اور طارق جمیل کی مخالفت کا سارا بوجھ انہوں نے اپنے کندھوں پر کیوں اٹھایا، احقاق حق اور ابطال باطل کے لئے، تو میرے بھائی کوئی بولے یا نہ بولے وکیل صحابہؓ حضرت قاضی صاحب بولے، بجائے اس کے کہ ہم

قاضی صاحب کو خراج تحسین پیش کرتے کہ ہم نوجوان ہو کر بھی وہ کام نہ کر سکیں جو اس ساٹھ سالہ بزرگ کر دیا، الٹے اُن کے خلاف اوراق سیاہ کرنے بیٹھ گئے، یاللعجب

(3) مفتی و قاص رفیع صاحب! پوچھنا تو ان سے چاہیے تھا جو نہیں بولے کہ آپ کیوں نہیں بولے، آپ اُن سے پوچھ رہے ہو، جس نے جانتے بوجھتے ہوئے کہ جب میں حق کا اظہار کروں گا تو اپنے پرائے سب میرے مخالف ہو جائیں گے، اس مردِ نر نے جرات کا مظاہرہ کیا، اور دفاع صحابہؓ کا فریضہ سرانجام دیا، میں آپ سے پوچھنا چاہتا ہوں کہ حضرت مولانا قاضی مظہر حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرد واحد تھے جنہوں نے مفکر اسلام حضرت مولانا محمد اسحٰق صدیقی سندیلوی رحمۃ اللہ علیہ، شہید ملت اسلامیہ حضرت مولانا ضیاء الرحمٰن فاروقی شہیدؒ، خطیب اسلام مولانا عبد المجید ندیمؒ، اور کئی دیگر علمائے دیوبند کے خلاف زبان قلم کو حرکت دی، تو کسی نے نہیں پوچھا کہ جناب من! اور تو کوئی نہیں بولا آپ عمر کی اس حصہ میں جب آپ کو مسجد و مصلیٰ سنبھالنا چاہیے تھا، آپ اپنے ہی لوگوں کی مخالفت پر کمر بستہ ہیں..؟ بلکہ سب بزرگوں نے قاضی مظہر حسین صاحب کی خاموش تائید کی، تو پتہ چلا کہ کسی کے نہ بولنے یا نہ کرنے سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ دوسرے بھی وہ کام نہ کریں۔

-----

Abdul Manan Maviya

7 July at 18:12

قسط چہارم:
کتاب ”حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عبارات اکابرؒ“
کے مقدمہ پر گزارشاتِ معاویہ
عبدالمنان معاویہ
جناب مفتی محمد وقاص رفیع صاحب لکھتے ہیں کہ :۔ گو کہ بعض چیدہ چیدہ حضرات (مثلاً امام عبدالرزاق، امام حاکم، امام ابوبکر جصاص اور علامہ تفتازانی وغیرہ) پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حوالے سے بعض علماء نے نقد ضرور کیا ہے، لیکن ایک تو انہوں نے مذکورہ حضرات پر اجتماعی نہیں بلکہ فرداً فرداً ایک ایک شخص پر نقد کیا ہے، دوسرے یہ کہ انہیں نقد کرنے والے علماء ہی کے ہم عصر بعض دوسرے علماء نے ان کے اس نقد کو قطعی طور پر تسلیم نہیں کیا، اور مذرہ بالا حضرات کے دفاع میں نقد کرنے والے علماء کو اپنے دلائل قویہ اور حجج بینہ کی بناء پر خاموش کرکے ان پر سے نقدِ معاویہ کا الزام صاف کرکے اس کی دو ٹوک الفاظ میں نفی کی ہے“۔ (حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عبارات اکابر: 34)
فارسی کی مثل مشہور ہے کہ ”دروغ گو را حافظہ نباشد“ کہ جھوٹے شخص کا حافظہ نہیں ہوتا، وہ ایک لمحہ قبل کچھ کہتا ہے تو دوسرے ہی لمحہ اپنی ہی بات کی نفی کر دیتا ہے، مفتی محمد وقاص رفیع صاحب پر یہ مثل سو فیصدی صادق آتی ہے کہ انہوں نے درج بالا صفحہ کے پہلے پیرا میں قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب پر طعن و تشنیع کے تیر برساتے ہوئے فرمایا کہ لکھا ہے کہ :۔” انہیں حضرات میں حویلیاں سے تعلق رکھنے والے ایک صاحب پروفیسر طاہر ہاشمی بھی ہیں، جنہوں نے اپنے مذموم افکار و نظریات اور مکروہ عزائم و خیالات کی بنا پر حضرت

معاویہ رضی اللہ عنہ کی محبت و عقیدت کا مصنوعی لبادہ اوڑھ کر اکابر علماء اہل سنت واساطین اُمت کی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق عبارات توڑ مروڑ کر اور ان کا سیاق وسباق حذف کر کے خواہ مخواہ انہیں ''ناقدین معاویہؓ '' کی فہرست میں شامل کر کے عوام الناس کو ان سے متنفر و بدظن کرنے کا بیڑہ اُٹھار کھا ہے ''۔(حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر: 34 )اب فیصلہ فرمائیے کہ ایک طرف فرمارہے ہیں کہ علمائے اہل سنت واساطین امت کو قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب نے خواہ مخواہ ناقدین معاویہ میں شامل کیا ہے اور صفحہ 34 ہی کے آخری پیرا میں فرماتے ہیں کہ :۔'' گو کہ بعض چیدہ چیدہ حضرات (مثلاً امام عبدالرزاق ،امام حاکم ،امام ابوبکر جصاص اور علامہ تفتازانی وغیرہ) پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حوالے سے بعض علماء نے نقد ضرور کیا ہے''۔اب فیصلہ قارئین محترم کی صوابدید پر ہے کہ قارئین فیصلہ فرمائیں کہ جناب مفتی صاحب اپنے لکھے کو ہی بھول بیٹھے ،اور جن علماء نے امام عبدالرزاق ،امام حاکم ،امام ابوبکر جصاص ،اور علامہ تفتازانی وغیر ہما کے جوابات تحریر فرمائیں تو وہ علماء کرام تو لائق ادب واحترام ہیں جب کہ قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب مفتی صاحب کی زد میں ہیں اور لائق جرم وسز ،فرقہ ناجیہ سے خارج ، مفتی صاحب کے سب وشتم کے لائق...آخر کیوں؟

اگر پروفیسر قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب کا ''سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین'' نامی کتاب لکھنا جرم ہے تو پھر وہ علماء بھی جنہوں نے امام عبدالرزاق ،امام حاکم ،امام ابوبکر جصاص حنفی اور علامہ تفتازانی پر نقد کیا ہے وہ بھی لائق جرم وفرقہ ناجیہ سے خارج اور اگر ان حضرات پر نقد کرنے والے علماء فرقہ ناجیہ سے خارج نہیں تو صرف قاضی صاحب پر ہی مار ومار کیوں.؟

مفتی محمد وقاص رفیع صاحب لکھتے ہیں کہ :۔''ایک تو انہوں نے مذکورہ حضرات پر اجتماعی نہیں بلکہ فرداًفرداً ایک ایک شخص پر نقد کیا ہے''۔(ص: 34 )اس عبارت سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب کا گناہ یہ ہے کہ انہوں نے سب ناقدین معاویہ کا تذکرہ یکجاء کر دیا،اگر وہ بھی سب کا فرداًفرداًتذکرہ کرتے تو شاید مفتی وقاص رفیع صاحب کو اتنی تکلیف نہ ہوتی ،اور وہ یہ کتاب لکھنے کی مشقت سے بھی بچ جاتے۔

مفتی محمد وقاص رفیع صاحب لکھتے ہیں کہ :۔''دوسرے یہ کہ انہیں نقد کرنے والے علماء ہی کے ہم عصر بعض

دوسرے علماء نے ان کے اس نقد کو قطعی طور پر تسلیم نہیں کیا، اور مذرہ بالا حضرات کے دفاع میں نقد کرنے والے علماء کو اپنے دلائل قویہ اور حجج بینہ کی بناء پر خاموش کرکے ان پر سے نقدِ معاویہ کا الزام صاف کرکے اس کی دو ٹوک الفاظ میں نفی کی ہے"۔(ص: 34)

یعنی امام عبد الرزاق، امام حاکم، امام ابو بکر جصاص اور علامہ تفتازانی پر نقد کرنے والے علماء کے نقد کو دلائل و براہین سے غلط ثابت کیا ہے اور یہ بات واضح کی ہے کہ ان حضرات پر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی گستاخی کے الزام محض بے جاء ہیں، تو مفتی محمد و قاص رفیع صاحب کو بھی چاہیے تھا کہ وہ بھی ان علماء کے طرز کو اپناتے اور قاضی صاحب کی جانب سے جن علماء کی کتابوں کے حوالہ جات سے یہ ثابت کیا گیا ہے کہ اُن علماء سے دانستہ یا غیر دانستہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں توہین و تنقیص ہوئی ہے، تو مفتی و قاص صاحب دلائل کے زور پر ثابت کرتے کہ قاضی صاحب جن عبارات پر معترض ہیں اُن کا اصل مقصد یہ ہے اور عبارت کی مناسب توجیہ و تشریح پیش کرکے قاضی صاحب و قاضی صاحب کی کتاب پڑھنے والوں کی غلط فہمی کو دور کرتے، لیکن افسوس کہ مفتی و قاص صاحب ایسا نہ کرسکے، بلکہ اُن کی کتاب کا مقدمہ پڑھ کر افسوس ہوا کہ مدرسہ عربیہ رائے ونڈ کے فاضل کی زبان میں شائستگی نہیں ہے، مفتی صاحب خود تسلیم کرتے ہیں کہ قاضی صاحب ساٹھ سال کی عمر کے ہیں، تو یقیناً آپ سے عمر میں بڑھے ہیں اُن کا نام ادب و احترام سے لینا چاہیے تھا، لیکن افسوس صد افسوس کہ مفتی صاحب نے ایسا نہ کیا۔

10-07-2017

قسط پنجم :

کتاب

" حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عبارات اکابرؒ"

کے

مقدمہ پر گزارشاتِ معاویہ

عبدالمنان معاویہ

جناب مفتی محمد وقاص رفیع صاحب لکھتے ہیں کہ :۔" پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سمیت دیگر کئی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی گستاخی اور بے ادبی کی ہے، چنانچہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی بے ادبی اور گستاخی ملاحظہ ہو :

..... امام جصاص حنفی رازی کی مذکورہ تبرائی عبارت سے حسب ذیل امور ثابت ہوتے ہیں

قرآن (لاینال عھدی الظالمین) کی رو سے معاویہ رضی اللہ عنہ امامت خلافت اور امارت کا مستحق نہیں۔... ۳

معاویہ رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد جائز حکمران یا خلیفہ نہیں تھا بلکہ ... ۴

( متغلب تھا۔(حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عبارات اکابر:35/36

جناب مفتی محمد وقاص رفیع کی درج بالا عبارات سے تاثر یہ ملتا ہے کہ شاید پروفیسر قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب کی عبارات ہیں اور پروفیسر طاہر علی ہاشمی صاحب قرآن کریم کی آیت مبارکہ سے نتیجہ یہ نکال رہے ہیں کہ سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اس آیت مبارکہ کی رو سے خلافت وامامت وامارت کے مستحق نہیں ہیں، اور دوسری عبارت سے تو مزید یہ واضح ہو رہا ہے کہ پروفیسر قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد بھی سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو جائز خلیفہ تسلیم کرنے کو تیار نہیں ہیں۔

عزیزان من ! ایسا نہیں ہے بلکہ وقاص رفیع صاحب نے اِن مقامات پر بجائے اصل بات نقل کرنے کے اُلٹا

قاضی صاحب کو موردِ الزام ٹھہرایا ہے، میں آپ کے سامنے ایک مثال سے بات واضح کرنا چاہتا ہوں کہ میں کہوں کہ آج صبح کے روزنامہ خبریں لاہور ایڈیشن میں '' مولانا فضل الرحمٰن اور علمائے دیوبند کے خلاف ''حیدر'' نامی شخص نے کالم میں لکھا ہے کہ مولانا اور علمائے دیوبند پاکستان کے مخالف ہیں''۔اس کے بعد آپ روزنامہ خبریں کو چھوڑ دیں، کالم نگار کا ذکر نہ کریں اور میرے سر الزام تھوپ دیں کہ میں نے کہا ہے کہ علمائے دیوبند اور مولانا فضل الرحمٰن پاکستان کے مخالف ہیں، بعینہٖ وقاص رفیع صاحب نے یہی کچھ کیا ہے ،آیئے حقیقت حال آپ کے سامنے بیان کیے دیتے ہیں،پروفیسر قاضی طاہر علی ہاشمی صاحب لکھتے ہیں کہ :۔

موصوف (یعنی امام ابوبکر جصاص حنفی ) پھر اس کے صحابہ وتابعین کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ :۔(ہم عربی عبارت نقل کرنے کے بجائے صرف ترجمہ نقل کرنے پر اکتفاء کرتے ہیں۔ع،م،معاویہ) اور تمام صحابہ وتابعین ان ظالموں کے ہاتھوں سے اپنے وظائف وصول کرتے تھے، لیکن اس بناء پر نہیں کہ وہ ان کو دوست یا ان سے محبت رکھتے ہوئے یا ان کی خلافت وامامت اور امارت کو درست سمجھتے ہوئے، بلکہ وہ اس خیال سے وظائف قبول کرتے تھے کہ یہ ان کے اپنے حقوق تھے، جو ظالم اور فاجر لوگوں کے قبضے میں تھے، اور یہ طرز عمل ان کے ساتھ دوستی اور محبت کی بناء پر نہیں ہو سکتا بلکہ وہ حضرات عبدالملک بن مروان کی بیعت توڑے ہوئے تھے، ان پر لعنت کرتے تھے اور ان پر تبراء کرتے تھے، اور ان سے پہلے صحابہ وتابعین کا معاویہ کے ساتھ بھی یہی سلوک اور رویہ تھا، جب علی علیہ السلام کی شہادت کے بعد خلافت پر جبراً قابض ہو گیا تھا اور حضرات حسنین اور جو صحابہ اس کے دور میں موجود تھے وظائف تو قبول کرتے تھے مگر اس کے ساتھ دوستی اور محبت کے بغیر، بلکہ اس سے اسی طرح تبرا کرتے تھے جس طرح علی علیہ السلام کرتے تھے، یہاں تک کہ اللہ انہیں اپنی جنت اور رضوان میں لے گئے، لہٰذا اس دور کے صحابہ وتابعین کا (عبدالملک، حجاج اور معاویہ جیسے اظلم ،افجر اور اکفر لوگوں کے ہاتھوں سے ) عہدہ قضاء اور وظائف قبول کرنا اس بات دلیل نہیں کہ وہ حضرات ان سے محبت اور دوستی رکھتے تھے یا ان کی امامت وخلافت کے صحیح ہونے کا اعتقاد رکھتے تھے'' (احکام القرآن، جلد اول، ص ۷۱)

امام جصاص حنفی رازی کی مذکورہ تبرائی عبارت سے حسب ذیل امور ثابت ہوئے :۱۔ معاویہ، عبدالملک بن

مروان اور حجاج بن یوسف کی مثل ہے۔ ۲۔ عبد الملک اور حجاج سے بڑھ کر پورے عرب اور آل مروان میں کوئی کافر، ظالم اور فاجر نہیں (اظلم وافجر واکفر) ۳۔ قرآن (لا ینال عھدی الظالمین) کی رو سے معاویہ، امامت ، خلافت اور امارت کا مستحق نہیں۔ ۴۔ معاویہؓ، حضرت علیؓ کی شہادت کے بعد بھی جائز حکمران یا خلیفہ نہیں تھا بلکہ متغلب تھا۔ ۵۔ حضرت علیؓ، حضرات حسنینؓ اور دیگر صحابہؓ و تابعینؒ، معاویہؓ سے دوستی و محبت نہیں رکھتے تھے بلکہ اس پر لعنت اور تبراء کے علاوہ اس سے نفرت بھی کرتے تھے۔ ۶۔ جو صحابہؓ و تابعینؒ معاویہؓ سے وظائف اور مناصب قبول کرتے تھے وہ دراصل ان کے اپنے حقوق تھے جو اس ظالم اور فاجر کے قبضے میں تھے۔ قارئین کرام! امام ابو بکر جصاص کی اس جرات سے بخوبی اندازہ لگا سکتے ہیں کہ اس تبرے کی زد سے کون کون سے حضرات محفوظ رہے؟ (سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین: 94/95)

جناب مفتی محمد و قاص رفیع صاحب، قاضی پروفیسر طاہر علی ہاشمی صاحب کے بارے میں لکھتے ہیں کہ :۔ "پروفیسر آں موصوف نے اپنی کتاب میں اکابر اہل سنت کے عبارات کو توڑ مروڑ کر، ان میں قطع و برید کرکے اور ان کا سیاق و سباق حذف کرکے جس دجل وفریب اور تلبیس ابلیس کا مظاہرہ کیا ہے اسے دیکھ کر عزازیل بھی شرما جاتا ہے"۔ (حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عبارات اکابر: 35)

میں یہ کہتا ہوں کہ چند سطور قبل آپ پڑھ چکے ہیں کہ مفتی وقاص رفیع صاحب نے امام جصاص کی عبارات قاضی صاحب کے کھاتے میں ڈال کر اُن کے اپنے الفاظ میں "عبارات کو توڑ مروڑ کر، ان میں قطع و برید کرکے اور ان کا سیاق و سباق حذف کرکے جس دجل وفریب اور تلبیس ابلیس کا مظاہرہ کیا ہے اسے دیکھ کر عزازیل بھی شرما جاتا ہے"۔ اور یہ مفتی وقاص رفیع صاحب کی بیان کردہ جملہ صفات مفتی وقاص رفیع صاحب میں بدرجہ اتم پائی جاتیں ہیں، جس کا ایک نمونہ آپ نے ابھی ملاحظہ کیا، مزید اگلی قسط میں ان شاء اللہ ۔ (جاری ہے)

( یا أیہا الذین آمنوا ان جاءکم فاسق بنبأ فتبینوا (القرآن) )

ترجمہ: اے ایمان والو! اگر کوئی فاسق تمہارے پاس کوئی خبر لے کر آئے تو اچھی طرح تحقیق کر لیا کرو (الحجرات ۴۹/۶)

حضرت

# امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

اور

# عباراتِ اکابرؒ


تصنیف:

مفتی محمد وقاص رفیع

فاضل مدرسہ عربیہ تبلیغی مرکز رائے ونڈ لاہور



من منشورات:

ادارۃ التحقیق والأدب

﴿ یا ایھا الذین آمنوا ان جائکم فاسق بنبأ فتبینوا ( القرآن ) ﴾
ترجمہ: اے ایمان والو! اگر کوئی فاسق تمہارے پاس کوئی خبر لے کر آئے تو اچھی طرح تحقیق کر لیا کرو۔ (الحجرات: ۴۹/ ۶)

# حضرت معاویہ رض

اور

# عباراتِ اکابر رح


تصنیف:
مفتی محمد وقاص رفیع
فاضل مدرسہ عربیہ تبلیغی مرکز رائے ونڈ لاہور



من منشورات:
ادارۃ التحقیق الاسلامی
ایبٹ آباد روڈ، اسلام پور، واہ کینٹ، ضلع راولپنڈی

| | |
|---|---|
| کتاب کا نام: | حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور عبارات اکابر |
| تصنیف: | مفتی محمد وقاص رفیع |
| کمپوزنگ: | عکرمہ عکراش |
| اشاعت: | 2018ء |
| ناشر: | ادارۃ التحقیق والادب ایبٹ آباد روڈ اسلام پور (واہ کینٹ)<br>+92300-5808678 |
| قیمت: | -/1000 روپے |

ملنے کے پتے

ادارۃ التحقیق والادب اسلام پور واہ کینٹ
مکتبہ شہید اسلام لال مسجد اسلام آباد

مکتبہ سراجیہ سرگودھا
مکتبہ صفدریہ چوہڑ چوک، راولپنڈی

مکتبہ سید احمد شہید، لاہور
دار النعیم اردو بازار، لاہور

المحمود پبلی کیشنز، اردو بازار، لاہور
مکتبہ جمال قاسمی، سہراب گوٹھ کراچی

مرکز اہلسنت، سرگودھا 0300-3166018

اسٹاکسٹ

دار الکتاب، یوسف مارکیٹ غزنی سٹریٹ، اردو بازار لاہور

0300-8099774, 0300-4768740

## انتساب:

کچھ عرصہ سے ارباب قلم کا دستور ہے کہ وہ اپنی دینی وعلمی خدمات کو کسی عظیم ترین شخصیت یا کسی مشہور ترین مرکزیت کی طرف منسوب کرتے ہیں۔ بناء بریں میں بھی اپنی اس دینی وعلمی خدمت کو اپنے مادر علمی، منبع علوم وفنون، مرکز دعوت وتبلیغ "مدرسہ عربیہ تبلیغی مرکز رائے ونڈ" کی طرف منسوب کرنے کی سعادت حاصل کرتا ہوں، جس کی خوش گوار فضاؤں اور مشک بار ہواؤں کے دامن تربیت میں پل کر میں اس علمی کاوش کے لائق ہوا۔

# فہرست مضامین

## راویٔ بخاری محدث عبدالرزاق صنعانی رحمۃ اللہ علیہ

## مفسر قرآن امام ابوبکر الجصاص الرازی الحنفی رحمۃ اللہ علیہ

## امام ابو عبد اللہ محمد حاکم نیشاپوری

## ﴿.....صاحب ہدایہ علامہ برہان الدین المرغینانی رحمۃ اللہ علیہ.....﴾

﴿.....علامہ سعد الدین تفتازانی رحمۃ اللہ علیہ.....﴾

## جامع المعقول والمنقول میر سید شریف جرجانی رحمۃ اللہ علیہ

## ﴿..... حضرت ملا عبدالرحمان جامی رحمۃ اللہ علیہ .....﴾

## ﴿.....محدث جلیل حضرت ملا علی قاری حنفی رحمۃ اللہ علیہ.....﴾



## ﴿.....شیخ شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ.....﴾

## ﴿.....علامہ احمد بن شیخ ابوسعید ملاجیون رحمۃ اللہ علیہ.....﴾

## بیہقی وقت علامہ قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ



## حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

## ﴿...... حجۃ الاسلام مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ ......﴾

## ...... قطب الارشاد مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ ......

## ﴿...... خاتمۃ المحدثین علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ ......﴾

## حضرت مولانا مفتی محمد کفایت اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ



## امام اہل سنت مولانا عبدالشکور لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ

## شیخ الحدیث مولانا عبدالرشید نعمانی رحمۃ اللہ علیہ

## مناظر اسلام مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ

## حضرت مولانا قاضی مظہر حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ.....

# مقدمہ

الحمد لله الذي هدانا بنبيه التوبة ورسوله الرحمة وفضلنا بجماعة الصحابة وأمير المؤمنين معاوية ثم سلكنا مسلک أهل السنة والجماعة من الأئمة الأخيار وأصحاب البراعة وعصمنا من الذين هم عموا صباحا ومساءً أسلافا وأخلافا ويقرون بأنهم يتبعون الصحابة وان كانوا هم أسوء حالاً والصلوة والسلام الأتمان الأكمال علي نبيه وحبيبه محمد المصطفي وعلي آله المجتبي من الصحابة والتابعين والأئمة الهدي ، أما بعد

انداز بیاں گرچہ بہت شوخ نہیں ہے
شاید کہ اتر جائے ترے دل میں میری بات

قربِ قیامت کا زمانہ رواں دواں ہے۔ پندھرویں صدی ہجری اپنے جوبن پر ہے۔ چراغِ نبوت اور شمعِ رسالت کو چودہ صدیاں بیت چکیں ہیں۔ زمانۂ خیر القرون کے انوار و برکات سمٹتے جا رہے ہیں۔ بدعات و رسومات کا دور دورہ ہے۔ ایسے میں دن بدن فتنوں اور نت نئے فرقوں کا ظہور ایک بدیہی امر ہے۔ کفر و شرک اور ظلمت و جہالت اس وقت اپنی تمام تر حشر سامانیوں کے ساتھ اسلام اور مسلمانوں کے خلاف برسرِ پیکار ہیں۔ کبھی تو قرآن و حدیث پر اعتراضات کی بوچھاڑ کر کے سادہ لوح مسلمانوں کے ایمان و یقین کے ساتھ کھیلا جاتا ہے تو کبھی سیرت و تاریخ کو ہدفِ تنقید بنا کر ان کے ایمانی کیفیت کو ڈانواں ڈول کیا جاتا۔ کبھی نت نئی ایجادات کے ذریعے اُن کے افکار و خیالات کو منتشر کیا جاتا ہے تو کبھی اساطین اُمت، اکابرین اسلام اور بزرگانِ دین کی زندگیوں کو غلط رنگ دے کر اُن کے روحانی آباؤ اجداد سے اُن کا رشتۂ ایمانی کاٹا جاتا ہے۔

چنانچہ موجودہ زمانہ میں اسی طرح کے ایک نئے ٹولے نے جنم لے رکھا ہے جو مشہور صحابی، کاتبِ وحی سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی مصنوعی محبت و عقیدت کی آڑ میں ہماری مسلمان نسل کو اپنے اکابر و اسلاف سے بہت بری طرح سے متنفر اور بدظن کرنے پر تلا ہوا ہے۔

انہیں حضرات میں سے حویلیاں سے تعلق رکھنے والے ایک صاحب پروفیسر طاہر ہاشمی بھی ہیں جنہوں نے اپنے مذموم افکار و نظریات اور اپنے مکروہ عزائم و خیالات کی بناء پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی محبت و عقیدت کا مصنوعی لبادہ اوڑھ کر اکابر علمائے اہل سنت و اساطین اُمت کی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق عبارات کو توڑ مروڑ کر اور ان کا سیاق و سباق حذف کر کے خواہ مخواہ انہیں "ناقدین معاویہ رضی اللہ عنہ" کی فہرست میں شامل کر کے عوام الناس کو ان سے متنفر و بدظن کرنے کا بیڑہ اُٹھا رکھا ہے۔

اگر واقعی یہ حضرات ایسے ہی تھے جیسا کہ دعویٰ ہے تو پھر سوال یہ ہے کہ گزشتہ چودہ صدیوں میں کوئی ایک بھی صحابہ رضی اللہ عنہم کا ایسا دیوانہ پیدا نہیں ہوا جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر نقد کرنے والے ان ناقدین کی زبانوں کو لگام دیتا، اُن کا احتساب کرتا اور ان کے خلاف تقریراً یا تحریراً یا احتجاجاً کوئی کارروائی عمل میں لاتا اور "ناقدین معاویہ رضی اللہ عنہ" نامی کتاب لکھ کر جو سعادت آج پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب نے اپنی قسمت میں سمیٹی ہے وہ حاصل کرتا؟ آخر یہ امام احمد بن حنبلؒ، امام ابو جعفر الطحاویؒ، امام ابوالحسن الاشعریؒ، امام ابو منصور الماتریدیؒ، شیخ الاسلام امام ابن تیمیہؒ، امام الحرمین الجوینیؒ، حجۃ الاسلام امام غزالیؒ، امام فخر الدین رازیؒ، امام نوویؒ شافعیؒ، علامہ شمس الدین ذہبیؒ، علامہ بدر الدین عینیؒ، حافظ ابن حجر عسقلانیؒ، علامہ تاج الدین سبکیؒ، علامہ ابن ہمام حنفیؒ، علامہ ابن حجر ہیتمیؒ، علامہ عبد العزیز فرہارویؒ، مولانا سرفراز خان صفدرؒ، علامہ علی شیر حیدریؒ، اور مولانا محمد نافع صاحبؒ وغیرہ حضرات کہاں تھے جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر نقد کرنے والے ان ناقدین کی زبانوں کو لگام نہ دے سکے، اُن کا احتساب نہ کر سکے اور آنے والی نسل کو ان کی "صحابہ دشمنی" سے آگاہ نہ کر سکے؟ جس کا سارا بوجھ آج پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب کو اپنے ساٹھ سالہ بوڑھے کندھوں پر اُٹھانا پڑ رہا ہے۔

گو کہ بعض چیدہ چیدہ حضرات (مثلاً امام عبد الرزاقؒ، امام حاکمؒ، امام ابو بکر الجصاصؒ، اور علامہ تفتازانیؒ وغیرہ) پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حوالے سے بعض علماء نے نقد ضرور کیا ہے، لیکن ایک تو انہوں نے مذکورہ حضرات پر اجمالی نہیں بلکہ فرداً فرداً ایک ایک شخص پر نقد کیا ہے اور دوسرے یہ کہ انہیں نقد کرنے والے علماء ہی کے ہم عصر بعض دوسرے علماء نے اُن کے اس نقد کو قطعی طور پر تسلیم نہیں کیا اور مذکورہ بالا حضرات کے دفاع میں نقد کرنے والے علماء کو اپنے دلائل قویہ و حجج بینہ کی بناء پر خاموش کر کے اُن پر سے نقد معاویہ رضی اللہ عنہ کا الزام صاف کر کے اس کی دوٹوک الفاظ میں نفی کی ہے۔ (تفصیل آگے کتاب میں آرہی ہے۔)

پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب اپنی کتاب "سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین" کا سبب تالیف بیان کرتے ہوئے

لکھتے ہیں:

"زیر نظر کتاب میں بعض ایسے حضرات کے اسمائے گرامی بھی آئے ہیں جن کی زندگی "مدح صحابہ" و "رد قدح صحابہ" میں بسر ہوئی اور اُن کی عبارات اس کتاب میں شامل کرنے سے دل و دماغ پر سخت بوجھ محسوس ہوتا رہا۔ اگر حضرت معاویہ ؓ کے بارے میں ان کے قابل اعتراض ریمارکس عدالت میں پیش نہ ہوتے (جو آج بھی ایبٹ آباد کی ایک عدالت میں مقدمہ کی مثل کا باقاعدہ حصہ ہیں) اور دشمنان معاویہ ؓ اپنے موقف کی تائید میں ان سے استدلال نہ کرتے تو اس بوجھ کے اٹھانے سے معذوری کا اظہار کر دیا جاتا۔" [1]

لیکن اگر ان قابل اعتراض ریمارکس کا کوئی تسلی بخش جواب پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب کے پاس نہیں تھا تو پھر سوال یہ ہے کہ قرآن مجید کے حکم ﴿فاسئلوا أهل الذكر إن كنتم لا تعلمون﴾ کے بموجب اگر ان کا جواب دیگر حضرات علمائے کرام سے لے لیا جاتا اور خواہ مخواہ اپنے تھکے ماندے ساٹھ سالہ بوڑھے کندھوں پر اس بوجھ کے اٹھانے سے معذرت کر لی جاتی تو کیا یہ زیادہ مناسب نہیں تھا؟:

آپ ہی اپنی اداؤں پر غور کریں
ہم اگر عرض کریں گے تو شکایت ہوگی

بہر حال پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب اگر اس بوجھ کو خوب امانت داری و دیانت داری کے ساتھ اٹھاتے اور اعلیٰ حضرت صاحب کی طرح اکابر کی عبارات کو توڑے مروڑے، اُن میں قطع و برید کئے اور اُن کا سیاق و سباق حذف کئے بغیر ایسا کرتے تو اسے بھی کسی نہ کسی درجے میں ایک کام اور ایک فریضے کا اہتمام کہا جا سکتا تھا، لیکن پروفیسر آں موصوف نے اپنی کتاب میں اکابر علمائے اہل سنت کے عبارات کو توڑ مروڑ کر، اُن میں قطع برید کر کے اور اُن کا سیاق و سباق حذف کر کے جس دجل و فریب، اور تلبیس ابلیس کا مظاہرہ کیا ہے اُسے دیکھ کر عزازیل بھی شرما جاتا ہے۔

اور صرف یہی نہیں بلکہ پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب نے حضرت معاویہ ؓ سمیت دیگر بھی کئی صحابہ کرام ؓ کی گستاخی اور بے ادبی کی ہے۔

چنانچہ حضرت معاویہ ؓ کی بے ادبی اور گستاخی ملاحظہ ہو:

---

[1] (ناقدین سیدنا معاویہ ؓ ص ۷، طبع اول ۲۰۱۳ء)

''امام جصاص حنفی رازی کی مذکورہ تبرائی عبارت سے حسب ذیل اُمور ثابت ہوتے ہیں:۔

۳۔قرآن ﴿ لاینال عهدي الظالمين ﴾ کی رُو سے معاویہ رضی اللہ عنہ امامت خلافت اور امارت کا مستحق نہیں۔

۴۔معاویہ رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد جائز حکمران یا خلیفہ نہیں تھا بلکہ متغلب تھا۔[۱]

ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں

''علی سوار ہوئے اور معاویہ بھاگ گیا۔''[۲]

ایک اور جگہ لکھتے ہیں:

''اور معاویہ فاسد تاویل کرتا تھا۔''[۳]

اسی طرح ایک جگہ لکھتے ہیں:

''اللہ کی قسم! بلی والا (ابوہریرہ) اگر میرے قابو میں آجاتا تو میں اُس کی گردن مار دیتا۔''[۴]

اور صرف یہی نہیں بلکہ پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب نے ایک جگہ تو مشہور صحابی، فاتح قادسیہ و ایران حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کو دُشمنانِ معاویہ رضی اللہ عنہ کی صف میں لا کھڑا کر دیا۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

''دُشمنانِ معاویہ رضی اللہ عنہ'' کی ہمیشہ سے یہ کوشش رہی کہ اُنہیں زیادہ سے زیادہ بدنام کیا جائے اور اُن کے ساتھ کسی فضیلت کو جمع نہ ہونے دیا جائے، وہ اُنہیں اسلام دُشمن ثابت نہ کر سکے، اُنہیں کسی معرکے میں آنحضرت ﷺ کا مدِ مقابل نہ دکھا سکے تو یہ مشہور کر دیا گیا کہ وہ مجبور ہو کر ''فتح مکہ'' کے موقع پر اپنے والد ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے ساتھ اسلام لائے۔''[۵]

---

[۱] (سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین:ص ۹۵)
[۲] (سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین:ص ۱۱۴)
[۳] (سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین:ص ۱۱۹)
[۴] (سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین:ص ۱۳۶)
[۵] (سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین:ص ۲۸)

## تبصرہ کتب

| | | |
|---|---|---|
| کتاب کا نام | ........ | حضرت امیر معاویہؓ اور عباراتِ اکابر |
| تصنیف | ........ | مولانا مفتی محمد وقاص رفیع |
| صفحات | ........ | ۲۳۲ |
| قیمت مندرجہ | ........ | ۱۰۰۰ روپے |
| ناشر | ........ | ادارۃ التحقیق والادب، واہ کینٹ 0300-5808678 |

علامہ عبدالعزیز پرہاڑویؒ نے محمد بن محمود آملیؒ کی کتاب ''نفائس الفنون'' کے حوالہ سے لکھا ہے کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی مجلس میں کسی نے پوچھا کہ آپ افضل ہیں یا حضرت علیؓ؟ تو انہوں نے جواب دیا ''**خطوط من علی خیر من آلِ ابی سفیان**'' علیؓ کے نقش پا بھی ابوسفیانؓ کی آل سے بہتر ہیں۔ (الناہیہ عن طعن المعاویہؓ ص ۲۸)

اللہ تعالیٰ کے فرمان عالیشان ''**رحماء بینھم**'' میں کسی کو شک کی مجال نہیں ہے۔ لیکن ظاہر ہے کہ اس سے صحابہ کرامؓ کی معصومیت کا اصول نہیں نکلتا، بعض بشری تقاضوں، مخصوصی حالات اور منافقین و یہود کی سازشوں کی وجہ سے ان نفوسِ قدسیہ کے مابین جتنے نزاعات پیش آئے۔ اہل سنت سبھی سے حُسن ظن رکھتے ہوئے ان کی معقول توجیہ کرتے ہیں تا کہ کسی کی بے ادبی لازم نہ آئے جب کہ اہل سنت کے بالمقابل روافض، خوارج، نواصب یا انہی کے بطن سے نکلنے والے انڈے، بچے سب کے سب حصہ بقدر جثہ کے تحت بے ادبی اور بے توقیری کے مرتکب ہوتے ہیں چند سال قبل مولانا طاہر ہاشمی کی کتاب ''ناقدین امیر معاویہؓ'' شائع ہو کر آئی تھی جس کا خلاصہ اگر چند لفظوں میں لکھا جائے تو وہ یہ ہوگا بہ قول مصنف کہ پوری کی پوری امت مسلمہ نے کبھی حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو قبول نہیں کیا اور زعماء امت نے ان پر ناقدانہ نظر ہی رکھی ہے۔ تب حضرت قائد اہل سنت مولانا قاضی مظہر حسینؒ بہت یاد آئے، جب انہوں نے اپنی ایک کتاب کا نام ''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی (غالی گروہ)'' رکھا تھا۔ اس سے بڑی کمال نادانی اور کیا ہوگی کہ روافض کے اس نظریہ کو

یہ کہہ کر تقویت دی جائے کہ اہل سنت والجماعت کے چوٹی کے اسلاف حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی بے ادبی کرتے رہے۔ میرا خیال ہے جناب ہاشمی صاحب نے ناقدین کی ابتداء امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور ملا علی قاریؒ سے کر کے بھی زبردست غلطی کی ہے۔ بلکہ انہیں "ناقدین امیر معاویہ رضی اللہ عنہ" کی ابتداء خود اصحاب رسول ﷺ سے کر لینی چاہیے تھی جو ایک بڑی تعداد میں خلیفۂ موعود سیدنا حضرت علی رضی اللہ عنہ کی معیت میں اُن کے خلاف لڑائیوں میں حصہ لے رہے تھے (اعاذنا اللہ منہ)۔ مجھے یہاں ایک تاریخی واقعہ یاد آ گیا۔ مشہور انقلابی اور احراری راہنما جانباز مرزا مرحوم نے امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ صاحب بخاریؒ کی سوانح لکھی تھی۔ جو مولانا ابوذر عطا المنعم شاہ بخاریؒ کے دل کو نہ لگی تو انہوں نے زور دار الفاظ میں فرمایا یہ بھی کوئی سوانح ہے؟ اب میں خود لکھوں گا اور آغاز حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ سے کروں گا۔ مرزا صاحب کو مزاح سوجھا تو کہا، جناب حضرت آدم علیہ السلام کا کیا قصور ہے؟ وہاں سے آغاز فرمائیے گا۔ اس لیے جناب ہاشمی صاحب بھی ناقدین کی فہرست میں اگر ہابیل کا نام بھی درج فرما دیتے کہ نہ وہ پیدا ہوتے، نہ ان کی نسل میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نام کی شخصیت دنیا میں آتی، نہ مشاجرات کے قضیے پیش آتے اور نہ تنقید کے دروازے کھلتے، سو

کس کو باغ میں نہ جانے دیجو
کہ ناحق خون پروانے کا ہوگا

اہل بیت رسول ﷺ کو روافض اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو موجودہ دور کے یہ "نادان حامی" ایسے وکیل نصیب ہوئے کہ جو بجائے دفاع کرنے کے اُلٹا خود ہی توہین کے مرتکب ہو جاتے ہیں، اس وقت تفصیل میں جانا باعث طوالت ہوگا، فی الحال ہم ہاشمی صاحب کی کتاب "ناقدین امیر معاویہ رضی اللہ عنہ" کے جواب میں حال ہی میں منظر عام پر آنے والی والی زیر تبصرہ کتاب پر اپنی چند گزارشات پیش قارئین کریں گے۔ یہ کتاب مدرسہ عربیہ رائے ونڈ کے فاضل مولانا مفتی محمد وقاص رفیع کے گوہر ریز قلم کا نتیجہ ہے۔ اس میں انہوں نے بڑی متانت اور خوش اسلوبی کے ساتھ یہ نازک پگڈنڈی عبور کرنے کی ہمت کی ہے۔ اور یہ ثابت کیا ہے کہ جب کوئی شخصیت کسی بھی متحارب گروہ سے متعلق ہوتی ہے تو اس سے وابستہ جذبات میں مد و جزر کا پیدا ہو جانا ایک امر طبعی ہے۔ اہل سنت والجماعت کا دو ٹوک نظریہ ہے کہ خلفاء راشدین موعودہ چار ہیں، حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ صحابی

رسول ﷺ کاتب وحی اور اپنے دیگر کمالات کی بناء پر جنتی ہیں اور ان کی محبت اہل ایمان کا اثاثہ ایمان ہے۔ تاہم مرتبہ کے لحاظ سے وہ سیدنا حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہم پلہ نہ تھے اور باہمی جنگوں میں حق حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا اور نکتہ خطاء پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ تھے۔ مگر اس سے مراد خطاء اجتہادی ہے، جس میں مجتہد نیکی سے محروم نہیں ہوتا اور اس کی عزت و توقیر میں کوئی فرق نہیں آتا۔ زمانہ حال کے جذباتی، اشتعالی اور ہائی بلڈ پریشر کے مریض خوانخواہ اسے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی تنقیص سمجھ بیٹھے اور یوں انہیں اپنے سوا پوری کائنات کے مسلمان ''ناقدین'' دکھنے لگے۔

اس کتاب کے بعض ابواب کے مباحث یقیناً کمزور پہلو بھی لیے ہوئے ہیں۔ اور کمزور پہلوؤں سے کسی مصنف کی تصنیف خالی نہیں ہوتی۔ تاہم اُن چند کمزوریوں کے باوصف مجموعی اعتبار سے یہ کتاب سلسلۂ دفاعِ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ایک بہترین، لائق مطالعہ، قابل قدر اور مستحق تحسین کاوش ہے۔ کتاب ہذا ۶۳۲ صفحات پر پھیلی ہوئی ہے۔ حوالہ جاتی کتب پر نظر ڈالنے سے محسوس ہوتا ہے کہ مصنف کتاب ہذا نے سینکڑوں صفحات کا مطالعہ بایں معنی کیا ہے کہ اصل مصادر اور علمی منابع پر توجہ مرکوز رکھی ہے۔ استدلال اور نتیجہ فکر کے طور پر انہوں نے جو سطور لکھی ہیں، ان میں بھی کافی حد تک اعتدال چھلکتا ہے۔ اگر کوئی محقق عالم اس کتاب پر تنقیدی تبصرہ کر ڈالے تو مصنف کو دل برداشتہ نہیں ہونا ہوگا۔ بلکہ انہیں خوشی ہونی چاہیے کہ ان کی نگارشات کو اہل علم کے ہاں پذیرائی مل رہی ہے جب کہ یزیدی ٹولے کی جاہلانہ، غیر عالمانہ اور سوشل میڈیا پر پھیلائی جانے والی بعض خبیثانہ حرکتوں کو ہنس کر نظر انداز کر دینا چاہیے کہ ان ہوائی گولوں کی نہ پہلے کبھی وقعت رہی ہے، نہ اب ہوگی اور نہ کبھی ہو سکے گی۔ دورِ حاضر میں ایک بار پھر جب کہ غلط فہمیوں کے جال بُنے جا رہے ہیں۔ مصنف کتاب ہذا جیسے حساس مزاج فاضل کا میدانِ علم میں اترنا باعث مسرت ہے۔ بصر کی خواہش ہے کہ مولانا محمد اسماعیل ریحان، مفتی ابولبابہ شاہ منصور، مولانا طلحہ السیف اور اس سے اگلی صف کے لوگوں میں سے بالخصوص حضرت مولانا عبدالقدوس خان قارن اس محاذ پر توجہ دیں اور مشاجرات صحابہ رضی اللہ عنہم، خلافت راشدہ موعودہ، نیز داخلی فتنوں کے متعلق جمہور اہل سنت والجماعت کے بے غبار نظریہ کو اپنی خداداد صلاحیتوں سے آشکار کریں۔ ایسے ہی بریلوی اور اہل حدیث کتب فکر میں بھی چند اہل قلم اس مخصوص اور حساس فکر کے موجود ہیں، جو دیگر تعبیری اختلافات کو چھوڑ کر اگر اس اجماعی اور اجتماعی کاز پر اپنی

دماغی پنہائیاں نچھاور کردیں تو ان کا بڑا احسان ہوگا۔ اہل علم زیر تبصرہ کتاب دیئے گئے فون نمبر سے رابطہ کر کے حاصل کریں۔ اسے اپنے کتب خانوں کی زینت بنائیں اور اس علمی تحفہ کی قدر کر کے اپنے خزانہ معلومات میں اضافے کے ساتھ ساتھ مصنف کی بھی ضرور حوصلہ افزائی فرمائیں۔ کتاب کی جلد مضبوط، کاغذ مناسب، سرورق جاذب نظر، کمپوزنگ قابل برداشت اور قیمت ''نا قابل برداشت'' ہے۔ اللہ کریم مصنف کی اس محنت کو قبولِ عام کا شرف بخشیں اور اپنی بارگاہ میں اسے مقبول فرما کر مخلوق کی ہدایت کا ذریعہ بنائیں۔ آمین ثم آمین۔

## موعودہ خلفاء راشدینؓ خلافت کی مرکزی پالیسی میں اجتہادی خطاء سے بھی محفوظ تھے

مقامِ حدیبیہ میں ۱۴ یا ۱۵ سو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم جن کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بیعت کا خصوصی شرف حاصل ہوا ہے "لقد رضی الله عن المؤمنین اذیبا یعونك تحت الشجرہ "الآیۃ ۔ بالتحقیق اللہ تعالیٰ ان مؤمنین سے اس وقت راضی ہوگیا جو اس درخت کے نیچے آپ کی بیعت کر رہے تھے۔'' اس آیت کی بناء پر اہل السنت والجماعت کا یہ عقیدہ ہے کہ اصحاب بیعت رضوان (جن میں خلفائے اربعہ حسب ترتیب خلافت سب سے افضل ہیں) سے اس کے بعد ایسا کوئی کام نہیں ہوا جو اللہ تعالیٰ کی ناراضی کا باعث بنے۔ اللہ تعالیٰ کی خصوصی توفیق نے ان کو اپنی رضا پر قائم رکھا ہے۔ البتہ ان سے اجتہادی خطاء سرزد ہو سکتی ہے اور بعض سے اس کا وقوع بھی ہوا لیکن اجتہادی خطاء رضائے خداوندی کے منافی نہیں ہے کیونکہ وہ حق کے دائرہ میں ہی ہوتی ہے۔ اسی بناء پر ان کو اس خطا پر بھی حسب حدیث بخاری ایک ثواب ملتا ہے۔ اہل سنت کے نزدیک یہ چاروں خلفائے راشدین اجتہادی خطاء سے محفوظ نہیں ہیں۔ البتہ ان کو چونکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے وعدہ کے مطابق خلیفہ بنایا ہے اس لیے خلافت کی مرکزی اہم پالیسی میں وہ خطائے اجتہادی سے بھی محفوظ ہیں تا کہ قیامت تک ایک معیاری خلافت کا نمونہ باقی رہے۔ (کشف خارجیت، قائد اہل سنت ص ۴۷۲)

# "حضرت امیر معاویہؓ اور عباراتِ اکابر" پر تبصرہ۔ ضمیمہ "اکابر کے نادان وکیل"

حافظ عبید اللہ

8 September 2018

بسلسلہ دفاع سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ

"من ترا حاجی بگویم، تو مرا حاجی بگو" (قسط: 1)
(ضمیمہ "اکابر کے نادان وکیل")

ہم نے "مفتی محمد وقاص رفیع" کی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر" پر تقریباً 220 صفحات پر مشتمل قسط وار تبصرہ کیا تھا، اس کتاب میں مفتی موصوف نے کاتب وحی، صحابیِ رسول سیدنا معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کے خلاف "وکیل جرح" اور ان جلیل القدر صحابی پر تنقید کرنے والے غیر صحابہ اکابرین کے حق میں "وکیل دفاع" کا کردار ادا کیا تھا.
ہمارا یہ تبصرہ بعنوان "اکابر کے ناداں وکیل" پی ڈی ایف فائل کی صورت میں نیچے دیے گئے لنک سے حاصل کیا جا سکتا ہے، جن حضرات نے اس کا مطالعہ نہیں کیا وہ ضرور پہلے اسے پڑھیں.

+http://www.mediafire.com/.../%D8%A7%DA%A9%D8%A7%D8%A8%D8%B1...%

جیسا کہ مفتی وقاص رفیع کی کتاب کے نام سے ظاہر ہے، اس کا موضوع "حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا دفاع" ہر گز نہیں، بلکہ غیر صحابہ اکابر کی ان عبارات کا دفاع اور ان کی تاویل کرنا مقصد ہے جن عبارات میں ایسے الفاظ پائے جاتے ہیں جن سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ذات پر تنقید اور آپ کی تنقیص کا پہلو نکلتا ہے، اور اگر مزید غور کیا جائے تو یہ کتاب لکھ کر اور ان عبارات کی تاویلات اور مطالب بیان کرکے (واضح رہے کہ مفتی وقاص کی ان باطل تاویلات پر ہم اپنے تبصرے میں بات کر چکے ہیں) خود مفتی وقاص رفیع نے یہ تسلیم کر لیا ہے کہ ان عبارات کی اگر کوئی مناسب تاویل نہ کی جائے تو ان میں واقعی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی تنقیص اور آپ پر تنقید موجود ہے، ورنہ مفتی وقاص رفیع کو ان عبارات کی چونکہ چنانچہ اور آئیں بائیں شائیں کے ساتھ دور از کار تاویلات نہ کرنا پڑتیں، دوسرے لفظوں میں ان عبارات کی تاویل کرنا ہی اس بات کی دلیل ہے کہ اگر تاویل نہ کی جائے اور ان عبارات کا ظاہری معنی لیا جائے تو واقعی ان سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی تنقیص کا پہلو نکلتا ہے.
دو دن پہلے ایک دوست نے لاہور سے نکلنے والے "ماہنامہ حق چار یار" کے ستمبر 2018 کے شمارے کی طرف توجہ

دلائی کہ اس میں مفتی وقاص رفیع کی اسی کتاب پر "تبصرہ" شائع ہوا ہے، میرا اشتیاق بڑھا کہ ضرور دیکھنا چاہیے کہ کیا تبصرہ کیا گیا ہے، چنانچہ اسی دوست سے عرض کیا کہ میرے پاس تو یہ ماہنامہ نہیں آتا، اگر ان صفحات کا فوٹو بھیج دیں جن پر یہ تبصرہ موجود ہے تو نوازش ہوگی، چنانچہ انہوں نے مہربانی فرمائی اور مذکورہ شمارہ کے صفحات 46 تا 49 بھیج دیے، چونکہ ان صفحات پر مجھے "تبصرہ نگار" کا نام نہیں نظر آیا، اور رسالے کے شروع کے صفحات میرے سامنے نہیں کہ وہاں "تبصرہ کتب" کے آگے کس کا نام لکھا ہے اس لیے میں یقین سے نہیں کہہ سکتا کہ یہ تبصرہ کس کے قلم سے نکلا ہے، لیکن یہ صفحات بھیجنے والے دوست نے اطلاع دی کہ تبصرہ نگار کا نام "حافظ عبدالجبار سلفی" ہے، اور وہ ایک صاحب علم اور وسیع مطالعہ رکھنے والی شخصیت ہیں، چونکہ میرا موصوف سے کوئی ذاتی تعارف نہیں ہے، البتہ چند کتب اور تحریرات میں آپ کا نام کئی بار نظر سے گزرا ہے جس سے مجھے یہ اندازہ ہے کہ سلفی صاحب کا پسندیدہ موضوع "مشاجرات صحابہ کی بحثیں" ہے اور یہی ان کا اوڑھنا بچھونا ہے، اور آج کل اتفاق سے انہی کی مرتب کردہ کتاب "تذکرہ مولانا محمد نافع" میرے مطالعہ کے میز پر سامنے پڑی بھی ہے (جس کتاب سے حضرت مولانا محمد نافع صاحب رحمہ اللہ کے بیٹوں نے اظہار براءت کا اعلان بھی کیا تھا، اور یہ بھی اتفاق ہی ہے کہ "رحماء بینہم ٹرسٹ" کی طرف سے مولانا محمد نافع رحمۃ اللہ علیہ پر شائع کی گئی کتاب "حیات نافع" بھی سامنے ہی پڑی ہے) اس لیے مجھے اشتیاق ہوا کہ اگر واقعی یہ تبصرہ سلفی صاحب مذکور نے لکھا ہے تو مفتی وقاص رفیع کی کتاب پر ان کا تبصرہ ضرور پڑھنا چاہیے.

(میں یہ فرض کر لیتا ہوں کہ یہ تبصرہ حافظ عبدالجبار سلفی صاحب کے قلم سے ہی نکلا ہے)

چنانچہ تبصرہ پڑھنا شروع کیا تو سب سے پہلے اس کتاب کا نام لکھا تھا جس پر تبصرہ کیا جا رہا ہے اور وہ کتاب ہے "حضرت امیر معاویہ اور عبارات اکابر"، مصنف کا نام لکھا ہے "مولانا مفتی محمد وقاص رفیع"، لیکن حیرت کی بات ہے کہ تقریباً ساڑھے تین صفحات پر مشتمل اس تبصرے کے پہلے تقریباً اڑھائی صفحات میں اس "زیر تبصرہ" کتاب کے بارے میں کچھ بھی نہیں، بلکہ ایک دوسری کتاب "حضرت معاویہ کے ناقدین" پر تبصرہ کیا گیا ہے (جس پر یہی سلفی صاحب پہلے ہی بہت کچھ لکھ چکے ہیں)، اور حسب عادت تبصرہ نگار نے (بقول مفتی وقاص رفیع) اپنے "شعلہ بار قلم" کی شعلہ باری کا نمونہ دکھایا ہے، لیکن مجھے شدید حیرت اس پر ہوئی جب میں نے پروفیسر قاضی محمد طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب "حضرت معاویہ کے ناقدین" کے بارے میں تبصرہ نگار کے یہ "طنزیہ" الفاظ پڑھے:

"میرا خیال ہے کہ جناب ہاشمی صاحب نے ناقدین کی ابتداء امام ابو حنیفہ (رح) اور ملا علی قاری (رح) سے کر کے بھی

زبردست غلطی کی ہے بلکہ انھیں ناقدینِ امیر معاویہ (رض) کی ابتداء خود اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے کر لینی چاہیے تھی جو ایک بڑی تعداد میں خلیفہ موعود سدینا حضرت علی رضی اللہ عنہ کی معیت میں ان کے خلاف لڑائیوں میں حصہ رے رہے تھے" (ص 47).

جبکہ حقیقت یہ ہے کہ قاضی طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب میں حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا تو ناقدین حضرت معاویہ (رض) میں ذکر ہی سرے سے نہیں، اور ملا علی قاری (رح) کی تنقیدی عبارات کا ذکر بھی "نویں نمبر" پر ہے، یوں قاضی طاہر ہاشمی صاحب نے اپنی کتاب میں "ناقدین" کی ابتداء ہر گز حضرت امام ابو حنیفہ یا ملا علی قاری (رحمہما اللہ) سے نہیں کی، جن کے پاس یہ کتاب موجود ہے وہ خود دیکھ سکتے ہیں.

واضح رہے کہ میری ان معروضات کا مقصد مفتی وقاص رفیع کی کتاب کے مندرجات پر تبصرہ کرنا نہیں کہ وہ میں پہلے کافی حد تک کر چکا ہوں، ورنہ میں تبصرہ نگار کی اس طنز پر بھی کچھ عرض کرتا، یہاں میرا مقصد ماہنامہ حق چار میں کیے گئے مفتی وقاص رفیع کی کتاب پر تبصرے پر تبصرہ کرنا ہے، اب ایک تو میں یہ سوچ رہا ہوں کہ تبصرہ نگار نے تبصرہ کرنا تھا مفتی وقاص کی کتاب پر، لیکن وہ لے بیٹھے قاضی طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب کو، پھر وہ کتاب بھی انہوں نے خود نہیں پڑھی، کیونکہ اگر پڑھی ہوتی تو انہیں ضرور علم ہوتا کہ اس کتاب میں مذکور ناقدین کی فہرست میں حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا نام ہے بھی یا نہیں؟ اور کیا اس فہرست کی ابتداء صاحب کتاب نے حضرت امام ابو حنیفہ (رح) یا ملا علی قاری (رح) سے کی ہے یا نہیں؟، تو کیا انہوں نے مفتی وقاص رفیع کی کتاب پڑھی ہو گی؟، میرے خیال میں تبصرہ نگار نے جو تبصرہ لکھا ہے اس کی بناء پر میں دعوے سے کہہ سکتا ہوں کہ انہوں نے مفتی وقاص رفیع کی کتاب بھی بالاستیعاب نہیں پڑھی.

بہر حال اب ہم ترتیب وار اس تبصرے کا جائزہ لیتے ہیں

(جاری ہے)

حافظ عبیداللہ

9 September

بسلسلہ دفاع سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ

"من ترا حاجی بگویم، تو مرا حاجی بگو" (قسط 2)
(ضمیمہ "اکابر کے نادان وکیل")

مفتی وقاص رفیع کی کتاب پر تبصرہ کرتے ہوئے ماہنامہ حق چار یار، (بابت ماہ ستمبر 2018) کے تبصرہ نگار، حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مابین ہونے والے مشاجرات کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:
"بعض بشری تقاضوں، مخصوص حالات اور منافقین و یہود کی سازشوں کی وجہ سے ان نفوس قدسیہ کے مابین جتنے تنازعات پیش آئے، اہل سنت سبھی سے حسن ظن رکھتے ہیں، ان کی معقول توجیہ کرتے ہیں تاکہ کسی کی بے ادبی لازم نہ آئے، جب کہ اہل سنت کے بالمقابل روافض و خوارج، نواصب یا انہی کے بطن سے نکلنے والے انڈے، بچے سب کے سب حصہ بقدر جثہ کے تحت بے ادبی اور بے توقیری کے مرتکب ہوتے ہیں" (صفحہ 46)

قارئین محترم! تبصرہ نگار کی اس بات سے ہم سو فیصد متفق ہیں کہ زمانہ فتنہ (یعنی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت اور اس کے بعد) صحابہ کرام کے درمیان ہونے والے یہ تنازعات منافقین اور یہود کی سازشوں کی وجہ سے ہی پیش آئے، اور اہل سنت کا مسلک سبھی صحابہ سے حسن ظن رکھنا ہی ہے، وہ کوئی ایسی بات نہیں کرتے جس سے کسی بھی صحابی کی بے ادبی اور تنقیص نکلتی ہو.... بالفاظ دیگر، اگر کوئی اپنے آپ کو اہل سنت بھی کہے اور پھر صحابہ کرام کے درمیان ہونے والے ان تنازعات پر اپنی عدالت قائم کرکے ایسے فیصلے صادر کرے جس سے صحابہ کے کسی بھی فریق کی تنقیص یا بے ادبی کا پہلو نکلتا ہو تو ہم ایسے آدمی کو اہل سنت نہیں سمجھیں گے.
پھر تبصرہ نگار نے اہل سنت کے مقابلے میں "روافض" "خوارج" اور "انہی کے بطن سے نکلنے والے انڈوں اور بچوں" کا نام لے کر ذکر کیا ہے اور لکھا ہے کہ یہ سب کے سب حصہ بقدر جثہ صحابہ کرام کی بے ادبی اور بے توقیری کے مرتکب ہوتے ہیں... ہم تبصرہ نگار کی اس بات سے بھی متفق ہیں کہ صحابہ کرام کے مابین وقوع پذیر ہونے والے ان تنازعات و مشاجرات کو بیان کرتے ہوئے ایسا طریقہ اختیار کرنا جس سے صحابہ کرام کے کسی بھی فریق کی بے ادبی اور

بے توقیری ہوتی ہو یہ روافض، خوارج، نواصب اور ان کے انڈوں اور بچوں کا ہی وطیرہ ہے، ہاں ہم اس میں ایک اور نام "سبائی گروہ" کا بھی اضافہ کرتے ہیں کہ تبصرہ نگار نے شروع میں جس "منافقین و یہودی کی سازش" کا ذکر کیا ہے اس سے مراد یہی "سبائی گروہ" ہے.

اب قابل وضاحت یہ بات رہ گئی کہ تبصرہ نگار کے نزدیک کسی صحابی کی "بے ادبی، بے توقیری اور تنقیص" سے مراد کیا ہے؟ ہمارے نزدیک تو کسی بھی صحابی کے بارے میں ہر وہ بات اس کی بے ادبی ہی ہے جو بالفرض اگر وہ صحابی ہمارے سامنے ہوں تو ہم ان کے سامنے کہنا پسند نہ کریں، اور اسے اس صحابی کی بے ادبی خیال کریں، یا چلیں پیمانہ آج کے زمانے کے حساب سے ہی بنالیں کہ ہمارے کوئی بزرگ، استاد، شیخ یا پیر ہوں، تو ہر وہ بات جو ہم ان کی ذات کے بارے میں ان کے سامنے کہنا ان کی بے ادبی سمجھیں وہ بات ان کی بے ادبی اور بے توقیری ہی سمجھی جائے گی، رہے صحابہ کرام تو ان کے بارے میں تو اللہ تعالی نے "وکلًا وعد اللہ الحسنی" اور "رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ" فرما کر بتا دیا ہے کہ ان کے ساتھ اللہ نے کیا معاملہ فرمانا ہے، جبکہ غیر صحابی کسی بڑے سے بڑے امام، شیخ، مفسر، محدث یا فقیہ کے بارے میں اللہ نے ایسا اعلان نہیں فرمایا، تو جو بات ہم آج کے اپنے کسی بزرگ کے منہ پر کہنا بے ادبی سمجھیں، ویسی ہی بات صحابہ کرام کے بارے میں اگر کہی جائے تو وہ بطریق اولی ان کی بے ادبی اور بے توقیری ہی شمار ہو گی...

یہ تو تھی ہمارے نزدیک بے ادبی اور بے توقیری کی وضاحت، لیکن تبصرہ نگار نے اپنے تبصرہ میں یہ بھی لکھا ہے کہ:

"حضرت معاویہ رضی للہ عنہ کی محبت اہل ایمان کا اثاثہ ہے تاہم مرتبہ کے لحاظ سے وہ سیدنا علی رضی اللہ عنہ کے ہم پلہ نہ تھے، اور باہمی جنگوں میں حق حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا اور نکتہ خطا پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ تھے مگر وہ خطائے اجتہادی ہے جس میں مجتہد نیکی سے محروم نہیں ہوتا اور اس کی عزت وتوقیر میں کوئی فرق نہیں پڑتا، زمانہ حال کے جذباتی، اشتعالی اور ہائی بلڈ پریشر کے مریض خوامخواہ اسے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی تنقیص سمجھ بیٹھے ہیں"

(ماہنامہ حق چار یار، صفحہ 48)

ان الفاظ میں تبصرہ نگار نے بتایا ہے کہ حضرت علی اور حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہما) کے درمیان ہونے والی جنگوں میں "حق" حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا، اور "نکتہ خطا" پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ تھے، اور ان کی یہ خطا بھی (جان بوجھ کر نہیں) بلکہ اجتہادی غلطی ہے اور اس پر انہیں اجر بھی ملے گا، نیز تبصرہ نگار کے مطابق کسی کو "مجتہد مخطی" کہنے سے اس کی عزت وتوقیر میں کوئی فرق نہیں پڑتا.

میں عرض کروں گا کہ اول تو "حق" کا مقابل "خطا" نہیں بلکہ "باطل" ہوتا ہے، اگر تبصرہ نگار نے یقین کے ساتھ لکھا ہے کہ "ان جنگوں میں حضرت علی رضی اللہ عنہ حق پر تھے" تو اس کا مقابل یہ بنتا ہے کہ "حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ یقینی طور پر باطل پر تھے"، لیکن تبصرہ نگار نے "حق" کا مقابل یہاں "ایسی خطائے اجتہادی کو بنایا ہے جس پر اجر بھی ملے گا"، یوں تبصرہ نگار کی اس بات میں تضاد ہے، وہ یوں کہ اگر ان مشاجرات کے بارے میں وہ یہ قطعی فیصلہ کرنے بیٹھے ہیں کہ فلاں فریق "حق" پر تھا اور فلاں "باطل" پر، تو یہ اجتہادی اختلاف نہ ہوا، لہٰذا پھر یہاں "خطائے اجتہادی" کی کوئی تُک نہیں بنتی، اور اگر وہ ان مشاجرات کو واقعی "اجتہادی اختلاف" سمجھتے ہیں تو پھر کسی ایک فریق کو قطعیت کے ساتھ "حق" پر وہ نہیں کہہ سکتے، کہ مجتہد کے قطعی صواب یا خطا کا قطعی فیصلہ یہاں دنیا میں نہیں ہو سکتا... اس نکتے پر میں مفتی وقاص رفیع کی کتاب پر اپنے مفصل تبصرے میں لکھ چکا ہوں... لیکن یہاں میں اس بات کی طرف توجہ دلانا چاہتا ہوں کہ تبصرہ نگار نے لکھا ہے کہ "کسی صحابی کے بارے میں یہ کہنا کہ ان سے اجتہادی غلطی ہو گئی، اس سے اس صحابی کی عزت و توقیر میں کوئی فرق نہیں پڑتا"، میرا سوال ہے کہ تبصرہ نگار کا یہ فیصلہ صرف حضرت معاویہ، حضرت عائشہ، حضرت طلحہ، حضرت زبیر، حضرت عمرو بن العاص اور ان تمام صحابہ کرام جنھوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بیعت نہ کی یا ان سے جنگ کی (رضی اللہ عنہم) کے لئے ہی ہے یا حضرت علی، حضرت حسن وحضرت حسین اور ان تمام صحابہ کرام جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف تھے (رضی اللہ عنہم) وغیرہم کے لئے بھی ہے؟ یعنی مثلًا اگر کوئی آدمی یہ کہہ دے کہ "فلاں مسئلے میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے اجتہادی غلطی ہو گئی" یا "حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے فلاں موقع پر اجتہادی غلطی کا صدور ہو گیا" تو یہ بات ان حضرات کے بارے میں "بے ادبی" تو نہیں سمجھی جائے گی؟ اور ایسا کہنے والے پر "ناصبی" و "یزیدی" کے فتوے تو نہیں لگائے جائیں گے؟؟ اور اگر تبصرہ نگار کے نزدیک ان حضرات کے بارے میں یہ بات کہنا بے ادبی سمجھا جائے گا تو پھر کسی اور صحابی کے بارے میں بھی ایسی بات کہنا کیوں بے ادبی نہیں ہو گا؟؟.

یا تھوڑا نیچے آتا ہوں، اگر میں کہوں کہ وہ تمام غیر صحابہ اکابرین جن کی عبارات کا دفاع کرنے کے لیے مفتی وقاص رفیع نے 632 صفحات کی کتاب لکھی ہے، ان سب اکابر سے "اجتہادی غلطی" ہوئی ہے، تو کیا یہ ان اکابر کی بے ادبی و بے توقیری سمجھی جائے گی یا نہیں؟؟، اگر نہیں تو پھر مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب میں مضحکہ خیز تاویلات کے ذریعے ایسی ایسی باتوں کو درست ثابت کرنے کی سعی نامشکور کیوں کی جن کا غلط ہونا اظہر من الشّمس ہے؟ مثال کے طور پر حضرت قاضی مظہر حسین صاحب (رح) نے خارجی فتنہ (طبع اول) میں ایک جگہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے

میں لکھا تھا کہ "آیت استخلاف کے تحت صحیح انتخاب سے بہ حکم ورضائے خداوندی منصب نبوت پر فائز ہونے والے خلیفہ راشد حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ"....اس عبارت میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لیے "منصب نبوت پر فائز" ہونے کے لفظ ہیں جو کسی طرح بھی درست نہیں.. لیکن اس کا جواب دیتے ہوئے بھی مفتی و قاص رفیع یہ تسلیم کرنے کے لیے تیار نہیں کہ یہ طباعت کی غلطی ہے یا اجتہادی غلطی ہے، بلکہ انہوں نے اس کی تاویلات شروع کر دیں کہ قاضی صاحب کی اس سے مراد یہ ہے وہ ہے... لیکن جب خود بھی دل مطمئن نہ ہوا تو آخر میں یہ بھی لکھ دیا کہ "ہاں زیادہ سے زیادہ اس بارے میں یہ کہا جاسکتا ہے کہ حضرت قاضی صاحب رحمۃاللہ علیہ اس کی جگہ کوئی زیادہ واضح تعبیر اختیار فرماتے تو بہتر تھا" (مفتی و قاص کی کتاب: صفحہ 630)... یہاں مفتی و قاص رفیع، قاضی صاحب کی اس بات کو اجتہادی غلطی تو دور کی بات "طباعت کی غلطی" بھی تسلیم کرنے کے لیے تیار نہیں کہ یوں قاضی صاحب کی بے ادبی ہوتی تھی.

بہر حال! اس سوال کا جواب تو تبصرہ نگار کے بڑے بھی نہ دے سکے، یہ کیا دیں گے... میں آگے چلتا ہوں، تبصرہ نگار کی بات سے معلوم ہوا کہ صحابہ کرام کے درمیان سبائی سازشیوں کی طرف سے لگائی گئی آگ کی وجہ سے جو کچھ ہوا، اس پر بات کرتے ہوئی ہمارے لیے آخری حد یہ ہے کہ ہم "خطائے اجتہادی" سے آگے کچھ نہ کہیں، کیونکہ اگر ہم اس سے آگے بڑھیں گے تو یا رافضیت کی حدود میں داخل ہو جائیں گے یا ناصبیت و خارجیت کی زمین میں قدم رکھ دیں گے... اور جیسا کہ بیان ہوا تبصرہ نگار کے خیال میں کسی صحابی کے بارے میں قطعیت کے ساتھ یہ کہنا کہ اس سے اجتہادی غلطی ہو گئی یہ اس صحابی کی بے ادبی ہرگز نہیں.

اب اگر آج کا کوئی محقق مشاجرات صحابہ پر کتابیں لکھے اور اس حد سے تجاوز کرے، تو تبصرہ نگار بھی مانتے ہیں کہ یہ اہل سنت کا مسلک نہیں، یوں اگر ہم یہ ثابت کردیں کہ مفتی محمد و قاص رفیع نے اس حد سے خطرناک حد تک تجاوز کیا ہے تو تبصرہ نگار کی ایمانداری کا تقاضہ ہے کہ وہ تسلیم کریں کہ مفتی و قاص رفیع نے رافضیت و سبائیت کی خدمت کی ہے (ان شاء اللہ ہم آگے یہ ثابت کریں گے) .

یہاں ہم وضاحت کردیں کہ ہمارے نزدیک اہل سنت کا سب سے قوی، محتاط اور عمدہ مسلک یہی ہے کہ صحابہ کرام کے مابین ہونے والے مشاجرت پر توقف و سکوت اختیار کیا جائے اور اس پر عدالتیں لگا کر فیصلے نہ کیے جائیں کہ ان تمام نفوس قدسیہ کے لیے اچھائی کا وعدہ اللہ کے قرآن میں موجود ہے، اور نہ ہی ہم سے ان کے اعمال کے بارے میں سوال کیا جائے گا، ہمارے لئے ان سب کا ادب و احترام ضروری ہے... اور ہم ان مشاجرات کو حقیقت میں اجتہادی ہی سمجھتے

ہیں، اور اجتہادی اختلافات میں "حق" و "باطل" کے فیصلے نہیں کیے جاسکتے ... ہم کسی کو بھی مخطی نہیں کہتے، ہم صحابہ کرام کی اس اکثریتی جماعت کے موقف کو ہی محتاط سمجھتے ہیں جو ان جنگوں کے دوران غیر جانبدار رہے ... اگر یہ "خارجیت" اور "رافضیت" ہے تو پھر شوق سے ہمیں خارجی ورافضی کہیں ... لیکن اگر یہ موقف صحابہ کرام کے ادب واحترام کے عین مطابق ہے تو پھر "خارجی" اور "یزیدی" کی گردانیں پڑھنے والے اصول کے ساتھ بات کریں اور ہمیں سمجھائیں کہ اجتہادی اختلافات کے اصول و قواعد کیا ہوتے ہیں ...

(جاری ہے)

حافظ عبیداللہ

10 September

بسلسلہ دفاع سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ
"من ترا حاجی بگویم، تو مرا حاجی بگو" (قسط 3)
(ضمیمہ "اکابر کے نادان وکیل")

مفتی محمد وقاص رفیع کی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر" پر تبصرہ کرتے ہوئے ماہنامہ حق چار یار لاہور کے تبصرہ نگار لکھتے ہیں:

"چند سال قبل مولانا طاہر ہاشمی کی کتاب "ناقدین امیر معاویہ" شائع ہو کر آئی تھی، جس کا خلاصہ اگر چند لفظوں میں لکھا جائے تو وہ یہ ہوگا بہ قول مصنف کہ پوری امت مسلمہ نے کبھی حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو قبول نہیں کیا اور زعماء امت نے ان پر ناقدانہ نظر ہی رکھی ہے" (صفحہ 46)

تبصرہ نگار نے مولانا طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب کا جو "خلاصہ" نکالا ہے یہ بھی ان کے اندر کا غبار ہے جو وہ نکال رہے ہیں، ورنہ ہاشمی صاحب نے نہ تو "پوری امت اسلامیہ" کو سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا ناقد بتایا ہے اور نہ ان کی کتاب کا یہ خلاصہ ہی ہے، حقیقت یہ ہے کہ کتاب مذکور کے دوسرے ایڈیشن میں کل 44 حضرات کی عبارات پر بات کی گئ ہے، کیا حق چار یار کے تبصرہ نگار کے نزدیک چودہ صدیوں میں پوری امت مسلمہ کے زعماء کی تعداد صرف 44 ہے؟؟ اور جب مفتی وقاص رفیع نے بزعم خود ہاشمی صاحب کی اس کتاب کا جواب لکھا تو ان 44 میں سے صرف 21 حضرات کی عبارات کا ہی دفاع کرنے کی کوشش کی... پھر طاہر ہاشمی صاحب نے بھی صرف ان حضرات کی چند عبارات پیش کرکے ان کے بارے میں کہا ہے کہ عبارات کی حدتک یہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر تنقید دکھتی ہے، یہ ہرگز نہیں لکھا کہ "ان میں سے کسی نے بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو بطور صحابی یا بطور خلیفہ قبول نہیں کیا، یوں میں یہ کہنے میں حق بجانب ہوں کہ تبصرہ نگار نے یہ بات بھی خلاف حقیقت لکھی ہے.

اس کے بعد تبصرہ نگار لکھتے ہیں:

"اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو روافض اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو موجودہ دور کے یہ نادان حامی ایسے وکیل نصیب ہوئے ہیں جو بجائے دفاع کرنے کے الٹا خود ہی توہین کے مرتکب ہو جاتے ہیں" (صفحہ 74).

یہاں بہتر تھا کہ تبصرہ نگار دو تین نام ذکر کر دیتے جنہیں وہ "حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا نادان حامی" فرمارہے ہیں تاکہ ہم ان حضرات کی تحریرات دیکھ کر اس بات کا فیصلہ کر سکتے کہ آیا انہوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا دفاع کرتے ہوئے ان کی توہین کی ہے یا نہیں، یا کسی بھی صحابی کا دفاع کرتے ہوئے، کسی دوسرے صحابی کی تنقیص کے مرتکب ہوئے ہیں یا نہیں، لیکن تبصرہ نگار نے نام کسی کا نہیں لکھا.. البتہ ان کی تحریر کے سیاق و سباق سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کا اشارہ قاضی طاہر ہاشمی صاحب کی طرف ہی ہوگا... تو حقیقت یہ ہے کہ طاہر ہاشمی صاحب نے بھی اپنی مذکورہ کتاب میں ہرگز کسی بھی صحابی کی اشارتاً بھی توہین و تنقیص نہیں کی، بلکہ انہوں نے اپنا موقف یہ ہی لکھا ہے کہ مشاجرات صحابہ میں بہتر یہی ہے کہ توقف و امساک اور کف لسان کیا جائے... ہاں البتہ تبصرہ نگار جس گروہ سے تعلق رکھتے ہیں ان کے لٹریچر میں ہمیں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دفاع کے نام پر ایسی تحریرات جا بجا ملتی ہیں جن کا خلاصہ یہ ہے کہ: حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے نصوص قرآنیہ وحدیثیہ کی مخالفت کی، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ رضائے الٰہی مشروط تھی سابقین اولین کی اتباع کے ساتھ جو کہ انہوں نے نہیں کی تھی، حضرات حکمین (حضرت عمرو بن العاص اور حضرت ابو موسی اشعری رضی اللہ عنہما) خود بھی گمراہ ہوئے اور دوسروں کو بھی گمراہ کیا... وغیرہ وغیرہ... اور پھر آخر میں یہ لکھ دیا کہ "ہماری مراد اس سب سے خطائے اجتہادی ہے"... نیز لکھا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بغاوت کی جس کے خلاف حضرت علی رضی اللہ علیہ عنہ نے بحکم قرآن قتال کیا..... اور پھر لکھ دیا کہ "اس بغاوت سے مراد حقیقی بغاوت نہیں بلکہ صورتاً بغاوت ہے"..... (قاضی مظہر حسین صاحب رحمہ اللہ کی کتاب "خارجی فتنہ حصہ اول" میں آپ کو یہ سب باتیں ملیں گی)..

ہاں اگر تبصرہ نگار کے نزدیک یہ موقف رکھنا کہ:

"مشاجرات صحابہ میں توقف و امساک اور کف لسان کرنا چاہیے اور تمام صحابہ کرام کا ذکر اچھائی کے ساتھ کرنا چاہیے (جیسا کہ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ سے بھی صحیح سند کے ساتھ منقول ہے) اور غیر صحابہ کو اپنی اپنی عدالت نہیں لگانی چاہیے".

یہ اگر کسی صحابی کی توہین و تنقیص ہے تو ہم کچھ نہیں کہہ سکتے.

تبصرہ نگار کے گروہ کے پیر و مرشد جناب قاضی مظہر حسین صاحب (رح) نے بھی اصولی طور پر اس بات سے اتفاق کیا تھا، لکھتے ہیں:

" احتیاط اسی میں ہے کہ مشاجراتِ صحابہ کا ذکر ہی نہ کیا جائے لیکن اگر کسی ضرورت کے تحت کرنا پڑے تو طرزِ بیان

ایسا ہو جس سے کسی صحابی کی تنقیص و توہین لازم نہ آئے"۔ (خارجی فتنہ طبع اول، ص303،304/ج1)
ایک اور جگہ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب (رح) کے حوالہ سے امام قرطبیؒ (رح) کی عبارت پر تبصرہ نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں:
"حضرت مفتی صاحب (رح) کے مندرجہ تبصرہ کا خلاصہ یہ ہے کہ اسلم اور بہتر تو یہی ہے کہ مشاجراتِ صحابہ کے بارے میں سکوت کیا جائے...الخ"۔ (خارجی فتنہ طبع اول، ص315/ج1)
الغرض! یوں تبصرہ نگار نے پہلے اپنے شعلہ بار قلم سے شعلے برسائے، اپنا سینہ ٹھنڈا کیا اور اس کے بعد کہیں جا کر اس کتاب کا تذکرہ کرتے ہیں جس پر تبصرہ کرنا مقصد ہے، چنانچہ لکھتے ہیں:
"یہ کتاب مدرسہ عربیہ رائے ونڈ کے فاضل مولانا مفتی محمد وقاص رفیع کے گوہر ریز قلم کا نتیجہ ہے" (صفحہ 47).
قارئین محترم! "گوہر" کہا جاتا ہے قیمتی پتھر یا موتی وغیرہ کو، یوں "گوہر ریز قلم" کا مطلب ہوا وہ قلم جس سے موتی یا قیمتی پتھر جھڑیں.. ہم نے مفتی وقاص رفیع کی کتاب پر اپنے دو سو صفحے سے زیادہ پر مشتمل تبصرے میں وہ تمام "گوہر" جمع کیے ہیں جو مفتی موصوف کے قلم سے جھڑے ہیں اور بہت جلد یہی "گوہر" اکٹھے کرکے ایک استفتاء کی صورت میں ملک کے بڑے بڑے دار الافتاؤں کو بھی ارسال کرنے کا ارادہ ہے... بطور نمونہ چند گوہر ملاحظہ فرمائیں: (مفتی وقاص لکھتے ہیں).
"امام برحق کے خلاف ناحق خروج کرنے والے کو باغی نہیں تو پھر اور کیا کہا جائے؟ یہ نہیں ہو سکتا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ان کی جماعت کو بھی برحق مانا جائے اور اس کے ساتھ ساتھ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کی جماعت کو بھی برحق کہا جائے" (مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 243)
"اب اس تناظر میں اگر دیکھا جائے کہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں جو یہ لکھا ہے کہ اسی سال یعنی 43 ہجری میں امیر معاویہ نے زیاد بن ابیہ کا استلحاق کیا اور اسلام میں یہی وہ پہلا عمل ہے جس کے ذریعے احکامات رسالت مآب (صلی اللہ علیہ وسلم) کی نفی (تبدیلی) کی گئی تو وہ اپنی جگہ صحیح اور سچ ہے اور کسی طرح بھی اس کی نفی نہیں کی جا سکتی" (صفحہ 455)
"اس بات میں تو کوئی شک ہی نہیں کہ حضرت عمرو بن العاص (رض) نے حضرت علی (رض) کو ناکام بنانے کی جو تدبیر (تحکیم) اختیار کی تھی وہ واقعتاً امت میں چند در چند فتنوں اور رخنوں کے پیدا ہونے کا سبب بنی تھی" (صفحہ 456)

"جو لوگ تحکیم کی تجویز کو پیش کر رہے تھے (یعنی حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ وغیرہ_ناقل) ان کی نتیوں میں خلوص نہ تھا" (صفحہ 457)

"خلاصہ کلام یہ کہ حضرت عمرو بن العاص (رض) کی تدبیر (تحکیم) کے نتیجہ میں امت چند در چند فتنوں اور رخنوں کے جنم لینے کا سبب بنی" (صفحہ 459).

"اگر یہی خطأ کسی عام شخص سے صادر ہوتی تو اس پر گناہ کبیرہ اور فسق کا اطلاق کیا جاتا، مگر یہاں حضرت معاویہ (رض) کا شرف صحابیت اور آپ کا علم و فضل یہ لازم کرتا ہے کہ اگر فسق و معصیت کے اطلاق سے مفر کی کوئی شکل ہو تو اسے اختیار کیا جائے اور وہ واحد شکل یہی ہے کہ حضرت معاویہ (رض) کی اس خطأ کو خطائے اجتہادی قرار دیا جائے.."

(صفحہ 613).

قارئین محترم! سبِّ صحابہؓ اہل سنت کے نزدیک بھی حرام اور اس کا مرتکب اہل السنۃ سے خارج ہی ہوگا (خیر الفتاویٰ، ج1 ص374) اور سبّ، (ماہنامہ حق چار یار لاہور کے تبصرہ نگار کے پیر و مرشد) قاضی مظہر حسین صاحب (رح) صاحب کے نزدیک ہی "ہر اس بات کو کہتے ہیں جس سے مخالف برافروختہ ہو اس میں وہ اپنی توہین سمجھے" (حق چار یار، ص6 بابت ماہ محرم سنہ 1413ھ/جولائی 1992ء)، تو آپ ہی فرمایئے کہ اگر حضرت معاویہ (رض) اور وہ تمام صحابہ کرام (رض) جنھوں نے حضرت علی (رض) کی بیعت نہ کی آج زندہ ہوتے اور ان کو یہ کہا جاتا کہ آپ مشاجراتی اختلاف میں بطورِ اصل حکم تو گناہ، فسق، شرعی و فقہی بغاوت، اللہ و رسول کے حکم کی مخالفت، اور نصوصِ قرآنیہ وحدیثیہ کی خلاف ورزی کرنے کے ہی مرتکب ہوئے ہیں، کہا تو آپ کو باغی، خاطی، جائر اور آپ کے موقف کو از روئے نصِ قرآنی در حقیقت بالکل ناجائز ہی جائے گا، ہاں چونکہ آپ صحابہؓ ہیں اس لئے اس کی اس شرعی و فقہی بغاوت اور گناہ کو ہم "اجتہادی خطأ" کہیں گے، تو کیا اس سے ان کو انقباض نہ ہوتا؟ اگر ہوتا تو کیا مفتی و قاص رفیع کی یہ ساری باتیں سبِّ صحابہؓ کے ضمن میں نہیں آتیں؟.

اس کے بعد تبصرہ نگار لکھتے ہیں کہ:

"اہل سنت والجماعت کا دو ٹوک نظریہ یہ ہے کہ خلفاء راشدین موعودہ چار ہیں"

(صفحہ 47)

یقینا تبصرہ نگار کی "موعودہ" سے مراد وہ خلافت ہے جس کا قرآن کریم کی آیت "استخلاف" میں وعدہ کیا گیا ہے، تو میں اس پر صرف ایک سوال کروں گا کہ حضرت مولانا عبد الشکور لکھنوی رحمہ اللہ علیہ، جن کے بارے میں خود مفتی

وقاص رفیع نے اپنی کتاب میں لکھا ہے کہ : "آپ بیک وقت بہترین مفسر، نامور محدث اور بے بدل مؤرخ ہونے کے ساتھ ساتھ بلند پایہ فقیہ اور عظیم مناظر بھی تھے" (صفحہ 588)، وہ آیت استخلاف سے صرف پہلے تین خلفاء کی خلافت ہی ثابت فرماتے تھے اور ان کے نزدیک حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت میں آیت مذکورہ کی تمام شرائط کا مجموعہ نہیں پایا گیا... مولانا عبدالشکور لکھنوی (رح) نے لکھا ہے کہ :

"(آیت استخلاف میں مذکور) تینوں نعمتوں کا مجموعہ (حضرت علی رضی اللہ عنہ) کے زمانے میں نہیں پایا گیا، سنی شیعہ دونوں کا اس پر اتفاق ہے" (تحفہ خلافت، مجموعہ تفسیر آیات قرآنی، صفحہ 120، مطبوعہ تحریک خدام اہل سنت، جہلم).

نیز لکھا :

"یہ بات باتفاق فریقین ثابت ہے کہ حضرت علی (رض) کو ان تینوں نعمتوں کا مجموعہ نہیں ملا، لہٰذا ان کی خلافت اس آیت (یعنی آیت استخلاف_ ناقل) کی موعودہ خلافت ہر گز نہیں ہو سکتی نہ وہ خصوصیت کے ساتھ اس آیت کے موعود لہ کہے جا سکتے ہیں، پس قطعی طور پر یہ بات ثابت ہو گئی کہ سوا اس کے کوئی صورت نہیں کہ وقت نزول کے تمام مومنین صالحین سے یہ وعدہ متعلق مانا جائے اور حضرت خلفاء ثلاثہ رضی اللہ عنہم کی خلافت کو اس آیت کی موعودہ خلافت تسلیم کیا جائے"

(تحفہ خلافت، صفحہ 124، مطبوعہ تحریک خدام اہل سنت جہلم)

آپ نے ایک مناظرے کے دوران یہ فرمایا کہ :

"حضرت علی رضی اللہ عنہ کے متعلق سنی شیعہ دونوں کا اتفاق ہے کہ ان کو یہ تینوں نعمتیں (جن کا ذکر آیت استخلاف میں ہے_ نقل) نہیں ملیں" ........ لہٰذا حضرت علی (رض) کسی طرح اس آیت کے موعود لہ نہیں ہو سکتے"

(دیکھیں مناظرہ منٹگمری 1930 کی روداد، شائع شدہ ماہنامہ "مناقب، بھکر" بابت ماہ دسمبر 1991، صفحہ 14، طلب کرنے پر سکین دستیاب ہے)

تو میرا سوال یہ ہے کہ تبصرہ نگار کے نزدیک مولانا لکھنوی رحمہ اللہ کے متعلق کیا فتویٰ ہے؟؟ وہ اہل سنت میں سے ہیں یا نہیں؟.

(جاری)

بسلسلہ دفاع سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ
(من تراحاجی بگویم، تومراحاجی بگو" (آخری قسط"
("ضمیمہ "اکابر کے نادان وکیل)

مفتی وقاص رفیع کی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر" پر تبصرہ کرتے ہوئی ماہنامہ "حق چار یار" ماہ ستمبر 2018 کے تبصرہ نگار، کتاب مذکور کے بارے میں لکھتے ہیں بلکہ اعتراف کرتے ہیں کہ:
اس کتاب کے بعض ابواب کے مباحث یقیناً کمزور پہلو بھی لئے ہوئے ہیں مگر ان چند کمزوریوں کے باوصف مجموعی " اعتبار سے یہ کتاب سلسلۂ دفاعِ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ایک بہترین لائق مطالعہ، قابل قدر اور مستحق تحسین کاوش ہے" (ماہنامہ حق چار یار، صفحہ 48.
قارئین محترم! ان تین سطروں میں تبصرہ نگار نے دبے لفظوں میں یہ اعتراف کیا ہے کہ مفتی وقاص رفیع کی کتاب میں یقیناً ایسی باتیں موجود ہیں جو کمزور پہلو لئے ہوئے ہیں، وہ کونسی باتیں ہیں؟ اس کی کوئی مثال تبصرہ نگار پیش کر دیتے تو تبصرہ کو "غیر جانبدار" کہا جاسکتا تھا، لیکن افسوس کہ تبصرہ نگار نے یہاں تلبیس سے کام لیا ہے، کیونکہ وہ خوب جانتے ہیں کہ اس کتاب میں "بعض" نہیں بلکہ اکثر باتیں قابل اعتراض و قابل گرفت ہیں، اسی لیے تبصرہ نگار نے مفتی وقاص رفیع کو یہ تسلی بھی دی ہے کہ:
(اگر کوئی محقق عالم اس کتاب پر تنقیدی تبصرہ کرڈالے تو مصنف کو دل بر داشتہ نہیں ہونا ہوگا" (صفحہ 48".
اس سے قارئین اندازہ کر سکتے ہیں کہ تبصرہ نگار خوب اچھی طرح جانتے ہیں کہ اس کتاب میں ایسی باتیں ضرور ہیں جن پر محققین علماء کی طرف سے منفی تبصرہ آسکتا ہے، لیکن افسوس کہ وہ پھر بھی بجائے اس کتاب پر خود "تنقیدی تبصرہ" کرنے کے اس کی تعریف میں رطب اللسان ہورہے ہیں، اس کی وجہ کیا ہے؟ اس کی وجہ وہی ہے جو ہم نے اپنے اس مضمون کا عنوان رکھا ہے "من تراحاجی بگویم، تومراحاجی بگو" (میں تجھے حاجی کہتا ہوں، تم مجھے حاجی کہو)، چونکہ مفتی وقاص رفیع اور تبصرہ نگار ایک ہی قبیلے سے تعلق رکھتے ہیں، اور ان کا ون پوائنٹ ایجنڈا ہے، اور وہ ہے "جو ان کے مخصوص افکار و نظریات کو نہ مانے تو اس پر ناصبی، خارجی اور یزیدی کے فتوے لگاؤ"، تو یہ کیسے ممکن ہے کہ دونوں ایک دوسرے کو "حاجی" نہ کہیں؟، اور تبصرہ نگار کے علم کا تو یہ حال ہے کہ وہ یہ تک نہیں جانتے کہ مفتی وقاص رفیع نے اپنی کتاب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دفاع میں نہیں لکھی جیسے تبصرہ نگار نے اس کتاب کو "سلسلۂ دفاع

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ایک بہترین لائق مطالعہ ، قابل قدر کاوش" لکھا ہے، بلکہ مفتی وقاص رفیع نے خود اپنی کتاب کے بارے میں یوں لکھا ہے کہ :

"..... اس لئے ہم اپنے ایسے اکابر حضرات کی عبارات کا عادلانہ ومنصفانہ دفاع کرنا انتہائی ضروری اور نہایت ہی واجب سمجھتے ہیں ..... " (آگے لکھا) ....... اب ذیل میں ہم پروفیسر طاہر ہاشمی صاحب کی چاند ماری کا نشانہ بننے والے اہل سنت والجماعت کے ایک ایک عالم کا نام لے کر سن وفات کی ترتیب کے اعتبار سے ان کا دفاع پیش کرتے ہیں "

(مفتی وقاص رفیع کی کتاب: صفحہ 149 – 150).

اب مصنف کتاب تو صاف لکھے کہ اس نے یہ کتاب اکابر کی ان عبارات کے دفاع میں لکھی ہے جن میں بقول قاضی طاہر ہاشمی صاحب، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر تنقید پائی جاتی ہے، اور حق چار یار کے تبصرہ نگار اس کتاب کو "سلسلۂ دفاعِ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ایک بہترین کتاب" لکھ رہے ہیں، اسی بنیاد پر ہمیں یقین محکم ہے کہ تبصرہ نگار نے جیسے قاضی محمد طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب کا مطالعہ نہیں کیا، اسی طرح تبصرہ نگار نے اس کتاب کا بھی مطالعہ نہیں کیا جس پر وہ تبصرہ لکھ رہے ہیں، کیونکہ اگر انہوں نے اس کتاب کا مطالعہ کیا ہوتا تو انہیں علم ہوتا کہ مفتی وقاص رفیع نے کس کے دفاع میں یہ کتاب لکھی ہے ...

اس لئے میں یہ کہنے میں حق بجانب ہوں کہ ماہنامہ حق چار یار کا یہ تبصرہ "من ترا حاجی بگویم، تم مرا حاجی بگو" کے سوا کچھ بھی نہیں، اور تبصرہ نگار کی معلومات کا تو کیا ہی کہنا، کبھی وہ قاضی طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب کے بارے میں لکھتے ہیں کہ اس میں حضرت امام ابو حنیفہ (رح) اور ملا علی قاری (رح) سے " ناقدین حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ " کی ابتدا کی گئی ہے، اور کبھی وہ مفتی وقاص رفیع کی کتاب کو " دفاع حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر ایک بہترین کتاب" قرار دیتے ہیں، اگر کسی کا دفاع ایسے ہوتا ہے جیسے مفتی وقاص نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا کیا ہے تو پھر دنیا میں "دفاع" نام کی کوئی چیز ہے ہی نہیں .

آگے تبصرہ نگار کی سنیے، مفتی وقاص رفیع کو تسلی دیتے ہوئے کیا کہتے ہیں:

" یزیدی ٹولے کی جاہلانہ، غیر عالمانہ اور سوشل میڈیا پر پھیلائی جانے والی بعض خبیثانہ حرکتوں کو ہنس کر نظر انداز کر دینا چاہیے کہ ان ہوائی لوگوں کی نہ پہلے کبھی وقعت رہی ہے اور نہ کبھی ہو سکے گی" (صفحہ 48) .

قارئین محترم! جس ٹولے سے تبصرہ نگار کا تعلق ہے (یعنی جدید سبائی ٹولہ) اس ٹولے کا ٹریڈ مارک نعرہ ہے "یزیدی، خارجی، ناصبی"، یعنی جب کسی کی علمی دلیل کا جواب دلیل سے نہ دیا جا سکے تو اس پر "یزیدی"، "خارجی" اور "ناصبی"

کے فتوے لگانا شروع کردو، اس ٹولے کے بڑے بھی یہی کام کرتے رہے اور اب یہ بھی احسن طریقے سے ان کے نقش قدم پر چل رہے ہیں، اور کسی کے بارے میں تو میں نہیں جانتا، لیکن میں نے مفتی وقاص رفیع کی کتاب پر دو سو صفحے سے زیادہ کا ایک تبصرہ قسط وار لکھا تھا جو سوشل میڈیا پر ہی نشر ہوا تھا، اور وہ "غیر عالمانہ" نہیں بلکہ دلائل کے ساتھ تھا، اور میں آج تک اس انتظار میں ہوں کہ اس کا کوئی "عالمانہ" جواب دے، لیکن آج مجھے علم ہوا کہ میرے اس تبصرے کی گونج "سبائی" کیمپ میں سنائی دی ہے اور میرے اس تبصرے کو "جاہلانہ، غیر عالمانہ" اور اسے "خبیثانہ حرکت" لکھ کر اپنے آپ کو تسلی دی جا رہی ہے، جبکہ دوسری طرف تبصرہ نگار نے مفتی وقاص رفیع پر اپنا یہ تبصرہ لکھ کر اپنے جاہل اور غیر عالم ہونے پر بقلم خود مہر تصدیق ثبت کردی ہے... آپ خود سوچیں! جس تبصرہ نگار کو یہ علم ہی نہیں کہ قاضی طاہر ہاشمی صاحب کی کتاب میں "امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ" کا نام ناقدین میں ہے یا نہیں، اور جو یہ بھی نہیں جانتا کہ مفتی وقاص رفیع کی کتاب "دفاع حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ" پر لکھی گئی ہے یا "دفاعِ عبارات غیر صحابہ اکابر" پر، اس کی جہالت میں کیا کوئی شک ہے؟

آنکھیں اگر بند ہیں تو پھر دن بھی رات ہے
اس میں بھلا قصور کیا ہے آفتاب کا؟

حافظ عبیداللہ

14 September 2018

بسلسلۂ دفاع سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ

"من ترا حاجی بگویم، تو مرا حاجی بگو"

تتمہ ضمیمۃ "اکابر کے نادان وکیل" (قسط: 2)

جیسا کہ "کتاب دوست" نے اس بات کی تصدیق کی ہے کہ مفتی وقاص رفیع کی توہین وتنقیص صحابہ کرام پر مشتمل کتاب پر ماہنامہ حق چار یار بابت ماہ ستمبر 2018 میں تبصرہ لکھنے والے حافظ عبدالجبار سلفی صاحب خود ہیں، اور "کتاب دوست" نے باقاعدہ سلفی صاحب کی طرف منسوب ایک نیا بیان بھی جاری کیا ہے تو اس بناء پر اب ہم صریح طور پر حافظ عبدالجبار سلفی صاحب کا نام لے کر اس نئے بیان پر اپنی معروضات پیش کرتے ہیں.

ان صاحب کا محبوب مشغلہ دوسروں کی پگڑیاں اچھالنا ہے، اور غلط بیانی وکذب بیانی کے عادی ہیں، اور جب کوئی ان کی غلطی پکڑتا ہے تو یہ آپے سے باہر ہو جاتے ہیں، اور جو اول فول قلم پر آتا ہے بے دھڑک لکھ دیتے ہیں، لیکن حیرت ہے کہ "فشار خون کے دائمی مریض" کی جملہ علامات خود موصوف میں بدرجہ اتم موجود ہوتے ہوئے یہ دوسروں کو طعنے دیتے ہیں، ہمیشہ اپنے سے اختلاف رکھنے والوں پر "ناصبی" اور "یزیدی" کے آوازے کستے ہیں، اور کبھی یہ بھڑک مارتے ہیں کہ "ان ناصبیوں کے لیے تو ہمارے دو نفل ہی کافی ہیں" (یعنی اپنے آپ کو کوئی پہنچی ہوئی سرکار سمجھتے ہیں)... ان کا بس نہیں چلتا ورنہ یہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سمیت ان تمام صحابہ کرام کو بھی "یزیدی" لکھ دیں جنہوں نے یزید بن معاویہ کی ولی عہدی کی تجویز سے اتفاق کیا اور پھر بعد میں یزید کی بیعت کی، کیونکہ یہ آج چودہ سو سال بعد ہونے والے جن حضرات کو "یزیدی" لکھتے ہیں ان میں سے تو کوئی بھی اُس وقت موجود نہ تھا، نہ ان میں سے کسی نے یزید کی ولی عہدی پر صاد کہا اور نہ ہی یزید کی بیعت کی، اور نہ ہی اس کی بیعت توڑنے والوں کو وعیدیں سنا کر اس کام سے روکا... بلکہ اس "جدید سبائی" ٹولے کا اگر بس چلے تو یہ سیدنا حسین رضی اللہ عنہ کو بھی "یزیدی" کا خطاب دے دیں کہ آپ نے بھی صحیح روایات کے مطابق کربلا میں ایک تجویز یہ بھی دی تھی کہ مجھے یزید کے پاس جانے دو کہ میں اپنا ہاتھ اس کے ہاتھ میں رکھ دوں.... لیکن چونکہ اس گروہ نے لیبل "اہل سنت" کا لگا رکھا ہے اس

لئے یہ براہ راست ان تمام صحابہ کو "یزیدی" نہیں کہہ سکتے تو اپنے دل کا غبار ان پر نکالتے ہیں جنھوں نے نہ یزید کا زمانہ پایا اور نہ اس کی بیعت کی، نہ انہوں نے حضرت علی و حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی تنقیص کی اور نہ کسی اور صحابی پر تنقید کے نشتر چلائے... اس لیے سلفی صاحب کو مشورہ ہے کہ وہ جب "یزیدی یزیدی" کی گردان پڑھیں تو ابتداء ان صحابہ کرام سے کیا کریں جنھوں نے یزید کی ولی عہدی پر آمین کہا اور پھر اس کی بیعت بھی کی.... (یہ مشورہ ان کے اس مشورے کے جواب میں فری میں دیا جارہا ہے جو جناب نے اپنے تبصرے دیا ہے کہ ہاشمی صاحب کو ناقدین حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ابتداء ان صحابہ سے کرنی چاہیے تھی جو اُس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ کے طرفدار تھے).

ہم سلفی صاحب کی حالت کا اندازہ لگا سکتے ہیں، جب کسی چور کی چوری پکڑی جاتی ہے تو وہ ایسا ہی بد حواس ہو جاتا ہے، ہم نے تو مفتی وقاص رفیع کی کتاب پر تبصرے میں انکی دو غلط بیانیاں پکڑی ہیں تو ان کا آپے سے باہر ہونا تو بنتا ہے، اس لیے ہم انہیں "معذور" سمجھتے ہوئے ان کے قلم سے نکلے مندرجہ ذیل الفاظ کا جواب ادھار رکھتے ہیں جو انہوں نے لکھے ہیں کہ: "علم، شعور، عقل، اخلاق، مروت، تمیز اور ذوق تحقیق سے عاری یزیدان عصر نو"... وغیرہ..، وجہ یہ نہیں کہ ہم ان کی زبان میں جواب نہیں دے سکتے، بلکہ ہم اس حالت کو سلفی صاحب کی مجبوری سمجھتے ہیں، ظاہر ہے ان کی غلط بیانی پکڑی گئی ہے، اور ہمیں کوئی مجبوری نہیں کہ ہم بقول سلفی صاحب "نسوانی طعنے" دیں... ہم دلیل سے بات کرتے ہیں اور کرتے رہیں گے، اور سبائیانِ عصرِ نو کے دجل و فریب سے پردہ اٹھاتے رہیں گے.

اب آیئے، سلفی صاحب کے نئے بیان کی طرف، موصوف نے اپنے تبصرے میں یہ الفاظ لکھے تھے:

"میرا خیال ہے کہ جناب ہاشمی صاحب نے ناقدین کی ابتداء امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ اور ملا علی قاری سے کرکے بھی زبردست غلطی کی ہے، بلکہ انہیں ناقدین امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی ابتداء خود اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے کرلینی چاہیے تھی" (صفحہ 47، ماہنامہ حق چار یار، ستمبر 2018).

قارئین محترم! آپ ان تین سطروں کو دوبارہ پڑھیں اور پھر غیر جانبدار ہو کر بتائیں کہ ان الفاظ کا سیدھا سادا مطلب یہ نہیں کہ:

1. ہاشمی صاحب نے ناقدین کی ابتداء امام ابو حنیفہ اور ملا علی قاری (رحمہما اللہ) سے کی ہے.

2. ایسا کرکے ہاشمی صاحب نے سخت غلطی کی ہے.

جس آدمی نے ہاشمی صاحب کی کتاب نہیں پڑھی، کیا وہ ان الفاظ سے یہ نہیں سمجھتا کہ ہاشمی صاحب نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین میں سب سے پہلا نام حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا اور پھر ملا علی قاری رحمہ اللہ کا لکھا ہے؟؟

یہ سراسر غلط بیانی اور جھوٹ ہے جو سلفی صاحب نے ہاشمی صاحب کی طرف منسوب کیا ہے، آپ کو کسی سے لاکھ اختلاف سہی لیکن اپنے آپ کو اہل سنت کا ٹھیکیدار کہنے والوں کو یہ شیوہ نہیں دیتا کہ وہ یوں غلط بیانی کریں ...

اب نئے بیان میں سلفی صاحب نے بجائے یہ تسلیم کرنے کے کہ ان سے یہ سہو ہو گیا، الٹا اس غلطی کو صحیح ثابت کرنے کے لیے یہ تاویل کی ہے کہ :

"دوسرا مغالطہ دیا گیا کہ میں نے شاید کتاب پڑھی نہیں اس لئے مولانا ہاشمی صاحب کی طرف امام ابو حنیفہ رح کو بطور ناقدِ معاویہ رض منسوب کر دیا. گزارش ھے کہ میں نے اس کتاب کا اس وقت ھی مکمل مطالعہ کر لیا تھا جب اسکا پہلا اڈیشن طبع ھوا. یہ ستمبر 2013ء کی بات ھے. اس لئے میں نے اپنی کتاب "دفاع حضرت حسین رض "پر اختصار کیساتھ تبصرہ درج کر دیا تھا. رہ گیا یہ اعتراض کہ پھر امام صاحب علیہ الرحمہ کا نام کیوں لکھا گیا تو عرض ھے کہ ملا علی قاری, امام جصاص,. برہان الدین مرغینانی, ملاجیون, شاہ عبدالعزیز محدث دھلوی, اور علماء دیوبند جو جہابذہء روزگار تھے اور فقہ حنفی کے مایہء ناز ترجمان اور وکلاء ھیں, انکو نام بہ نام ناقدین میں شمار کر دیا گیا تو اب پیچھے امام صاحب کا نام لینے کی کیا کسر رہ گئی تھی"

قارئین محترم! اپنے اس بیان میں سلفی صاحب نے یہ تسلیم کیا ہے کہ انہوں نے ہاشمی صاحب کی کتاب تو 2013 میں ہی پڑھ لی تھی، اور پھر اپنی کتاب "دفاع حضرت حسین رض" میں اس پر اختصار کے ساتھ تبصرہ درج کر دیا تھا (واضح رہے کہ جناب نے "یزیدی فتنہ" کے نام سے مضامین لکھے تھے، جب ان مضامین کو کتابی شکل میں شائع کیا تو اس کا نام "یزیدی فتنہ" سے بدل کر "دفاع حضرت حسین" رکھ دیا گیا)، اب انہوں نے اپنی غلط بیانی کی یہ توجیہ کی ہے کہ چونکہ ہاشمی صاحب نے اپنی کتاب میں بہت سے حنفی علماء کو بھی ناقدین حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ میں شمار کیا ہے تو اس کا مطلب ہے کہ ان کے نزدیک حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ بھی ناقدین حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ میں سے ہی ہیں ....

اب اس منطق پر ہم کیا کہیں؟ سلفی صاحب یہ کہنا چاہ رہے ہیں کہ امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا کوئی بھی مقلد اگر کوئی بھی غلط بات کہے یا لکھے گا تو یہ سمجھا جائے کہ وہ بات حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کی ہی ہے، اور اس کی بات پر نقد کرنا

گویا کہ امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ پر نقد کرنا شمار ہوگا...
میرا یہاں سوال ہے کہ امام جصاص نے اپنی تفسیر "احکام القرآن" میں سورۃ التوبۃ کی آیت "فقاتلوا ائمۃ الکفر" کے تحت لکھا ہے کہ:
"(صحیح) بات یہ ہے کہ ان ائمہ کفر سے مراد قریش کے وہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنا مسلمان ہونا ظاہر کیا (جی صرف ظاہر کیا_ ناقل) وہم الطلقاء من نحو ابی سفیان واحزابہ ممن لم ینق قلبہ من الکفر.. اور وہ طلقاء ہیں، جیسے ابو سفیان اور ان کا گروہ جن کے دل کفر سے پاک نہیں ہوئے تھے"
انہی جصاص صاحب نے قرآن کریم کی آیت "لا ینال عہدی الظالمین" (البقرۃ: 124) کے تحت لکھا ہے کہ:
"عرب اور آل مروان میں عبد الملک سے بڑھ کر کوئی ظالم، کافر اور فاجر نہ تھا، اور نہ اس کے عمال میں حجاج سے بڑھ کر کوئی کافر ظالم اور فاجر تھا"
اب سلفی صاحب فرمائیں کہ کوئی رافضی اس سے یوں استدلال کرے کہ "امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک ابو سفیان نے صرف اسلام ظاہر کیا تھا لیکن ان کا دل کفر سے پاک نہیں ہوا تھا، نیز امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک "عبد الملک بن مروان اور حجاج بن یوسف کافر تھے" تو سلفی صاحب اس بات کو تسلیم کریں گے ؟؟؟ جواب صاف اور واضح درکار ہے... کیونکہ سلفی صاحب نے یہ منطق پیش کی ہے کہ کسی بھی معروف حنفی ہستی کی کسی بھی بات سے اختلاف کرنا درحقیقت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ سے اختلاف ہوتا ہے...
امید ہے عقل رکھنے والے سمجھ گئے ہوں گے کہ سلفی صاحب نے یہ لکھ کر امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کی طرفداری کی ہے یا امام صاحب پر طعن و تشنیع کے مزید دروازے کھولے ہیں...
سلفی صاحب اور آج کا جدید سبائی ٹولہ، یہ واویلا کرتا ہے کہ "فلاں فلاں امام، ناصبت کے نشانے پر"، جبکہ اصل مسئلہ یہ نہیں، بلکہ اصل مسئلہ بعض علماء کی وہ عبارات ہیں جن سے صحابہ کرام یا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی تنقیص یا ان پر تنقید کا پہلو نکلتا ہے، یہ حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ یا کسی بھی غیر صحابی امام کا معاملہ نہیں بلکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے احترام اور ادب کا معاملہ ہے، صحابہ کرام کے درمیان آپس میں جو کچھ بھی ہوا، ان میں سے کسی نے دوسرے کو اگر کچھ کہا تو اسے دلیل بنا کر ہم غیر صحابہ کو کوئی حق نہیں پہنچتا کہ چونکہ فلاں صحابی نے اپنے ہی ساتھی صحابی کو یہ یہ کہا تھا لہٰذا اب ہم بھی اس صحابی کو یہ یہ کہیں گے... اگر اس کو اصول بنا لیا جائے تو پھر بات بہت آگے تک جائے گی.
لہٰذا سلفی صاحب کی یہ تاویل کہ چونکہ فلاں فلاں حنفی عالم کی عبارات کے بارے میں ہاشمی صاحب نے یہ لکھا کہ اس

سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ذات پر تنقید کا پہلو نکلتا ہے، اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ حضرت امام ابوحنیفیہ رحمہ اللہ بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین میں سے ہیں، سراسر ایک غیر معقول اور غلط سوچ ہے اور توجیہ القول بمایرضی بہ قائلہ کے قبیل سے ہے.

پھر ہم یہ واضح کر دینا چاہتے ہیں کہ حنفی، حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے مقلدین کو کہا جاتا ہے، امام جصاص، صاحب ہدایہ، ملاجیون وغیرہ کے مقلدین کو نہیں.

(جاری ہے)

----------

بسلسلۂ دفاع سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ

"من تراحاجی بگویم، تو مراحاجی بگو"

"تتمہ ضمیمۃ "اکابر کے نادان وکیل

قارئین محترم! ماہنامہ حق چار بابت ماہ ستمبر 2018 میں مفتی وقاص رفیع کی کتاب "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور عباراتِ اکابر" پر ایک تبصرہ شائع ہوا تھا، جس کے ساتھ تبصرہ نگار کا نام نہیں لکھا تھا، ہم نے اس تبصرہ کا بطور قاری تین قسطوں میں ایک مختصر جائزہ لیا تھا، ہماری تیسری قسط پر کمنٹ کرتے ہوئے "کتاب دوست" (فیس بک آئی ڈی) سے مندرجہ ذیل بیان آیا ہے، پہلے وہ پڑھ لیں:

مولانا عبدالجبار سلفی حفظہ اللہ کی نئی تحریر درج ذیل ہے"

السلام علیکم ورحمت اللہ وبرکاتہ - جہاں تک ماہ نامہ حق چار یار بابت ماہ ستمبر میں مولانا محمد وقاص صاحب رفیع کی کتاب پہ تبصرہ کی بات ھے تو وہ بندہ ھی نے لکھا ھے. چونکہ ماھنامہ کے مستقل قارئین جانتے ھیں کہ عموماً مفصل تبصرے میں ھی کرتا ھوں اس لئے اس پہ میرا نام درج کرنے کا اھتمام لازمی نہیں سمجھا جاتا. کبھی نام درج ھو جاتا ھے اور کبھی کمپوزر بھول جاتا ھے. سو احباب کا یہ مغالطہ دور ھو جانا چاھئیے کہ کیا وہ تبصرہ میرا ھی ھے یا کسی اور کا؟ دوسرا مغالطہ دیا گیا کہ میں نے شاید کتاب پڑھی نہیں اس لئے مولانا ھاشمی صاحب کی طرف امام ابوحنیفہ رح کو بطور ناقدِ معاویہ رض منسوب کر دیا. گزارش ھے کہ میں نے اس کتاب کا اس وقت ھی مکمل مطالعہ کر لیا تھا جب اسکا پہلا اڈیشن طبع ھوا. یہ ستمبر 2013ء کی بات ھے. اس لئے میں نے اپنی کتاب "دفاع حضرت حسین رض" پر اختصار کیساتھ تبصرہ

درج کر دیا تھا. رہ گیا یہ اعتراض کہ پھر امام صاحب علیہ الرحمہ کا نام کیوں لکھا گیا تو عرض ھے کہ ملا علی قاری, امام جصاص, برہان الدین مرغینانی, ملا جیون, شاہ عبد العزیز محدث دھلوی, اور علماء دیوبند جو جہابذہء روزگار تھے اور فقہ حنفی کے مایہء ناز ترجمان اور وکلاء ھیں, انکو نام بہ نام ناقدین میں شمار کر دیا گیا تو اب پیچھے امام صاحب کا نام لینے کی کیا کسر رہ گئی تھی. یہ بالکل ایسے ھے جیسے اھل حدیث احباب میں سے متشدد ٹولہ حنفی فقہ اور حنفی فقہاء پہ الزامات عائد کرتا ھے تو امام ابو حنیفہ رح کو پہلے نشانہ بناتا ھے. اس لئے کہ امام صاحب طبقہء احناف کے سرخیل ھیں. بعینہٖ جب چوٹی کے حنفی علماء ناصبیت کے نشانہ پہ آتے ھیں تو وہ دراصل امام ابو حنیفہ رح پہ انگشت نمائی کرتے ھیں. فرق صرف یہ ھے کہ غیر مقلد بے حجابانہ نام لے لیتا ھے اور جدید ناصبی چوزوں کو امام ابو حنیفہ رح کا نام لے کر ھدفِ ملامت کرنے کی جرات نہیں ھوتی- باقی رہ گئی یہ بات کہ مشاجرات میں صحابہ کی اکثریت کس کیساتھ تھی اور کس کے ساتھ نہ تھی. یہ محل بحث نہیں ھے. باوجودیکہ یہ کہنا قلتِ مطالعہ کی دلیل ھے. کیونکہ کتب تواریخ وسِیَر میں
جابجا حوالے موجود ھیں کہ جلیل القدر اصحاب کی بڑی تعداد حضرت علی رض کیساتھ تھی. بالخصوص وہ صحابہ
جو قاصدین و مصلحین کا فریضہ سرانجام دے رہے تھے, وہ بار بار حضرت معاویہ رض کو اسی بات کی طرف متوجہ کرتے رھے کہ حضرت علی رض شرف دامادگی, خلافت موعودہ اور بکثرت صحابہ کرام کی تائید کی بناء پہ آپ سے بڑی فضیلت کے حقدار ھیں. علامہ ابو حنیفہ الدینوری نے اپنی کتاب "الاخبار الطوال" کے اندر یہ تفصیلات جمع کی ھیں. باقی ان مباحث میں فشارِ خون کے دائمی مریض جو گستاخ گستاخ کی رَٹ لگا رھے ھیں. یہ محض نسوانی
طعنے ھیں. اور اگر واقعی اصل گستاخوں سے نقاب اٹھانا ضروری ھے تو پھر کسی موقع پہ ان شاءاللہ ھم وہ واقعات درج کر دیں گے جس میں ماضی قریب کے ناصبیوں نے خاندان نبوت اور اھل بیت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کیساتھ کیساتھ خود جناب امیر معاویہ رض کی شان والا تبار میں بھی بے حد توھین کی ھے. اور ایک یہ بات کہ ھم اس محاذ پہ کسی کو مدد کے لئے نہیں پکار رھے. بلکہ ھم اپنے ھی ذی استعداد دوستوں کو دعوت فکر دے کر ناموس صحابہ کرام رض اور رد رفض والحاد کی جانب متوجہ کر رھے ھیں. رہ گئے, یہ ناصبی ! تو ان کے لئے ھمارے دو نفل ھی کافی ھیں. علم, شعور, عقل, اخلاق, مروت, تمیز, اور ذوقِ تحقیق سے عاری ان یزیدانِ عصر نو نے تنظیمی تعلیمی اور علمی میدان میں کب کوئی ایسا انوکھا کام کیا ھے کہ ان کا سر کچلنے کے لئے ھمیں اپنے دوستوں کو المدد المدد کہہ کے پکارنا پڑے؟ سو یہ خام خیالی اور بھونڈی دلالی آپکو ھی نامبارک ھو. والسلام

تو دوستو! اب چونکہ "سبائی بلی" بلکہ "بلا" تھیلے سے باہر آگیا ہے، تو اب ہمارے لیے کوئی مانع نہیں کہ ہم حافظ عبدالجبار سلفی صاحب کا نام نہ لیں، لہٰذا اب مندرجہ بالا بیان پر ہم اپنی معروضات لکھتے ہیں... سلفی صاحب کی مزید غلط ... بیانیوں کو بھی اب آشکار کرنا ضروری ہے

(جاری ہے)

حافظ عبیداللہ

14 September2018

بسلسلۂ دفاع سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ

"من ترا حاجی بگویم، تو مرا حاجی بگو"

تتمہ ضمیمۃ "اکابر کے نادان وکیل" (قسط: 2)

جیساکہ "کتاب دوست" نے اس بات کی تصدیق کی ہے کہ مفتی وقاص رفیع کی توہین و تنقیص صحابہ کرام پر مشتمل کتاب پر ماہنامہ حق چار یار بابت ماہ ستمبر 2018 میں تبصرہ لکھنے والے حافظ عبدالجبار سلفی صاحب خود ہیں، اور "کتاب دوست" نے باقاعدہ سلفی صاحب کی طرف منسوب ایک نیا بیان بھی جاری کیا ہے تو اس بناء پر اب ہم صریح طور پر حافظ عبدالجبار سلفی صاحب کا نام لے کر اس نئے بیان پر اپنی معروضات پیش کرتے ہیں.

ان صاحب کا محبوب مشغلہ دوسروں کی پگڑیاں اچھالنا ہے، اور غلط بیانی و کذب بیانی کے عادی ہیں، اور جب کوئی ان کی غلطی پکڑتا ہے تو یہ آپے سے باہر ہو جاتے ہیں، اور جو اول فول قلم پر آتا ہے بے دھڑک لکھ دیتے ہیں، لیکن حیرت ہے کہ "فشار خون کے دائمی مریض" کی جملہ علامات خود موصوف میں بدرجہ اتم موجود ہوتے ہوئے یہ دوسروں کو طعنے دیتے ہیں، ہمیشہ اپنے سے اختلاف رکھنے والوں پر "ناصبی" اور "یزیدی" کے آوازے کستے ہیں، اور کبھی یہ بھڑک مارتے ہیں کہ "ان ناصبیوں کے لیے تو ہمارے دو نفل ہی کافی ہیں" (یعنی اپنے آپ کو کوئی پہنچی ہوئی سرکار سمجھتے ہیں)... ان کا بس نہیں چلتا ورنہ یہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سمیت ان تمام صحابہ کرام کو بھی "یزیدی" لکھ دیں جنہوں نے یزید بن معاویہ کی ولی عہدی کی تجویز سے اتفاق کیا اور پھر بعد میں یزید کی بیعت کی، کیونکہ یہ آج چودہ سو سال بعد ہونے والے جن حضرات کو "یزیدی" لکھتے ہیں ان میں سے تو کوئی بھی اُس وقت موجود نہ تھا، نہ ان میں سے کسی نے یزید کی ولی عہدی پر صاد کہا اور نہ ہی یزید کی بیعت کی، اور نہ ہی اس کی بیعت توڑنے والوں کو وعیدیں سنا کر اس کام سے روکا... بلکہ اس "جدید سبائی" ٹولے کا اگر بس چلے تو یہ سیدنا حسین رضی اللہ عنہ کو بھی "یزیدی" کا

خطاب دے دیں کہ آپ نے بھی صحیح روایات کے مطابق کربلا میں ایک تجویز یہ بھی دی تھی کہ مجھے یزید کے پاس جانے دو کہ میں اپنا ہاتھ اس کے ہاتھ میں رکھ دوں.... لیکن چونکہ اس گروہ نے لیبل "اہل سنت" کا لگا رکھا ہے اس لئے یہ براہ راست ان تمام صحابہ کو "یزیدی" نہیں کہہ سکتے تو اپنے دل کا غبار ان پر نکالتے ہیں جنھوں نے نہ یزید کا زمانہ پایا اور نہ اس کی بیعت کی، نہ انہوں نے حضرت علی و حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی تنقیص کی اور نہ کسی اور صحابی پر تنقید کے نشتر چلائے... اس لیے سلفی صاحب کو مشورہ ہے کہ وہ جب "یزیدی یزیدی" کی گردان پڑھیں تو ابتداء ان صحابہ کرام سے کیا کریں جنھوں نے یزید کی ولی عہدی پر آمین کہا اور پھر اس کی بیعت بھی کی.... (یہ مشورہ ان کے اس مشورے کے جواب میں فری میں دیا جا رہا ہے جو جناب نے اپنے تبصرے دیا ہے کہ ہاشمی صاحب کو ناقدین حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ابتداء ان صحابہ سے کرنی چاہیے تھی جو اُس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ کے طرفدار تھے).

ہم سلفی صاحب کی حالت کا اندازہ لگا سکتے ہیں، جب کسی چور کی چوری پکڑی جاتی ہے تو وہ ایسا ہی بد حواس ہو جاتا ہے، ہم نے تو مفتی وقاص رفیع کی کتاب پر تبصرے میں انکی دو غلط بیانیاں پکڑی ہیں تو ان کا آپے سے باہر ہونا تو بنتا ہے، اس لیے ہم انہیں "معذور" سمجھتے ہوئے ان کے قلم سے نکلے مندرجہ ذیل الفاظ کا جواب ادھار رکھتے ہیں جو انہوں نے لکھے ہیں کہ: "علم، شعور، عقل، اخلاق، مروت، تمیز اور ذوق تحقیق سے عاری یزیدان عصر نو"... وغیرہ..، وجہ یہ نہیں کہ ہم ان کی زبان میں جواب نہیں دے سکتے، بلکہ ہم اس حالت کو سلفی صاحب کی مجبوری سمجھتے ہیں، ظاہر ہے ان کی غلط بیانی پکڑی گئی ہے، اور ہمیں کوئی مجبوری نہیں کہ ہم بقول سلفی صاحب "نسوانی طعنے" دیں... ہم دلیل سے بات کرتے ہیں اور کرتے رہیں گے، اور سبائیانِ عصرِ نو کے دجل وفریب سے پردہ اٹھاتے رہیں گے.

اب آیئے، سلفی صاحب کے نئے بیان کی طرف، موصوف نے اپنے تبصرے میں یہ الفاظ لکھے تھے:

"میرا خیال ہے کہ جناب ہاشمی صاحب نے ناقدین کی ابتداء امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ اور ملا علی قاری سے کر کے بھی زبردست غلطی کی ہے، بلکہ انہیں ناقدین امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی ابتداء خود اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے کر لینی چاہیے تھی" (صفحہ 47، ماہنامہ حق چار یار، ستمبر 2018).

قارئین محترم! آپ ان تین سطروں کو دوبارہ پڑھیں اور پھر غیر جانبدار ہو کر بتائیں کہ ان الفاظ کا سیدھا سادا مطلب یہ نہیں کہ:

1. ہاشمی صاحب نے ناقدین کی ابتداء امام ابو حنیفہ اور ملا علی قاری (رحمہما اللہ) سے کی ہے.
2. ایسا کر کے ہاشمی صاحب نے سخت غلطی کی ہے.

جس آدمی نے ہاشمی صاحب کی کتاب نہیں پڑھی، کیا وہ ان الفاظ سے یہ نہیں سمجھتا کہ ہاشمی صاحب نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین میں سب سے پہلا نام حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا اور پھر ملا علی قاری رحمہ اللہ کا لکھا ہے؟؟

یہ سراسر غلط بیانی اور جھوٹ ہے جو سلفی صاحب نے ہاشمی صاحب کی طرف منسوب کیا ہے، آپ کو کسی سے لاکھ اختلاف سہی لیکن اپنے آپ کو اہل سنت کا ٹھیکیدار کہنے والوں کو یہ شیوہ نہیں دیتا کہ وہ یوں غلط بیانی کریں...

اب نئے بیان میں سلفی صاحب نے بجائے یہ تسلیم کرنے کے کہ ان سے یہ سہو ہو گیا، الٹا اس غلطی کو صحیح ثابت کرنے کے لیے یہ تاویل کی ہے کہ:

"دوسرا مغالطہ دیا گیا کہ میں نے شاید کتاب پڑھی نہیں اس لئے مولانا ہاشمی صاحب کی طرف امام ابو حنیفہ رح کو بطور ناقدِ معاویہ رض منسوب کر دیا. گزارش ھے کہ میں نے اس کتاب کا اس وقت ھی مکمل مطالعہ کر لیا تھا جب اسکا پہلا اڈیشن طبع ھوا. یہ ستمبر 2013ء کی بات ھے. اس لئے میں نے اپنی کتاب "دفاع حضرت حسین رض "پر اختصار کیساتھ تبصرہ درج کر دیا تھا. رہ گیا یہ اعتراض کہ پھر امام صاحب علیہ الرحمہ کا نام کیوں لکھا گیا تو عرض ھے کہ ملا علی قاری, امام جصاص, برہان الدین مرغینانی, ملا جیون, شاہ عبدالعزیز محدث دھلوی, اور علماء دیوبند جو جہابذہء روزگار تھے اور فقہ حنفی کے مایہء ناز ترجمان اور وکلاء ھیں, انکو نام بہ نام ناقدین میں شمار کر دیا گیا تو اب پیچھے امام صاحب کا نام لینے کی کیا کسر رہ گئ تھی"

قارئین محترم! اپنے اس بیان میں سلفی صاحب نے یہ تسلیم کیا ہے کہ انہوں نے ہاشمی صاحب کی کتاب تو 2013 میں ہی پڑھ لی تھی، اور پھر اپنی کتاب "دفاع حضرت حسین رض" میں اس پر اختصار کے ساتھ تبصرہ درج کر دیا تھا (واضح رہے کہ جناب نے "یزیدی فتنہ" کے نام سے مضامین لکھے تھے، جب ان مضامین کو کتابی شکل میں شائع کیا تو اس کا نام "یزیدی فتنہ" سے بدل کر "دفاع حضرت حسین" رکھ دیا گیا)، اب انہوں نے اپنی غلط بیانی کی یہ توجیہ کی ہے کہ چونکہ ہاشمی صاحب نے اپنی کتاب میں بہت سے حنفی علماء کو بھی ناقدین حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ میں شمار کیا ہے تو اس کا مطلب ہے کہ ان کے نزدیک حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ بھی ناقدین حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ میں سے ہی ہیں ....

اب اس منطق پر ہم کیا کہیں؟ سلفی صاحب یہ کہنا چاہ رہے ہیں کہ امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا کوئی بھی مقلد اگر کوئی بھی غلط بات کہے یا لکھے گا تو یہ سمجھا جائے کہ وہ بات حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کی ہی ہے، اور اس کی بات پر نقد کرنا گویا کہ امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ پر نقد کرنا شمار ہو گا...

میرا یہاں سوال ہے کہ امام جصاص نے اپنی تفسیر "احکام القرآن" میں سورۃ التوبۃ کی آیت "فقاتلوا ائمۃ الکفر" کے تحت لکھا ہے کہ:

"(صحیح) بات یہ ہے کہ ان ائمہ کفر سے مراد قریش کے وہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنا مسلمان ہونا ظاہر کیا (جی صرف ظاہر کیا_ ناقل) وہم الطلقاء من نحو ابی سفیان واحزابہ ممن لم ینق قلبہ من الکفر.. اور وہ طلقاء ہیں، جیسے ابو سفیان اور ان کا گروہ جن کے دل کفر سے پاک نہیں ہوئے تھے"

انہی جصاص صاحب نے قرآن کریم کی آیت "لا ینال عہدی الظالمین" (البقرۃ: 124) کے تحت لکھا ہے کہ:

"عرب اور آل مروان میں عبد الملک سے بڑھ کر کوئی ظالم، کافر اور فاجر نہ تھا، اور نہ اس کے عمال میں حجاج سے بڑھ کر کوئی کافر ظالم اور فاجر تھا"

اب سلفی صاحب فرمائیں کہ کوئی رافضی اس سے یوں استدلال کرے کہ "امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک ابو سفیان نے صرف اسلام ظاہر کیا تھا لیکن ان کا دل کفر سے پاک نہیں ہوا تھا، نیز امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک "عبد الملک بن مروان اور حجاج بن یوسف کافر تھے" تو سلفی صاحب اس بات کو تسلیم کریں گے؟؟؟ جواب صاف اور واضح درکار ہے... کیونکہ سلفی صاحب نے یہ منطق پیش کی ہے کہ کسی بھی معروف حنفی ہستی کی کسی بھی بات سے اختلاف کرنا درحقیقت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ سے اختلاف ہوتا ہے...

امید ہے عقل رکھنے والے سمجھ گئے ہوں گے کہ سلفی صاحب نے یہ لکھ کر امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کی طرفداری کی ہے یا امام صاحب پر طعن و تشنیع کے مزید دروازے کھولے ہیں...

سلفی صاحب اور آج کا جدید سبائی ٹولہ، یہ واویلا کرتا ہے کہ "فلاں فلاں امام، ناصبت کے نشانے پر"، جبکہ اصل مسئلہ یہ نہیں، بلکہ اصل مسئلہ بعض علماء کی وہ عبارات ہیں جن سے صحابہ کرام یا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی تنقیص یا ان پر تنقید کا پہلو نکلتا ہے، یہ حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ یا کسی بھی غیر صحابی امام کا معاملہ نہیں بلکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے احترام اور ادب کا معاملہ ہے، صحابہ کرام کے درمیان آپس میں جو کچھ بھی ہوا، ان میں سے کسی نے دوسرے کو اگر کچھ کہا تو اسے دلیل بنا کر ہم غیر صحابہ کو کوئی حق نہیں پہنچتا کہ چونکہ فلاں صحابی نے اپنے ہی ساتھی صحابی کو یہ یہ

کہا تھا لہٰذا اب ہم بھی اس صحابی کو یہ یہ کہیں گے ... اگر اس کو اصول بنا لیا جائے تو پھر بات بہت آگے تک جائے گی .
لہٰذا سلفی صاحب کی یہ تاویل کہ چونکہ فلاں فلاں حنفی عالم کی عبارات کے بارے میں ہاشمی صاحب نے یہ لکھا کہ اس سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ذات پر تنقید کا پہلو نکلتا ہے، اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ حضرت امام ابو حنیفیہ رحمہ اللہ بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ناقدین میں سے ہیں، سراسر ایک غیر معقول اور غلط سوچ ہے اور توجیہ القول بمایرضی بہ قائلہ کے قبیل سے ہے .
پھر ہم یہ واضح کر دینا چاہتے ہیں کہ حنفی، حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے مقلدین کو کہا جاتا ہے، امام جصاص، صاحب ہدایہ، ملا جیون وغیرہ کے مقلدین کو نہیں .

(جاری ہے)